# اِلہامِ منظوم

اُردُو ترجمہ

# مثنوی مولانا رُومؒ

## دفتر پنجم

از

سیماب اکبر آبادی



ناشران

ملک دین محمد اینڈ سنز اشاعت منزل بل روڈ لاہور

# فہرست مضامین

## الہام منظوم ترجمہ اردو مثنوی مولانائے روم

### دفتر پنجم

ختم شد

# الہامِ منظوم

## ترجمہ اردو

# مثنوی مولانائے رومؒ دفترِ پنجم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | |
|---|---|
| شہ حسام الدینؒ کہ نورِ انجم است | طالب آغازِ سفرِ پنجم است |
| شہ حسام الدینؒ نورِ نجم و ماہ | پانچویں دفتر کا ہے آغاز خواہ |
| اے ضیاء الحق حسام الدین راد | اوستادانِ صفا را اوستاد |
| اے ضیاء الحق مسیحؒ بامراد | تو ہے اربابِ صفا کا اوستاد |
| گر نبودے خلق محجوب و کثیف | ور نبودے حلقہا تنگ و ضعیف |
| گر نہ ہوتی خلق محجوب و کثیف | یا گلے ہوتے نہ گر تنگ و ضعیف |
| در مدیحت داد معنی دادمے | غیر ایں منطق لبے بکشادمے |
| مدح کا تیری میں کرتا حق ادا | اور نہ پھر اس کے سوا لب کھولتا |
| لیک لقمہ بازان صعوہ نیست | چارہ اکنوں آب و روغن کردنیست |
| کیا ممولا کھائے لقمہ باز کا | بے تکلف اب کہاں چارہ رہا |

| | |
|---|---|
| شرح تو غیب است بر اہل جہاں | ہمچو راز عشق دارم در نہاں |
| شرح تیری پردہ ٔ اہل جہاں | جیسے راز عشق ہے مجھ میں نہاں |
| مدح تو حیف است با زندانیاں | گویم اندر مجمع روحانیاں |
| مدح تیری قیدیوں سے کیا کروں | مجمع روحانیاں میں کچھ کہوں |
| مدح تعریف است و تخریق حجاب | فارغ است از مدح و تعریف آفتاب |
| مدح ہے تعریف اور ترک حجاب | مدح سے بالا ہے لیکن آفتاب |
| مادح خورشید مداح خود است | کہ دو چشمم روشن و نامرمد است |
| مدح خورشید اپنی گویا ہے ثنا | یعنی آنکھیں میری دونو نور زا |
| ذم خورشید جہاں ذم خود است | کہ دو چشمم کور و تاریک و بد است |
| ہے برائی مہر کی اپنی بدی | یعنی اندھی اور بری آنکھیں مری |
| تو ببخشا بر کسے کاندر جہاں | شد حسود آفتاب کامراں |
| عفو کر اسکو جو دنیا میں یہاں | ہے عدو سے آفتاب کامراں |
| تاندش پوشید ہیچ از دیدہا | وز طراوت دادن پوسیدہا |
| کون اسے آنکھوں سے پنہاں کر سکے | اور طراوت کو جو وہ کہنہ کو دے |
| یا ز نور بیحدش تانند کاست | یا بدفع جاہ او تانند خاست |
| یا گھٹا سکتا ہے نور بے شمار | یا مٹا سکتا ہے کچھ اس کا وقار |
| ہر کسے کو حاسد کیہاں بود | آں حسد خود مرگ جاویداں بود |
| جو کوئی حاسد بزرگوں کا ہوا | وہ حسد ہے دائمی اس کی قضا |
| قدر تو بگذشت از درک عقول | عقل در شرح شما شد بوالفضول |
| قدر بالا تر ہے عقلوں سے تری | عقل واماندہ صفت میں ہو گئی |
| گرچہ عاجز آمد این عقل از بیاں | عاجزانہ جنبشے باید دراں |
| عاجز آئی عقل گو اس ذکر سے | عاجزانہ مجھ کو جنبش چاہیے |

اِنَّ شَیْئًا کُلُّہٗ لَا یُدْرَکُ
اِعْلَمُوا اَنَّ کُلَّہٗ لَا یُتْرَکُ

کل سمجھ میں گر کسی شے کا نہ آئے
ہے روا بالکل اسے چھوڑا نہ جائے

گرچہ نتواں خورد طوفانِ سحاب
کے تواں کردن بترکِ خورد آب

گر پیا جائے نہ طوفانِ سحاب
کب روا بالکل ہے لیکن ترکِ آب

آب دریا را اگر نتواں کشید
ہم بقدرِ تشنگی باید چشید

ہے اگر دشوار تہ دریا کشی
پی تو سکتے ہیں بقدرِ تشنگی

راز را گر مے نیاری در میاں
درک ہا را تازہ کن در قشر آں

راز یہ تیرا گر قابو نہ ہو
پوست ہی سے تازہ کر ادراک کو

نطقہا نسبت بتو قشر اند لیک
پیش دیگر مغز ہا نیک است نیک

پوست ہیں گو نطق تیرے سامنے
مغز ہیں وہ اور لوگوں کے لئے

آسماں نسبت بعرش آمد فرود
ورنہ پس عالیست پیشِ خاک تود

نسبتاً ہے چرخ نیچا عرش سے
پر بہت اونچا ہے خاکِ فرش سے

من بگویم وصفِ تو تا رہ برند
پیش ازاں کز فوتِ آں حسرت خورند

لوگ پائیں رہ ۔ کروں تیری ثنا
پیشتر اس کے کہ مقصد ہو فنا

نورِ حقی و بحق جذاب جاں
خلق در ظلماتِ وہمند و گماں

نورِ حق تو ۔ جذبِ حق میں تیری جاں
خلق ہے ظلمتِ وہم و گماں

شرطِ تعظیم است تا ایں نورِ خوش
گردد ایں بے دیدگاں را سرمہ کش

ہے یہی حرمت کہ تیرے نور سے
سرمہ ان اندھوں کی آنکھوں میں ہے

نور یابد مستعدِ تیز گوش
کو نباشد عاشقِ ظلمت چو موش

نور پائے مستعد اور تیز ہوش
جو نہ ہو ظلمت کا عاشق مثلِ موش

نور می‌کش اے حریفِ تیز گوش
کز نہ با چوں موش در ظلمت مکوش

نور کر جذب اے حریفِ تیز گوش
کوشش ظلمت نہ کر مانندِ موش

| | |
|---|---|
| سست چشمانے کہ شب جولاں کنند | کے طواف مشعل ایماں کنند |
| کم نظر جو رات کو جولاں[1] کریں | کب طوافِ شعلۂ ایماں کریں |
| نکتہائے مشکل و باریک شد | بند طبعے کو ز دیں تاریک شد |
| نکتے یہ مشکل ہیں اور باریک ہیں | وہ ہیں اور ہے جن کے دل تاریک ہیں |
| تا برآرد آں ہنر را تار و پود | چشم در خورشید نتواند گشود |
| کر دیں جب تک ہنر آراستہ | دیکھ سکتے ہیں بھلا سورج کو کیا |
| ہمچو نخلے برنیارد شاخہا | کردہ موشانہ زمیں سوراخہا |
| کب درختوں کی طرح شاخیں وہ پائیں | موش آسا جو زمیں میں بل بنائیں |

## چار مرغ خلیل

| | |
|---|---|
| چار وصف است ایں بشر را دل فشار[2] | چار میخ عقل گشتہ ایں چہار |
| چار وصف انسان کو ہیں دل فشار | عقل کو کرتے ہیں چومیخہ یہ چار |
| تو خلیل وقتی[3] اے خورشید بخش | ایں چہار اطیار رہزن را بکش |
| تو خلیل وقت ہے اے آفتاب | مار ان رہزن پرندوں کو شتاب |
| زانکہ ہر مرغے ازینہا زاغ وش | ہست عقل عاقلاں را دیدہ کش |
| ہر پرندہ ان میں ہے کوے کی مثال | عاقلوں کی عقل کرتا ہے نڈھال |

[1] دوڑنا۔

[2] دل کو دبانے اور نچوڑنے والے۔

[3] حضرت حسام الدین ضیاء الحق رحمۃ اللہ علیہ سے خطاب ہے

| | |
|---|---|
| چار وصف تن چو مُرغانِ خلیل[۱] | بسمل ایشاں دہد جاں را سبیل |
| چار وصف تن ہیں مرغانِ خلیل لے | ان کے بسمل صفت ہوتے ہیں سبیل |
| اے خلیل اندر خلاص نیک و بد | سر بُبرشاں تا رہد پا ہا ز سد |
| نیک و بد کو اے خلیل ان سے بچا | کاٹ سر ان کا، کہ تا ہو راستا |
| کُل توئی و جملگاں اجزائے تو | برگشا کہ ہست پاشاں پائے تو[۲] |
| سب ترے اجزا ہیں اور کُل ہے تو ہی | تیرے پا ہیں ان کے پاؤں واقعی |
| از تو عالم رُوح زارے مے شود | پشت صد لشکر سوارے مے شود |
| تجھ سے ہو جاتا ہے عالم روح زار | جیسے ہو سو فوجوں پہ اک سوار |
| زانکہ ایں تن شد مقام چار خُو | نام شاں شد چار مُرغِ فتنہ جُو |
| ہے تنِ انسان مقام چار خو[۳] | ہیں یہ خوئیں چار مرغ فتنہ جُو |

۱ مُرغانِ خلیلؑ کی تلمیح کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے رب جلیل سے عرض کی تھی کہ اے خدا مجھے یہ دکھا دے کہ تو قیامت کے دن مُردوں کو کس طرح زندہ کریگا۔ فرمان ہُوا اے خلیلؑ کیا تو اس پر ایمان نہیں لایا۔ عرض کیا کہ ایمان تو لے آیا لیکن مگر میرے دل کو اور بھی اطمینان ہو جائیگا۔ حکم آیا کہ چار پرندے لے اور انہیں خوب ہلالے۔ جب ایسا ہو چکا تو حکم ہُوا کہ اب ان کے گوشت ہڈی سب کوٹ کر چار گولیاں بنا اور چار پہاڑوں پر رکھ دے اور پھر ان چاروں میں سے کسی کو بُلا۔ پس جناب ابراہیم علیہ السلام نے ایسا ہی کیا۔ جب وہ کسی پرندے کو بُلاتے تھے۔ تو گولی سے ریشے نکل کر فوراً پرندہ مرتب ہو جاتا تھا۔ اور اُن کے پاس چلا آتا تھا۔ اس کا ذکر قرآن شریف میں ہے۔ وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ رَبِّ اَرِنِيْ كَيْفَ تُحْيِ الْمَوْتٰى الخ +

۲ یعنی تو آگے بڑھے تو سب کے پاؤں آگے بڑھ جائیں +

۳ یعنی چار خوئیں +

خلق را گر زندگی خواہی ابد — سر ببُر زیں چار مرغ شوم بد
خلق کی گر چاہتا ہے زندگی تو — کاٹ دے سر چار مرغوں کا ابھی

بازشاں زندہ کن از نوع دگر — کہ نباشد بعد ازاں زایشاں ضرر
پھر انہیں نوع دگر سے زندہ کر — تا نہ ان سے بعد میں پہنچے ضرر

چار مرغ معنوی راہزن — کردہ اند اندر دل خلقاں وطن
چار ہیں یہ مرغ نفسیہ راہزن — ہے دل مخلوق میں جن کا وطن

چوں امیر جملہ دلہا شوی — اندریں دوراں خلیفہ حق توئی
جب تو ہر دل کا بنا ہے پیشوا — جانب حق سے خلیفہ وقت کا

سر ببُر ایں چار مرغ زندہ را — سرمدی کن عمر ناپائندہ را
کاٹ سر ان چاروں مرغ زندہ کا — عمر فانی کو بقا کر دے عطا

بط و طاؤس ست و زاغ ست و خروس — ایں مثال چار مرغ اندر نفوس
ہے بطخ مور اور کوا اور خروس — چار ہیں گویا یہ مرغان نفوس

بط حرص ست و خروس آں شہوت ست — جاہ چوں طاؤس و زاغ امنیت ست
حرص ہے بط مرغ شہوت کینہ جو — جاہ ہے مور، اور کوا آرزو

منیتش آنکہ بود عمرش دراز — طامع تابید آں امید ساز
آرزو یہ ہے - ملے عمر دراز — ہے ابد کا لالچی با حرص و آز

بط حرص آمد کہ نوکش در زمیں — در تر و در خشک می جوید دفیں
ہے زمیں میں جو چونچ بط حرص کی — ہے دفینہ خشک و تر میں ڈھونڈتی

یک زماں نبود معطل آں گلو — نشنود از امر جز حکم کلوا
بند اک لمحہ نہیں اس کا گلا — حکم کھانے کا فقط اس نے سنا

ہمچو یغما چی کہ خانہ مے کند — زود زود انبان خود پُر مے کند
جیسے غارتگر کہ گھر ویراں کرے — جلدی جلدی اپنی خرجی کو بھرے

اندر اقبال میفشارد نیک و بد — دانہائے مور و حبات نخود
پھرتا ہے خوشی میں اچھا اور برا — دانے موتی اور چنے کے برملا

تا مبادا باغیے آید دگر — میفشارد در جوال او خشک و تر
تا نہ آئے دوسرا باغی کوئی — پھرتا ہے خوشی میں خشک و تر بھی

وقت تنگ و فرصت اندک او مخوف — در بغل زد ہر چہ پیدا آں بے وقوف
وقت فرصت کم ہے اور وہ پُر خطر — جو ملا - رکھا بغل میں مار کر

اعتمادش نیست بر سلطان خویش — کہ نباید طامعے آید بہ پیش
کچھ بھروسہ اس کو سلطان پہ نہیں — دوسرا طامع نہ آ جائے کہیں

لیک مومن ز اعتماد آں حیات — میکند غارت بمہل و با اناات
ہے بھروسہ مرد مومن کو مگر — لوٹتا ہے دیر میں آہستہ تر

ایمنست از فوت و از باغی گرو — میشناسد قہر شہ را بر عدو
باغیوں سے ہے وہ بے خوف نے فنا — قہر شہ کو ہے عدو پہ جانتا

وایمنست از خواجہ تاشان دگر — کہ نیارند شد مزاحم صرفہ بر
دوسرے ہمراہیوں سے بے خطر — وہ نہیں ہوں گے مزاحم نفع پر

عدل شہ را دید در ضبط حشم — کہ نتاند کرد کس بر کس ستم
عدل شہ دیکھا ہے در ضبط حشم[1] — کب کسی پہ کوئی کرتا ہے ستم

لاجرم نشتابد و ساکن بود — از فوات حظ خود ایمن بود
یوں ہے ساکن، اور نہیں وہ بھاگتا — فوت سے حصے کے ہے بے خوف سا

پس تانی دارد و صبر و شکیب — چشم سیر و مؤثرست و پاک جیب
ہے تانی اس کو اور صبر و شکیب — با ایثار ہے سیر چشم اور پاک جیب

[1] اہل لشکر کا ضبط و علم ۔

کایں تأنّی پرتوِ رحماں بود　　واں شتاب از ہزّۂ شیطاں بود
یہ تأنّی عکس ہے رحمان کا　　اور جلدی حرکت شیطاں کا

زانکہ شیطانش بترساند ز فقر　　بارگیرِ صبر را بکشد بعقر
کیونکہ شیطاں ہے ڈراتا فقر سے　　صبر کے ناقے کی کونچیں کاٹ کے

از نبیؐ بشنو کہ شیطاں در وعید　　میکند تہدیدت از فقرِ شدید
سن نبیؐ سے قرآں سے کہ شیطان پلید　　فقر کی تہدید کرتا ہے شدید

تا خوری زشت و بری زشت از شتاب　　بے مروّت بے تأنّی بے ثواب
تا بُرا تو کھائے اور لے جائے شتاب　　بے مروّت - بے تأمّل - بے ثواب

لاجرم کافر خورد در ہفت بطن　　دین و دل باریک و لاغر زفت بطن
سات پیٹ آخر ہے کافر کی غذا　　دین و دل کمزور، پیٹ اتنا بڑا

## اَلْکَافِرُ یَاکُلُ فِی سَبْعَۃِ اَمْعَاءٍ تفسیر

کافراں مہماں پیغمبر شدند　　وقتِ شام ایشاں بمسجد آمدند
کئی کے کچھ کافر نبیؐ کے مہماں　　شام کو مسجد میں آگئے بے گماں

کامدیم اے شاہ ما اینجا قُنُق　　اے تو مہماں دارِ سکانِ افق
اور کہا مہماں ہیں ہم آپ کے　　آپ مہماں دارِ عالم ہیں بڑے

بے نوائیم و رسیدہ ما ز دور　　ہیں بیفشاں بر سرِ ما فضل و نور
بے نوا ہیں دور سے آئے ہیں ہم　　فضل ہم پہ کیجئے اے ذو الکرم

ؔ ے کما قال اللہ تعالیٰ عزّ و جلّ اَلشَّیْطٰنُ یَعِدُکُمُ الْفَقْرَ یعنی شیطان تمہیں ڈرا کر فقر کا وعدہ کرتا ہے +

ؔ ے حدیث شریف اَلْکَافِرُ یَاکُلُ فِی سَبْعَۃِ اَمْعَاءٍ وَالْمُؤْمِنُ فِی مِعًی وَاحِدٍ یعنی کافر سات پیٹوں میں کھاتا ہے، اور مومن ایک پیٹ میں +

| | |
|---|---|
| رو بیاران کرد آں سلطان راد | دستگیر جملہ شاہان و عباد |
| پھر کر منہ سوئے یاران صفا | دست گیر خلق و محبوب خدا |
| گفت اے یاران من قسمت کنید | کہ شما پر از منی و خوئے عنید |
| بولے ان کو بانٹ لو اے دوستو | کیونکہ تم حامل مری خو بو کے ہو |
| پر بود اجسام ہر لشکر ز شاہ | زاں زند آں تیغ بر اعدائے جاہ |
| جسم لشکر ہوتا ہے لبریز شاہ | اسلئے کرتا ہے دشمن کو تباہ |
| تو بخشم شہ زنی آں تیغہا | ورنہ بر اخوان چہ خشم آید ترا |
| شہ کے غصے سے تو ہے جنگ آزما | بھائیوں پر اچھے ورنہ غصہ کیا |
| بر برادر بے گنہ سے میزنی | عکس خشم شاہ گرز دہ منی |
| بھائیوں کو بے گنہ ہے مارتا | عکس ہے تجھ پہ یہ خشم شاہ کا |
| شہ یکے جان است و لشکر پر ازو | روح چوں آب است وایں اجسام جو |
| جان شہ لشکر میں کرتی ہے وطن | روح پانی اور ندی ہیں بدن ! |
| آب روح شاہ اگر شیریں بود | جملہ جوہا پر ز آب خوش بود |
| ہے جو میٹھا پانی روح شاہ کا | ندیوں میں آب شیریں آئے گا |
| کہ رعیت دین شہ دارند و بس[۱] | اینچنیں فرمود سلطان عبس |
| دین شہ پہ ہے رعایا سر بسر | ہے یہ ارشاد شہ حق و بشر |
| ہر یکے یارے یکے مہماں گزید | درمیاں بُد یک ضخم زفت عنید |
| سب نے جب ایک ایک مہماں لے لیا | ایک کافر ان میں تو ندیلا بھی تھا |
| جسم ضخمے داشت کس او را نبرد | ماند در مسجد چو اندر جام درد |
| ساتھ کوئی بھی نہ اسکو لے گیا | مثل درد جام وہ باقی رہا |

۱؎ یعنی اَلنَّاسُ عَلٰی دِیْنِ مُلُوْکِہِمْ ✦

مصطفیٰ بردش چو وا ماند از ہمہ ۔۔۔ ہفت بز بد شیر دہ اندر رمہ

کر لیا اس کو نبی نے میہمان ۔۔۔ سات جو تھیں دودھ والی بکریاں

کہ مقیم خانہ بودندے بزان ۔۔۔ بہر دوشیدن برائے وقت خوان

گھر ہی پہ ہوتا تھا ساتوں کا قیام ۔۔۔ تاکہ دوہی جائیں وہ وقت طعام

نان و آش و شیر آں ہر ہفت بز ۔۔۔ خورد آں بو قحط عوج ابن غز

روٹی، سالن، دودھ، سارا کھا گیا ۔۔۔ ابن غز تھا، عوج تھا یا قحط تھا

جملہ اہل البیت خشم آلو شدند ۔۔۔ کہ ہمہ در شیر بز طامع بدند

جتنے گھر والے تھے وہ سب تھے خفا ۔۔۔ دودھ کا امید میں تھے برملا

معدہ طبلے خوار ہمچوں طبلہ کرد ۔۔۔ قسم ہژدہ آدمی را او بخورد

معدہ کو کھا کھا لیا طبلہ بنا ۔۔۔ سترہ لوگوں کا وہ کھانا کھا گیا

وقت خفتن رفت و در حجرہ نشست ۔۔۔ پس کنیزک از غضب در را ببست

سونے کا وقت آیا، حجرے میں گیا ۔۔۔ خادمہ نے بند دروازہ کیا

از بروں زنجیر در را در فگند ۔۔۔ کہ ازو بد خشمگیں و دردمند

اور پھر باہر سے کنڈی دی لگا ۔۔۔ کیونکہ اس سے غمزدہ تھی اور خفا

گبر را از نیم شب تا صبحدم ۔۔۔ چوں تقاضا آمد و درد شکم

نصف شب سے گبر کو تا صبحدم ۔۔۔ دست کی حاجت تھی اور درد شکم

از فراش خویش سوئے در شتافت ۔۔۔ دست بر در چوں نہاد او بستہ یافت

اپنے بستر سے جو سوئے در گیا ۔۔۔ دیکھا دروازہ ہے باہر سے لگا

¹ سلطان سنجر کے زمانے میں غزوں کا ایک گروہ تھا جو غارتگری کیا کرتا تھا۔

² ایک مرد قوی ہیکل کا نام ہے۔ جو حضرت آدم علیہ السلام کے زمانے میں پیدا ہوا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے زمانے تک زندہ رہا۔

در گشادن حیلہ کرد آں حیلہ ساز — نوع نوع مے نشد در ہیچ باز

سو طرح سے تھا وہ در کو کھولتا — در کسی صورت مگر کھلتا نہ تھا

شد تقاضا بر تقاضا خانہ تنگ — ماند او حیران و بے درمان و دنگ

دست کی حاجت سے تھا گھر اس پہ تنگ — تھا وہ حیراں اور بے درماں و دنگ!

حیلہ کرد و بخواب اندر خزید — خویش را در خواب در ویرانہ دید

حیلہ گر پہ خواب طاری ہو گیا — خود کو اک جنگل میں دیکھا برملا

زانکہ ویرانہ بد اندر خاطرش — شد بخواب اندر ہمانجا منظرش

کیونکہ ویرانہ تھا دل میں جاگزیں — خواب میں وہ خود نظر آیا وہیں

خویش در ویرانۂ خالی چو دید — او چناں محتاج ہم در دم برید

دیکھا جب ویرانۂ خالی وہاں — رفع حاجت جلدی جلدی کی وہاں

گشت بیدار و بدید آں جامہ خواب — پر حدث دیوانہ شد از اضطراب

پھر جو چونکا اور دیکھا بستر خواب — گندگی دیکھی، بڑھا اک اضطراب

ز اندرون او برآمد صد خروش — از چنیں رسوائیے بے خاک پوش

دل سے اس کے شور نکلا بالیقیں — اف یہ رسوائی جو چھپ سکتی نہیں

گفت خوابم بدتر از بیداریم — کہ خورم زاں آں و زیں ساں مے ریم

بولا سونا جاگنے سے ہے بُرا — اُس طرح کھایا - تو یوں بستر بھرا

بانگ مے زد وا ثبورا وا ثبور — ہمچو جان کافراں در قعر گور

کیوں نہ موت آئی مجھے تھا چیختا — گور میں جیسے کرے کافر بکا

منتظر کہ کے شود ایں شب بسر — تا در آید از گشادن بانگ در

منتظر تھا - رات یہ کب ہو بسر — اور کھلے دروازہ آئے بانگ در

تا گریزد او چو تیرے از کماں — تا نہ بیند ہیچ کس او را چناں

تا وہ بھاگے - جس طرح تیر کماں — اور نہ دیکھے کوئی اس کو بے گماں

قصہ بسیار است کوتہ می‌کنم — باز شد آں در رہید از درد و غم

میں کروں کوتاہ قصہ ہے بڑا — در کھلا اور وہ ہوا غم سے رہا

## آنحضرتؐ کا درِ حجرہ کھولنا

مصطفیٰ صبح آمد و در را کشاد — صبح آں گمراہ را او راہ داد

صبحدم آنحضرتؐ آئے۔ در کھلا — اور اس گمراہ کو رستہ دیا

در کشادہ گشت پنہاں مصطفیٰ — تا نگردد شرمسار آں مبتلا

کھول کر در ہو گئے پنہاں نبیؐ — تا نہ اس کافر کو ہو شرمندگی

تا بروں آید رود گستاخ او — تا نہ بیند درکشا را پشت و رو

کر وہ گستاخ یوں جائے چلا — ہو نہ جائے درکشا کا سامنا

یا نہاں شد در پس دیوار یا — از ویش پوشید دامانِ خدا

یا چھپے دیوار حضرت چھپ گئے — یا چھپایا دامنِ اللہ نے

صبغۃ اللہ گاہ پوشیدہ کند — پردۂ بیچوں بر آں ناظر تند

رنگِ وحدت کرتا ہے پنہاں کبھی — آنکھ پہ پڑتا ہے پردہ اے اخی

تا نہ بیند خصم را پہلوئے خویش — قدرتِ قادر از آں بیش است بیش

تا نہ دشمن کو نہ پہلو میں نظر — قدرت قادر ہے اس سے بیشتر

مصطفیٰ می‌دید احوالِ شبش — لیک مانع بود فرمانِ ربش

جانتے تھے حال شب کا مصطفیٰ — ان کو مانع تھا فرمانِ خدا

تا کہ پیش از خبط بکشاید رہے — تا نیفتد ز آں فضیحت در چہے

تا کہ پہلے ہی رستہ کھول دیں — تا نہ ذلت سے گرے وہ چاہ میں

لیک حکمت بود و امرِ آسماں — تا ببیند خویشتن را او چناں

امرِ حق یہ تھا یہی تھیں حکمتیں — دیکھ لے اپنے کو وہ اس حال میں

| | |
|---|---|
| پس عداوتہا کہ آں یاری شود | پس خرابیہا کہ معماری بود |
| دشمنی ہوتی ہے اکثر دوستی | اور ہے آبادی خرابی میں چھپی |
| چونکہ کافر باب را بکشادہ دید | نرم نرمک از کمیں بیروں جہید |
| دیکھا جب کافر نے دروازہ کھلا | بھاگا، آہستہ، بہت دبتا ہوا |
| جامہ خواب پُر حدث را یک فضول | قاصدا آورد در پیش رسول |
| اس کے وہ ناپاک کپڑے اک فضول | لایا قصداً بعد ازاں پیش رسول |
| کاینچنیں کردہ است مہمانت ہیں | خندہ زد رحمۃ للعالمین! |
| ہاں یہ حرکت کی ہے اس مہمان نے | رحمۃ للعالمین، ہنسنے لگے |
| کہ بیاور مطہرہ اینجا بہ پیش | تا بشویم جملہ را با دست خویش |
| اور کہا سے آؤ اک لوٹا یہاں | دھوؤں ہاتھوں سے میں اپنے بے گماں |
| ہر کسے میجست کز بہر خدا | جان ما و جسم ما قربان ترا |
| ہر کوئی کہنے لگا، بہر خدا | تم پہ جان و تن ہمارا ہو فدا |
| تا بشویم ایں حدث را تو بہل | کار دست است ایں نمط نہ کار دل |
| لاؤ۔ تا اس گندگی کو دھوئیں ہم | ہاتھ کا کام اور دل سے اسے ستم |
| اے لعمرک مر ترا حق عمر خواند | پس خلیفہ کرد و بر کرسی نشاند |
| ہاں لعمرک، آپ کو حق نے کہا | اور خلیفہ کیے، کرسی کی عطا |
| ما برائے خدمت تو مے زییم | چوں تو خدمت میکنی پس ما کئیم |
| ہم ہیں زندہ صرف خدمت کے لئے | کیا کریں گے ہم آپ جب خادم ہے |
| گفت میدانم ولیک ایں ساعتے ست | کاندریں شستن بخویشم حکمتے ست |
| بولے۔ یہ میں جانتا ہوں سب مگر | خود ہی دھونے میں ہے حکمت مستتر |

لہ اللہ تعالیٰ جل شانہ نے فرمایا۔ لعمرک انہم لفی سکرتہم یعمہون۔ یعنی اے محمدؐ تیری عمر یا جان کی قسم۔ وہ لوگ تو مستی میں خود اندھے ہو رہے ہیں۔

منتظر بودند کایں قول نبیؐ ست — تا پدید آید کہ ایں اسرار چیست
منتظر تھے سب، کہ ہے قول نبیؐ — دیکھئے ہو کیا نتیجہ آخری

او بجدی شست آں احداث را — خاص زامر حق نہ تقلید و ریا
آپ نے محنت سے دھوئی گندگی — امر حق تھا، کچھ بناوٹ تو نہ تھی

کردلش میگفت کایں را تو بشو — کاندریں جاہست حکمت تو بتو
دل یہ کہتا تھا کہ تو دھو اسکو یہاں — کیونکہ اس میں ایک حکمت ہے نہاں

## مہمان کافِر کا لوٹنا

کافرک را ہیکلے بد یادگار — یاوہ دید آں را و گشت او بیقرار
ہیکل اس کافر کی تھی اک یادگار — جب نہ پائی، تو ہوا وہ بے قرار

گفت آں حجرہ کہ شب جا داشتم — ہیکل آنجا بے خبر بگذاشتم
بولا جس حجرے میں تھا شب کو رہا — ہیکل ابھی میں وہیں بھولا، بچا

گرچہ شرمش بود حرصش شرم برد — حرص اژدرہاست نے چیزیست خرد
حرص نے اسکو بنایا بے حیا — حرص بھی ہے اک بڑا ہی اژدہا

از پئے ہیکل شتاب اندر دوید — در وثاق مصطفیٰؐ وآں حال دید
دوڑتا آیا وہ ہیکل کے لئے — دیکھا پیغمبرؐ کو پھر اس حال سے

کاں ید اللہ آں حدث را ہم بجود — خوش ہمیشوید کہ دورش چشم بد
وہ ید اللہ گندگی کو شوق سے — چشم بد دور، آپ ہی ہیں دھوتے

ہیکلش از یاد رفت و شد پدید — اندرو شورے گریباں را درید
بھولا وہ ہیکل کو اور پیدا ہوا — شور اس کے دل میں۔ دیوانہ بنا

میزد او دو دست را بر رو و سر — کلہ را مے کوفت بر دیوار و در
دونوں ہاتھوں سے تھا منہ سر پیٹتا — ٹکریں دیوار و در سے مارتا

آنچنانکہ خوں ز بینی و سرش
شد رواں و رحم کرد آں مہترش
اس طرح بس خون سر اور ناک سے
تھا رواں، رحم آ گیا یہ دیکھ کے

نعرہ بازد خلق گرد آمد برو
گبر گویاں ایہا النّاس احذروا
لگ گئی بھیڑ اس کے چلّانے سے جو
کہتا تھا، لوگو ڈرو، لوگو ڈرو!

میزد او بر سر کہ اے بے عقل سر
میزد او بر سینہ کاے بے نور بر
پیٹتا تھا سر، کہ اے بے عقل سر
کوٹتا سینہ، کہ اے بے نور گھر

سجدہ میکرد او کہ اے کل زمین
شرمسار است از تو ایں جزو مہین
سجدے کرتا تھا کہ اے شاہِ زمین
تجھ سے شرمندہ ہے بندہ کمترین

تو کہ کلی خاشع امر وی!
من کہ جزوم ظالم و لدّ و غوی
تم ہو کل، ڈرتے ہو اس کے حکم سے
جزو میں ہوں، گمرہی اور ظلم سے

تو کہ کلی خوار لرزانی ز حق
من کہ جزوم در خلاف و در سبق
تم ہو صفتِ کل، ہو لرزاں اور خوار
جزو ہو کر میں خلافِ کردگار

ہر زماں مے کرد رو بر آسماں
کہ ندام رو گے ایں قبلہ جہاں
کہتا تھا منہ کرکے سوئے آسماں
میں ہوں اس قبلے سے کیوں دامن کشاں

چوں ز حد بیروں بلرزید و طپید
مصطفےٰ اش در کنارِ خود کشید
جب رہا بالکل نہ اپنے ہوش میں
مصطفےٰ نے لے لیا آغوش میں

ساکنش کرد و بسے بنواختش
دیدہ اش وا داد و پیدا واشناختش
چپ کیا اسکو، نوازش اس پہ کی
آنکھ، اور پہچان کی دولت بھی دی

تا نگرید ابر کے خندد چمن
تا نگرید طفل کے جوشد لبن
ابر کے رونے سے ہنستا ہے چمن
بچہ روئے تو ہو پستاں جوشِ زن

طفل یک روزہ ہمے داند طریق
کہ بگریم تا رسد دایہ شفیق
ایک دن کا بچہ جانے یہ طریق
رونے سے ہو جائیگی دایہ شفیق

تو نمے دانی کہ دایہ دایگاں — کم دہد بے گریہ شیرت رایگاں

تو نہیں جانے کہ دایہ دایگاں [۱] — دودھ بے روئے نہیں دیتی ہے ماں

گفت فلیبکوا کثیرا گوش دار — تا بریزد شیر فضل کردگار

یہ کہ ہنسو کم روؤ زیادہ ہے سن نگار [۲] — تا کہ پہنچے شیر فضل کردگار

گریۂ ابر است و سوز آفتاب — استن دنیا ہمیں دو رشتہ تاب

گریۂ ابر اور سوز آفتاب — دو ستون دنیا کے ہیں اس کو کامیاب

گر نبودے سوز مہر و اشک ابر — کے شدے اجسام ما زفت و سطبر

گر نہ سوز مہر ہو اور اشک ابر — جسم ہوں کیونکر توانا اور سطبر [۳]

کے بدے معمور این ہر چار فصل — گر نبودے این تف و این گریہ اصل

چار فصلیں کس طرح ہوں گل فشاں — گر نہ یہ گرمی ہو اور گریہ یہاں

سوز مہر و گریۂ ابر جہاں — چوں ہمیدارد جہاں را خوش دہاں

سوز خورشید اور گریہ ابر کا — کرتا ہے دنیا کو شاد اور خوش نوا

آفتاب عقل را در سوز دار — چشم را چوں ابر اشک افروز دار

آفتاب عقل کو بھی سوز رکھ — آنکھ کو جوں ابر اشک افروز رکھ

چشم گریاں بایدت چوں طفل خرد — کم خور آں ناں کہ ناں آب تو برد

رو کے مثل طفل آنکھیں کر خراب — روٹی کم کھا۔ روٹی لے جاتی ہے آب

تن چو با برگ است روز و شب ازاں — شاخ جان در برگ ریزست و خزاں

تن جو ہے دن رات با برگ و نوا — شاخ جاں پت جھڑ میں ہے سن اے فتا

---

[۱] یعنی رحمت الٰہی ✦

[۲] کما قال اللہ تعالیٰ عزوجل :- فلیضحکوا قلیلا ولیبکوا کثیرا ۔
چاہئے کہ کم ہنسو۔ اور زیادہ روؤ ✦

[۳] موٹے ✦

برگِ تن بے برگیٔ جانست زود ۔۔۔ زیں ببایدکاستن وآں را فزود
زینتِ تن بے نوائی جاں کی ہے ۔۔۔ وہ گھٹنا اور یہ بڑھانا ٹھیک ہے

اقرضوا اللہ قرض دہ زیں برگِ تن[١] ۔۔۔ تا بروید در عوض در دل چمن
اقرضوا اللہ سے قرض برگِ تن سے دے ۔۔۔ تا کہ صلہ پائے، چمن دل میں اُگے

قرض دہ کم کن ازیں لقمۂ تنت ۔۔۔ تا نماید وجہ لا عینٌ رأت
قرض دے اور لقمہ تن کو کم کھلا ۔۔۔ تا نظر آئے، جو پردے میں چھپا

تن ز سرگیں خویش تا خالی کند ۔۔۔ پُر ز گوہر ہائے اجلالی کند
تن جو تو سرگیں سے خالی کرے ۔۔۔ تو بھرے پھر گوہرِ اجلال سے

زیں پلیدی بہ دہد پاکی پدرد ۔۔۔ از یطہرکم[٢] تن او برخورد
اس پلیدی سے چھٹے، پاکی ملے ۔۔۔ اور یطہرکم سے تن پھل پایا کرے

دیو مے ترساندت کہ ہیں و ہیں ۔۔۔ زیں پشیماں گردی و زار و حزیں
ہے تجھے شیطان ڈراتا - یہ نہ کر ۔۔۔ ورنہ تو ہوگا پشیمان یہ ضرر

گر گدازی زیں ہوسہا تو بدن ۔۔۔ بس پشیمان و غبن خواہی شدن
اس ہوس میں گر بدن دے گا گھلا ۔۔۔ تو پشیماں ہوگا۔ نقصان پائے گا

ایں بخور گرم ست و داروئے مزاج ۔۔۔ واں بیاشام از پئے نفع و علاج
کھا یہ شئے ہے گرم داروئے مزاج ۔۔۔ پی اُسے، وہ نفع بھی ہے اور علاج

١؎ کما قال اللہ عزوجل واقرضوا اللہ قرضاً حسناً - یعنی اللہ کو قرض دو - قرض نیک +

٢؎ قال اللہ تعالیٰ اعظم شانہ - یرید اللہ لیذہب عنکم الرجس اہل البیت ویطہرکم تطہیرا - یعنی اے اہلِ بیت خدا چاہتا ہے کہ تم سے رجس اور ناپاکی کو دور کردے - جیسا پاک کرنے کا حق ہے +

ہم بدیں نیت کہ ایں تن مرکب است — آنچہ خو کردہ است آنش اصوب است
چونکہ اک مرکب یہ تن ہے دائمی — جیسی عادت اس کو وہ اچھی ہے بھلی

زیں مگرداں خو کہ پیش آید خلل — در دماغ و دل پدید آید صد علل
مت بدل عادت کہ پیش آئے خلل — اور دماغ و دل میں لائے سو علل[1]

ایں چنیں تہدید ہا آں دیو دوں — آرد و بر خلق خواند صد فسوں
ایسی ہی دیتا ہے شیطاں دھمکیاں — خلق پہ کرتا ہے افسوں بے گماں

خویش جالینوس سازد در دوا — تا فریبد نفس بیمار ترا!
بنتا جالینوس ہے بہر دوا — نفس بیمار کو جل دے سکتا

کایں ترا سود است از درد و غمے — گفت آدم را ہمیں در گندمے
ہاں یہ درد و غم میں دے گا فائدہ — گیہوں آدم کو دیا یوں ہی کھلا

پیش آرد ہی ہی و ہیہات را — وز لویشہ پیچد او بہات را
"ہے ہے" کرتا جائے اور "واحسرتا" — اور جو ہونٹوں پہ چڑھا دے تو بہا

ہمچو لبہائے فرس وقت نعل — تا نماید سنگ را کمتر ز لعل
جیسے وقت نعل گھوڑے پہ چڑھائیں — تاکہ اس کو نرم اور بے بس بنائیں

گوشہایت گیرد او چوں گوش اسپ — میکشاند سوئے حرص و سوئے کسب
نعل گھوڑے کے وہ پکڑے تیرے کان — سوئے حرص و کسب کھینچے بے گماں

بر زند بر پات نعلے ز اشتباہ — تا بمانی تو ز درد آں ز راہ
پاؤں میں وہ نعل تیرے ٹھونک دے — تاکہ تو چلنے سے بھی عاجز رہے

نعل او باشد تردد در دو کار — ایں کنم یا آں کنم ہیں ہوشدار
یہ ہے نعل اس کا تردد میں پڑے — اور سوچے یہ کرے یا وہ کرے

[1] علتیں - بیماریاں۔

| | |
|---|---|
| آں مکن کہ ہست مختارِ نبیؐ | آں مکن کہ کرد مجنوں و صبی |
| کام تو وہ کر جو کرتے تھے نبیؐ | اور نہ کر تو فعل مجنوں یا صبی [۱] |
| حفّت الجنۃ بچہ مقصود گشت | بالمکارہ کہ ازو افزود گشت |
| حفّت الجنۃ [۲] میں کیا معنی نہاں | رنج اٹھانے سے بڑھے وہ بے گماں |
| صد فسوں دارد ز حیلت وز دہا | کہ کند در سلّہ گر ہست اژدہا |
| سو فسوں و مکر کرتا ہے بجا | تاکہ کیڑے [۳] کو بنا دے اژدہا |
| گر بود کوہے چو گہ بربایدش | دستِ بدِ خویشتن بنمایدش |
| کوہ کو لے جائے اُڑا کر مثل کاہ | تا دکھائے اپنا غلبہ بے پناہ |
| ور بود آبِ رواں بر بندد اش | ور بود چوں نیزہ ہاں بر خندد اش |
| بند کر دے ہو اگر آبِ رواں | اور کرے تضحیکِ عاقل بے گماں |
| عقل را با عقل دیگر یار کن | امرہم شوریٰ [۴] بجو آں و کار کن |
| دوسرے کی عقل کو کر راہبر | امر ہم شوریٰ کو ڈھونڈ اور کام کر |
| ایں سخن پایاں ندارد آں عرب | ماند از الطافِ آں شہ در عجب |
| اس حکایت کی نہیں حد اور عرب | شاہ کے الطاف سے حیراں ہے اب |

[۱] بچہ +

[۲] حدیث شریف میں ہے کہ اِنَّمَا حُفَّتِ الْجَنَّۃُ بِالْمَکَارِہِ۔ یعنی جنت مکروہات اور ناخوشی میں پیچیدہ ہے +

[۳] یعنی نفس کا کیڑا جو پٹارے میں ہے +

[۴] کما قال اللہ تعالیٰ :- وَاَمْرُهُمْ شُوْرٰى بَيْنَهُمْ - یعنی تو ان کو ان کے درمیان مشورے کا حکم کر +

# مہمان کافر کا مسلمان ہونا

خواست دیوانہ شدن عقلش رمید — دست عقل مصطفےٰ بازش کشید

عقل اس کی کھو گئی دیوانہ سا ہوا — کھینچ لایا دستِ عقلِ مصطفےٰ

گفت ایں سو آ بیامد آنچناں — کز کسے برخیزد از خواب گراں

بولے آ، اٹھ کر ادھر آیا، وہ ایسے — جیسے خواب مست سے کوئی اٹھے

گفت ایں سو کن مکن ہیں با خود آ — کاندریں سو ہست با تو کارہا

بولے آ آپے سے نہ جا، آ ہوش میں — آ ادھر کچھ کام ہیں تجھ سے کئی

آب بر رو زد در آمد در سخن — کای شہید حق شہادت عرضہ کن

منہ دھلایا، ہوش میں آیا، کہا — دیجیے کلمہ شہادت کا پڑھنا

تا گواہی بدہم و بیروں شوم — سیرم از ہستی دراں ہامون شوم

تا گواہی دے کے باہر جاؤں میں — سیر اس ہستی سے ہوں، مر جاؤں میں

ما دریں دہلیز قاضی قضا[1] — بہر دعوائے الستیم و بلیٰ

ہیں تو ہے دہلیز قاضی قضا — ہم یہاں ہیں بہر دعوائے بلیٰ[2]

چوں بلیٰ گفتیم آں را ز امتحاں — قول و فعل ما شہود است و بیاں

ہم "بلیٰ" کہ کر ہی صرف امتحان — قول و فعل اپنے ہیں شاہد و بیان

از چہ در دہلیز قاضی تن زدیم — نے کہ ما بہر گواہی آمدیم

آ گئے ہیں قاضی کی اس دہلیز پر — صرف دینے کو گواہی اے پسر

چند در دہلیز قاضی اے گواہ — حبس باشی دہ شہادت از پگاہ

کب تک اس قاضی کے در پہ اے گواہ — قید ہوگا، دے گواہی جلد آ۔

---

[1] یعنی یہ دنیا۔

[2] یعنی وہی "الست بربکم، قالوا بلیٰ" کا دعویٰ ہے۔

زاں بخواند مدت بدینجا تا کہ تو ۔ آں شہادت بدہی و نادی عتو
اس لئے تجھ کو بلایا ہے کہ تو ۔ دے گواہی، ہو نہ سرکش کینہ جو

از لجاج خویشتن بنشستۂ ۔ اندریں تنگی لب و کف بستۂ
اپنے جھگڑوں میں ہے خود ٹھہرا ہوا ۔ دست و لب بستہ ہے تنگی میں پڑا

تا نہ بدہی ایں گواہی اے شہید ۔ تو ازیں دہلیز کے خواہی رہید
گر گواہی تو نہ دے گا اے فتا ۔ ہوگا اس دہلیز سے کیونکر رہا

یک زماں کار است بگذار و بتاز ۔ کارِ کوتہ را مکن برخود دراز
اک گھڑی کا کام ہے، کر اور چل ۔ چھوٹے کاموں کو نہ دے طولِ امل

خواہ در صد سال خواہی یک زماں ۔ ایں امانت واگذار و وارہاں
سو برس میں اور چاہے لمحہ میں ۔ یہ امانت کر ادا، دے رخصتیں

## آدمی کے ظاہری اعمال باطن کے گواہ ہیں

ایں نماز و روزہ و حج و جہاد ۔ ہم گواہی دادن است از اعتقاد
یہ نماز اور روزہ یہ حج اور جہاد ۔ ہیں گواہی، بر بنائے اعتقاد

ایں زکوٰۃ و ہدیہ و ترکِ حسد ۔ ہم گواہی دادن است از سرِ خود
یہ زکوٰۃ، اور ہدیہ، ترکِ دشمنی ۔ ہے گواہی دینی اپنے بھید کی

خوان و مہمانی پئے اظہار راست ۔ کاے مہاں با شما ہم بستیم راست
خوان و مہمانی ہے اظہارِ نیاز ۔ اے بزرگو تم سے ہم ہیں راست باز

ہدیہا و ارمغان و پیشکش ۔ شد گواہ آنکہ ہستم با تو خوش
ہدیے، تحفے، دے کے جاتا ہے اخی ۔ سب کے سب ہیں یہ گواہِ خوش دلی

ہر کسے کوشد بمالے یا فسوں ۔ چیست دارم گوہرے در اندروں
مالِ دنیا یا خوشامد دوست کی ۔ کیا ہے! اظہارِ کمالِ باطنی

گوہرے دارم ز تقوے یا سخا ایں زکوٰۃ و روزہ بر ہر دو گوا
دل میں تقویٰ اور سخاوت کی ہے راہ ہیں زکوٰۃ و روزہ دونوں پر گواہ

روزہ گوید کرد تقوے از حلال با حرامش دانکہ نبود اتصال
روزہ کہتا ہے۔ کیا ترک حلال پھر حرام اشیا سے کیا ہو اتصال

واں زکاتش گفت کو از مال خویش میدہد پس چوں بدزدد از اہل کیش
جو مجھے دیتا ہے۔ کہتی ہے زکات مال اہل دیں چرائے! جھوٹ بات

گر بطراری کند ایں دو گواہ جرح شد در محکمہ عدل الٰہ
وہ جو طراری کوئی شاہد کرے جرح ہوگی محکمہ میں عدل کے

ہست صیاد ار کند دانہ نثار نے ز رحم و جود بل بہر شکار
ہے شکاری جو کرتا ہے دانے نثار رحم کی خاطر نہیں۔ بہر شکار

ہست گربہ روزہ دار اندر صیام خفتہ کردہ خویش بہر صید عام
وہ ہے اک بلی ریا کے روزہ دار سو رہی ہے تا کرے چھپ کر شکار

کردہ بدظن زیں کژی صد قوم را کردہ بدنام اہل جود و صوم را
اس ریا نے قوموں کو بدظن کیا نام ہے بدنام جود و روزہ کا

فضل حق با آنکہ او کژ مے تند عاقبت زیں جملہ پاکش مے کند
فضل حق گو دیکھتا ہے یہ کجی ان کو کر دیتا ہے آخر پاک بھی

سبق برد رحمتش واں غدر را دادہ نورے کاں نباشد بدر را
رحمتیں جب اس کی سبقت لے گئیں نور وہ بخشا جو مہ میں بھی نہیں

کوششش را شستہ حق زیں اختلاط غسل دادہ رحمت او را زیں خباط
کوششوں کو میل سے یوں دھو دیا غسل یوں رحمت نے رحمت کو دیا

۱؎ یعنی وہ طرار ریاکار۔

تا کہ غفاری حق او ظاہر شود ۔ سیاٰت جملہ را غافر شود
تا ہو اس کی شانِ غفاری عیاں ۔ عفو ہو جائیں گناہِ عاصیاں

آب بہر آں ببارد از سماک ۔ تا پلیداں را کند از خبث پاک
مینہ برستا ہے فلک سے اس لئے ۔ پاک دنیا کو نجاست سے کرے

آب چوں پیکار کرد و شد نجس ۔ تا چناں شد کآب را رد کرد حس
ہو گیا ناقص زمیں پر جب گرا ۔ جس کو تیری حس نے بھی رد کر دیا

حق ببردش باز در بحر صواب ۔ تا بشستش از کرم آں آب آب
پھر خدا دریا میں اس کو لے گیا ۔ پانی نے پانی کو دھویا برملا

## خدا کا پانی کو ظاہری نجاست سے پاک کرنا

سال دیگر آمد او دامن کشاں ۔ ہے کجا بودی بدریائے خوشاں
دوسرے سال آیا پھر جھومتا ہوا ۔ تھا کہاں؟ پوچھا کہا دریا میں تھا

من نجس زینجا شدم پاک آمدم ۔ بستدم خلعت سوئے خاک آمدم
میں گیا ناپاک، آیا ہو کے پاک ۔ لے کے خلعت آ گیا پھر سوئے خاک

ہیں بیا اے پلیداں سوئے من ۔ کہ گرفت از خوئے یزداں خوئے من
اے پلیدو آؤ تم میری طرف ۔ مجھ کو ہے خوئے الٰہی سے شرف

در پذیرم جملۂ زشتیت را ۔ چوں ملک پاکی دہم عفریت را
لے کے سب ناپاکیاں اک آن میں ۔ شیطنت سے پاک کر دوں گا تمہیں

چوں شوم آلودہ باز آنجا روم ۔ سوئے اصل اصل پاکیہا شوم
جب ہوں آلودہ تو پھر وہاں چلوں ۔ سوئے اصل، اور اصل پاکی میں چلوں

دلق چرکیں بر کنم آنجا ز سر ۔ خلعت پاکم دہد بار دگر
یعنی اپنی میلی گدڑی چھوڑ کر ۔ پاک خلعت پاؤں گا بارِ دگر

# پانی کا پھر خدا سے مدد مانگنا

ابر را گوید ببر جائے خوشش
ابر سے کہتا ہے حق ۔ لے جا اسے

ہم تو خورشیدا بہ بالا کش کشش
نیز سورج سے کہ اوپر کھینچ لے

راہہائے مختلف میراندش
مختلف رستوں سے لے جاتا ہے وہ

تا رساند سوئے بحر بے حدش
قلزم بے حد میں پہنچاتا ہے وہ

خود غرض زیں آب جان اولیاست
بے غرض پانی سے جان اولیا

کو غسول تیرگی ہائے شماست
دھوتی ہے جو تیرگی کو برملا

چوں شود تیرہ ز غسل اہل فرش
کرتا ہے تیرہ جو غسل اہل فرش

باز گردد سوئے پاکی بخش عرش
جاتا ہے پھر سوئے پاکی بخش عرش

باز آید زاں طرف دامن کشاں
پھر وہاں سے آتا ہے دامن کشاں

از طہارات محیط آرد نشاں
پاکیوں کا اپنی دیتا ہے نشاں

از تیمم وارہاند جملہ را
سب کو کرتا ہے تیمم سے رہا

وز تحری طالبان قبلہ را
جستجو سے اہل قبلہ کو جدا

ز اختلاط خلق یابد اعتلال
اختلاط خلق سے ہو کر نڈھال

زاں سفر جوید کہ ارحنا یا بلالؓ
پھر ہے جاتا جوں ارحنا یا بلالؓ ۱

اے بلال خوش نوائے خوش صہیل
اے بلالؓ خوش نوا خوش دلیل

ماذنہ بر رو بزن طبل رحیل
جا منارے پر بجا بانگ رحیل ۲

---

۱ یعنی جس طرح جب اذان کا وقت ہوتا تھا تو جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت بلال رضی اللہ عنہ سے فرمایا کرتے تھے کہ "ارحنا یا بلالؓ" یعنی اے بلالؓ ہمیں راحت پہنچا۔ یا اے بلال خبر سفر سنا۔ اسی طرح سے ابر بھی سفر اختیار کرتا ہے

۲ کوچ کی صدا یعنی اذان ۔

جاں سفر رفت و بدن اندر قیام — وقت رجعت زاں سبب گوید سلام
جان سفر میں ہے، بدن کو ہے قیام — لوٹنے کے وقت کرتی ہے سلام

اہل عقل چوں واسطہ است اندر کلام — واسطہ شرط است بہر فہم عام
یہ عقل ہے واسطہ بس بہر کلام — واسطہ ہے شرط تا سمجھیں عوام

اندر آتش کے رود بے واسطہ — جز سمندر کو رہید از رابطہ
کون جائے آگ میں بے واسطہ — جز سمندر جس نے چھوڑا رابطہ

واسطہ حمام باید مر ترا — تا ز آتش خوش کنی تو طبع را
واسطہ درکار ہے حمام کا — آگ سے ہوتا کرو دل فرحاں بیزا

چوں نتانی شد در آتش چوں خلیل — گشت حمامت رسول آبت دلیل
آگ میں جا سکے تو کیا مثل خلیل — ہیں نبی حمام، آیت ہے دلیل

سیری از حق است لیک اہل طبع — کے رسد بے واسطہ ناں در شبع
سیری حق کی سمت سے ہے سربسر — واسطہ روٹی ہے لیکن پیشتر

لطف از حق است لیکن اہل تن — در نیابد لطف بے پردہ چمن
لطف حق سے ہے مگر یہ اہل تن — لطف کب پاتے ہیں بے باغ و چمن

چوں نماند واسطہ تن بے حجیب — ہمچو موسیٰ نور مہ تابد ز جیب
واسطہ تن کا جو ہو جاتا ہے دور — مثل موسیٰ جیب میں رہتا ہے نور

ایں ہنرہا آب را ہم شاہد است — کاندروں نقش پر ز نور ایزد است
ہیں ہنر پانی کے شاہد برملا — اس کا دل ہے نور یزداں سے بھرا

۱؎ یعنی نماز پڑھتے ہیں۔ تو روح تقرب الٰہی کے لئے سفر کر جاتی ہے۔
اور پھر جب لوٹتی ہے تو آنے والے کی طرح سلام کہتی ہے۔

# ظاہری قول و فعل نور باطن کے گواہ ہیں

| | |
|---|---|
| قول و فعل آمد گواہان ضمیر | زیں دو بر باطن تو استدلال گیر |
| تیرے قول و فعل ہیں دل کے گواہ | دونوں سے تو ڈال باطن پہ نگاہ |
| چوں ندارد سیر صورت در دروں | بنگر اندر بول رنجور از بروں |
| جب نہ ہو ظاہر سے باطن کی خبر | بول[1] سے اس کے مرض پہ غور کر |
| فعل و قول آں بول رنجوراں بود | کہ طبیب جسم را برہاں بود |
| ہے یہ قول و فعل جوں بول علیل | ہے طبیب جسم کو مشکل دلیل |
| واں طبیب روح در جانش رود | وز رہ جاں اندر ایمانش رود |
| ہے طبیب روح کا گھر جان میں | جان سے جاتا ہے وہ ایمان میں |
| حاجتش نبود بفعل و قول خوب | احذروہم ہم جواسیس القلوب |
| ان کو کیا پروا ہے فعل و قول خوب | ان سے ڈرنا - وہ ہیں جاسوس قلوب |
| ایں گواہ فعل و قول از وے بجوے | کو بدریا نیست واصل ہمچو جوے |
| ڈھونڈ قول و فعل کا اس میں گواہ | عقل ندی کے ہوتے ہے دریا پناہ |
| قول و فعل او گواہ او بود | کو بدریا متصل چوں جو بود |
| قول و فعل اُس کے ہیں شاہد ہو بہو | کیونکہ دریا سے ہے واصل مثل جو |
| بنگر اندر فعل او و قول او | تا چہ وارد در ضمیر آں رازجو |
| اُس کے قول و فعل پہ تو غور کر | اس کے دل میں کیا ہے ہو جا با خبر |
| نور کش اندر تہش جہدست چیست | بہر صید و دانہ پاشد یا سخیست |
| دیکھ کیا ہے اور کتنا مرتبہ | دانہ بہر صید ہے، یا ہے عطا تو |

[1] پیشاب ۔

| | |
|---|---|
| جاں چنیں افعال و اقوالے نمود | بر محکِّ امر جوہر را بسود |
| قول و فعل جاں نے دکھلایا اثر | کس دیا جوہر محکِّ امر پہ |
| کاعتقادم راستست اینک گواہ | لیک ہست اندر گواہاں اشتباہ |
| راست تھی نیت مری یہ ہے گواہ | ہے گواہوں پر مگر کچھ اشتباہ |
| تزکیہ باید گواہاں را بداں | تزکیہ اش اخلاص و موقوفی بر آں |
| گر گواہوں کا تو شک سے تزکیہ | پاک کر اخلاص سے ان کو نشاں |
| حفظِ لفظ اندر گواہِ قولی است | حفظِ عہد اندر گواہِ فعلی است |
| ہے گواہ قول پہ لفظوں کا بار | ہو گواہ فعل کا عہد استوار |
| گر گواہِ قول کژ گوید رد است | ور گواہ فعل کژ پوید رد است |
| گر گواہ قول کج بولے رہے رد | ہو گواہ فعل اگر ٹیڑھا ہے بد |
| قول و فعل بے تناقض بایدت | تا قبول اندر زماں پیش آیدت |
| قول و فعل اب تیرے یکساں چاہییں | تا قبولیت کی پائے نعمتیں تو |
| سعیکم شتّٰی[1] تناقض اندرید | روز میدوزید و شب بر میدرید |
| ہیں تمہارے کام ہر ہر طرح کے | سیتے ہو دن کو تو شب کو پھاڑتے |
| پس گواہی با تناقض کہ شنود | او مگر حکمے کند از لطف و جود |
| کون جھگڑے کی شہادت کیا سنے | ہاں مگر لطف اس کا جو کچھ حکم دے |
| قول و فعل اظہارِ سرّست و ضمیر | ہر دو پیدا میکند سرِّ ستیر |
| قول و فعل اظہارِ حالِ دل ہیں یار | راز کردیتے ہیں دونوں آشکار |
| چوں گواہت تزکیہ شد شد قبول | ورنہ محبوس است اندر عدول |
| تزکیہ سے گر دے شہادت تو کیا | ورنہ تو قیدی ہے بے میعاد کا |

[1] کما قال اللہ عزوجل ان سعیکم لشتّٰی۔ یعنی تمہاری کوششیں پراگندہ اور مختلف ہیں ٭

| | |
|---|---|
| تا تو بستیزی ستیزد اے حرون | فانتظر انہم منتظرون |
| تو لڑے جب تک اڑیل جھگڑے یاں | منتظر رہ منتظر وہ بے گماں |
| ایں سخن پایاں ندارد مصطفیٰ | عرضہ کرد ایمان پذرفت آں فتیٰ |
| مصطفیٰ نے الغرض سن اے فتا | پیش جب ایمان کیا اس نے لیا |
| آں شہادت را کہ فرخ بودہ است | بندہائے بستہ را بکشودہ است |
| تھی مبارک وہ شہادت کی ادا | بند بستہ جس نے کھولے بارہا |

## آنحضرت کا مہمان کے سامنے ایمان پیش کرنا

| | |
|---|---|
| گفت مومن گفت او را مصطفیٰ | کامشب دیگر تو شو مہمان ما |
| جب ہوا مومن تو بولے مصطفیٰ | آج شب کو پھر ہو تو مہماں مرا |
| گفت واللہ تا ابد ضیف توام | ہر کجا باشم بہر جا کہ روم |
| بولا میں ہوں آپ کا مہماں سدا | ٹھہروں یا جاؤں کسی جا برملا |
| زندہ کردہ عتیق و دربان تو | ایں جہان و آں جہاں برخوان تو |
| ہوں غلام آزاد و دربان آپ کا | دین و دنیا میں ہوں مہماں آپ کا |
| ہر کہ گزیند جز ایں بگزیدہ خواں | عاقبت دندد گلویش استخواں |
| گر کوئی جانے بھی یہ خواں چھوڑ کے | اٹکے وہ ہڈی گلے کو پھاڑ دے |
| ہر کہ سوئے خوان غیر تو رود | دیو با او دان کہ ہمکاسہ بود |
| رخ جو خوان غیر کا کوئی کرے | دیو اس کے ساتھ ہمکاسہ رہے |

لہ کما قال اللہ تعالیٰ سبحانہ۔ فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ وَانْتَظِرْ اِنَّهُمْ مُنْتَظِرُوْنَ

یعنی اے رسول ان سے اعراض کر اور خدا سے فتح و نصرت کا منتظر رہ۔ کیونکہ وہ بھی تو اپنے معبودوں سے کسی بات کا انتظار کر رہے ہیں ۔

ہر کہ از ہمسائگیؔ تو رود — دیو بیشک آں کہ ہمسایہ اش شود

چھوڑ دے جو آپ کی ہم سائگی — اس کا ہم سایہ ہو شیطاں واقعی

ور رود بے تو سفر او دور دست — دیو بد ہمراہ و ہم سفرِ ویست

بے تمہارے جو سفر کو جائے گا — ہوگا شیطاں اس کا ساتھی برملا

ور نشیند بے تو بر اسپ شریف — حاسد ما ہست دیو او را ردیف

بے تمہارے جو ہو گھوڑے پہ سوار — پیچھے اس حاسد کے شیطاں نابکار

ور بچہ گیر داز و شہناز او — دیو در نسلش بود انباز او

اس کی بیوی حاملہ ہو اس سے گر — نسل میں شیطاں ہو ساجھی سربسر

در نبی شارکہم گفتست حق — ہم در اموال و در اولاد از سبق

حق نے "شارکہم"[۱] کہا قرآن میں — راستے اس کے ہیں مال اور جان میں

گفت پیغمبر ز غیب ایں را جلی — در مقامات نوادر با علیؓ[۲]

کر چکے اس بھید کو حضرت جلی — سن چکے اکثر مقاموں پر علیؓ

یا رسول اللہ رسالت را تمام — تو نمودی ہمچو شمس بے غمام

یا رسول اللہ رسالت آپ نے — کی عیاں، جوں شمس ہو بے ابر کے

آنچہ تو کردی دو صد مادر نکرد — عیسیٰؑ و افسونش با عاذر[۳] نکرد

جو کیا تم نے، نہ ماؤں نے کیا — اور عیسیٰؑ نے نہ عاذر سے کیا

---

۱ ارشاد باری تعالیٰ:- وَشَارِكْهُمْ فِي الْأَمْوَالِ وَالْأَوْلَادِ یعنی اے شیطان اُن کے مالوں اور اولاد میں شریک ہو جا!

۲ نبی تو مسلم کہہ رہا ہے۔

۳ ایک شخص جو کافر مرا تھا۔ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے چالیس برس کے بعد اُسے زندہ کر کے مسلمان کیا تھا۔

از تو جانم از اجل تنگ جاں ببرد — عاذرا رشد زندہ ہم در دم بمرد
تم نے میری جاں اجل سے لی بچا — اور عاذر زندہ ہو کر مر گیا

گشت مہمان رسولؐ آں شب عرب — شیر یک بز نیمہ خورد و بست لب
پھر ہوا وہ شب کو مہمان نبیؐ — اور پیا بکری کا دودھ آدھا ابھی

کرد الحاحش بخور شیر و رقاق — گفت گشتم سیر واللہ بے نفاق
منتیں کیں، کچھ چپاتی دودھ کھا — بولا میں واللہ بالکل چھک گیا

ایں تکلف نیست نے ناموس و فن — سیر تر گشتم از آنکہ دوش من
بے تکلف ہے کسی فن، مکر سے — ہوں زیادہ سیر کل بات سے

در عجب ماندند جملہ اہل بیت — پُر شد ایں قندیل زاں یک قطرۂ زیت
اہل بیت اکثر تعجب میں رہے — بھر گئی قندیل قطرہ تیل سے

آنچہ قوت مرغ بابیلے بود — سیری معدہ چنیں پیلے بود
جس قدر کھاتے ابابیل اک غذا — اس سے اک ہاتھی کا معدہ بھر گیا

غلغلہ افتاد اندر مرد و زن — قدر پشہ می خورد ایں پیلتن!
مرد و زن میں تھیں یہ کانا پھوسیاں — پشہ کی بھوک اور یہ ہیکل دہاں

حرص و وہم کافری سر زیر شد — اژدہا از قوت مورے سیر شد
حرص و وہم کافری مغلوب تھا — سیر تھا چیونٹی کو کھا کر اژدہا

آں گدا چشمی کفر از وے برفت — لوت ایمانیش لمتر کرد و زفت
کفر سے تھی جو گدا چشمی، گئی — نعمت ایماں سے پائی فربہی

آنکہ از جوع البقر[۱] بر مے طپید — ہمچو مریمؑ میوۂ جنت بدید
جو کہ تھا جوع البقر سے بے قرار — مثل مریمؑ اس پہ میوے تھے نثار

۱ جوع البقر ایک مرض ہے جس میں تمام اعضا بھوکے ہو جاتے ہیں اور
باوجود ہر وقت کھانے پینے کے سیری نہیں ہوتی۔

میوۂ جنت سوئے جسمش شتافت ۔ معدہ چوں نور خوش آرام یافت

میوے جنت کے اس پہ گر رہے ۔ دوزخِ معدہ کے شعلے بجھ گئے

## نور جسم اولیاء اللہ کی غذا ہے

ذات ایماں نعمت و لوتیست ہول ۔ اے قناعت کردہ از ایماں بقول

ذات ایماں ایک نعمت ہے عظیم ۔ قول ایماں پر تو قانع ہے سلیم

گرچہ آں مطعوم جانست و نظر ۔ جسم را ہم زاں نصیبے ست اے پسر

گر غذائے جاں ہے اور قوت نظر ۔ جسم کا بھی اس میں حصہ ہے مگر

تا کہ اے قانع بناں و گندنا ۔ با خود آ و نور ایماں کن غذا

گندنا اور ناں پہ قانع ہے کیا ۔ نور ایماں کو بنا اپنی غذا

گر نگشتے دیو جسم آں را اکول ۔ اسلم الشیطاں نفرمودے رسولؐ

جسم کا شیطاں نہ کھاتا گر غذا ۔ اسلم الشیطاں نہ کہتے مصطفےٰ

دیو زاں لوتے کہ مردہ حی شود ۔ تا نیاشامد مسلماں کے شود

وہ غذا مردے کو جو زندہ کرے ۔ گر نہ کھائے دیو، مسلم کب بنے

دیو در دنیاست عاشق کور و کر ۔ عشق را عشق دگر بُرّد مگر

دیو دنیا میں ہے عاشق کور و کر ۔ منقطع اس کو کرے عشق دگر

از نہانخانہ یقیں چوں مے چشید ۔ اندک اندک عشق رخت آنجا کشید

جب یقیں کی وہ مئے مخفی پیئے ۔ اس جگہ پھر عشق لے جائے اسے

یا حریص البطن عرج ہٰکذا ۔ انما المنہاج تبدیل الغذا

گر عروج اس طرح اے پیٹو فدا ۔ راستہ ہے صرف تبدیل غذا

یا مریض القلب عرج للعلاج ۔ جملۃ التدبیر تبدیل المزاج

اے مریض قلب کر اس سے علاج ۔ ہے فقط تدبیر تبدیل مزاج

| | |
|---|---|
| ایها المحبوس فی رهن الطعام | سوف تنجو ان تحملت العظام |
| اے گرفتار ہے قیدی دررہن طعام | گر تحمل، یا نجات خاد کام |
| ان فی الجوع طعاماً وافراً | افتقدها وارتج یا نافراً |
| بھوک میں ہیں نعمتیں پنہاں مزید | ڈھونڈھ اسے منکر! اسکے دردکھ امید |
| اغتذی بالنور کن مثل البصر | وافق الاملاک یا خیر البشر |
| کھا غذائے نور، ہو مثل بصر | اور فرشتہ بن تو اے خیر البشر |
| چوں ملک تسبیح حق را کن غذا | تا رہی ہمچوں ملائک از اذے |
| جوں ملک تسبیح حق کو کر غذا | تاکہ ایذا سے ہو مثل ان کے رہا |
| جبرئیل ار سوئے جیفہ کم تند | او بقوت کے ز کرگس[1] کم زند |
| چھوڑ دے گر جبرئیل دل مردار کو | کیا وہ کرگس سے بھی کم پرواز ہو |
| چیل اگرچہ در زمیں آہستہ است | او ز لشہ باز گو کے رستہ ہست |
| گو زمیں پہ چیل آہستہ چلے | کس طرح تجھ سے جان اسکی بچے |

## اہل تن کا غذائے روح سے انکار کرنا

| | |
|---|---|
| حبذا خوانے نہادہ در جہاں | لیک از چشم خسیساں بس نہاں |
| کیسا اچھا ہے بچھا خوان جہاں | ہے خسیسوں کی نگاہوں سے نہاں |
| گر جہاں باغے پر از نعمت شود | قسم مار و مور ہم خاکے بود |
| باغ و نعمت سے جو ہو دنیا بھری | حصہ مور و مار کا ہے خاک ہی |
| قسم شاں خاکست گر دے گر بہار | میر گوئی خاک چوں نوشی چو مار |
| خاک قسمت ہے، خزاں ہو یا بہار | میر! تو کیوں خاک کھائے مثل مار |

[1] گدھ

| | |
|---|---|
| در میانِ چوب گوید کرمِ چوب | مر کرا باشد چنیں حلوائے خوب |
| لکڑی کا کیڑا یہ لکڑی میں کہے | واہ یہ حلوا کسی کو کب ملے |
| در میانِ خاک گوید کرمِ خُرد | اینچنیں حلوا بعالم کس نخورد |
| خاک میں کہتا ہے کیڑا خاک کا | ایسا حلوا کون کھائیگا بھلا |
| کرمِ سرگیں در میانِ آں حدث | در جہاں نقلے نداند جز خبث |
| کیڑا گوبر کا ہے گوبر میں پڑا | نقل اس کا گندگی ہی بس رہا |
| جز نجاست ہیچ نشناسد کلاغ | شد نجاست مر ورا چشم و چراغ |
| کوا کیا جانے نجاست کے سوا | ہے نجاست اُس کی آنکھوں کی ضیا |

## مُناجات

| | |
|---|---|
| اے خدائے بے نظیر ایثار کن | گوش را چوں حلقہ دادی زیں سخن |
| اے خدائے بے نظیر ایثار کر | بات یہ ہم کو سنائی ہے اگر |
| گوش ما گیر و دراں مجلس کشاں | کز رحیقت میکشند ایں سرخوشاں |
| تو پکڑ کر کان اب لے چل وہاں | مست ہیں تیری شرابوں کے جہاں |
| چوں بما بوئے رسانیدی ازیں | سر مبنداں مشک را اے ربِّ دیں |
| جب سنگھا دی تو نے ہمکو اُس کی بُو | تو نہ کر اب مشک کا منہ بند تو |
| از تو نوشند از ذکور و از اناث | بیدریغی در عطا یا مُستغاث |
| مرد و زن کو تو پلا دیتا ہے بس | یہ عطا ہے تیری اے فریاد رس |
| اے دُعا نا کردہ از تو مستجاب | دادہ دل را ہر دمے صد فتح باب |
| بے دُعا مانگے تو کرتا ہے قبول | ہے تجھی سے ہر کشادِ دل حصول |
| چند حرفے نقش کردی از رقم | سنگہا از عشقِ او شد ہمچو موم |
| تو نے اپنے کچھ حروف ایسے لکھے | موم جن کے عشق سے پتھر ہوئے |

نون ابرو صاد چشم و جیم گوش — بر نوشتی فتنۂ صد عقل و ہوش

نون ابرو، صاد چشم، اور جیم گوش — لکھ دیے، غارت گر صد عقل و ہوش

زیں حروفت شد خرد باریک ریس — نسخ می‌کن اے ادیب خوش نویس

عقل اُن سے ہو گئی باریک بیں — کاٹ یہ حرف اے ادیب بہتریں

در خورِ ہر فکر بستہ بر عدم — دمبدم نقشِ خیالی بر رقم

اس رقم پہ اصل میں جو ہے عدم — کھینچتے ہیں نقشِ خیالی دم بدم

حرفہائے طرفہ بر لوحِ خیال — بر نوشتہ چشم و ابرو خط و خال

کچھ نرالے حرف، بر لوحِ خیال — لکھ دیے ہیں آنکھ، ابرو، خط و خال

بر عدم باشم نہ بر موجود مست — زانکہ معشوقِ عدم وافی تر است

ہوں عدم سے مست میں دنیا سے کیا — کیونکہ معشوقِ عدم ہے با وفا

عقل را خط خوانِ آں اشکال کرد — تا دہد تدبیرہا را زاں نورد

عقل کو اِن شکلوں کا خط خواں کیا — تا کرے تدبیریں جو اس سے آشنا

## عقل کی تشبیہ جبرئیل سے

چوں ملک لوحِ محفوظ آں خرد — ہر صباحے درس ہر روزہ برد

عقل لوحِ عرش سے مثلِ ملک — روز لیتی ہے سبق بے ریب و شک

در عدم تحریرہا بیں بابیاں — وز سوادش حیرت سودائیاں

دیکھو تحریریں عدم کی بابیاں — جن سے حیرت میں ہیں سودائیاں

ہر کسے شد بر خیالے ریش گاو — گشتہ در سودائے گنجے کنج کاو

ہر کوئی احمق ہے اک تخیل سے — گنج کی حسرت میں ہے وحشت لیے

از خیالے گشتہ شخصے پر شکوہ — روئے آوردہ بمعدن ہا و کوہ

ہے کسی کو اک خیال پر شکوہ — جا رہا ہے سوئے معدن، سوئے کوہ

وز خیالے آں دگر با جہدِ مُر — رُو نہادہ سوئے دریا بہرِ دُر
دوسرے کو بھی ہیں ایسی کوششیں — جاتا ہے دریا پہ تا موتی ملیں

واں دگر بہرِ ترہّب در کنشت — واں یکے بہرِ حریصی سوئے کشت
تارک الدنیا ہے اک بیچ کنشت — اک کو حرص کاشت کے، اور فکر کشت

از خیال آں رہزنِ رستہ شدہ — وز خیال ایں مرہمِ خستہ شدہ
وہ خیالوں سے ہے رستے لوٹتا — یہ خیالوں سے ہے مرہم زخم کا

در پری خوانی یکے دل کردہ گم — بر نجوم آں دیگرے بنہادہ سُم
شعبدہ بازی میں یہ کھویا ہوا — وہ نجوم و ہندسہ کا مبتلا

آں یکے در کشتی از بہرِ رباح — واں یکے با فسق و دیگر با صلاح
ایک کشتی میں ہے تا ہو نفع یاب — ایک صالح متقی اور اک خراب

ایں روشہا مختلف بیند بروں — زاں خیالاتِ ملوّن ز اندروں
ظاہری اور مختلف یہ راستے — ہیں خیالاتِ دروں کے پرتوے

ایں در آں حیراں شدہ کاں کیست — ہر چشندہ آں دگر را نافی است
یہ سبب کی فکر میں حیراں ہوا — منکر اور دوں کا ہوا اپنے سوا

ایں خیالات از چنانہا مختلف — چوں ز بیروں شد روشہا مختلف
ہیں خیالاتِ دروں غیر صاف — ہے بظاہر ہر روش میں اختلاف

قبلۂ جاں را چو پنہاں کردہ اند — ہر کسے رُو جانبے آوردہ اند
قبلۂ جاں چونکہ پنہاں کر لیا — ہے جدھر جو چاہتا، رُخ پھیرتا

## مختلف روشوں کی تمثیل

ہمچو قومے کہ تحرّی مے کنند — بر خیالِ قبلہ ہر سُو مے تنند
جیسے ہے اک قوم قبلہ ڈھونڈتی — ہے خیالِ قبلہ میں ہر سُو جھکی

چونکہ کعبہ رو نماید صبحگاہ | کشف گردد کہ گم گردست راہ
جب کہ کعبہ ہو نمایاں صبح گاہ | منکشف ہو، کون تھا گم کردہ راہ

یا چو غواصاں دروں قعر آب | ہر یکے چیزے ہمے چیند شتاب
یا کہ غوطہ خور ہر گہرائی میں | چیز جو مل جائے جلدی سے چنیں

بر امید گوہر و دُرِّ ثمیں | توبرہ پر میکنند از آن و ایں
گوہر و دُرِّ ثمیں کی حرص میں | توبرہ بھی ہر کسی شے سے بھر لیں

چوں بر آیند از تگ دریائے ژرف | کشف گردد صاحب دُرِّ شگرف
قعر دریا سے جو نکلیں برملا | ہو عیاں کس کو دُرِ اصلی ملا

واں دگر کو بُرد مروارید خُرد | واں دگر کہ سنگریزہ و شبہ بُرد
کون چھوٹے موتی چن کر لے گیا | پتھر اور کنکر لئے کس نے اُٹھا

ہکذا یبلوہم بالساہرۃ | فتنۃ ذات افتتان قاہرۃ
حشر میں لیں گے یوں ہی ہم امتحاں | ہے وہ دن فتنوں کا غالب بیگماں

ہمچنیں ہر قوم چوں پروانگاں | گرد شمعے پر زناں اندر جہاں
مثل پروانہ یوں ہی تو ہیں تمام | کرتی ہیں اک شمع کے گرد ازدحام

خویش را بر آتشے بر میزنند | گرد شمع خود طوافے میکنند
آگ میں اپنے کو ہیں وہ ڈالتے | گھومتے ہیں گرد اپنی شمع کے

بر امید آتش موسائے بخت | کز لہیبش سبز تر گردد درخت
ڈھونڈتے ہیں آگ میں موسیٰ کا بخت | جس کے شعلوں سے ہو تازہ ہر درخت

فضل آں آتش شنیدہ ہر رمہ | ہر شرر را آں گماں بردہ ہمہ
فیض جو اس آگ کا ہے سب نے سنا | ہر شرر پہ ہے گماں اس آگ کا

چوں بر آید صبحدم نور خلود | وانماید ہر یکے چہ شمع بود
جب کہ چمکے صبح دم نور ابد | ہو نمایاں ہے جو کچھ وہ شمع ہے

ہر کرا پر سوخت زاں شمع ظفر ¹ — بدہدش زاں شمع خوش ہفتاد پر

پر جلا دے جس کے وہ شمع ظفر — حق اسے دے اس سے ستر اور پر

چوں پر پروانہ و دیدہ دوختہ — ماندہ زیر شمع بد پر سوختہ

آ گئے پروانے جو چند آنکھیں سئے — شمع بد سے پر جلا کر رہ گئے

مے طپد اندر پشیمانی و سوز — میکند آہ از ہوائے چشم دوز

تڑپا پشیمانی و سوزش سے طپاں — حرص دل سے کرتے ہیں آہ و فغاں

شمع او گوید کہ من چوں سوختم — کے ترا بر ہانم از سوز و ستم

شمع کہتی ہے میں خود جلتی رہی — کس طرح جلنے سے تم کو روکتی

شمع او گریاں کہ من سرسوختم — چوں کنم مر غیر را افروختہ

شمع روتی ہے میں ہوں خود ساختہ — کیا بچاؤں دوسرے کو کروں افروختہ

او ہمے گوید کہ از اشکال تو — غرہ گشتم دیدم حال تو

وہ یہ کہتے ہیں کہ تجھ کو دیکھ کر — ہم تھے دھوکے میں اب ہوئی ہم کو خبر

## آیۂ یا حسرۃً علی العباد ² کی تفسیر

شمع مردہ بادہ رفتہ ³ دلربا — غوطہ خوردہ از ننگ کز بینی ما

بجھ گئی ہے شمع و بادہ ہو چکا — ہیں ہماری کج نگاہی سے فنا

ظلّت الارباح خسراً مغرما — نشتکی شکوی الی اللہ العمیٰ

فائدے جتنے تھے نقصان بن گئے — اندھے پن سے ہے گلہ اللہ سے

¹ یعنی شمع ظفر سے

² یعنی افسوس ہے ان بندوں پر

³ یعنی شمع حیات اور بادۂ عمر

خندہ ازواج اخوان ثقات
مسلمات مومنات قانتات
کیسی خوش رو ہیں یہ اہل زہد کی
صاحب اسلام، مومن، متقی،

ہر گروہے رو بسوئے بردہ اند
وین عزیزاں رو بانیسو کردہ اند
ہر کسی کا رخ ہوا سوئے دگر
ان عزیزوں نے کیا ہے منہ ادھر

ہر کبوتر مے پرد در مذہبے
وین کبوتر جانب بے جانبے
ہر کبوتر کی روش ہے اک نئی
یہ کبوتر جانب بے جانبی

ہر عقابے مے پرد از جا بجا
وین عقاباں راست بیجائی سرا
ہر عقاب اڑتا ادھر سے ہے ادھر
بے مقامی ان عقابوں کا ہے گھر

ما نہ مرغان ہوا نہ خانگی
دانۂ ما دانۂ بے دانگی
ہم پرندے ہیں۔ نہ مرغ خانگی
ہے ہمارا دانہ بس بے دانگی

زاں فراخ آمد چنیں روزی ما
کہ دریدن شد قبا دوزی ما
ہے کشادہ رزق یوں ہم کو عطا
ہے قبا سینا، قبا کا پھاڑنا

## ابتدائے حال میں فرجی نام رکھنے کا سبب

صوفئے بدرید جبہ در حرج
پیشش آمد بعد بدریدن فرج
پھاڑا جبہ وجد میں اک صوفی نے
پھر کشائش اس نے پائی پھاڑ کے

گشت نام آں دریدہ فرجی
آں لقب شد فاش ازاں مرد نجی
اس پھٹے جبے کا فرجی نام تھا
یہ لقب مشہور اس کا ہو گیا

ایں لقب شد فاش و صافش شیخ برد
ماند اندر طبع خلقاں حرف درد
شیخ لے لی وہ صفا جو اس میں تھی
اور دل مخلوق میں تلچھٹ رہی

ہمچنیں ہر نام صافی داشتہ است
اسم را چوں دُردی بگذاشتہ است
ایسے ہی ہر نام میں تھی اک صفا
نام مثل دُرد و باقی رہ گیا

ہر کہ گلخوارست دُردی را گرفت ‎ ‎ رفت صوفی سوئے صافی ناشگفت

جو کہ تھا گل خوار تلچھٹ اُس نے لی ‎ ‎ اور صوفی نے صفائی اخذ کی

گفت لا بد دُرد را صافی بود ‎ ‎ زیں دلالت دل بصفوت میرود

ہے صفا بھی دُرد میں اُس نے کہا ‎ ‎ اس لئے پاکیزہ اُس کا دل ہوا

دُرد عُسرا فتاد و صافش یُسرآں ‎ ‎ صاف چوں خرما و دُردے بُسر آں

عُسر کی تلچھٹ صفائی یُسر کی ‎ ‎ صاف پختہ، دُرد ہے ناپختگی

عُسر با یُسرست ہیں آئیس مباش ‎ ‎ راہ داری زیں ممات اندر معاش

عُسر میں ہے یُسر نومیدی ہے کیا ‎ ‎ رزق کے غم میں تو کیوں ہے مر رہا

صاف خواہی جبہ بشگاف اے پسر ‎ ‎ تا ازاں صفوت براری زود سر

صاف چاہے، پھاڑ جبّہ اے پسر ‎ ‎ تا صفا سے تو نکالے جلد سر

ہست صوفی آنکہ شد صفوت طلب ‎ ‎ نہ لباس صوف و خیاطی و دب

ہے وُہی صوفی جو ہے پاکیزگی ‎ ‎ نے لباس صوف و نقش و سوزنی

صوفئے گشتہ بہ پیش ایں لئام ‎ ‎ الخیاطۃ واللواطۃ والسلام

کر دیں صوفی یہ لئیم اس شخص کو ‎ ‎ سوزنی پہنے ہو۔ اغلامی ہو جو

بر خیال آں صفا و نام نیک ‎ ‎ رنگ پوشیدن نکو باشد و لیک

اُس صفا اور نیک نامی کے لئے ‎ ‎ کپڑے رنگیں ہوں تو زیبا ہے اُسے

بر خیالش گر روی تا اصل او ‎ ‎ ہمچنانکہ گربہ سوئے ناں بو

اُس کی اصلیت پہ گر لیکن نظر ‎ ‎ جیسے بلّی جائے بوئے ناں پر

بو قلاؤزست اے جویائے عشق ‎ ‎ بہرِ بو یعقوبؑ شد بینائے عشق

رہنما خوشبو ہے اے جویائے عشق ‎ ‎ بُو سے تھے یعقوبؑ بھی بینائے عشق

لہ کما قال اللہ تعالیٰ عزّ اسمہٗ:۔ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا تحقیق ہر تنگی کے ساتھ آسانی ہے۔ اور بیشک اسی تنگی کے ساتھ دوسری آسانی ہے +

دور باش غیرتت آمد خیال ——— گرد بر گردِ سراپردهٔ جلال
دور باش غیرت اب ہیں یہ خیال ——— اور ہیں گھیرے ہوئے بزمِ جلال

بستہ ہر جوینده را کہ راہ نیست ——— ہر خیالش پیش می آید کہ بیست
رو گئے ہیں ڈھونڈنے والے کی راہ ——— سامنے آ کر ہیں ٹھہراتے نگاہ

جز مگر آں تیز گوش و تیز ہوش ——— کہ بود از جیش نصرتہاش جوش
ہاں مگر وہ تیز گوش اور تیز ہوش ——— لشکرِ نصرت سے جو پاتا ہے جوش

نجہد از تخییلہا بے شہ شود ——— تیرِ شہ بنماید و بیروں رود
چھوڑ کر تخییل وہ لیتا ہے راہ ——— باہر آتا ہے دکھا کر تیرِ شاہ

ہر کرا در دست تیرِ شہ بود ——— راہ یابد تا بمنزل میرود
تیر جس کے ہاتھ میں ہیں شاہ کے ——— راستہ ملتا ہے منزل کا اسے

## دعا

اے قدیمِ رازدان ذو المنن ——— در رہِ تو عاجزیم و ممتحن
اے قدیم و رازداں اے ذو المنن ——— ہم ہیں عاجز امتحاں میں بے سخن

ہر دلِ سرگشتہ را تدبیر بخش ——— ویں کمانہائے دو تو را تیر بخش
تو دلِ سرگشتہ کو تدبیر دے ——— ہر کماں ٹوٹی ہوئی کو تیر دے

جرعہ بر ریختی زاں خفیہ جام ——— بر زمینِ خاک من کاس الکرام
جرعہ ڈالا تو نے مخفی جام سے ——— خاک پہ نیکوں کے جامِ عام سے

۱ یعنی غیرتِ الٰہی سے دور رکھنے والے ۔

۲ گزشتہ زمانوں میں معمول تھا کہ جب کوئی شخص لشکرِ حریف سے آتا تھا اور اُسکی جان بخشی مقصود ہوتی تھی تو بادشاہ اُسے اپنا تیر بطورِ نشانی دیدیتا تھا۔ وہ تیر دیکھ کر اُس سے کوئی مزاحم نہ ہوتا تھا ۔

| | |
|---|---|
| جست بر زلف و رخ از جرعہ نشاں | خاک را شاہاں ہمے لیسند ازاں |
| پایا اس کا زلف اور رخ پر نشاں | خاک یوں چاٹی ہے سلطانوں نے ہاں |
| جرعہ حسن است کابیں خاکست خوش | کہ بصد دل روز و شب مے لیسیش |
| خاک[1] اک جرعہ ہے اس کے حسن کا | جس کو تو دن رات یوں ہے چومتا |
| جرعہ خاک آمیز چوں مجنوں کند | مر شمارا صاف او تا چوں کند |
| جرعہ خاک آمیز جب مجنوں بنائے | تو نے صافی نہ جانے کیا دکھائے |
| ہر کسے پیش کلوخے جامہ چاک | کاں کلوخ از حسن آمد جرعہ ناک |
| سب ہیں اک ڈھیلے[2] کے آگے جامہ چاک | کیونکہ ڈھیلا حسن سے ہے تابناک |
| جرعہ بر ماہ و خورشید و حمل | جرعہ بر عرش و کرسی و زحل |
| چاند سورج اور حمل[3] پر ہے جھلک | عرش و کرسی اور زحل پہ ہے جھلک |
| جرعہ گوئیش اے عجب یا کیمیا | کہ ز آسیبش فنا گردد بقا |
| جرعہ کہئے اب اسے یا کیمیا | جس کے دم سے ہو فنا دم میں بقا |
| جد طلب آسیب اوائے ذو فنون | لا یمسہ ذاک الا المطہرون |
| تو بھی اس آسیب کو جا ڈھونڈنے | پاک ہی ہیں صرف چھو سکتے اسے |
| جرعہ بر لعل و بر زر و درر | جرعہ بر خمر و بر نقل و ثمر |
| اک جھلک ہے لعل و گوہر پہ پڑی | اک جھلک نقل و شراب خوش پہ بھی |

[1] یعنی یہ حسین صورتیں جو خاک سے بنی ہوئی ہیں۔ اس کی شراب حسن کا ایک جرعہ ہیں +

[2] یعنی انسان۔ جو واقعی اپنی تخمیر و ترکیب کے لحاظ سے مٹی کا ایک ڈھیلا ہے۔

[3] بارہ برجوں میں سے ایک برج کا نام ہے +

| | |
|---|---|
| جرعۂ بر روئے خوباں لطاف | تا چگونہ باشد آں راؤوق صاف |
| اک جھلک محبوب خوش اندام پہ | ہو گی کیا صہبائے صافی خود کر |
| چوں ہمے مالی زباں را بر زمیں | چوں شود چوں بینی آں را بے زمیں |
| تو زمیں پہ اپنی ملتا ہے زباں | کیا ہو گر بے خاک اُسے دیکھے عیاں |
| چونکہ وقت مرگ آں جرعہ صفا | زیں کلوخ تن بمردن شد جدا |
| جب کہ وقت مرگ وہ نور صفا | اس کلوخ تن سے ہوتا ہے جدا |
| آنچہ میماند کنی دفنش تو زود | کاینچنیں زشتی بداں چوں گشتہ بود |
| تو کرے باقی کو تو دفن اسے ابھی | کس طرح یہ زشتی اُس کے ساتھ تھی |
| جاں چو بے ایں جیفہ بنماید جمال | کے توانم گفت لطف آں وصال |
| جاں جو بے مردار کے دیوے جمال | کیا کہوں میں تجھ سے پھر لطف وصال |
| مہ چو بے ایں ابر بنماید ضیا | شرح نتواں کرد زاں کار و کیا |
| چاند اگر بے ابر پھیلائے ضیا | پھر پھیلا اُس نور کا کیا پوچھنا |
| حبذا آں مطبخ پر نوش و قند | کہ سلاطیں کاسہ لیسان وے اند |
| نوش و قند اس میں ہے کیسا واہ واہ | جس کے کاسہ لیس ہیں سب بادشاہ |
| حبذا آں خرمن صحرائے دیں | کہ بود ہر خرمن او را خوشہ چیں |
| واہ واہ وہ خرمن صحرائے دیں | جس کے خرمن ہائے عالم خوشہ چیں |
| حبذا دریائے عمر بے غمے | کہ بود زو ہفت دریا شبنمے |
| واہ واہ بے غم سمندر عمر کا | سات دریا جس کی شبنم ہیں فقط |
| جرعۂ چوں ریخت ساقی الست | بر سر ایں شورہ خاک زیر دست |
| جب کہ ساقی ازل نے سر بسر | جرعہ ڈالا اس کا خاک شور پر |

لہ کمینی جس کے ساتھ تجھے عشق تھا۔ اس سے ایسا بیزار ہوا ٭

جوش کرداں خاک ماراں جوششیم — جرعۂ دیگر کہ بس بے کوششیم

خاک میں اک جوش اٹھا جوشش میں ہم — ایک جرعہ اور بے کوشش میں ہم

گر روا بُد نالہ کردم از عدم — ور نبود ایں گفتنی نک تن زدم

ہے روا نالہ تو چھیڑیں دم بدم — اور نہیں تو چپ ہوئے جاتے ہیں ہم

## مور اور حضرت ابراہیمؑ کا اُسے مار ڈالنا

ایں بیان بطِ حرص منثنی ست — از خلیل آموزکاں بط کشتنی ست

یہ بیان تھا حرص بط کا جان لے — سیکھ قتل اس کا خلیل اللہ سے

ہست در بط غیر ایں بس خیر و شر — ترسم از فوت سخنہائے دگر

اور بھی اس بط میں ہیں کچھ خیر و شر — فوت ہو جائیں اور باتیں ہے یہ ڈر

آمدیم اکنوں بطاؤس دو رنگ — کو کند جلوہ برائے نام و ننگ

اب کریں کچھ ذکر طاؤس دو رنگ — جس کا جلوہ ہے برائے نام و ننگ

ہمت او صید خلق از خیر و شر — وز نتیجہ و فائدہ آں بے خبر

پھانسنا ہے اس کو سب کا خیر و شر — ہے نتیجوں فائدوں سے بے خبر

بے خبر چوں دام میگیرد شکار — دام را چہ علم از مقصودِ کار

جس طرح اک جال کرتا ہے شکار — جال کیا جانے بھلا مقصودِ کار

دام را چہ ضر و چہ نفع از گرفت — زیں گرفت بیہدہ اش دارم شگفت

جال کو کیا پھانسنے سے فائدہ — ہے تعجب زا یہ شیوہ جال کا

---

ا؎ یعنی اک جرعہ سے خاک میں جوش اٹھا۔ تو ہمیں بھی کچھ جوش آگیا۔ اب دوسرا جرعہ پڑے تو کچھ اور کوشش کریں، ورنہ ہماری کوششیں مسدود ہیں +

۲؎ یعنی اگر دوسرے جرعہ کے لئے ہمارا نالہ مناسب تھا تو عدم سے اب تک ہم نالہ کرتے چلے آرہے ہیں +

| | |
|---|---|
| اے برادر دوستاں افراشتی | با دو صد دل داری و بگذاشتی |
| دوست کیا تو نے جہاں نے بیکراں | اور چھوڑے کر کے سو دلداریاں |
| کارت ایں بودہ است از وقت ولاد | صید مردم کردن از دام وداد |
| وقت پیدائش سے ہے تیرا یہ کام | دوستی کا ڈالا انسانوں پہ دام |
| زاں شکار انبہی باد بود | دست در کن ہیچ یابی تار و پود |
| مجھے مگر بے ہودگی کے سب شکار | غور کر حاصل ہے کیا انجام کار |
| بیشتر رفتست و بیگاہ ست روز | تو بجد در صید خلقانی ہنوز |
| دن بہت سا گذرا، تھوڑا سا رہا | اب بھی فکر صید میں ہے مبتلا |
| آں یکے میگیر و ایں مے ہل ز دام | واں دگر را صید مے کن چوں لئام |
| اس کو پھانسا کر دیا اس کو رہا | صید پھر اک دوسرے کو کر لیا |
| باز ایں را مے ہل و مے جو دگر | اینت لعب کودکان بے خبر |
| پھر اسے چھوڑا تو ڈھونڈا دوسرا | کھیل بچوں کا سا ہے یہ بے ملا |
| شب شود در دام تو یک صید نے | دام بر تو جز صداع و قید نے |
| ہو گئی رات اور نہیں اک بھی شکار | جال تجھ پر درد سر ہے اور بار |
| پس تو خود را صید میکردی بدام | کہ شدی محبوس و محرومی ز کام |
| تو شکار اپنا ہی ہے کرتا رہا | خود ہی اب محروم ہو کر پھنس گیا |
| در زمانہ صاحب دامے بود | ہمچو ما احمق کہ صید خود شود |
| جال والا ایسا دنیا میں کہاں | جو ہو خود ہی صید اپنا بیگماں |
| چوں شکار خوک آمد صید عام | رنج بے حد لقمہ خوردن زاں حرام |
| ہے شکار خوک جیسے صید عام | اس میں تکلیف اور کھانا ہے حرام |
| آنکہ ارزد صید را عشق ست و بس | لیک او کے گنجد اندر دام کس |
| صید کے قابل ہے عشق فتنہ گر | جال میں وہ کس کے پھنستا ہے مگر |

| | |
|---|---|
| تو مگر آئی و صید او شوی | دام بگذاری بدام او روی |
| ہاں مگر تو خود ہی ہو اُس کا شکار | چھوڑے اپنا جال، جائے صید وار |
| عشق میگوید بگوشم پست پست | صید بودن خوشتر از صیاد نیست |
| عشق نے یوں کان میں میرے کہا | صید ہونا صید کرنے سے بھلا |
| گول میکن خویش را و غرہ شو | آفتابی را رہا کن ذرہ شو |
| بن کے احمق، مستحق غرہ تو ہو | آفتابی چھوڑ دے ذرہ تو ہو |
| بر درم ساکن شو و بیخانہ باش | دعوی شمعے مکن پروانہ باش |
| میرے در پہ بیٹھ جا، بیخانہ بن | شمع کا دعوی نہ کر، پروانہ بن |
| تا ببینی چاشنی زندگی | سلطنت بینی نہاں در بندگی |
| زیست کا تا لطف اٹھائے بے گماں | بندگی میں سلطنت دیکھے نہاں |
| نعل بینی بازگونہ در جہاں | تختہ بنداں را لقب آمد شہاں |
| یہ ہے اُلٹا کارخانہ کر نگاہ | جو مقید ہیں وہ کہلاتے ہیں شاہ |
| بس طناب اندر گلو و تاج دار | بر وے انبوہے کہ اینک تاجدار |
| رسی گردن میں ہے سر پہ تاج ہے | لوگ کہتے ہیں کہ اس کا راج ہے |
| ہمچو گور کافراں بیروں حلل | و اندروں قہر خدائے عز و جل |
| جیسے کپڑے کافروں کی گور پہ | اور اندر قہر رب داد گر |
| چوں قبوراں را مجصص کردہ اند | پردۂ پندار پیش آوردہ اند |
| کر کے قبروں پہ یہاں چونا گچی | سامنے نخوت کی چادر ڈال لی |
| طبع میکفت مجصص از ہنر | ہمچو نخل موم بے برگ و ثمر |
| طبع پہ تیری ہنر کا گچ سوار | جیسے نخل موم ہے بے برگ و بار |

# قہر میں لطف اور لطف میں قہر

| | |
|---|---|
| گفت درویشے بدرویشی کہ تو | چوں بدیدی حضرت حق را بگو |
| پوچھا اک درویش نے درویش سے | کس طرح وہ رب نظر آیا تجھے |
| گفت بیچوں دیدم اما بہر قال | بازگویم مختصر آں را مثال |
| بولا وہ بیچوں تھا لیکن وہ مثال | مختصر اُس کا سناتا ہوں میں حال |
| دیدم از سوئے چپ او آذرے | سوئے دست راست حوض کوثرے |
| آگ اُس کی بائیں جانب تھی عیاں | سیدھی جانب حوض کوثر تھا رواں |
| بر یسارش لب جہاں سوز آتشے | سوئے دست راست جوئے بس خوشے |
| بائیں پہ آتش جہاں سوز اک تھی | داہنی جانب ایک عمدہ نہر تھی |
| سوئے آں آتش گروہے بردہ دست | بہر آں کوثر گروہے شاد و مست |
| اک جماعت گر رہی تھی آگ پہ | اک جماعت مست کوثر تھی اِدھر |
| لیک لعب بازگونہ بود سخت | پیش پائے ہر شقی و نیک بخت |
| تھے گزرتے عجب کچھ واقعے | ہر شقی اور پاک باطن کے لئے |
| ہر کہ در آتش ہمے رفت و شرر | از میانِ آب بر مے کرد سر |
| آگ میں گرتا جو جلنے کے لئے | وہ نکلتا درمیانِ آب سے |
| ہر کہ سوئے آب مے رفت از میاں | او در آتش یافت میشد در زماں |
| اور جو پانی میں گرتا کود کر | آگ میں فی الفور آتا تھا نظر |
| ہر کہ سوئے راست شد و آب زلال | سر ز آتش بر زدے سوئے شمال |
| داہنی سے جس نے کیا آب زلال | آگ میں وہ جا پڑا سوئے شمال |

لے یعنی اس میں "ایسا اور کیسا" کی گنجائش نہیں۔ کہ تو کہے وہ کیسا تھا۔ اور میں کہوں وہ ایسا تھا۔

وانکہ شد سوئے شمال آتشیں
سر بروں میکرد از سوئے یمیں

آگ میں جو بائیں جانب کو گیا
نکلا سیدھے ہاتھ پر وہ بر ملا

کم کسے بر سرّ ایں مضمر زدے
لاجرم کم کس بداں آذر شدے

رمز سے اس بھید کی واقف نہ تھے
آگ میں گرتے دہ تھے لوگ اس لئے

جز کسے کہ بر سرش اقبال ریخت
کو رہا کرد آب و در آذر گریخت

ہاں مگر وہ جو کہ با اقبال تھے
چھوڑ کر پانی کو آتش میں گئے

کردہ ذوق نقد را معبود خلق
لاجرم زیں لعب مغبون بود خلق

ذوقِ ظاہر مدعا تھا خلق کا
اس لئے اس کھیل میں نقصان تھا

جوق جوق و صف صف از حرص و شتاب
محترز ز آتش گریزاں سوئے آب

جوق در جوق اس حرص کے گرداب میں
آگ سے بچتے وہ گرتے آب میں

لاجرم ز آتش بر آوردند سر
اعتبار الاعتبار اے بے خبر

آگ میں ان کا ابھر آتا تھا سر
عبرتیں کر اس سے حاصل بے خبر

بانگ میزد آتش اے گیجان گول
من نیم آتش منم آب قبول

آگ چلاتی تھی ، احمق ، ہوشیار
آگ کب ہوں میں ہوں پانی خوشگوار

چشم بندی کردہ اند اہل نظر
در من آ و ہیچ مگریز از شرر

چشم بندی کرتے ہیں اہل نظر
بھاگ شعلوں سے نہ میرے آ ادھر

اے خلیل اینجا شرار و دود نیست
جز کہ سحر و خدعۂ نمرود نیست

اے خلیل اس جا کہاں آگ اور دھواں
سحر ہے نمرود کا یہ بے گماں

چوں خلیل حق اگر فرزانۂ
آتش آب تست و تو پروانۂ

جوں خلیل حق جو فرزانہ ہے تو
آگ یہ پانی ہے پروانہ ہے تو

جان پروانہ ہمے دارد ندے
کاے دریغا صد ہزارم پر بدے

جانِ پروانہ یہ دیتی ہے ندا
کاش لاکھوں پر مجھے دیتا خدا

تا ہمے سوزید زاں آتش بے اماں | کوری چشم و دل نامحرماں
جلتے وہ اس خاک میں پھر بے اماں | زیں جو نامحرم ہیں وہ اندھے بیگماں

بر من آرد رحم جاہل از خری | من بر او رحم آرم از دانشوری
رحم اُنہیں مجھ پہ ہے بروئے جاہلی | ان پہ رحم آتا ہے دانش کو مری

خاصہ ایں آتش کہ جان آبہاست | کار پروانہ بعکس کار ماست
خاص کر یہ آگ ہے پانی کی جان | کار پروانہ ہے اس کا عکس مان

او بہ بیند نور و در نارے رود | دل بہ بیند نار و در نورے شود
نور دیکھے نار میں خود کو جلائے | دل جو دیکھے نار سوئے نور آئے

اینچنیں لعب آمد از رب جلیل | تا بہ بینی کیست از آل خلیلؑ
کھیل ایسے بازیٔ رب جلیل | تا تو دیکھے کون ہے آل خلیلؑ

آتشے را شکل آبے دادہ اند | و اندر آتش چشمۂ بکشادہ اند
آگ کو پانی کی صورت کی عطا | آگ میں ہے چشمۂ رحمت کھلا

ساحرے صحن برنجے را بفن | میکند کرمش میان انجمن
جادوں کے طشت کو اک سحر فن | کیڑے کرتا ہے میان انجمن

خانہ را او پر ز گژدم وانمود | از دم سحر و خود آں گژدم نبود
بچھوؤں سے گھر کو وہ دیتا ہے بھر | اصل میں ہوتے نہیں بچھو مگر

چونکہ جادو مے نماید صد چنیں | چوں بود دستان جادو آفریں
جبکہ جادو ایسا ہے اے ہم نشیں | ہوگا پھر کیا فن جادو آفریں

لاجرم از سحر یزداں قرن قرن | اندر افتادند چوں زن زیر پہن
ہیں زمانے میں خدا کے سحر سے | دفن جادوگر زمیں میں ہوگئے

لاجرم از سحر یزداں مرد و زن | رفتہ اندر چاہ خامی بے رسن
الغرض سحر خدا سے مرد و زن | چاہ خامی میں گرے ہیں بے رسن

ساحرانش بندہ بودند و غلام — اندر افتادند چوں صعوہ بدام

ساحر اُس کے بندے اور اُس کے غلام — جوں ممولا اس کے آگے زیرِ دام

ہیں بخواں قرآں ببیں سحرِ حلال — سرنگونی مکرہائے کالجبال

پڑھ تو قرآں دیکھ لے سحرِ حلال — سرنگوں کیونکر کیے مکرِ جبال

من نیم فرعون کایم سوئے نیل — سوئے آتش می روم ہمچوں خلیل

میں نہیں فرعون آئے سوئے نیل — سوئے آتش جاؤں گا مثلِ خلیلؑ

نیست آتش ہست آں ماءِ معین — واں دگر از مکر آبِ آتشیں

آگ کب ہے وہ ہے آبِ خوشگوار — اور پانی مکر سے ہے آبِ نار

پس نکو گفت آں رسولِ خوش جواز — ذرۂ عقلت بہ از صوم و نماز

خوب ہے قولِ نبیؐ، تو سُن اسے — عقل بہتر ہے نماز و روزہ سے

زانکہ عقلت جوہرست ایں دو عرض — ایں دو در تکمیلِ آں شد مفترض

عقل جوہر ہے یہ دونوں ہیں عرض — فرض یہ تکمیل سے اس کی غرض

تا جلا باشد مر آں آئینہ را — کہ صفا آید ز طاعت سینہ را

تاکہ اس آئینے پہ ہو اک جلا — سینے کو ملتی ہے طاعت سے صفا

لیک گر آئینہ از بن فاسدست — صیقل او را دیر باز آرد بدست

اور اگر آئینہ فاسد ہے ترا — پھر تو اس پہ دیر میں ہوگی جلا

واگزیں آئینہ کو بالیس ست — اندکے صیقل گری اورا بس ست

اس لئے حاصل کر اک صاف آئینہ — تاکہ اسے کافی ہو تھوڑی سی جلا

سلہ اس آیۂ شریف کی طرف اشارہ ہے کہ وَمَكَرُوْا مَكْرًا وَعِنْدَ اللّٰهِ مَكْرُهُمْ وَاِنْ كَانَ مَكْرُهُمْ لِتَزُوْلَ مِنْهُ الْجِبَالُ۔ یعنی انہوں نے مکر کرنے کی طرح مکر کیا اور اُنکا مکر اللہ کے سامنے ہے۔ اگرچہ اُنکا مکر ایسا ہے۔ جس سے پہاڑ گر جائیں

# عقلوں اور اصل فطرت میں فرق

| | |
|---|---|
| ایں تفاوت عقلہا را نیک داں | در مراتب از زمیں تا آسماں |
| مختلف درجے ہیں عقلوں کے بیاں | ان میں ہے فرق زمین و آسماں |
| ہست عقلے از ضیا چوں آفتاب | ہست عقلے کمتر از زہرہ و شہاب |
| مثل مہر اک عقل میں ہے روشنی | اک شہاب و زہرہ سے کمتر ہوئی |
| ہست عقلے چوں ستارہ آتشے | ہست عقلے چوں چراغ سرخوشے |
| ایک ہے جیسے ستارہ آگ کا | دوسری مثل چراغ کم ضیا |
| زانکہ ابر از پیش او چوں وا جہد | نور یزداں بیں خرد ہا پرورد |
| سامنے سے ابر[1] ہٹ جاتا ہے جب | پالتا ہے عقل کو پھر نور رب |
| عقلہائے خلق عکس عقل او | عقل او مشک است و عقل خلق بو |
| عقل عالم اس کا ہے عکس نکو | عقل اس کی مشک۔ عقل خلق بو |
| عقل کل و نفس کل مرد خداست | عرش و کرسی را مداں کز وے جداست |
| عقل کل اور نفس کل ہے مرد خدا | عرش و کرسی کو نہ جان اس سے جدا |
| مظہر حقست ذات پاک او | زو بجو حق را و از دیگر مجو |
| مظہر حق اس کی ذات پاک ہے | اس سے حق کو ڈھونڈ اگر ادراک ہے |
| عقل جزوی عقل را بدنام کرد | کام دنیا مرد را ناکام کرد |
| عقل جزوی سے ہے ذلت عقل کی | کار دنیا سے ہے ناکام آدمی |
| آں ز صیدے حسن صیادے بدید | ویں ز صیادی غم صیدے کشید |
| حسن صیاد اس نے دیکھا صید سے | اس کو صیادی سے غم حاصل ہوئے |

[1] حجابِ تعلقاتِ دنیا سے مراد ہے +

آں ز خدمت نازِ مخدومی بیافت ۔۔۔ ویں ز مخدومی ز راہِ عز بتافت
اس کو خدمت کر کے مخدومی ملی ۔۔۔ اس میں مخدومی سے نخوت آ گئی

آں ز فرعونی اسیرِ آب شد ۔۔۔ وز اسیری سبطی از ارباب شد
وہ اسیرِ آب تھی فرعونی سے ۔۔۔ قید سبطی ہو کے مرد حق ہوئے

لعب معکوس است و فرزیں بند سخت ۔۔۔ حیلہ کم کن کار اقبال است و بخت
کھیل یہ الٹا ہے اور مشکل ہے سخت ۔۔۔ کر نہ حیلہ چاہئے اقبال و بخت

بر خیالِ حیلہ کم تن تار را ۔۔۔ کہ غنی رہ کم دہد مکار را
تن نہ فکرِ حیلہ بے تو تار کو ۔۔۔ کب غنی دیتا ہے رہ مکار کو

مکر کن در راہِ نیکو خدمتے ۔۔۔ تا نبوت یابی اندر امتے
راہ نیکو کار میں تو مکر کر ۔۔۔ تا نبوت پائے امت میں اپنی

مکر کن تا وارہی از مکرِ خود ۔۔۔ مکر کن تا دور گردی از حسد
مکر کر ایسا کہ مکروں سے چھٹے ۔۔۔ مکر کر ایسا حسد سے تو بچے

مکر کن تا کمتریں بندہ شوی ۔۔۔ در کمی افتی خداوندہ شوی
مکر کر تا کمتریں بندہ بنے ۔۔۔ کمتری سے تا خداوندی ملے

روبہی و خدمت اے گرگ کہن ۔۔۔ ہیچ بر قصدِ خداوندی مکن
روبہی اور خدمت اے بھیڑیئے ۔۔۔ یوں طلبی کب خداوندی سے

لیک چوں پروانہ بر آتش بتاز ۔۔۔ کیسہ زیں بردوز و پاک باز
آگ سے رکھ مثل پروانہ نیاز ۔۔۔ تھیلی سونے کی نہ سی بن پاکباز

۱ یعنی عقل خلق

۲ یعنی فنا فی الرسول کے مرتبے کو پہنچے ۔

۳ یعنی مکاری ۔

زور را بگذار و زاری را بگیر | رحم سوی زاری آید اے فقیر

زور چھوڑ اور کر لے زاری اختیار | رحم کو زاری پہ آجاتا ہے پیار

گر کنی زاری بیابی رحم او | رحم او در زاری خود باز جو

روئے گا تو رحم ربّ کا پائے گا | رحم کو زاری میں ڈھونڈ اے باصفا

زاری مضطر تشنہ معنویست | زاری سرد دروغ آن غویست

زاری وہ جس میں تمنا ہو لگی | سرد زاری جھوٹ ہے گمراہ کی

گریۂ اخوان یوسف حیلتست | کاندرونشان پر ز رشک و علتست

بھائی یوسف کے گئے رونے مکر سے | دل میں ان کے رشک تھے کیا کیا بھرے

# ایک عرب اور اس کا کتا

آن سگی میمرد و گریان آن عرب | اشک میبارید و میگفت ای کرب

کتا مرتا تھا تو نالاں تھا عرب | روتا تھا اس درجہ تھا رنج و تعب

پس چہ سازم مر ترا تدبیر چیست | زین سپس من بی تو چون زیستیست

کہتا تھا تدبیر اب میں کیا کروں | بے ترے میں تیرے پیچھے کیا جیوں

سائلی بگذشت و گفت این گریہ چیست | نوحہ و زاری تو از بہر کیست

ایک سائل بولا گریہ کس لئے | نوحہ و زاری ہے یہ کس واسطے

گفت در ملکم سگی بد نیک خو | نک همی میرد میان راہ او

بولا میری ملک میں کتا یہ تھا | دیکھ اب ہے راستے میں مر رہا

روز صیادم بد و شب پاسبان | شیر نر بود و نہ سگ آن پہلوان

تھا شکاری دن کو شب کو پاسباں | شیر نر تھا سگ نہ تھا وہ پہلواں

تیز چشم و صیدگیر و دزد ران | نیک خو و باوفا و مہربان

تیز چشم اور چور کو پہچانتا | نیک عادت مہرباں اور باوفا

| | |
|---|---|
| صید می کردے و یا سم داشتے | دُزد را نزدیک من نگذاشتے |
| صید کرتا میری خاطر یہ میرا سی | چور کو آنے نہ دیتا میرے پاس |
| گفت رنجش چیست زخمے کردہ است | گفت جوع الکلب زارش کردہ است |
| بولا کیا دُکھ ہے، ہوا ہے کیا فگار | بولا جوع الکلب[1] سے ہے بیقرار |
| گفت صبرے کن برین رنج و حرض | صابران را لطفِ حق بخشد عوض |
| بولا پھر اب صبر کر یہ ہے مرض | صابروں کو لطفِ حق دیگا عوض |
| بعد ازاں گفتش کہ اے سالارِ حُر | چیست اندر کفت این انبان پُر |
| اُس نے پھر پوچھا کہ مردِ خوش سیر | ہے جو ہاتھ میں کیا چیز تیری پیٹھ ہے |
| گفت نان و زاد و لوتِ دوشِ من | می کشم از بہرِ قوت این بدن |
| بولا روٹی اور توشہ رات[2] کا | کھانے پینے کے لیے ہوں کھینچتا |
| گفت چون ندہی بدین سگ نان و زاد | گفت تا این حد ندارم اتحاد |
| بولا کتے کو بھی دے اے خوش نژاد | بولا میں اتنا نہ رکھوں اتحاد |
| دست ناید بے درم در راہ نان | لیک ہست آبِ دو دیدہ رایگان |
| روٹی ہے پیسے میسر ہو کہاں | مفت ہیں آنسو تو کرتا ہوں رواں |
| گفت خاکت بر سر اے پُر باد مشک | کہ لبِ نان پیش تو بہتر ز اشک |
| بولا تیرے سر پہ خاک اے باد نے | روٹی بہتر آنسوؤں سے ہے تجھے |
| اشک خون است و بغم آبے شدہ | می نیرزد خاک خون بیہدہ |
| خون بہانا ہوئے اشکِ غم بنا | خاک ہے خون بہانا نا روا |
| کُل خود را خوار کرد او چون بلیس | پارۂ این کُل نباشد جز خسیس |
| خوار اپنے کُل کو جوں شیطاں کیا | جز و اس کا شکل کُل سے ہر گز نہ تھا |

[1] وہ بیماری جس میں مریض جا ہے جتنا کھائے۔ مگر پیٹ نہیں بھرتا +
[2] یعنی پچھلی رات کا بچا ہوا +

من غلام آنکہ نفروشد وجود ۔ جز بدان سلطان با افضال وجود
ہوں غلام اس کا کہ جو اپنا وجود ۔ بیچے اس سلطان کو جو ہے اہل جود

چوں بگرید آسماں گریاں شود ۔ چوں بنالد چرخ یارب خواں شود
جب وہ روئے، آسماں رونے لگے ۔ جب وہ چیخے تو فلک آہیں بھرے

من غلام آں مس ہمت پرست ۔ کہ بغیر کیمیا نارد شکست
میں غلام اس کا بھلا جو مس ہو تو کیا ۔ کیمیا سے ہو فقط عجز آشنا

دست اشکستہ برآرد در دعا ۔ سوئے اشکستہ پرد فضل خدا
جو کرے دست شکستہ سے دعا ۔ ہے شکستہ کے لئے فضل خدا

گر رہائی بایدت زیں چاہ تنگ ۔ اے برادر رو بر آذر بیدرنگ
گر رہائی چاہیے چاہ تنگ سے ۔ آگ پر اے بھائی چلنا چاہیے

مکر حق را بین و مکر خود بہل ۔ اے ز مکرش مکر مکاراں خجل
مکر حق دیکھو، اپنا حیلہ چھوڑ دے ۔ ہیں خجل مکار اس کے مکر سے

چونکہ مکرت شد فنائے مکر رب ۔ برگشائی یک کمینے بوالعجب
مکر تیرا مکر رب سے ہو فنا ۔ امن کی پائے تو بھی ایک جا

کہ کمینہ ایں کمیں باشد بقا ۔ تا ابد اندر عروج و ارتقا
جس کی اک ادنیٰ سی شئے ہے یہ بقا ۔ تا ابد پائے عروج و ارتقا

از برائے ایں کمیں سعیے بکن ۔ تا بری بوئے ز علم من لدن
کوششیں کر اس کمیں کے واسطے ۔ تا خدا علم لدنی تجھ کو دے

گر تو احوال عروج خویش را ۔ نیک دانی نیک باشد مر ترا
حال تو اپنے عروج نفس کا ۔ نیک جانے گا تو تیرا ہے بھلا

# خود پسندی چشم بد سے زیادہ مضر ہے

بنگر طاؤسست مبیں و پائے بیں ۔۔۔ تا کہ سوء العین نگشاید کمیں

پر نہ دیکھو اور پاؤں دیکھو اس مور کے ۔۔۔ تاکہ بد چشمی نہ حاصل ہو تجھے

کہ بلغزد کوہ از چشم بداں ۔۔۔ یزلقونک از نبیؐ برخواں بداں

چشم بد سے ہیں لرزتے کوہ بھی ۔۔۔ یزلقونک پڑھ تو قرآں میں ابھی

احمدؐ چوں کوہ لغزید از نظر ۔۔۔ درمیان راہ بے گل بے مطر

چشم بد سے آ گئے لغزش میں نبیؐ ۔۔۔ راہ میں کیچڑ تری کچھ نہ تھی

در عجب ماند کایں لغزش ز چیست ۔۔۔ من نہ پندارم کہ ایں حالت تہیست

تھے متعجب ہی کہ لغزش کیوں ہوئی ۔۔۔ خالی از علت نہیں یہ بات بھی

تا بیامد آیہ و آگاہ کرد ۔۔۔ کاں ز چشم بد رسیدت در نبرد

آخر اس آیت سے آگاہ ہی ہوئے ۔۔۔ چشم بد کی تھی یہ سب کارگری

گر بُدے غیر تو در دم لا شدے ۔۔۔ صید چشم و سخرۂ افنا شدے

دوسرا ہوتا تو ہو جاتا فنا ۔۔۔ صید بد چشمی سے بچتا کیا بھلا

معنیٔ چشم بد آخر باز داں ۔۔۔ آں یکاد از چشم بد نیکو بخواں

چشم بد کے بیان معنی خوش نہاد ۔۔۔ دفع چشم بد میں پڑھ تو آن یکاد

لیک آمد عصمتے دامن کشاں ۔۔۔ وینکہ لغزیدی بُد از بہر نشاں

عصمت حق نے انہیں دیدی اماں ۔۔۔ لغزشوں میں بھی تھے پوشیدہ نشاں

سلہ یعنی تو طاؤس وجود کے نقش و نگار نہ دیکھ۔ بلکہ اس کے عیوب و نقائص پر غور کر

سٹہ کما قال اللہ تعالیٰ وَاِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَکَ بِاَبْصَارِہِمْ

سٹہ لَمَّا سَمِعُوا الذِّکْرَ یعنی اغلب ہے کہ کافر تجھے اپنی چشم بد سے نقصان پہنچا دیں۔ جب تجھ سے قرآن سنیں ۔

کو نتیجہ رحمت ست و ضد او | از نتیجہ قہر باشد زشت رو
وہ مآل رحم ہیں دشمن مگر | ہیں نتیجہ قہر کا سب بد سیر

حرص بط یکتاست آں پنجاہ تاست | حرص و شہوت مار و منصب اژدہاست
حرص بط یکتا، تمہیں اُس کے سوا | حرص و شہوت سانپ، منصب اژدہا

حرص بط از شہوت حلق ست و فرج | در ریاست بیست چندانست درج
حرص بط ہے فرج و شہوت زیر پیچ | بیسیوں ایسی ریاست میں ہیں پیچ

از الوہیت زند در جاہ لاف | طامع شرکت کجا باشد معاف
جاہ و منصب میں خدائی کی ہے لاف | طامع شرکت نہیں ہوتا معاف

زلت آدم ز اشکم بود و باہ | وآن ابلیس از تکبر بود و جاہ
لغزش آدمؑ شکم اور باہ تھی | لغزش ابلیس بھی جاہ و خودی

لاجرم او زود استغفار کرد | وین لعین از توبہ استکبار کرد
فوراً آدمؑ نے تو استغفار کی | توبہ سے شیطان نے کی سرکشی

حرص حلق و فرج ہم خود بدرگیست | لیک منصب نیست آں اشکستگی ست
حرص حلق و فرج بھی گو ہے بُری | وہ مگر منصب نہیں، ہے عاجزی

بیخ و شاخ این ریاست را اگر | باز گویم دفترے باید دگر
میں ریاست کے مفصل واقعے | گر کہوں تو دوسرا دفتر چاہئے

اسپ سرکش را عرب شیطان خوانند | نے ستورے را کہ در مرعیٰ بماند
اسپ سرکش کو عرب شیطاں کہیں | اور وہ ڈھوروں کو جو کھیتوں میں رہیں

شیطنت گردنکشی بُد در لغت | مستحق لعنت آمد این صفت
شیطنت کے معنی ہیں گردن کشی | یہ صفت جس میں ہو وہ ہے لعنتی

لہ یعنی ریاست نعمت کی +

صد خورندہ گنجد اندر گردِ خوان
خوان پر سو کھانے والے بیٹھ جائیں

دو ریاست جو نگنجد در جہان
دو ریاست جو نہ دنیا میں سمائیں

او نخواہد کاین بود بر پشتِ خاک
وہ نہیں چاہے، یہ دنیا میں رہے

تا پسر بکشد پدر را از اشتراک
باپ کو شرکت میں بیٹا مار دے

آن شنیدستی کہ الملکُ عقیم
یا سنا ہے یہ ملک تو نے ہے سنا

ترکِ خویشی کرد ملکت جو ز بیم
اس لئے بیگانہ ہے ملک آشنا

کہ عقیم ست و ورا فرزند نیست
بانجھ وہ ہے اس کا ہے فرزند کون

ہمچو آتش با کسش پیوند نیست
مثل آتش اس کا ہے پیوند کون

ہر چہ یابد او بسوزد بر درد
وہ جو کچھ پائے جلا دے پھاڑ دے

چون نیابد ہیچ خود را مے خورد
خود کو کھا جائے، نہ جب کوئی ملے

ہیچ شو وارہ تو از دندان او
ہیچ ہو کر اس سے تو ہو جا رہا

رحم کم جو از دلِ سندان او
رحم اس کے دل میں کیا ہے ڈھونڈتا

چونکہ گشتی ہیچ از سندان مترس
ہیچ ہو کر پھر نہ تو سنداں سے ڈر

ہر صباح از فقرِ مطلق گیر درس
فقرِ مطلق کا سبق لے ہر سحر

ہست الوہیت ردائے ذوالجلال
ہے الوہیت ردائے ذوالجلال

ہر کہ در پوشد برو گردد وبال
اس کو جو اوڑھے، اسی پہ ہو وبال

تاج از آنِ اوست آنِ ما کمر
ہے ہمارا پٹکا، تاج اس کے لئے

وائے او کز حدِ خود دارد گذر
اس پہ افسوس اپنی حد سے جو بڑھے

فتنۂ تست این پرِ طاؤسیت
ہے یہ طاؤس فتنہ ہے ترا

کاشتراکت بایدو قدوسیت
شرکت قدوسی ہے اس سے ڈھونڈتا

# معترض طاؤس حکیم کی کہانی

پر خود مے کند طاؤسے بدشت — یک حکیمے رفتہ بود آنجا بگشت
مور اک جنگل میں تھا پر نوچتا — سیر کرنے اک حکیم اس جا گیا

گفت طاؤسا چنیں پر سنی — بے دریغ از بیخ چوں بر میکنی
بولا اے مور ایسے پر انوار پر — کیوں اکھیڑے ایسے بے خوف و خطر

خود دلت چوں مید ہد ایں حلل — بر کنی اندازیش اندر وحل
ہو گیا کیونکر گوارا یہ تجھے — تو نچے اور کیچڑ میں ان کو ڈالدے

ہر پرت را از عزیزی و پسند — حافظاں در طی مصحف مے نہند
تیرا ہر پر ہے پسندیدہ و نفیس — رکھتے ہیں حافظ اسے قرآن میں

بہر تحریک ہوائے سودمند — از پر تو باد بیزن مے کنند
تا ہوا کی حرکتیں دیں فائدے — جھلتے ہیں پنکھا پروں کا سب ترے

ایں چہ ناشکری و چہ بیباکی است — تو نمیدانی کہ نقاشش کیست
کیسی ناشکری، نڈرپن ہے یہ کیا — کون ہے نقاش یہ بھی ہے سنا

یا ہمیدانی و نازے مے کنی — قاصدا قلع طرازے مے کنی
یا کہ جانے تو بھی ہے اس درجہ ناز — کرتا ہے قصداً الگ نقش و طراز

اے بسا نازا کہ گردد آں گناہ — افگند مرد را از چشم شاہ
ناز ایسے ہیں بہت، جو ہیں گناہ — اپنی نظروں سے گرا دیتا ہے شاہ

ناز کردن خوشتر آید از شکر — لیک کم خایش کہ گردد صد خطر
گو شکر کا ناز کرنا ہے عجب — پر اسے کم کھا ۔ ہیں اندیشے سوا

ایمن آباد ست آں راہ نیاز — ترک نازش گیر و با آں رہ بساز
ہے بہت بے خوف یہ راہ نیاز — چل اسی رستے پہ ، کر دے ترک ناز

اے بسا نازاورے زد پر و بال | آخر الامر آں برآنکس شد وبال

نازداوں نے نکالے بہت و بال | ناز آخر ہو گیا ان پہ وبال

خوبی نازاورے بفزایدت | بیم و ترس مضمرش بگدازدت

نازکی خوبی بلندی تجھ کو دے | خوف مخفی یہ گھلا ڈالے تجھے

ویں نیاز ار چہ کہ لاغر مے کند | صدر را چوں بدر انور میکند

عاجزی میں ہے اگرچہ لاغری | سینے کو دے چاند کی سی روشنی

مردہ شو تا مخرج الحی الصمد | زندہ زیں مردہ بیروں آورد

مردہ ہو جا، خالق ہستی تجھے | زندہ کر کے تا نکالے مردہ سے

چوں ز مردہ زندہ بیروں میکند | ہر کہ مردہ گشت او وارد شد

مردہ سے زندہ نکالے کبریا | راستی پر وہ ہے جو مردہ ہوا

چوں ز زندہ مردہ بیروں میکند | نفس زندہ سوئے مرگے مے تند

زندہ سے مردہ نکالے جب خدا | نفس جو زندہ ہیں ہوتے ہیں فنا

مے شوی بینی تو اخراج بہار | لیل گردی بینی ایلاج نہار

تو خزاں بن، دیکھ اخراج بہار | رات بن، پھر دیکھ دن ہو آشکار

بر مکن آں پر کہ نپذیرد رفو | روئے مخراش از عزا اے خوبرو

پر نہ نوچ اپنے کب ہوں گے رفو | نوچ غم سے منہ نہ اپنا خوبرو

آنچناں روئے کہ چوں شمس ضحاست | آنچناں رخ را خراشیدن خطاست

ایسا منہ، خورشید جو ہے چاشت کا | ایسے منہ کو نوچنا تو ہے خطا

زخم ناخن بر چناں رخ کافریست | کہ رخ مہ از فراق او گریست

ایسے منہ پہ زخم ناخن کفر جان | چاندرو دے جس کے غم میں ہیں گریاں

سلہ وہ حکیم مور سے کہہ رہا ہے +

| | |
|---|---|
| یا مگر بینی تو روئے خویش را | ترک کن خوئے لجاج اندیش را |
| کیا تجھے منہ ہی نہیں آتا نظر | اپنی یہ جھگڑے کی عادت ترک کر |

## نفس مطمئنہ کی صفائی اور افکار

| | |
|---|---|
| روئے نفس مطمئنہ از جسد | زخم ناخنہائے فکرت میکشد |
| روئے نفس مطمئنہ کو ترے | فکر کے ناخن ہیں اکثر چھیلتے |
| فکرتِ بد ناخنِ پُر زہر داں | میخراشد در تعمق روئے جاں |
| فکر بد کو جان ناخن زہر کا | جان کی گہرائی کو ہے نوچتا |
| تا کشاید عقدۂ اشکال را | در حدث کردہ است زریں بیل را[۱] |
| تا کہ کھولے مشکلوں کی الجھنیں | ڈال کر زریں بیل کو نجاست میں |
| عقدہ را بکشادہ گیر اے منتہی | عقدۂ سخت است بر کیسہ تہی |
| تو سمجھ لے سارے عقدوں کو کھلا | کیسۂ خالی کا عقدہ ہے بندھا |
| در کشادِ عقدہا گشتی تو پیر | عقدۂ چندے دگر بکشادہ گیر |
| ہو گیا بوڑھا تو عقدے کھولتے | اور کچھ عقدے ہیں باقی کھول لے |
| عقدۂ کاں بر گلوئے ماست سخت | کہ بدانی کہ خسی یا نیک بخت |
| یہ گرہ ہے جو گلے گردن پہ سخت | تو نہ سمجھا میں ہوں بد یا نیک بخت |
| گر ندانی کہ شقیی یا سعید | آں بود بہتر ز ہر فکر عنید |
| گر نہ سمجھا نیک ہے تو یا شقی | تو ہر اک جھگڑے سے بہتر ہے یہی |
| حل ایں اشکال کن گر آدمی | خرج ایندم کن اگر صاحب دمی |
| کر یہ عقدہ حل جو تو ہے آدمی | ہے جو دم کر خرچ اس میں زندگی |

۱؎ ناپاکی ۔

| | |
|---|---|
| حدِّ اعیان و عرض دانسته گیر | حدِّ خود را دان کزاں نبود گریز |
| حدِ عرض جو ہے اس کو بھی جان لے | ہے ضروری اپنی حد پہچان لے |
| چوں بدانی حدِّ خود زیں حد گریز | تا بہ بیحد در رسی اے خاک بیز |
| بھاگ اپنی حد سے اگر پہچان لی | تا کہ بے حد تک رسائی ہو تری |
| عمر در محمول و در موضوع رفت | بے بصیرت عمر در مسموع رفت |
| گزرا محمول اور موضوع میں | عمر گزری حجت مسموع میں |
| ہر دلیلے بے نتیجہ و بے اثر | باطل آمد در نتیجہ خود نگر |
| بے نتیجہ ہر دلیل اور بے اثر | باطل آیا ہر نتیجہ غور کر |
| جز بمصنوعے ندیدی صانعے | بر قیاسِ اقترانی قانعے |
| دیکھا صانع کو نہ صنعت میں کبھی | ہیں قیاسوں پہ قناعت تو نے کی |
| میفزاید در وسائط فلسفی | از دلائل باز بر عکسش صفی |
| ہے بڑھاتا ان وسطوں کو فلسفی | عکس کرتا ہے دلائل کا (دی) |
| ایں گریزد از دلیل و از حجیب | از پئے مدلول سر بردہ بجیب |
| یہ تو دلیلوں سے مگر ہے بھاگتا | فکر ہے اس کو فقط مدلول کا |
| گر دخاں او را دلیل آتش است | بے دخاں ما را دریں آتش خوش است |
| گر دھواں اس کو ہے برہاں آگ کی | بے دھوئیں ہم آگ سے خوش ہیں ابھی |
| خاصہ ایں آتش کہ در قرب و ولا | از دخاں نزدیک تر آمد بما |
| خاصکر یہ آتش قرب و ولا | بے دھوئیں سے بھی تقرب میں سوا |

۱ محمول، موضوع اور مسموع منطق کی اصطلاحیں ہیں۔

۲ بعض نسخوں میں قیاس اقترانی لکھا ہے۔ یعنی قرینوں پہ قیاس کرنا

۳ یعنی وہ جو اپنی حد سے گزر جاتا ہے۔

۴ یعنی فلسفی کو۔

| | |
|---|---|
| پس سیہ کاری بود رفتن زخواں | بہرِ تخییلاتِ خواں سوئے دُخاں |
| ہے سیہ کاری جو خواں سے اٹھ آئیں | اور تخیّل میں دھوئیں کی سمت جائیں |
| بر مکن پر را و دل بر کن ازو | زانکہ شرطِ ایں جہاد آمد عدو |
| پر نہ نوچ اِن سے دل ہٹا | جب نہیں دشمن، جہاد و جنگ کیا |

## لَا رَهْبَانِيَّةَ فِي الْإِسْلَامِ کی تفسیر

| | |
|---|---|
| چوں عدو نبود جہاد آمد محال | شہوتت نبود نباشد امتثال |
| جب نہیں دشمن، تو مشکل ہے جہاد | نسل بے صحبت نہ پائے از دیاد |
| صبر نبود چوں نباشد میل تو | خصم چوں نبود چہ حاجت خیلِ تو |
| صبر کب جب خواہش و رغبت نہ ہو | ہو نہ دشمن، فوج کی حاجت نہ ہو |
| ہیں مکن خود را خصی رہباں مشو | زانکہ عفت ہست شہوت را گرو |
| کر نہ اپنے کو خصی، رہباں نہ بن | ہے گرو شہوت میں عفت جانِ من |
| بے ہوا نہی از ہوا ممکن نبود | ہم غزا با مُردگاں نتواں نمود |
| بے ہوس، ترکِ ہوس، ممکن نہیں | جنگ مُردوں سے بھی ہوتی ہے کہیں |
| انفقوا گفت ست پس کسبے بکن | زانکہ نبود خرج بے دخلِ کہن |
| انفقوا ہے حکم لیکن کسب کر | خرج بے آمد کے مشکل ہے پسر |
| گرچہ آورد انفقوا را مطلق او | تو بخواں کہ اکسبوا ثمّ انفقوا |
| گو ہے اُس نے "انفقوا" مطلق کہا | اکسبوا ثمّ انفقوا اسکو تو پڑھ صفا |

۱ وہی حکیم مور سے کہہ رہا ہے +

۲ اسلام میں ترکِ دنیا کی تعلیم نہیں +

۳ انفقوا ۔ یعنی خرچ کرو ۔ مگر خرچ کرنا بغیر کمانے کے کس طرح ممکن ہے +

۴ یعنی پہلے کماؤ ۔ پھر خرچ کرو +

ہمچنیں چوں شاہ فرمود اصبروا ۔۔۔ رغبتے باید کزو یابی تو رو
ہے یونہی فرمان اس کا واصبروا[۱] ۔۔۔ چاہئے رغبت کہ عزت پائے تو

پس کلوا از بہر دام شہوتست ۔۔۔ بعد ازاں لا تسرفوا آں عفتست
پس کلوا[۲] ہے دام شہوت جان لے ۔۔۔ عفتیں "لا تسرفوا[۳]" میں مان لے

چونکہ محمولٌ بہ نبود لدیہ ۔۔۔ نیست ممکن بود محمولٌ علیہ
جبکہ محمولٌ لہٗ خود ہو فنا ۔۔۔ کیا ہو محمولٌ علیہٖ[۴] کا پتا

چونکہ نبود رنج صبرے مر ترا ۔۔۔ شرط نبود پس فرو ناید جزا
جب نہ تجھ کو رنج ہو تو صبر کیا ۔۔۔ تجھ کو مل سکتی نہیں اس کی جزا

حبذا آں شرط و شادا آں جزا ۔۔۔ آں جزائے دلنواز جانفزا
کیسی اچھی شرط ہے کیسی جزا ۔۔۔ ہو جزا ہے دلنواز اور جانفزا

## عمل عاشق کا ثواب خدا کی طرف سے ہے

عاشقاں را شادمانی و غم اوست ۔۔۔ دست مزد و اجرت خدمت ہم اوست
عاشقوں کا ہے وہی رنج اور خوشی ۔۔۔ ان کی مزدوری و خدمت بھی وہی

غیر معشوق ار تماشائے بود ۔۔۔ عشق نبود ہرزہ سودائے بود
غیر کو دیکھے سوا معشوق کے ۔۔۔ عشق بیہودہ ہے اس کا جان لے

عشق آں شعلہ است کو چوں بر فروخت ۔۔۔ ہر چہ جز معشوق باقی جملہ سوخت
عشق وہ شعلہ ہے جب روشن ہوا ۔۔۔ ما سوا معشوق کے پھونکا جو تھا

۱؎ اور صبر کرو!
۲؎ کھاؤ، پیو!
۳؎ بے جا خرچ نہ کرو!
۴؎ یعنی جب کسی کے اٹھانے کا بوجھ ہوگا تو اسکا بار کوئی اٹھائے گا۔

تیغِ لا در قتلِ غیرِ حق براند  در نگر آخر کہ بعدِ لا چہ ماند

تیغ لا سے قتل غیرِ حق کیا  غور کر اب رہ گیا کیا بعد "لا"

ماند اِلاّ اللہ باقی جملہ رفت  شاد باش اے عشق شرکت سوز رفت

باقی اِلاّ اللہ ہے اور سب فنا  خوش رہ ہے تو عشق شرکت دی مٹا

خود ہم او بود اولین و آخرین  شرک جز از دیدۂ احول مبین

بس وہ خود ہے اولین و آخریں  شرک وہ سمجھے جو ہو چشمِ دو بیں

العجب حسنے بود جز عکسِ آں  نیست تن را جنبشے از غیرِ آں

اُس کے پر تو کے سوا ہے حسن کیا  کون جنبش تن کو دے اس کے سوا

آں تنے را کہ بود در جاں خلل  خوش نباشد گر بگیری در عسل

ہو خلل کچھ روح میں جس جسم کی  شہد میں ڈالو نہ ہوگا خوش کبھی

ایں کسے داند کہ روزے زندہ بود  از کفِ ایں جان جاں جامے ربود

یہ وہ سمجھے زندہ جو جس دن ہوا  جانِ جاں کے ہاتھ سے ساغر پیا

وانکہ چشمِ او ندیدہ است آں رخاں  پیشِ او جان است ایں تفِ دخاں

جس کی آنکھوں نے دیکھا ہے رخِ جاں  اُس کے آگے جان ہے گو یا دھواں

چوں ندیدہ او عمر عبد العزیز[1]  پیشِ او عادل بود حجاج نیز

جو ہے لا علم عمرؒ عبد العزیزؒ  سمجھے وہ حجاج کو بھی کوئی چیز

چوں ندید او مارِ موسٰے را ثبات  در حبالِ السحر پندارد حیات

گر نہیں دیکھا عصائے موسوی  سحر کی رسّی میں سمجھے زندگی

مرغ کونا خوردہ است آبِ زلال  اندر آبِ شور دارد پر و بال

آبِ شیریں کو نہ چکھے مرغ اگر  کھاری پانی میں ڈبوئے بال و پر

[1] خلفائے بنی امیہ میں عمر بن عبد العزیزؒ ایک بڑے عادل خلیفہ گذرے ہیں اور حجاج بن یوسف اسی نسبت سے ظالم اور نا منصف تھا۔

| | |
|---|---|
| جز بضد ضد را ہمے نتواں شناخت | چوں ببیند زخم بشناسد نواخت |
| ضد سے ہے پہچان ضد کی برملا | گر نوازش چاہتا ہے زخم کھا |
| لاجرم دنیا مقدم آمدہ است | تا بدانی قدر اقلیم الست |
| اس لئے دنیا مقدم ہے یہاں | تا ملے نور ازل کا کچھ نشان |
| چوں ازینجا وارہی آنجا روی | در شکر خانہ ابد شاکر شوی |
| جب یہاں سے چھوٹ کر جائے وہاں | ہو شکر خانے میں شاکر جاوداں |
| گوئی آنجا خاک را مے بیختیم | زیں جہان پاک مے بگریختیم |
| اور کہے تھا خاک اُس جا چھانتا | اس جہاں سے بھاگتا تھا برملا |
| گشتہ بودم قانع از گنجے بمار | شادماں بودم ز گلزارے بخار |
| گنج کو چھوڑا تھا قانع مار پہ | ترک گلشن سے تھا راضی خار پہ |
| اے دریغا پیش ازیں بودے اجل | تا عذابم کم بُدے اندر وجل |
| کاش اس سے پہلے موت آتی مجھے | تا عذابوں میں کمی ہوتی مرے |

## مَامَاتَ مَنْ مَاتَ [1] ... کی تفسیر

| | |
|---|---|
| زاں بفرمودہ ست آں نیکو رسولؐ | کہ ہر آنکو مرد و کرد از تن نزول |
| اس لئے ہے یہ حدیث مصطفٰےؐ | جو مرا اور جسم سے فارغ ہوا |
| نیست اورا حسرت نقلان موت | لیک باشد حسرت تقصیر فوت |
| موت کی حسرت نہیں ہوتی اسے | ہاں تردد ہوتے ہیں کوتاہی کے |

[1] حدیث شریف مَامَاتَ مَنْ مَاتَ الّا و تمنّٰی ان یموت قبل ما ماتؑ ان کان برًّا لیکون الٰی وصول لبرّا عجل و ان کان فاجرًا لیقل فجوری

یعنی جو کوئی مرا وہ نہیں مرا مگر اس حال میں کہ اُس نے تمنا کی کہ وہ مرنے سے پہلے مرتا پس اگر وہ نیک ہوتا تو بہت جلد اپنی نیکی کو پہنچتا اور اگر بدکار ہوتا تو اسکی بدکاری تھوڑی ہوتی

ہر کہ میرد خود تمنا باشدش ... کہ بدے زیں پیش نقل و مقصدش

مرنے والے کو یہ ہوتا ہے خیال ... کاش اس سے پہلے ہوتا انتقال

گر بُدے بد تا بدی کمتر بُدے ... ور تقی تا خانہ زوتر آمدے

بد اگر ہوتا تو کم ہوتی بدی ... جلد گھر آتا جو ہوتا متقی

گوید آں بد بے خبر مے بودہ ام ... دم بدم من پردہ مے افزودہ ام

کہتا ہے میں تھا بدی سے بیخبر ... ڈالتا تھا اس پہ پردے سربسر

گر ازیں زوتر مرا معبر بُدے ... ایں حجاب و پردہ ام کمتر بُدے

راہ مل جاتی اگر جلدی کوئی ... ان حجاب اور پردوں میں ہوتی کمی

از حریصی کم دراں روئے قنوع ... در تکبر کم دراں چہرہ خشوع

تھی قناعت کی نہ صورت حرص سے ... اور تکبر نے نہ سر جھکنے دے

ہمچنیں از بخل کم ورزی جود ... در بلیسی چہرہ در فوت سجود

جود سے محروم رکھا بخل نے ... سجدے ابلیسی نے کب کرنے دیے

برمکن آں پرّ خلد آرائے را ... برمکن آں پرّ رہ پیمائے را

تو نہ فردوسی پر اپنے نوچ پہ ... جو دکھاتے ہیں تجھے ہر رہگذر

## حلیم کا اپنے سوال پہ پشیمان ہونا

چوں شنید آں پند وردے بگریست ... بعد ازاں در نوحہ آمد میگریست

مور نے جب یہ سنا - دیکھا اسے ... اور پھر رونے لگا - نالے کیے

نوحہ گریہ دراز و دردمند ... ہر کہ آنجا بود در گریہ اش فگند

نوحہ اس کا ایسا درد انگیز تھا ... جو وہاں تھا ، جیسے وہ رونے لگا

لہ وہی حکیم مور سے کہہ رہا ہے +

| | |
|---|---|
| وانکہ میپرسید پر کندن ز چیست | ہیچوا بے خند لشیاں مے گریست |
| جس نے پوچھا تھا سے یہ کیوں نوچتا | بے جوابی سے لپٹیاں وہ ہوا |
| کز فضولی من چرا بُد سید مش | او ز غم بُد بود شوریدہ مش |
| کیوں کیا میں نے فضولی اس سے سوال | کیوں دیا شوریدہ غم کو ملال |
| میچکید از چشم او بر خاک آب | اندراں ہر قطرہ مدرج صد جواب |
| خاک پہ برسی جو وہ چشم پُر آب | قطرہ قطرہ سے عیاں تھے سو جواب |
| میچکید از چشم او گریہ بخاک | خاک گل میشد ز اشک سہمناک |
| خاک پہ آنکھوں سے آنسو تھے رواں | خاک تر تھی آنسوؤں سے بیکراں |
| گریۂ با صدق بر جانہا زند | تا کہ چرخ و عرش را گریاں کند |
| صدق سے رونے کا ہو جاں پہ اثر | جس سے چرخ و عرش روئیں سر بسر |
| گریۂ بے صدق بے شورش بود | دیو زاں بر گریہ اش خنداں شود |
| گریۂ بے صدق میں شورش کہاں | اُس کے گریہ پہ ہنسے شیطان ہاں |

## عقل و روح اس دنیا میں مقید ہیں

| | |
|---|---|
| عقل و دلہا بے گمانے عرشیند | بے حجاب از نور عرشی میزیند |
| عقل و دل عرشی ہیں دونوں بیگماں | زندگی ہے اُن کی نور عرش ہاں |
| ہمچو ہاروت و چو ماروت آں دو پاک | بستہ اند اینجا بچاہ سہمناک |
| صورت ہاروت اور ماروت پاک | قید میں اس جا بہ چاہ سہمناک |
| عالم سفلی و شہوانی در اند | اندریں چہ گشتہ اند از جرم بند |
| عالم سفلی و شہوانی میں بند | جرم سے اپنے ہوئے ہیں دردمند |
| سحر و صد سحر را بے اختیار | زیں دو آموزند نیکان و شرار |
| سحر اور ہر سحر کا پورا اُتار | نیک و بد ہیں سیکھتے بے اختیار |

لیک اوّل پند بدہندش کہ ہیں — سحر را از ما میاموز و مچیں
پہلے کرتے ہیں نصیحت وہ انہیں — سحر تم ہم سے نہ سیکھو دہر میں

ما بیاموزیم این سحرے فلاں — از برائے ابتلا و امتحاں
ہم سکھائیں تجھ کو جادو اے فلاں — اور تو ہو مبتلائے امتحاں

کامتحاں را شرط باید اختیار — اختیارے نبودت بے اقتدار
امتحاں میں لازمی ہے اختیار — اور وہ حاصل نہیں بے اقتدار

میلہا ہمچوں سگان خفتہ اند — اندر ایشاں خیر و شر بنہفتہ اند
سوتے کتوں کی طرح ہیں خواہشیں — خیر اور شر ان میں پوشیدہ رہیں

چونکہ قدرت نیست خفتہ این رمہ — ہمچو ہیزم پارہا و تن زدہ
جب نہیں قدرت تو ہیں سوئے ہوئے — چیلیوں کی طرح ہیں جیسے پڑے

تا کہ مردارے در آید در میاں — نفخ صور حرص کوبد بر سگاں
آئے تا مردار اک مقصود حرص — اور ان کتوں پہ پھونکے صور حرص

چوں دراں کوچہ خرے مردار شد — صد سگِ خفتہ بداں بیدار شد
اُس گلی میں جب گدھا مردار ہو — ہر سگِ خفتہ وہیں بیدار ہو

حرصہائے رفتہ اندر کتم غیب — تاختن آورد سر بر زد زجیب
مر دے گئی ہیں جبیں قدر حرصیں نہاں — سب وہ اپنا سر نکالیں بے گماں

مو بموئے ہر سگے دنداں شدہ — وز برائے حیلہ دُم جنباں شدہ
دانت پھر کتے کا ہو ہر بال بال — دُم ہلائیں مکر سے وہ بد خصال

نیم زیرش حیلہ بالا غضب — چوں ضعیف آتش کہ او یابد حطب
نیچے حیلے اور غضب بالائے سر — جیسے مدہم آگ چوب خشک پر

شعلہ شعلہ میرسد از لامکاں — میرود دُود و لہب تا آسماں
شعلے بے جا لامکاں سے ہوں عیاں — جائے پھر اُن کا دھواں تا آسماں

| | |
|---|---|
| صد چنیں سگ اندریں تن خفتہ اند | چوں شکارے غیبت شاں نہفتہ اند |
| جسم میں خفتہ ہیں کتے بے شمار | وہ ہیں پوشیدہ کہ غائب ہے شکار |
| یا چو بازاں اند دیدہ دوختہ | در حجاب از عشق صیدے سوختہ |
| باز کی مانند ہیں آنکھیں سِلی | صید کے غم میں ہے اک سوزِ خفی |
| تا کلہ بردارد و بیند شکار | آنگہاں سازد طوافِ کوہسار |
| جب اٹھے ٹوپی نظر آئے شکار | تو کریں کُھل کر طوافِ کوہسار |
| شہوت رنجور ساکن مے شود | خاطر او سوئے صحت مے رود |
| خواہشیں بیمار میں ہوتی ہیں کم | فکر صحت کی ہے رہتی دم بدم |
| چوں بہ بیند نان و سیب و خربزہ | در مصاف آید مزہ و خوفِ بزہ |
| جب وہ دیکھے سیب روٹی خربزہ | تو لڑیں آپس میں پھر خوف اور مزہ |
| در بود صبار دیدن سود اوست | آں مہیج طبع سستش را نکوست |
| بھوک کم ہو تو ہے بہتر دیکھنا | تا کہ طبع سست ہو جنبش نما |
| ور نہ باشد صبر پس نادیدہ بہ | تیر دور اولیٰ ز مرد بے زرہ |
| ہو اگر بے صبر تو بہتر نہیں | بے زرہ کیوں جائے تیروں کے قریں |
| باز گرد و کن حکایت را تمام | تا چہ گفت اندر جوابش والسلام |
| لوٹ اور کر اس حکایت کو تمام | ہاں جواب اُس نے دیا کیا والسلام |

## مور کا اُس مردِ حکیم کو جواب دینا

| | |
|---|---|
| بشنو اکنوں تو ز طاؤس آں جواب | تا بدانی ہر نکوئے را خطاب |
| اب ذرا اُس مور کا بھی سن جواب | جان جائے تا کہ تو حسنِ خطاب |
| چوں ز گریہ فارغ آمد گفت او | کہ تو ہستی رنگ و بوئے را گرو |
| بولا وہ رونے سے جب فارغ ہوا | رنگ و بو میں تو ہے اب تک مبتلا |

| | |
|---|---|
| آں نمے بینی کہ ہر سو صد بلا | سوئے من آید پئے ایں بالہا |
| سو بلائیں کیا نہیں تو دیکھتا | اِن پروں سے مجھ پہ آتی ہیں سدا |
| اے بسا صیاد بے رحمت مُدام | بہر ایں پر بانہد ہر سوئے دام |
| سینکڑوں صیاد بے رحمت مُدام | اِن پروں کیواسطے رکھتے ہیں دام |
| چند تیر انداز بہر بالہا | تیر سوئے من کشد اندر ہوا |
| تیر والے میرے بالوں کے لئے | ہیں ہوا میں تیر کیا کیا چھینکتے |
| چوں ندارم زور ضبط خویشتن | زیں قضا و زیں بلا و زیں فتن |
| ضبط کر سکتا نہیں میں نامراد | یہ قضا اور یہ بلا اور یہ فساد |
| آں بہ آید کہ شوم زشت و کریہ | تا بوم ایمن دریں کہسار و تیہ |
| ہے یہی اچھا کہ بن جاؤں بُرا | دشت و صحرا میں پھروں بیخوف سا |
| برکنم پر ہائے خود را یک بیک | تا نیندازد بدامم ہر کلک |
| اور اپنے نوچ ڈالوں سارے پر | تا نہ پھانسے دام میں ہر بے ہنر |
| نزد من جاں بہتر از بال و پر است | جاں بماند باقی و تن ابتر است |
| بال و پر سے جان ہے بہتر مجھے | تن ہوا ابتر، جان تو باقی رہے |
| ایں سلاح عُجب من شد اے فتیٰ | عُجب آرد معجباں را صد بلا |
| یہ مری نخوت کے ہتھیار اے فتا | اور ہے تکبر کیلئے نخوت ، بلا |

## ہنر اور دانائیاں بھی آفت ہیں

| | |
|---|---|
| پس ہنر آمد ہلاکت خام را | کز پئے دانہ نہ بیند دام را |
| پس ہنر بھی ہیں ہلاکت خام کی | دانہ دیکھے ہو نہ پروا دام کی |
| اختیار آں را نکو باشد کہ او | مالک خود باشد اندر اِتّقوا |
| اختیار اس کے لئے ہے سازگار | واقعی ہو خوفِ حق اُس کا شعار |

چوں نباشد حفظ و تقوائے زنہار　　دور کن آلت رہا کن اختیار
جب نہیں ہیں زہد و تقویٰ اے نگار　　سب یہ ساماں چھوڑ دے اور اختیار

جلوہ گاہ و اختیارم آں پر است　　بر کنم پیدا کہ در قصد سر است
جلوہ گر اور اختیار اس پر میں ہے　　نوچ ڈالوں پر کو کہ فکر سر میں ہے

نیست انگار و پر خود را صبور　　تا پرش در نفگند در شر و شور
جانتا ہے نیست صابر اپنے پر　　تا پروں سے ہو نہ پیدا شور و شر

پس زیانش نیست پر گو بر مکن　　گو رسد تیرے بہ پیش آرد مجن
پر نہ اکھیڑیں تو نہیں نقصان اسے　　تیر جب آئے سپر پہ روک لے

لیک بر من پر زینا دشمنے ست　　چونکہ از جلوہ گری صبرم نیست
میرے پر ہیں میرے دشمن بالیقیں　　کیونکہ مجھ کو صبر جلووں سے نہیں

گر بُدے صبر و حفاظم راہبر　　بر فزودے اختیارم کر و فر
ہوتے گر صبر و حفاظت راہبر　　اختیار اُن کے بڑھاتا کر و فر

ہمچو طفلم یا چو مست اندر فتن　　نیست لائق تیغ اندر دست من
میں ہوں بچہ یا ہوں مست فتنہ زا　　میرے ہاتھوں میں نہیں خنجر روا

گر مرا عقلے بُدے منزجر　　تیغ اندر دست من بودے ظفر
ہوتی خوف انگیز میری عقل گر　　تیغ میرے ہاتھ میں ہوتی ظفر

عقل باید نور دہ چوں آفتاب　　تا زند تیغے کہ نبود جز صواب
عقل میں لازم ہے نور آفتاب　　تا کہ وہ خنجر لگائے کامیاب

چوں ندارم عقل تابان و صلاح　　پس چرا در چاہ نندازم سلاح
عقل میری روشن و مصلح نہیں　　کیوں نہ ہتھیار اپنے پھینکوں بالیقیں

در چہ اندازم کنوں تیغ و مجن　　کایں سلاح خصم من خواہد شدن
میں کنوئیں میں ڈالدوں تیغ و سپر　　ہوں گے یہ دشمن کے ہتھیار اے پسر

چوں ندارم زور بازوے و سند | تیغ او بستاند و بر من زند

جب بھروسا ہے نہ مجھ کو زور یار | میرے خنجر سے کرے وہ مجھ پہ وار

زغیم این نفس قبیحہ خوئے را | گر نبوشم رو خراشد روئے را

بدخصلت اس نفس بد کے میں اگر | منہ نہ نوچوں تو وہ نوچے سر بسر

تا شود کم ایں جمال و ایں کمال | چوں نماند زو کم افتم در وبال

تا کہ کم ہو یہ جمال اور یہ کمال | جب یہ ہوگا تو کیوں ہوگا وبال

چوں بایں نیت خراشم بزہ نیست | گر بزخمم ایں روئے را پوشیدہ نیست

تو چوں اس نیت سے تو کیا ہے گناہ | منہ چھپانے کیلئے ہوں زخم خواہ

گر دلم خوئے ستیزے داشتے | روئے خوبم جز صفا نفراشتے

دل میں گر ہوتی مرے جھگڑے کی خو | اور بھی بڑھ چڑھ کے ہوتا خوبرو

چوں ندیدم زور و فرہنگ و صلاح | خصم دیدم زود بشکستم سلاح

جب نہ دیکھے قوت و عقل و صلاح | دیکھ کر دشمن کو توڑے سب سلاح[1]

تا نگردد تیغ من او را کمال | تا نگردد خنجرم بر من وبال

تا نہ میری تیغ ہو اُس کا کمال | تا نہ خنجر ہو مرا مجھ پہ وبال

میگریزم تا رگم جنبان بود | کے فرار از خویشتن آسان بود

بھاگتا ہوں تا مری رگ رگ ہلے | بھاگنا آسان نہیں مجھ آپ سے

آنکہ از غیرے بود او را فرار | چوں از و ببرید او گیرد قرار

کیونکہ جب ہو غیر سے کوئی فرار | چھوٹ کر اس سے ملے اس کو قرار

من کہ خصمم ہم منم اندر گریز | تا ابد کار من آمد خیز خیز

خود ہوں دشمن اور ہوں خود سے بھاگتا | بھاگنا ہے لازمی مجھ کو سدا

[1] ہتھیار۔

نے بہ بندست ایمن و نے در کمین — آنکہ خصم اوست سایہ خویشتن

بے سکوں چند دکیں میں وہ رہا — اپنا سایہ جس کا دشمن ہو گیا

## بقائے حق میں فنا ہونے والے بیخود کی تعریف

چوں فناش از فقر پیرایہ شود — او محمد وار بے سایہ شود

فقر سے جس کا فنا پیرایہ ہو — وہ محمد کی طرح بے سایہ ہو

فقر فخری را فنا پیرایہ شد — چوں زبانہ شمع او بے سایہ شد

"فقر فخری" کا فنا پیرایہ ہے — شمع کی لو کی طرح بے سایہ ہے

شمع شد جملہ زبانہ پا و سر — سایہ را نبود بگرد او گذر

شمع سر سے پاؤں تک شعلہ بنی — سایہ گرد اس کے نہ دیکھے گا کبھی

موم از خویش و ز سایہ در گریخت — در شعاع از بہر آنکہ شمع ریخت

موم بھاگا خود سے اور سائے سے بھی — نور کی جانب، تو شمع اس سے ڈھلی

گفت از بہر فنایت ریختیم — گفت من ہم در فنا بگریختیم

بولا ڈھالا ہے تجھے بہر فنا — شمع بولی ہے فنا مقصد مرا

ایں شعاع فانی آمد مفترض — نے شعاع شمع باقی بے غرض

ہے شعاع شمع فانی بے گماں — یہ شعاع شمع باقی ہے کہاں

شمع چوں در نار کلی شد فنا — نے اثر بینی ز شمع و نے ضیا

شمع جب ہو آگ میں بالکل فنا — شمع رہتی ہے نہ پھر باقی ضیا

ہست اندر دفع ظلمت آشکار — آتشی صورت بود بے پایدار

دور کرتی ہے وہ ظلمت ظاہری — موم سے قائم ہے شکل آتشی

بر خلاف موم شمع جسم کال — تا شود کم گردد افزوں نور جاں

موم ہے شمع بدن کا دوسرا — جتنا کم ہو نور اتنا ہو سوا

ایں شعاع باقی و آں فانی ست — شمع جاں زا شعلۂ ربانی است
یہ شعاع باقی ہے وہ فانی ہے — شمع جاں کا شعلۂ ربانی ہے

آں زبانہ آتشے چوں نور بود — سایۂ فانی شدن زو دور بود
چونکہ اس کی لَو سراپا نور ہے — وہ فنا کے سائے سے یوں دور ہے

ابر را سایہ بیفتد بر زمیں — ماہ را سایہ نباشد ہمنشیں
ابر کا سایہ ہے موجود زمیں — چاند کا سایہ نہیں ہے ہمنشیں

بیخودی بے ابریست اے نیکخواہ — باشی اندر بیخودی چوں قرص ماہ
بیخودی بے ابری ہے اے نیک خواہ — ہو کے بیخود تو بنے گا قرص ماہ

باز چوں ابرے بیاید راندہ — رفت نور از مہ خیالے ماندہ
ابر پھر آیا جو وہ راندہ ہوا — چاند بے نور اور خیالی رہ گیا

از حجاب ابر نورش شد ضعیف — کم ز ماہ نو شد آں بدر شریف
نور بادل سے ہوا اس کا ضعیف — ماہ نو سے کم ہوا بدر لطیف

مہ خیالے مے نماید ز ابر و گرد — ابر تن مارا خیال اندیش کرد
یہ خیالی گرد، بادل سے ہوا — ابر تن نے کر دیا وہم آشنا

لطف مہ بنگر کہ اینہم لطف اوست — کہ بگفت ایں ابرہا مارا عدوست
چاند کی یہ مہربانی دیکھ تو — کر دیا۔ یہ ابر ہے میرا عدو

مہ فراغت دارد از ابر و غبار — بر فراز چرخ دارد مہ مدار
چاند ہے بالاتر ابر و غبار — ہے بلندی چرخ کی جائے قرار

ابر مارا شد عدو خصم جاں — کہ کند مہ را ز چشم ما نہاں
ابر دشمن ہے ہمارا بے گماں — چاند کو آنکھوں سے کرتا ہے نہاں

حور را ایں پردہ زالے میکند — بدر را کم از ہلالے میکند
حور بڑھیا ہوتی ہے اس پردے سے — بدر ماہ نو سے بھی کم تر ہے

| | |
|---|---|
| ماه ما را در کنارِ غَرق شاند | دشمن ما را عدوئے خویش خواند |
| ماہ نے بخشا ہمیں وصلِ ضیا | دشمن اپنا ہے عدو[۱] کو جانتا |
| ابر را تلبیس اگر هست از مه است | هر که مه خواند ابر را او گمره است |
| چاند ہی سے ابر کی ہے روشنی | ابر کو ہے چاند کہنا گمرہی |
| نورِ مه بر ابر چون منزل شده است | روئے تاریکش ز مه بدل شده است |
| نورِ مہ جب ابر پہ نازل ہوا | روئے تاریک اس کا بدلا تھا |
| گرچه همرنگ است و دولت است | اندر ابر آں نورِ مه عاریت است |
| چاند کا ہمرنگ ہے گو وہ ابھی | ابر میں وہ نورِ مہ ہے عارضی |
| در قیامت مهر و مه معزول شد | چشم در اصلِ ضیا مشغول شد |
| چاند سورج حشر میں معزول ہوں | آنکھیں اصلِ نور میں مشغول ہوں |
| تا بداند ملک را از مستعار | ویں جہانِ فانی از دار القرار |
| تا کہ جانے فرقِ ملک و مستعار | وہ جہاں فانی ہے یہ دار القرار |
| دایه عاریت بود روزے سه چار | مادرا ما را تو گیر اندر کنار |
| دایۂ دنیا ہے دو روزہ مستعار | مادرِ حقیقی! ہمیں کر ہم کنار |
| پرِ من ابر است و پرده است و کثیف | ز انعکاسِ لطفِ حق شد و لطیف |
| پرِ شہ میرے ہیں ابر اور پردہ کثیف | عکسِ لطفِ حق سے ہیں اتنے لطیف |
| بر کنم پر را و حسنش را ز راه | تا ببینم حسنِ مه را هم ز ماه |
| توڑ پر ڈالوں اور حسن کو جب پھینک دوں | ماہ سے میں مہ کا نظارہ کروں |
| من نخواهم دایه مادر خوشتر است | موسیم من دایۂ من مادر است |
| دایہ کو میں کیا کروں، ماں ہے بھلی | مثلِ موسیٰ ہوں ماں ہی دایہ ہے مری |

۱ یعنی ہمارے عدو کو ۔
۲ یہاں سے پھر مور کا جواب شروع ہے ۔

من نخواہم لطفِ حق از واسطہ ۔۔۔ کہ ہلاکِ خلق شد ایں رابطہ
میں نہ چاہوں لطفِ حق میں واسطہ ۔۔۔ کہ ہلاکِ خلق ہے یہ رابطہ

یا مگر ابرے بگیرد خوئے ماہ ۔۔۔ تا نگردد او حجابِ روئے ماہ
یا مگر بادل میں آئے خوئے ماہ ۔۔۔ تا نہ ہو جائے حجابِ روئے ماہ

صورتش بنماید و در وصف لا ۔۔۔ ہمچو جسمِ انبیاؑ و اولیاؒ
ہو عیاں ظاہر میں باطن میں فنا ۔۔۔ جیسے جسمِ انبیاؑ و اولیاؒ

آنچناں ابرے نہ باشد پردہ بند ۔۔۔ پردہ در باشد بمعنے سودمند
ابر ایسا بن نہیں سکتا حجاب ۔۔۔ بلکہ پردہ در ہو، یعنی کامیاب

آنچناں کاندر صباحِ روشنے ۔۔۔ قطرہ مے بارید و بالا ابر نے
جس طرح اِک دن تھا عالم صبح کا ۔۔۔ قطرے برسے تھے مگر بادل نہ تھا

معجزۂ پیغمبرے بود آں سقا ۔۔۔ گشتہ ابر از لطف ہمرنگِ سما
تھا جنابِ مصطفےٰ کا معجزہ ۔۔۔ ابر ہمرنگ آسماں کا ہو گیا

گشتہ ریزاں قطرہ قطرہ از سما ۔۔۔ گفتہ آمد شرحِ آں در ماجرا
قطرہ قطرہ آسماں سے تھا گرا ۔۔۔ کر چکے ہیں ہم بیان یہ ماجرا ؎

بود ابر و رفتہ از وے خوئے ابر ۔۔۔ اینچنیں گردد تنِ عاشق بصبر
ابر تھا اور خوئے ابر اس میں نہ تھی ۔۔۔ صبر سے عاشق کا تن بھی ہے یونہی

تن بود اما تنی گم گشتہ ازو ۔۔۔ گشتہ مبدل رفتہ از وے رنگ و بو
تن ہو لیکن ہو نہ اُس میں جسمیت ۔۔۔ رنگ و بو کی اُس سے کھو جائے صفت

؎ دفترِ اول میں یہ حکایت بیان ہو چکی ہے کہ ایک صحابی کو جنابِ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم دفن کرنے گئے تھے۔ جب واپس آئے تو حضرت عائشہؓ آپکے کپڑے دیکھتی تھیں کہ وہ تر کیوں نہیں ہوئے ⁘

| | |
|---|---|
| ان رایتم ناصحین انصفوا | باد را لتعلیم لا تستنکفوا |
| ناصحوں کو دیکھ کر منصف بنو | سیکھو تعلیم اور نہ شرم اس سے کرو |
| ور دباغت گر خلق پوشید مرد | خواجگی خواجہ را آں کم نہ کرد |
| گر دباغت میں نہ ہو پوشش نئی | خواجگی میں خواجہ کی کیا ہو کمی |
| وقت دم آہنگر ار پوشید دلق | احتشام او نشد کم پیش خلق |
| دھونکتے میں پہنے گر گدڑی لہار | دبدبہ اس کا نہ کم ہو زینہار |
| پس لباس کبر بیروں کن ز تن | ملبس ذل پوش در آموختن |
| پھینک دے تو کبر و نخوت کا لباس | لے دم تعلیم ذلت کا لباس |
| علم آموزی طریقش قولی است | حرف آموزی طریقش فعلی است |
| علم اگر سیکھے زبانی ہے طریق | حرف اگر سیکھے تو فعلی ہے طریق |
| فقر خواہی آں بصحبت قائم است | نے زبانت کارے آید نہ دست |
| فقر حاصل صحبت کامل سے ہو | دخل کیا اس میں زبان اور ہاتھ کو |
| دانش انوار است در جان رجال | نے ز راہ دفتر و نے قیل و قال |
| سالکوں کی عقل نور ذوالجلال | کب ہے محتاج بیان و قیل و قال |
| دانش آں را ستاند جاں ز جاں | نے ز راہ دفتر و نے از بیاں |
| جاں سے ان کی عقل لے سکتی ہے جاں | شرط دفتر ہے نہ لازم ہے بیاں |
| در دل سالک گر ہست آں رموز | رمز دانی نیست سالک را ہنوز |
| گو دل سالک ہو اسرار آشنا | رمز دانی کا کہاں اس کو پتا |
| تا دلش را شرح آں سازد ضیا | پس الم نشرح بفرماید خدا |
| جبتک اس کا دل نہ ہو نور و ضیا | پس الم نشرح ہے فرمان خدا |

۱؎ اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ۔ یعنی کیا ہم نے تیرے لئے تیرا سینہ نہیں کھولا +

| | |
|---|---|
| کاندرون سینہ شرحت دادہ ایم | شرح اندر سینہات بنہادہ ایم |
| ہم نے تیرے سینے کو بخشی کشود | شرح کی سینے میں بھر کر دی نمود |
| تو ہنوز از خارج آں را طالبی | محلبی از دیگراں چوں حالبی |
| تو ہے کیوں خارج سے اس کو ڈھونڈتا | ظرف شیر آپ اوروں سے دوہتا ہے کیا |
| چشمۂ شیرست در تو بے کنار | تو چرا مے شیر جوئی از تغار |
| دودھ کا چشمہ ہے تجھ میں بے کنار | کیوں کسی سے دودھ کا ہے تو خواستگار |
| منفذے داری بہ بحر اے آبگیر | ننگ دار از آب جستن از غدیر |
| راستہ تیرا ہے دریا سے ملا | شرم پانی کی طلب سے کر ذرا |
| کہ الم نشرح نہ شرحت ہست باز | چوں شدی تو شرح جو و کدیہ ساز |
| شرح تیری کیا الم نشرح نہیں | ہے گدائے شرح تو کیوں بے یقیں |
| درنگر در شرح دل در اندروں | تا نیاید طعنۂ لا یبصرون |
| شرح دل پر جو نہاں ہے غور کر | تا نہ دیں طعنہ کہ تو ہے کم نظر |

## هُوَ مَعَكُمْ اَيْنَمَا كُنْتُمْ[1] کی تفسیر

| | |
|---|---|
| یک سبد پر نان ترا بر فرق سر | تو ہمے خواہی لب ناں در بدر |
| روٹی کی ڈلیا ہے سر پہ بے خبر | اور تو ٹکڑے مانگتا ہے در بدر |
| در سر خود پیچ ہل خیرہ سری | در در دل زن چرا بر ہر دری |
| خود میں ہو مشغول خیرہ سر ہے کیا | چھوڑ ہر در، دل کے دروازے پہ جا |
| تا بزانوئی میان آب جو | غافل از خود زین و آں تو آب جو |
| تا بہ زانو ہے تو غرق آب جو | اور ہے پانی کی غافل جستجو |

[1] یعنی تم جہاں کہیں ہو خدا تمہارے ساتھ ہے۔

بر سرت نانست و پا بیت اندر آب — وز عطش و ز جوع گشتستی خراب

روٹیاں سر پر ہیں پانی میں قدم — بھوک سے اور پیاس سے نیتا ہے دم

پیش آب و پس ہم آب با مدد — چشم را پیش سد و خلف سد

پیش و پس گو کچھ نہیں پانی کی حد — آگے پیچھے آنکھوں کے لیکن ہے سد

اسپ زیر ران و فارس اسپ جو — چیست این گفت اسپ لیکن اسپ کو

گھوڑا زیر ران ہے اور جو یا سوار — کیا ہے یہ! گھوڑا۔ مگر کب راہوار

ہی خود اسپست این بزیر تو پدید — گفت آرے لیک خود اسپے کہ دید

کیا یہ تیرے زیر ران گھوڑا نہیں — بولا ہاں! میرا بھی گھوڑا ہے کہیں

نیست آں و پیش روئے اوست آں — اندر آب و بیخبر ز آب رواں

جو نہیں ہے، وہ ہے اُس کے سامنے — پانی کے اندر ہے غافل آب سے

مست چیز و پیش روئے اوست چیز — بیخبر زاں چیز و شرح خویش نیز

وہ ہے آگے، مست ہے جس چیز کا — بے خبر اُس سے ہے خود ناآشنا

چوں گہر در بحر گوید بحر کو — وانخیال چوں صدف دیوار او

موتی دریا میں کہے، دریا کہاں — وہم ہے مثل صدف دیوار یہاں

گفتن آں کو حجابش مے شود — ابر تاب آفتابش مے شود

"یہ کہاں" کہنا ہی ہے اُس کا حجاب — ابر ہے، چھپتا ہے جس سے آفتاب

بند چشم اوست ہم چشم بدش — عین رفع سد او گشتہ سدش

چشم بد ہے بند اس کی آنکھ کا — رفع دیوار اُس کو گویا سد بنا

بند گوش او شدہ ہم گوش او — ہوش با حق دار اے مدہوش او

بند گوش اس کے ہیں خود کان اے نگار — مست حق ہو، رہ تو حق سے ہوشیار

لہ کما قال اللہ تعالیٰ جل جلالہ:۔ وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا ط اور ہم نے اِن کے آگے پیچھے دیوار کھینچ دی ٭

# مَنْ جَعَلَ الھُمومَ واحِدً کا بیان[1]

| | |
|---|---|
| ہوش را توزیع کردی بر جہات | مے نیرزد ترّہ آں ترّہات |
| ہوش کو تقسیم تو نے کر دیا | ساگ ناکارہ کے یہ لائق ہے کیا |
| آب ہش را کشد ہر بیخ خار | آب ہوشت کے رسد سوئے ثمار |
| ہوش کا پانی پئے ہر بیخ خار | پانی کیا پہنچے پھلوں تک اے نگار |
| آبہارا میکشد آں خس گیاہ | آب ہوشت کے رسد سوئے الٰہ |
| پانی کو تو کھینچ لیتی ہے گیاہ | پہنچے آب ہوش کیونکر تا اِلٰہ |
| ہیں بزن آں شاخ بد را خو کنش | آب دہ ایں شاخ خوش را نو کنش |
| شاخ بد کو اب تو اپنی قطع کر | پانی دے کر شاخ کو کر تازہ تر |
| ہر دو سبز اند ایں زماں آخر نگر | کایں شود باطل وزاں روید ثمر |
| سبز ہیں اس وقت گو دونوں مگر | ہوگی یہ باطل۔ وہ لائیگی ثمر |
| آب باغ ایں را حلال آں را حرام | فرق را آخر ببینی والسلام |
| آب باغ اس کو حلال اس کو حرام | فرق نکلے کا بالآخر۔ والسلام |
| عدل چہ بود آب دہ اشجار را | ظلم چہ بود آب دادن خار را |
| عدل کیا ہے۔ آبیاری نخل کی | آبیاری خار کی ہے ظلم ہی |
| عدل وضع نعمتے بر موضعش | نے بہر بیخے کہ باشد آبکش |
| عدل ہے ہر شے ہو جا پہ جانشین | پانی دینا آبکش جڑ کو نہیں |
| ظلم چہ بود وضع در نا موضعے | کہ نباشد جز بلا را منبعے |
| ظلم ہے چیزوں کو رکھنا بے محل | وہ بلا ہی کا ہے چشمہ بے خلل |

[1] حدیث شریف۔ مَنْ جَعَلَ الھموم ھمًّا واحدًا کفاہ اللّٰہُ سائر ھمومہٖ
یعنی جس نے بہت سے غموں کو ایک غم کر لیا۔ اللہ اس کے تمام غموں کو کافی ہے۔

نعمتِ حق را بجان و عقل دہ — نے بہ طبعِ پُر زحیر و پُر گرہ

نعمتِ حق عقل و جان کو دے پسر — اے طبیعت کو جو ہے پیچیدہ تر

بار کُن پیکارِ غم را بر تنت — بر دلِ جاں کم نہ آں جاں کندنت

تن پہ لے پیکارِ غم کا اپنے بار — جان و دل کو کر نہ اپنے سوگوار

بر سرِ عیسیٰؑ نہادہ تنگ بار — خر سکیزہ میزند در مرغزار

تو سرِ عیسیٰؑ پہ تو رکھتا ہے بار — اور خر لیتا ہے لطفِ مرغزار

سُرمہ را در گوش کردن شرط نیست — کارِ دل را جُستن از تن شرط نیست

کان میں سرمہ لگاتے ہیں کہیں — کام دل کا جسم سے لیتے نہیں

گر دلی رو ناز کن خارے مکش! — ور تنی شکر منوش و زہر چش

گر ہے دل تو، ناز کر، کھٹکا ہے کیا — اور جو تن ہے زہر چکھ، شکر نہ کھا

زہر تن را نافعست و قند بد — تن ہماں بہتر کہ باشد بے مدد

نافع تن زہر ہے۔ کب ہے شکر — ہے یہی بہتر۔ مدد تن کی نہ کر

ہیزمِ دوزخ تن آمد کم کنش — ور بروید ہیزمی تو از بن برکنش

جسم تو دوزخ کا ایندھن ہے پسر — جب یہ آگ آئے تو جڑ سے قطع کر

ورنہ حمالِ لہب باشی حطب — در دو عالم ہمچو جفتِ بولہب

ورنہ ہیزم کش رہیگا با تعب — دو جہاں میں مثلِ زوجِ بولہب

از حطب بشناس شاخِ سدرہ را — گرچہ ہر دو سبز باشد اے فتےٰ

شاخِ سدرہ اور حطب میں کر تمیز — گرچہ ہیں شاداب دونوں اے عزیز

اصلِ ایں شاخست از نار و دخاں — اصلِ آں شاخست ہفتم آسماں

اصل ہے اس شاخ کی آگ اور دھواں — اصل اُس کی آسماں ہے ساتواں

لہ ابولہب کی بیوی کوڑا کرکٹ جمع کرکے رسولِ خداؐ کے سرِ مبارک پہ پھینکا کرتی تھی اسی کے لئے آیہ حَمَّالَۃَ الْحَطَبِ فِیْ جِیْدِھَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۔ نازل ہوئی

ہست ناپیدا الصلوت پیش حس     کہ غلط بین است ناظم کیش حس

گو وہ ناپیدا ہے حس کے سامنے     چشم حس خود ہے غلط بیں دیکھ لے

ہست پیدا آں بہ پیش چشم دل     جہد کن پیش دل آ جہد المقل

دل کی آنکھوں میں مگر ہے وہ عیاں     سامنے دل کے تو آ کیوں ہے نہاں

ور نداری پا بجنبیاں خویش را     تا ببینی ہر کم و ہر بیش را

گر نہیں پاؤں تو خود جنبش میں آ     تا نظر آئے کم و بیش اے فتا

کایں تحرک شد تبرک را کلید     وز تحرک گردی اے ال مستفید

ہے اسی حرکت میں برکت برملا     پائیگا حرکت سے اے دل فائدہ

## اس رباعی کی شرح میں

گر راہروی راہ برت بکشایند     ور نیست شوی بہ ہستیت بگرایند

رہرو ہو تو راہبر بھی مل جائیں تجھے     ہو نیست تو ہستی کی طرف لائیں تجھے

ور پست شوی نگنجی اندر عالم     وانگاہ ترا بیتو بتو بنمایند

گر پست ہو عالم میں سما جائے تو     اس وقت کہ جب تو نہ ہو دکھلائیں تجھے

گر زلیخا بست در ہا ہر طرف     یافت یوسفؑ ہم ز جنبش منصرف

بند گو دروازے زلیخا نے کئے     یوسفؑ اپنی جنبشوں سے بڑھ گئے

چوں توکل کرد یوسفؑ برجہید     باز شد قفل و در و رہ شد پدید

جب توکل کرکے دوڑے سوئے در     قفل کھلے تالے دروں کے سربسر

گرچہ رخنہ نیست عالم را پدید     خیرہ یوسفؑ وار می باید دوید

گو نہیں دنیا میں رخنہ ظاہری     مثل یوسفؑ دوڑنا ہے لازمی

| | |
|---|---|
| تا کشاید قعر و راہ پیدا شود | سوئے بیجائی شما را جا شود |
| تاکہ اس گہرائی میں رستہ ملے | ہو جگہ بیجائی میں حاصل تجھے |
| آمدی اندر جہاں اے ممتحن | ہیچ مے بینی طریق آمدن |
| جب تو آیا تھا جہاں میں اے پسر | آنے کا رستہ نہ آتا تھا نظر |
| تو ز جائے آمدی وز موطنے | آمدن را راہ دانی ہیچ نے |
| اپنے مسکن سے تو آیا ہے یہاں | آنے کا رستہ نہیں لیکن عیاں |
| گر ندانی تا نگوئی راہ نیست | زیں رہِ بے راہ مارا رفتنی ست |
| جب نہ جانے کیوں کہے رستہ نہیں | ہے اسی رستے سے پھر چلنا وہیں |
| میروی در خواب شاداں چپ و راست | ہیچ دانی راہ آں میداں کجاست |
| خواب میں پھرتا ہے ہر سو جا بجا | راہ اس میداں کی کیا ہے جانتا |
| تو بہ بند آں چشم و خود تسلیم کن | خویش را بینی دراں شہر کہن |
| ہو سپرد حق اور آنکھیں بند کر | شہر کہنہ پھر تجھے آئے نظر |
| چشم چوں بندی کہ صد چشم خمار | بند چشم تست ایں سو از غرار |
| بند کیا ہو آنکھ جب لاکھوں خمار | غفلتوں سے ہیں تری آنکھوں میں یار |
| چار چشمی تو ز عشق مشتری | بر امید مہتری و سروری |
| حرص سے تو چار آنکھیں ہیں تری | ہے امید سروری و مہتری |
| ور بخسپی مشتری بینی بخواب | چغد کے در خواب بیند جز خراب |
| خواب میں بھی مشتری پہ ہے نظر | اُلّو ویرانہ ہی دیکھے سربسر |
| مشتری خواہی بہر دم پیچ پیچ | تو چہ داری کہ فروشی ہیچ ہیچ |
| مشتری کی اتنی خواہش ہے تجھے | پاس کیا ہے بیچنے کے واسطے |
| گر دلت را ناں بدے یا چاشتے | از خریداراں فراغت داشتے |
| دل ترا روٹی نہاری پائے گر | ہو خریداروں سے فارغ اے پسر |

گر ندانیاں مرترا نانے بدے | از خریداران لت فارغ شدے
رزق سے ہوتا اگر تو سرفراز | تو خریداروں سے ہوتا بے نیاز

## ایک مدّعیِ نبوّت کا قصّہ

آں یکے میگفت من پیغمبرم | وز ہمہ پیغمبراں فاضلترم
کہتا تھا اک شخص پیغمبر ہوں میں | اور سب نبیوں سے فاضل تر ہوں میں

گردنش بستند و بردندش بشاہ | کایں ہمے گوید رسولم از الٰہ
لے گئے پیش شاہ گردن باندھ کر | کہتا ہے یہ میں نبی ہوں بے خطر

خلق بروے جمع چوں مور و ملخ | کایں چہ مکرست و چہ تزویر و فخ
خلق آ کر جمع اس پہ ہو گئی | ہاں یہ کیا ہے مکر اور حیلہ گری

گر رسول آنست کاید از عدم | ما ہمہ پیغمبریم و محتشم
ہے عدم سے آنے والا گر نبی | تو پیمبر ہیں خدا کے ہم سبھی

ما ازانجا آمدیم اینجا غریب | تو چرا مخصوص باشی اے ادیب
ہم بھی تو اس جا سے آئے ہیں غریب | کیا خصوصیت ہے تجھ میں اے ادیب

داد ایشاں را جواب آں خوش رسول | کاے گروہ کور و نادان و فضول
اُس نبی نے یوں جواب اُن کو دیا | تم ہو ناداں اے گروہ بادیا

ایں ندا نشنیدہ اے قوم از قضا | بیخبر اینجا رسیدید از عمے
یہ خبر تم کو نہیں لوگو! ذرا | بن کے اندھے آ گئے ہو تم برملا

بیخبر طفل خفتہ اینجا آمدید | بیخبر از راہ و از منزل بدید
مثل طفل خفتہ اس جا آئے ہو | تم نہ جانو منزل مقصود کو

از منازل خفتہ بگذشتید مست | بیخبر از راہ و از بالا و پست
منزلوں سے گذرے ہو سوتے ہوئے | پستی و بالا سے تم غافل رہے

تا به بیداری روان گشتیم خوش　　از ورای پنج و شش تا پنج و شش

اور بیداری میں ہم خوش خوش چلے　　شش جہت کو دیکھتے اور بھاگتے

دیده منزل باز اصل و از اساس　　چون قلاوزان خبیر و ره شناس

ہم نے دیکھی ہیں وہ ساری منزلیں　　بے خبر منزل کی جوں رہبر ہمیں

شاه را گفتند اشکنجش بکن　　تا نگوید جنس او هیچ این سخن

کر شکنجہ شاہ سے سب نے کہا　　تا نہ ایسی بات بولے دوسرا

شاه دیدش بس نزار و بس ضعیف　　که بیک سیلی بمیرد آن نحیف

شاہ نے دیکھا کہ بے حد ہے ضعیف　　ایک ہی گھونسے سے مر جائے نحیف

کے توان او را فشردن یا زدن　　کو چو شیشه گشته ست او را بدن

ضرب کے قابل کہاں ہے اس کا تن　　شیشے کی مانند ہے اس کا بدن

لیک با او گویم از راه خوشی　　کو چرا داری تو لاف سرکشی

از رہ نرمی کہوں اس سے یہی　　ہاں تجھے لازم نہیں یہ سرکشی

از درشتی ناید اینجا هیچ کار　　هم بنرمی سر کند از غار مار

کام کب اس وقت سختی سے بنے　　سانپ نرمی ہی سے نکلے غار سے

مردمان را دور کرد از گرد وی　　شه لطیفی بود و نرمی ورد وی

بھیڑ لوگوں کی ہٹائی ایک بار　　لطف سے کی شہ نے نرمی اختیار

پس نشاندش باز پرسیدش ز جا　　که کجا داری معاش و ملتجا

پھر بٹھایا، پوچھا مسکن کا پتا　　ہاں کہاں پر رہنا سہنا ہے ترا

گفت ای شه هستم از دار السلام　　آمده زانجا درین دار الملام

بولا ہے مسکن مرا دار السلام　　ہے اب دار ملامت میں قیام

نه مرا خانه ست و نه یک همنشین　　کے بسازد خانه ماهی بر زمین

ہے نہ کوئی گھر نہ کوئی ہم نشیں　　خاک پہ کرتی ہے گھر مچھلی کہیں

علم جنتر

بادشاہش گفت بہر لاغ باز | کہ چہ خوردی و چہ داری چاشت ساز
بادشاہ نے پھر تمسخر سے کہا | تو نے کیا کھایا ہے پھر چاشت کیا

اشتہا داری چہ خوردی بامداد | کاینچنیں سرمستی و پر لاف و باد
بھوک میں کھایا تھا کیا وقت سحر | جو سیہ مستی ہے تجھ میں اس قدر

گفت اگر نانم بدے خشک و ترے | کے کنم من دعوئ پیغمبرے
بولا خشک و تر جو ملتی نان ہی | کرتا میں کیوں دعوئ پیغمبری

دعوئ پیغمبری با ایں گروہ | ہمچناں باشد کہ دل جستن ز کوہ
کرنا دعوئ قوم سے اس قسم کا | کوہ سے گویا کہ دل ہے مانگنا

کس ز کوہ و سنگ عقل و دل نجست | فہم و ضبط نکتہ مشکل نجست
پتھروں میں کون ہے دل ڈھونڈتا | کون ہے اسرار مشکل ڈھونڈتا

ہر چہ گوئی باز گوید کہساں | میکند افسوس چوں مستہزیاں
جو کہے تو، کوہ بھی وہ ہی کہے | بات لوٹاتے ہیں جیسے مسخرے

از کجا ایں قوم و پیغام از کجا | از جمادی جاں کرا باشد رجا
یہ کہاں قوم، اور کہاں حق کا پیام | پتھروں سے کیا امید اے شادکام

گر تو پیغام زنے آری و زر | پیش تو بنہند جملہ سیم و سر
عورت اور زر کا جو تو لائے پیام | سیم و زر سے تجھ کو بھر دیں لاکلام

کہ فلانجا شاہدی میخواندت | عاشق آمد بر تو و میداندت
ہاں فلاں معشوق ہے طالب ترا | تجھ پہ وہ عاشق ہے اور ہے آشنا

ور تو پیغام خدا آری چو شہد | کہ بیا سوئے خدا اے نیک عہد
اور اگر تو لائے پیغام خدا | اور کہے اے جاں سوئے احکام خدا

از جہان مرگ سوئے برگ رو | چوں بقا ممکن بود فانی مشو
سوئے ساماں چل جہان مرگ سے | جب بقا ممکن ہے، فانی کیوں بنے

قصد خون تو کنند و جان و سر    تو بجائے حمیت دین و ہنر
تو کریں وہ قصد تیرے قتل کا    پاس مذہب سے نہیں وہ آشنا

بلکہ از چسپیدگی بر خانماں    تلخ آید شاں شنیدن ایں بیاں
بلکہ وہ سب ہیں فدائے خانماں    اس لئے ہے تلخ ان کو یہ بیاں

## اولیاؒ سے عوام کی عداوت

خرقہ بر ریش خر چفسیدہ سخت    چونکہ خواہی بر کنی رو لخت لخت
چیتھڑا جو زخم خر پر ہے لگا    نوچ کر تو ہے چھڑانا چاہتا

جفتہ اندازد یقیں آں خر دو صد    جینذا آنکس کز ایں پرہیز کرد
ماریگا تکلیف سے لاتیں گدھا    وہ ہے اچھا جس نے ترک اسکو کیا

خاصہ پنجہ ریش و ہر جا خرقہ    بر سرش چسپیدہ در نم غرقہ
خاصکر جب زخم ہوں پنجاہ جا    سب میں چپکا نم زدہ ہو چیتھڑا

خان و مان چوں خرقہ و ایں حرص ریش    حرص ہر کس بیش باشد ریش بیش
حرص زخم اور خانماں ہے چیتھڑا    ہے سوا گر حرص۔ زخمی ہے سوا

خان و مان جغد ویرانست و بس    نشنود اوصاف بغداد و طبس
خانماں اُلو کا ویرانہ ہے بس    کب سنے وہ وصف بغداد و طبس؎

گر بیاید باز سلطانی ز راہ    صد خبر آرد بدیں جغداں ز شاہ
باز سلطانی جو آ نکلے کوئی    اور دے جغدوں کو خبریں شاہ کی

شرح دار الملک و باغستان و جو    پس بر او افسوس دارد ہر عدو
حال پایہ تخت و باغ و آب و جو    مضحکہ اس کا اڑائے ہر عدو

؎ ایک شہر کا نام ہے۔

| | |
|---|---|
| کہ چہ باز آورد افسانۂ کہن | کو گزاف و لاف مے بافد سخن |
| کہتا ہے یہ کیا تو افسانہ کہن | جھوٹ اور بیہودہ ہے تیرا سخن |
| کہنہ ہا شاند و پوسیدہ ابد | ورنہ آندم کہنہ را نو مے کند |
| بیچ جائے اور پوسیدہ ہوئے | ورنہ وہ ہر کہنہ کو تازہ کرے |
| مردگان کہنہ را جاں میدہد | تاج عقل و نور ایماں میدہد |
| وہ پرانے مردوں کو دیتا ہے جان | تاج عقل اور نور ایماں کے نشان |
| دل مدزد از دلربائے روح بخش | کہ سوارت میکند بر پشت رخش |
| دل نہ لیجے دلربا سے تو چرا | جو سواری اسپ کی دے برملا |
| سر مدزد از سر فراز تاج دہ | کو ز پائے دل کشاید صد گرہ |
| تاج دینے والے [illegible] یہ سرکشی | سینکڑوں گرہیں وہ کھولے پاؤں کی |
| با کہ گویم در ہمہ دہ زندہ کو | سوئے آب زندگی پوئندہ کو |
| میں کہوں کس سے کوئی زندہ بھی ہو | آب حیواں کا کوئی جویا بھی ہو |
| تو بیک خواری گریزانی ز عشق | تو بجز نامے چہ میدانی ز عشق |
| ایک ذلت میں تو بھاگے عشق سے | جانتا کیا ہے بجز اک نام کے |
| عشق را صد ناز و استکبار ہست | عشق با صد ناز مے آید بدست |
| عشق میں سو ناز ہیں اور سو غرور | عشق سو نازوں سے کرتا ہے ظہور |
| عشق چوں وافیست وافی میخرد | در حریف بیوفا مے ننگرد |
| ہے وفا کے عشق جو یائے وفا | بیوفاؤں کو نہیں وہ دیکھتا |
| چوں درخت ست آدمی و بیخ عہد | بیخ را تیمار مے باید بجہد |
| عہد ہے جڑ اور ہے پیڑ آدمی | کوششیں جڑ کے لئے ہیں لازمی |
| عہد فاسق بیخ پوسیدہ بود | وز ثمار و لطف ببریدہ بود |
| عہد ناقص جڑ ہے پوسیدہ اگر | لطف کے کیونکر لگیں برگ و ثمر |

| | |
|---|---|
| شاخ و برگ نخل اگرچہ سبز بود | با فساد بیخ سبزی نیست سود |
| شاخ، پتے، پیڑ ہیں تازہ تو کیا | ہے خرابی جڑ میں تو کیا فائدہ |
| ور ندارد برگ سبز و بیخ ہست | عاقبت بیروں کند صد برگ دست |
| جڑ ہو باقی اور نہ ہوں پتے تو کیا | پتے سو نکلیں گے آخر دیکھنا |
| تو مشو غرّہ بعلمش عہد جو | علم چوں قشر ست عہدش مغز او |
| علم پر نازاں نہ ہو، کر عہد جا | علم چھلکا عہد ہے مغز اے فتا |

## بدکار کا حسدِ شیطانی

| | |
|---|---|
| وافیاں را چوں ببینی کردہ سود | تو چو شیطانے شوی آنجا حسود |
| منفعت پاتے ہیں جب اہل وفا | تجھ کو ہوتا ہے حسد شیطان سا |
| ہر کرا باشد مزاج و طبع سست | مے نخواہد ہیچ کس را تندرست |
| ہو طبیعت جب کسی کی کند و سست | کب وہ چاہے دوسروں کو تندرست |
| گر نخواہی رشکِ ابلیسی بیا | از در دعوے بدر بار وفا |
| رشکِ ابلیسی سے گر ہے چھوٹنا | کر کے دعویٰ جلد حاصل کر وفا |
| چوں وفایت نیست بارے دم مزن | کایں سخن مع عولیت اغلب دمن |
| جب وفا تجھ میں نہیں تو دم نہ مار | مادمن ہے اس سخن سے آشکار |
| ایں سخن در سینہ دخل مغز ہاست | در خموشی مغز جاں را صد نماست |
| ہے سخن سینے میں آمد مغز کی | مغز جاں کو صد نمو ہے خامشی |
| چوں در آمد در زباں شد خرج مغز | خرج کم کن تا بماند مغز نغز |
| جب زباں میں مغز آئے، خرچ ہو | کر نہ خرچ اور رکھ بچا کر مغز کو |

سلہ سیکڑوں ترقیاں ۔

| | |
|---|---|
| مردِ کم گوینده را فکر است زَفت | قشر گفتن چوں فزوں شد مغز رفت |
| مرد کم گو فکر کو مضبوط پائے | چھلکے باتوں کے بڑھیں تو مغز جائے |
| پوست افزوں گشت لاغر بود مغز | پوست لاغر شد چو مغز افزود نغز |
| چھلکے بڑھ جائیں تو ہو کمزور مغز | چھلکے ہوں کمزور تو ہو مغز افزود نغز |
| بنگر ایں ہر سہ ز خامی رستہ را | جوز را و لوز را و پستہ را |
| دیکھ ان تینوں کو گر کچھ عقل ہو | پستے کو، اخروٹ کو، بادام کو |
| ہر کہ او عصیاں کند شیطاں بود | کو حسود دولتِ نیکاں شود |
| وہ ہے شیطاں جو گناہوں میں پڑے | اور نیکوں سے حسد اس کو رہے |
| چونکہ در عہدِ خدا کردی وفا | از کرم عہدت نگہدارد خدا |
| گر خدا کا عہد پورا کر دیا | وہ نگہباں ہوگا تیرے عہد کا |
| از وفائے حق تو بستہ دیدۂ | اذکروا اذکرکم نشنیدۂ |
| چشم پوشی ہے وفائے حق سے کیا | اذکرونی شاید نہیں تو نے سنا |
| گوش نہ اوفوا بعہدی گوش دار | تاکہ اوفِ بعہدکم آید ز یار |
| حکم ہے اوفوا بعہدی سن ذرا | تاکہ وہ وعدہ کرے اپنا وفا |
| عہد و قرضِ ما چہ باشد اے حزیں | ہمچو دانۂ خشک کشتن بر زمیں |
| ہے ہمارا قرض اور وہ عہد کیا | خشک دانوں کا زمیں پر ڈالنا |
| نے زمیں را زاں فروغ و لمتری | نے خدا وند زمیں را سروری |
| ہے زمیں کو کچھ فروغ و بہتری | اور نہ مالک کو زمیں کے سروری |

لہ عہد و عہد لہ کما قال اللہ تعالیٰ اعظم شانہٗ ۔ فَاذْکُرُوْنِیْٓ اَذْکُرْکُمْ وَاشْکُرُوْا لِیْ وَلَا تَکْفُرُوْنِ ۔ یعنی تم مجھے یاد کرو اور میں تمہیں یاد کروں اور میرا شکر کرو اور کفرانِ نعمت نہ کرو ۔ سلہ اَوْفُوْا بِعَهْدِیْٓ اُوْفِ بِعَهْدِکُمْ ۔ تم اپنا عہد وفا کرو تو میں اپنا وعدہ تم سے وفا کروں ۔

| | |
|---|---|
| جز اشارت کہ ازیں مے بایدم | کہ تو دادی اصل ایں را از عدم |
| ہے اشارہ مانگتا ہوں میں وہی | جو عدم سے تو نے مجھ کو اصل دی |
| خوردم و دانہ نہ ہیا وردم نشاں | کہ ازیں نعمت لبوئے ما کشاں |
| کھا لیا تیا دیا - لایا نشاں | ہاں اُسی نعمت سے پھر کر شادماں |
| پس دعائے خشک ہل اے نیکبخت | کہ فشاند دانہ میخواہد درخت |
| یہ دعائے خشک چھوڑ اے نیکبخت | کون دانہ ڈال کر مانگے درخت |
| گر نداری دانہ ایزد زاں دعا | بخشدت نخلے ز تخم ما سعٰی |
| گر نہیں ہے دانہ کر حق سے دعا | پھر وہ دیگا نخل تخم ما سعٰی |
| چونکہ مریمؑ درد بودش دانہ نے | سبز کرد آں نخل را صاحب فنے |
| درد تھا مریمؑ کو اور دانہ نہ تھا | سبز اُن کا پیڑ حق نے کر دیا |
| زاں کہ وافی بود آں خاتون راد | بے مرادش داد یزداں صد مراد |
| کیونکہ وہ خاتون تھیں اک باصفا | بے دعا حق نے انہیں مقصد دیا |
| آں جماعت را کہ وافی بودہ اند | بر ہمہ اصناف شاں افزودہ اند |
| جو وفا والے ہیں اُن اصحاب کا | ساری مخلوقات سے رتبہ بڑھا |
| گشت دریا ہا شکم پرداز شاں | صحن صحرا نہا نتابد راز شاں |
| پیٹ دریاؤں نے خالی کر دئے | صحن صحرا سے نہ راز اُن کے اٹھے |
| گشت دریا ہا مسخر شاں و کوہ | چار عنصر نیز بندۂ آں گروہ |
| اُن کے بس میں کوہ و دریا ہو گئے | چار عنصر بھی غلام اُن کے ہوئے |
| ایں خود اکرامیست از بہر نشاں | تا ببیند اہل انکار آں عیاں |
| یہ تھا سب اکرام حق بہر نشاں | تا کہ دیکھیں اُن کو سب منکر عیاں |

لہ کما قال اللہ تعالیٰ جل شانہٗ: یَوْمَ یَتَذَکَّرُ الْاِنْسَانُ مَا سَعٰی ۔
یعنی وہ دن انسان یاد کرے۔ جب کمائی کی تھی +

آں کہ اشتہائے نہاں شاں کرد آں — در نیاید در حواس و در بیاں
مخمور سے ان کے ہیں کچھ ایسے نہاں — ہو نہیں سکتا کبھی جن کا بیاں

کار آں دارد خود آں باشد ابد — دائما نے منقطع نے مسترد
کام وہ کر جو ہو باقی تا ابد — جو نہ ہو پھر منقطع یا مسترد

بلکہ باشد در ترقی دم بدم — ہست آں بخشندہ بس صاحب کرم
بلکہ جو پائے ترقی دم بدم — بخشنے والا بڑا ہے ذو الکرم

# مناجات

اے دہندہ قوت و تمکین و ثبات — خلق را زیں بے ثباتی دہ نجات
دینے والے رزق و تمکین و ثبات — خلق کو دے بے ثباتی سے نجات

اندراں کارے کہ ثابت بود نیست — قائمی دہ نفس را کہ منثنیست
اور جن کاموں میں لازم ہے ثبات — استقامت نفس کو دے تا ممات

اندراں کارے کہ دارد آں ثبات — قائمی دہ نفس را بخشش حیات
اور جن کاموں میں حاصل ہے ثبات — نفس کو قائم تو رکھ اور دے حیات

صبر شاں بخش و کفہ میزاں گراں — وارہاں شاں از دم صورت گراں
پلہ کر بھاری۔ تحمل کر عطا — کر فسوں سے اہل ظاہر کے رہا

وز حسودی باز شاں خرائے کریم — تا نباشد از حسد دیو رجیم
اور چھڑا ان کو حسد سے اے کریم — تا نہ بن جائیں وہ شیطان لئیم

در نعیم فانی و مال و جسد — چوں ہمی سوزند عامہ از حسد
محو فانی نعمتوں میں ہیں تمام — جل رہے ہیں اس حسد سے یہ عوام

بادشاہاں بیں کہ لشکر مے کشند — از حسد خویشاں خود را میکشند
کرتے ہیں لشکر کشی خود بادشاہ — اور حسد سے اپنے ہو گئے ہیں تباہ

| | |
|---|---|
| عاشقان لعبتان پر قذر | کردہ قصد خون و جان یکدگر |
| چونکہ عاشق صورت ناپاک پر | خون میں آپس میں کرتے سر بسر |
| دیس ورا ایں خسرو شیریں بخواں | تا چہ کردند از حسد آں گمرہاں |
| دیس ورا میں خسرو شیریں پہ سب | ہو گئے گمراہ حسد سے، ہے غضب |
| پس فنا شد عاشق و معشوق نیز | کہ نہ چیزند و ہوا شاں ہم نہ چیز |
| ہو گئے معشوق و عاشق سب فنا | کیا تھے خود کیا اُن کی تھی حرص و ہوا |
| پاک اللہی کو عدم برہم زند | مر عدم را بر عدم عاشق کند |
| پاک ہے حق - جو عدم کو دے مٹا | ہو عدم جس سے عدم ہی پہ فدا |
| در دل بے دل حسد ہا سر کند | نیست را و ہست را مضطر کند |
| دل میں عاشق کے حسد کو راہ دے | نیستی ہستی کو پھر مضطر کرے |
| ایں زنانے کز ہمہ مشفق ترند | از حسد ذو ضرہ خود را میخورند |
| عورتیں جن میں محبت کی ہے شان | بن کے سوتیں کھا رہی ہیں اپنی جان |
| تا کہ مردانے کہ خود سنگیں دلند | از حسد اندر کدامیں منزلند |
| پھر وہ انساں ہیں کے دل ہیں سخت تر | کون سی منزل میں ہوں گے، غور کر |
| گر نکردے شرع افسونے لطیف | بردریدے ہر کسے جسم حریف |
| شرع کا ہوتا نہ گر سحر لطیف | کرتا رہتا ہر کوئی خون حریف |
| شرع بہر دفع شر رائے زند | دیو را در شیشۂ حجت کند |
| چاہتی ہے شرع شور و شر ہو | شیشۂ حجت میں ڈالے دیو کو |
| از گواہ و از یمین و از نکول | تا بشیشہ در رود دیو فضول |
| یہ قسم اور یہ سزا اور یہ گواہ | دیو خود شیشے میں ہے اُن سے پناہ |
| مثل میزانے کہ خوشنودی دو ضد | جمع می آید یقین از ہزل و جد |
| دو ضدوں میں ترازو کی مثال | شوخی و سنجیدگی سے ہے نہال |

شرع را بچو ترازو داں یقیں
تا بدو خصماں رہند از مکر و کیں

شرع کو مثل ترازو کر یقیں
تاکہ دشمن ہوں رہا مکر و کیں

گر ترازو نبود آں خصم از جدال
کے رہد از وہم حیف و احتیال

بے ترازو کس طرح دشمن چھٹے
جنگ سے اور حیلہ و افسوس سے

پس دریں مردار زشت بیوفا
ایں ہمہ رشک است و خصمی و جفا

اس جہاں میں جو ہے زشت و بیوفا
دشمنی ہے رشک ہے اور ہے جفا

پس دراں اقبال و دولت چوں بود
چوں شود انسی و جنی در حسد

پھر بھلا اقبال و دولت کیا ملے
انس و جن تو دشمنی میں ہی پڑے

آں شیاطیں خود حسود کہنہ اند
یکزماں از رہزنی خالی نیند

حاسد کہنہ ہیں یہ شیطاں بھی
رہزنی سے کب ہیں خالی اک گھڑی

واں بنی آدم کہ عصیاں کشتہ اند
از حسودی نیز شیطاں گشتہ اند

جو بنی آدم گناہوں میں بڑھے
وہ بھی ہیں شیطاں حسد سے ہو گئے

از نبی برخواں کہ شیطان انس
گشتہ اند از مسخ حق با دیو جنس

دیکھ قرآں میں کہ شیطاں انس کے
مسخ ہو کر دیو صورت بن گئے

دیو چوں عاجز شود از افتتال
استعانت جوید او زانسیاں

دیو جو جب عاجز فتنہ گری
ڈھونڈتا ہے وہ مدد انسان کی

کہ شما یارید با ما یاریے
جانب ما باشید جانب داریے

تم ہمارے دوست ہو یاری کرو
اور جانب دار ہر صورت رہو

گر کسے را رہ زنند اندر جہاں
ہر دو گوں شیطاں برآید شادماں

رہزنی کرتے ہیں جب یہ بیکراں
ہوتے ہیں شیطان دونوں شادماں

لہ کما قال اللہ تعالیٰ فی شانہ۔ وکذلک جعلنا لکل نبی عدوا شیاطین الانس و الجن یوحی بعضہم الی بعض۔ اور اسی طرح ہم نے ہر نبی کیلئے دشمن بنائے شیطان جن اور انس کے

یعنے بعض بعض کو القا کرتے ہیں۔ سلہ یعنی انس و جن دونوں قسم کے شیطان ●

| | |
|---|---|
| ور کسے جانبرد و شد دردیں بلند | تو حسد ہا زاید اندر رشک مند |
| ان سے بچ کر جس نے لی دیں میں پناہ | رشک کرتے ہیں یہ اُس سے او تباہ |
| ہیرو میخاید بدندان حسد | بد کسے کو داد وہاب او را خرد |
| ہیں حسد سے دانت دونوں پیستے | جب کسی کو عقل خالق سے ملے |

## مدعیٔ نبوت سے بادشاہ کا سوال کرنا

| | |
|---|---|
| شاہ پرسیدش کہ باری وحی چیست | یا چہ حاصل دارد آنکس کو نبی ست |
| شاہ نے پوچھا ہے آخر وحی کیا | جو نبی ہے اُس کو کیا حاصل ہوتا |
| یا چہ بخشد مر کسے را در سخن | غیر ایں فصیح زباں کن یا مکن |
| کیا ہے اُس کی گفتگو سے فائدا | اس زبانی اک نصیحت کے سوا |
| چیست نفع از خدمتش و ز صحبتش | وانکہ تابع گشت چہ بود در تبعتش |
| خدمت و صحبت سے اُسکی نفع کیا | جو ہو تابع اُس کو کیا ہے فائدا |
| گفت آں خود چیست کو حاصل نشد | یا چہ دولت ماند کو واصل نشد |
| بولا کیا ہے جو اُسے حاصل نہیں | کونسی نعمت ہے وہ واصل نہیں |
| گیرم ایں وحیٔ نبی گنجور نیست | ہم کم از وحیٔ دل زنبور نیست |
| گنج ہیں وحیٔ نبی میں کب چھپے | کم نہیں پھر بھی وہ بھڑ کی وحی سے |
| چونکہ اوحی الرب الی النحل آمدہ ست | خانۂ وحیش پر از حلوا شدہ ست |
| آیا "اوحیٰ الرب الی النحل" ہے تا | گھر بھرا حلوے سے اُس کی وحی کا |
| او بنور وحی حق عزّ و جلّ | کرد عالم را پر از شمع و عسل |
| آخر اس نے وحی نور حق کو لے | بھر دیا عالم کو موم اور شہد سے |

۱؎ کما قال اللہ تعالیٰ۔ فَاَوْحٰی رَبُّکَ اِلَی النَّحْلِ اَنِ اتَّخِذِیْ مِنَ الْجِبَالِ بُیُوْتًا۔
یعنی تیرے پروردگار نے شہد کی مکھی کی جانب وحی کی کہ پہاڑوں میں اپنے گھر بنالے۔

اینکہ کرمناست بالا مے رود ... وحیش از زمیں بودے کمتر بود

جس کو کرمنا کا ہے درجہ ملا ... پھر سے کمتر وحی ہوئی اس کو کیا

لے لو اعطیناک کوثر خواندہ[۲] ... پس چرا خشکی و تشنہ ماندہ

پڑھ کے اعطیناک کوثر اے امی ... کس لئے خشکی ہے اور تشنہ بھی

یا مگر فرعونی و کوثر چو نیل ... بر تو خوں گشتست و ناخوش العلیل

یا تو ہے فرعون۔ کوثر مثل نیل ... ہو گیا ہے خون تجھ پر اے علیل

توبہ کن بیزار شو از ہر عدو ... کو ندارد آب کوثر را گلو

توبہ کر اور ہو جا اس کا ہم نشیں ... آب کوثر جس کے حلقے میں نہیں

ہر کرا دیدی ز کوثر سرخ رو ... او محمد خوست با او گیر خو

تو جسے کوثر سے دیکھے سرخرو ... وہ محمد خو ہے۔ سیکھ اب اس کی خو

تا احب اللہ آئی در حسیب ... کز درخت احمدی با اوست سیب

ہو حبیب اللہ میں تیرا شمار ... ہو درخت احمدی سے سیب خوار

ہر کرا دیدی ز کوثر خشک لب ... دشمنش میدار ہمچوں مرگ و تب

تو جسے کوثر سے دیکھے تشنہ لب ... جان دشمن اس کو جوں مرگ و تعب

زانکہ او بوجہل شد یا بولہب ... دور شو زو تا نیفتی در کرب

کیونکہ وہ بوجہل ہے یا بولہب ... دور رہ اس سے نہ پائے تا تعب

گرچہ بابائے تو ہست و مام تو ... او حقیقت ہست خوں آشام تو

گرچہ وہ ہو باپ یا ہو ماں تیری ... در حقیقت وہ ہیں خوں آشام ہی

[۱] لقد کرمنا بنی آدم کی طرف اشارہ ہے۔ یعنی تحقیق ہم نے بنی آدم کو بزرگی دی ہے ◆

[۲] کما قال اللہ تعالے عزوجل۔ انا اعطیناک الکوثر۔ یعنی تحقیق ہم نے تجھے کوثر عطا کیا ہے ◆

از خلیلؑ حق بیاموز اے پسر — کہ شد او بیزار اول از پدر
سیکھ یہ باتیں خلیلؑ اللہ سے — باپ سے بیزار وہ پہلے ہوئے

تا کہ بغض للہ آئی پیش حق — تا نگیرد بر تو رشکِ عشق دق
"بغض للہ" کر کے ہو پیش خدا — اور نہ رشکِ عشق میں ہو مبتلا

تا نخوانی لا و الا اللہ را — در نیابی منہج ایں راہ را
تو نہ جب تک[1] لا و الا اللہ پڑھے — راستہ سیدھا تجھے کیونکر ملے

## عاشق و معشوق کی حکایت

آں یکے عاشق بہ پیشِ یار خود — مے شمرد از خدمت و از کار خود
ایک عاشق سامنے معشوق کے — خدمتیں گنوا رہا تھا فخر سے

کز برائے تو چنیں کردم چناں — تیرہا خوردم دریں رزم و سناں
یہ کیا تیرے لئے اور وہ کیا — تیر اپنے دل پہ کھائے برملا

مال رفت و زور رفت و نام رفت — بر من از عشقت بسے ناکام رفت
زور و زر اور نام پہ پانی پھرا — ہو گئی ناکامیوں کی انتہا

ہیچ صبحم خفتہ یا خنداں نیافت — ہیچ شامم با سر و ساماں نیافت
سوتا ہنستا ہیں سحر کو کب ملا — شام کو کب با سر و ساماں ہوا

آنچہ او نوشیدہ بود از تلخ و درد — در حضور او یکایک مے شمرد
اُس پہ جو گذری تھی اچھی یا بری — اُس نے سب معشوق کے منہ پر کہی

نز برائے منتے بل مے نمود — بر درستی محبت صد شہود
مدعا احسان کرنے سے نہ تھا — تھی شہادت عاشقی کی برملا

[1] یعنی لا اِلٰہ اِلا اللہ محمد رسول اللہ ؕ

عاقلاں را یک اشارت بس بود ۔۔ عاشقاں را تشنگی زاں کے رود
عاقلوں کو اک اشارہ کام دے ۔۔ عاشقوں کی تشنگی یوں کب بجھے

مے کند تکرار گفتن بے ملال ۔۔ کے ز اشارت بس کند حوت زلال
کرتے ہیں اظہار حالت بار بار ۔۔ چھوڑے مچھلی کیونکر آب خوشگوار

صد سخن میگفت زاں درد کہن ۔۔ در شکایت کہ نگفتم یک سخن
دفتر اپنے درد الفت کا کہا ۔۔ پھر مگر یہ تھا نہ کچھ بھی کہہ سکا

آتشے بودش نمیدانست چیست ۔۔ لیک چوں شمع از تف آں میگریست
آگ نامعلوم تھی دل میں لگی ۔۔ شمع کی صورت جلاتی تھی رہی

بعد گریہ گفت اینہا رفت لیک ۔۔ ایں زماں ارشاد کن تو یار نیک
پھر کہا رو کر۔ ہوئی جو کچھ ہوئی ۔۔ ہے مگر اب آپ کا ارشاد کیا

ہر چہ فرمائی بجاں استادہ ام ۔۔ بر خط تو پا و سر بنہادہ ام
جو کہے تو۔ لاؤں سو جان سے بجا ۔۔ میں ہوں تیرے خط فرماں پہ فدا

گر در آتش رفت باید چوں خلیلؑ ۔۔ ور چو یحییٰؑ میکنی خونم سبیل
چوں خلیلؑ آتش میں جاؤں بیخطر ۔۔ مثل یحییٰؑ وقف میرا خون کر

ور چو یوسفؑ چاہ و زندانم کنی ۔۔ ور ز فقرم عیسیٰؑ مریمؑ کنی
مثل یوسفؑ چاہ میں مجھ کو گرا ۔۔ فقر میں یا عیسیٰؑ اور مریمؑ بنا

رُخ نگردانم نگردم از تو من ۔۔ بہر فرمان تو دارم جان و تن
رُخ نہ پھیروں میں کبھی تجھ سے مگر ۔۔ جان و تن صدقے ہیں تیرے حکم پہ

گفت معشوق اینہمہ کردی ولیک ۔۔ گوش بگشا پہن و اندریاب نیک
بولا معشوق آہ یہ سب کچھ کہا ۔۔ کان اپنے کھول اور سن لے ذرا

کانچہ اصل اصل عشقست و ولاست ۔۔ آں نکردی آنچہ کردی فرعہاست
تو ہے اصل عشق سے ناآشنا ۔۔ کام کرنے کا نہ کچھ تو نے کیا

گفت آں عاشق بگو آں اصل چیست ‏ — ‏ گفت اصلش مُردن است و نیستی ست
بولا عاشق ہے وہ اصل کار کیا ‏ — ‏ بولا اصل کار ہے ہونا فنا

ایں ہمہ کردی نمردی زندہٗ ‏ — ‏ ہاں بمیر ار یارِ جاں بازندہٗ
باوجود اس کام کے زندہ ہے تو ‏ — ‏ ہو فنا جانباز اگر بنتا ہے تو

گر بمیری زندگی یابی تمام ‏ — ‏ نامِ نیکوئے تو ماند تا قیام
تو مرے تو زندگی پائے تمام ‏ — ‏ اور ہو تیری نیک نامی کو قیام

چوں شنود آں عاشق بیخویشتن ‏ — ‏ آہ سردے برکشید از جانِ تن
عاشق بیخود نے جب ایسا سنا ‏ — ‏ ایک آہ سرد کھینچی بر ملا

ہمدر آندم شد دراز و جاں بداد ‏ — ‏ ہمچو گل در باخت سر خندان و شاد
جان اس کی ہو گئی فوراً فنا ‏ — ‏ مر گیا وہ مثل گل ہنستا ہوا

ماند و خندہ برو وقفِ ابد ‏ — ‏ ہمچو جانِ پاک احمدؐ با احد
یوں شگفتہ ہو گیا وہ تا ابد ‏ — ‏ جیسے جانِ پاک احمدؐ اور احد

نورِ مہ آلودہ کے گردد ابد ‏ — ‏ گر زند آں نور بر ہر نیک و بد
ہو مکدر نور کیوں کر چاند کا ‏ — ‏ نور ہے گو نیک و بد پر ڈالتا

اوز جملہ پاک وا گردد بماہ ‏ — ‏ ہمچو نورِ عقل و جاں سوئے الٰہ
لوٹ جاتی ہیں ضیائیں سوئے ماہ ‏ — ‏ جیسے نورِ عقل و جاں سوئے الٰہ

وصفِ پاکی وقف بر نورِ مہ ست ‏ — ‏ تابشش گر بر نجاساتِ رہ ست
وصفِ پاکی وقف ہے مہ کے لئے ‏ — ‏ تابش اس کی گو نجاست پر پڑے

زاں نجاساتِ رہ و آلودگی ‏ — ‏ نور را حاصل نگردد بدرگی
وہ نجاست اور وہ آلودگی ‏ — ‏ نور کو کرتی نہیں گندہ کبھی

ارجعی بشنید نورِ آفتاب ‏ — ‏ سوئے اصلِ خویش باز آمد شتاب
ارجعی سنتے ہی نورِ آفتاب ‏ — ‏ لوٹ آیا اصل کی جانب شتاب

نے ز گلشنہا بر و رنگے بماند

گویا تصویروں کا اثر اس پہ رہا

نے ز گلشنہا بر و رنگے بماند

اور نہ اس پہ رنگ گلشن کا چڑھا

نور دیدہ نور دیدہ باز گشت

نور تو تھا وہ دیکھتے ہی لوٹ گئے

ماند در سودائے او صحرا و دشت

دشت و صحرا اس کی حسرت میں رہے

چونکہ زیں دیدہ نور شد باز گشت

نور نے اس کے جو چھوڑے کوہ و دشت

ماند در صحرائے دیدہ باز گشت

دشت دیدہ کھلی رہی پھر باز گشت

# ایک مفتی سے کسی کا مسئلہ پوچھنا

آں یکے پرسید از مفتی بہ راز

پوچھا اک مفتی سے یہ اک شخص نے

گر کسے گرید بہ نوحہ در نماز

گر نمازوں میں کوئی نوحہ کرے

آں نماز او عجب باطل شود

تو نماز اس کی ہے باطل اس طرح

یا نمازش جائز و کامل شود

یا وہ ہو جائے گی کامل اس طرح

گفت آب دیدہ نامش بہر چیست

بولا آب دیدہ نام اس کا ہوا

بنگری تا او چہ دیدہ کہ گریست

وجہ گریہ کی تو دیکھ اب بھلا

آب دیدہ تا چہ دید است از نہاں

آب دیدہ نے ہے کیا دیکھا نہاں

تا چنیں از چشمۂ خود شد رواں

ہو گیا جو اپنے چشمے سے رواں

گر ز شوق حق کند گریہ و راز

ہے جو شوق حق میں وہ گریہ دراز

یا ندامت از گناہے در نماز

یا گناہ ہو گئی ندامت سے گداز

یا ز خوف حق بود گریہ خوش است

یا جو خوف حق سے تو رونا بھلا

زانکہ آں آب تو دفع آتش است

دے یہ پانی آگ کو تیری بجھا

بیشکے گیرد نماز او کمال

اس سے حاصل ہو نمازوں کو کمال

قرب یابد در رہ حق لامحال

قرب راہ حق وہ پائے لامحال

آں جہاں گرید ہمے گل پُر نیاز — رونقے یابد ز نوحہ او نماز
ہے اگر اس قسم کا اس میں نیاز — اس سے رونق پائے گی اس کی نماز

ورز رنجِ تن بود وز درد سوگ — ریسماں بگسست ہم بشکست دوک
اور جو روئے رنجِ تن یا سوگ سے — ٹوٹے دھاگا، اور تکلا جان سے

ور فغاں از ماتمِ فرزند کرد — کہ دل و جانش ز ماتم گرد و درد
ماتمِ فرزند سے گر ہے فغاں — درد و ماتم میں اگر ہیں جسم و جاں

مے نیرزد آں نمازِ او دو جو — زانکہ با اغیار گردد دل گرو
تو نماز اُس کی نہیں کچھ کام کی — کیونکہ غیروں سے ہوئی دلبستگی

پس نمازش بےشکے باطل شود — گریۂ او نیز بے حاصل بود
بالیقیں باطل ہوئی اُس کی نماز — اور بے حاصل ہے رونا یا گداز

زاں کہ ترکِ تن بود اصلِ نماز — ترکِ خویش و ترکِ فرزنداں نیاز
کیونکہ ترکِ تن ہی ہے اصلِ نماز — ترکِ اولاد و یگانہ ہے نیاز

از خلیل آموز قرباں کن ولد — تن بنہ بر آتشِ نمرود رد
سیکھ ابراہیمؑ سے ذبحِ پسر — آگ میں نمرود کی جا بے خطر

حاصل آنکہ تا بدانی اے کیا — کز بکا فرقست بعید تا بکا
مختصر یہ ہے سمجھ لے اے فتا — رونے رونے میں ہے فرق برملا

## مرید اور پیر کی حکایت

یک مریدے اندر آمد پیشِ پیر — پیر اندر گریہ بود و در نفیر
اک مرید آیا جو آگے پیر کے — دیکھا اپنے پیر کو روتے ہوئے

شیخ را چوں دید گریاں آں مرید — گشت گریاں آب بر چشمش دوید
شیخ کو دیکھا جو یوں گریہ کناں — دفعتہً کرنے لگا وہ بھی فغاں

| | |
|---|---|
| گوش در یکبار خندد کر دو بار | چونکہ لاغ املا کند یارے بیار |
| ایک گوش (کان) ایک بار اور بہرا دو بار | ہنستا ہے۔ لطیفے جو آپس میں دو یار |
| بار اول از رہ تقلید و سوم | کہ ہمے بیند کہ مے خندند قوم |
| جیسے تقلیداً ہنسی آئے اسے | ہنستا اوروں کو جو دیکھے خود ہنسے |
| کر بخندد ہمچو ایشاں آں زماں | بیخبر از حالتِ خندندگاں |
| مثل اوروں کے وہ ہنستا ہے کر | ہنسنے والوں کی نہیں کچھ بھی خبر |
| باز وا پرسد کہ خندہ بر چہ بود | پس دوم کرت بخندد چوں شنود |
| پوچھتا ہے پھر ہنسے تھے کس لئے | وجہ جب معلوم ہو تو پھر ہنسے |
| پس مقلد نیز مانند کر است | اندر آں شادی کہ او را در سر است |
| پس مقلد بھی ہے بہرا اے فتیٰ | اُس خوشی میں جس سے وہ ہنس رہا |
| پرتو شیخ آمد و منہل ز شیخ | قبض و شادی نزد مریداں از شیخ |
| اُس پہ بھی پرتو پڑا تھا شیخ کا | شیخ ہی مصدر ہے قبض[1] و بسط کا |
| پرتو شیخ است و آں تقلید شیخ | چوں ببیند شادی از تائید شیخ |
| شیخ کا پرتو ہے اور تقلید شیخ | جب خوشی میں وہ کرے تائید شیخ |
| چوں سبد بر آب و نورے بر زجاج | گر ز خود داند آں باشد لجاج |
| جیسے ڈلیا پانی پر ضو شیشے پر | ہے حماقت۔ سمجھیں نور اپنا اگر |
| چوں جدا گردد ز جو داند عنود | کاندر و آں آب خوش از جوی بود |
| جب وہ ڈلیا ہو گی ندی سے جدا | سمجھے گی پانی وہ سب ندی کا تھا |
| آبگینہ ہم بداند از غروب | کاں لمع بود از مہ تابان خوب |
| آبگینہ[2] سمجھے گا وقت غروب | چاند سے مدد لئے میں تھا وہ نور خوب |

[1] اہل دل کی اصلاح میں دل کی تنگی اور کشادگی کو کہتے ہیں ۔

[2] یعنی جب چاند چھپ جائے گا تو شیشے کو معلوم ہوگا کہ میں اسی کے نور سے روشن تھا

| | |
|---|---|
| چونکہ چشمش را کشاید امر قمؐ | پس بخندد چوں سحر بار دوم |
| کھولیگا جب اس کی آنکھیں حکم قم[1] | پھر ہنسے گا جوں سحر بار دوم |
| خندہ آید ہم بر آں خندہ خودش | کو بداں تقلید ہمے آمدش |
| اپنے ہنسنے پہ پھر آئیگی ہنسی | یہ تو ہنسنا تھا فقط تقلید ہی |
| گوید از چندیں رہ دور و دراز | کایں حقیقت بود وایں اسرار و راز |
| پھر کہیگا مجھ سے تھے دور و دراز | یہ حقیقت اور یہ اسرار و راز |
| من دراں وادی چگونہ خود ز دور | شادیے میکردم از عمیان و سور |
| اور اس جنگل میں وہ گر خود سے دور | اندھے پن سے تھا کرتا سرور |
| من چہ می بستم خیال آں ویں چہ بود | درک سستم سست نقشے می نمود |
| اس کو کیا سمجھا تھا یہ اور تھا یہ کیا | میری فہم سست تھی اک نقش زا |
| طفل راہ را فکرت مردان کجاست | کو خیال او و کو تحقیق راست |
| طفل رہ میں فکر مردانہ کہاں | کج خیال اور صحیح تحقیق اسکی یاں |
| طفل را چہ فکرت آید در ضمیر | تا چو اندیشہ کند ہمچونکہ پیر |
| بچے کا کیا فکر کیا اس کا ضمیر | تا وہ اندیشہ کرے مانند پیر |
| فکر طفلاں دایہ باشد یا کہ شیر | یا مویز و جوز یا گریہ و نفیر |
| فکر بچوں کی ہے دایہ یا ہے شیر | یا ہی میوے یا ہے رونا دلپذیر |
| آں مقلد ہست چوں طفل علیل | گرچہ دارد بحث باریک و دلیل |
| یہ مقلد بھی ہے اک طفل علیل | گو بہت باریک ہو اس کی دلیل |
| آں تعمق در دلیل و در شکیل | از بصیرت میکند او را گسیل |
| وہ تردد بحث اور اشکال سے | دور کرتے ہیں بصیرت سے اسے |
| مایۂ کاں شد مؤثر و لیست | برد و در اشکال گفتن کار نیست |
| لے گئی وہ جو سرمۂ اسرار تھی | ہو چکی - اب ہے فقط اشکال ہی |

[1] اٹھنے کا حکم - یعنی روز قیامت

اے مقلد از بخارا باز گرد — رو بخواری تا شوی تو شیر مرد

تو بخارا[1] سے مقلد لوٹ آ — پاؤں خواری کی طرف اپنے بڑھا

تا بخارائے دگر بینی درون — صفدراں در مجلسش لایفقہون

تا بخارا اور دیکھے دوسرا — بزم میں جس کے ہیں احمق اصفیا

پیک اگرچہ در زمیں چابک تگ است — چوں بدریا رفت بشکستہ رگ است

تیز رو خشکی میں جیسے نامہ بر — اور دریا میں ہو عاجز از رہ تر

او حملناہم[2] بود فی البر و بس — آنکہ محمول است در بحر اوست کس

بس رواں خشکی میں ہوتا ہے وہی — جو ہے غرقِ بحر وہ ہے آدمی

بخشش بسیار دارد شہ ودود — اے شدہ در وہم و تصویرے و تو

بخششیں اس پہ خدا کی ہیں سوا — تو تصور ہی میں ٹھہرا ہو گیا

## تقلیداً رونے والے مرید کا باقی حال

آں مرید سادہ از تقلید نیز — گریہ میکرد او موافق آں عزیز

وہ مرید سادہ بھی تقلید سے — گریہ کرتا تھا موافق پیر کے

او مقلدوار ہمچوں مرد کر — گریہ میدید و ز موجب بیخبر

وہ مقلد بہرے کی مانند تھا — گریہ دیکھا، وجہ سے ناآشنا

چوں بسے بگریست خدمت کرد و رفت — از پئیش آمد مرید خاص تفت

خیر جب رو دھو کے وہ باہر گیا — اک مرید خاص نے پیچھا کیا

[1] بخارا کی تخصیص اس لئے کی کہ وہاں کسی زمانے میں علم و ہنر اور بحث و دلائل کا بازار بہت گرم تھا ۔

[2] کما قال اللہ تعالیٰ عظم شانہٗ: وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِي آدَمَ وَحَمَلْنَاهُمْ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ
یعنی بیشک ہم نے اولاد آدم کو بزرگی دی اور سوار کیا ان کو خشکی اور تری میں ۔

گفت اے گریاں چو ابرِ بے خبر | از وفاقِ گریۂ شیخ از نظر

بولا بادل کی طرح اے بے خبر | رویا گریاں شیخ کو تو دیکھکر

اللہ اللہ اللہ اے وافی مرید | گرچہ در تقلید ہستی مستفید

اللہ اللہ اے مرید باوفا | بہرہ ور تقلید سے تو ہو گیا

تا نگوئی دیدم آں شہ میگریست | من چو او بگریستم کایں منکریست

یہ نہ کہنا اُس کو[1] رونا دیکھ کر | میں بھی رویا۔ کفر ہے یہ سربسر

گریہ کز جہل و تقلید است و ظن | نیست ہمچوں گریۂ آں مؤتمن

گریہ جو ہو جہل اور تقلید سے | شیخ کے رونے سے کیا نسبت اُسے

تو قیاسِ گریہ بر گریہ مساز | ہست زیں گریہ بداں راہِ دراز

تو قیاسِ گریہ ، گریہ پہ نہ کر | اس میں اور اُس میں ہے فرق اے بے خبر

ہست آں از بعدِ سی سالہ جہاد | عقل اینجا ہیچ نتواند فتاد

ہے وہ رونا بعدِ سی[2] سالہ جہاد | عقل کہہ جاتی ہے اس جا خیرباد

ہست زاں سوئے خرد صد مرحلہ | عقل را باور مکن اینجا بلہ

عقل سے ہے سیکڑوں منزل اُدھر | عقل جو کچھ بھی کہے باور نہ کر

گریۂ او نز غم ست و نز فرح | روح داند گریۂ عین الملیح

رونے کا باعث خوشی ہے اور نہ غم | جانتی ہے رُوح لطفِ چشمِ نم

گریۂ او خندۂ او زاں سریست | زانچہ وہم عقل باشد او بریست

رونا ہنسنا اُس کا ہے کچھ اور ہی | فہم سے ہے دور وہم و عقل کی

آب دیدہ او چو دیدۂ او بود | دیدۂ نادیدہ دیدہ کے شود

آب دیدہ عقل کیا دیکھے بھلا | اندھے کی آنکھوں میں بینائی ہو گیا

[1] یعنی پیر کو ۔
[2] یعنی تیس برس کے جہاد بالنفس کے بعد ہے ۔

آنچہ او بیند نتاں کردن مساس
پیر جو دیکھے ہو کیا اس کا قیاس
نز قیاس عقل و نز راہ حواس
عقل ہے مجبور، عاجز ہیں حواس

شب گریزد چونکہ نور آید ز دور
بھاگتی ہے دیکھ کر شب نور دور
پس چہ داند ظلمت شب حالِ نور
ظلمتِ شب جانے کیا پھر حالِ نور

پشّہ بگریزد ز باد و بادہا
کرتا ہے مچھر ہواؤں سے گریز
پس چہ داند پشّہ ذوقِ بادہا
پس وہ کیا جانے مذاقِ بادِ تیز

چوں قدیم آید حدث گردد عبث
جب قدیم آئے، حدث بیکار ہو
پس کجا داند قدیمے را حدث
کیا حدث جانے قدیمی کو کہو

بر حدث چوں زد قدیم دنگش کند
جب قدم کوئے حدث یا دنگ ہو
چونکہ کردش نیست ہم رنگش کند
نیست ہو کر اس کا پھر ہم رنگ ہو

گر بجوئی تو بیابی صد نظیر
تو اگر چاہے تو پائے سو نظیر
لیک من پروا ندارم اے فقیر
مجھ کو لیکن کیا ہے پروا اے فقیر

ایں الٓمٓ و حٰمٓ ایں حروف
یہ الٓمٓ و حٰمٓ سے اخیر
چوں عصائے موسٰی آمد در وقوف
سیدھے ہیں مثلِ عصائے موسوی

حرفہا ماند بدیں حرف از بروں
ظاہری حروف ان سے ہیں ملتے ہوئے
لیک باشد در صفات ایں زبوں
باطناً کمتر ہیں ان کے وصف سے

ہر کہ گیرد او عصائے زامتحاں
امتحاناً ہاتھ میں جو لے عصا
کے بود چوں آں عصا وقتِ بیاں
اس عصا کی طرح ہو کیونکر بھلا

عیسویست ایں دم نہ باد ہر دمے
ہاں دمِ عیسیٰ ہے وہ ہر دم نہ ہو
کو برآید از فرح یا از غمے
جو خوشی یا غم سے نکلے اے فتیٰ

ایں الٓمٓ و حٰمٓ اے پدر
یہ الٓمٓ و حٰمٓ اے پدر
آمدہ است از حضرت مولی البشر
ان سے ہیں جو خود ہیں آقائے بشر

ہر الف لامے چہ میماند بدیں | گر تو جاں داری بدیں چشمش مبیں
ہر الف لام اس سے ملتا ہے کہاں | چشم ظاہر سے نہ دیکھو اے جان جاں

گرچہ ترکیبش حروفست اے ہمام | مے نماید ہم بترکیب عوام
گرچہ ترکیب حروفی ہے تمام | اور بظاہر ہے وہی ترکیب عام

نیست ترکیب محمد لحم و پوست | گرچہ در ترکیب ہر تن جنس اوست
کب ہے ترکیب محمد ظاہری | گو ہے ہم جنس اس کا ہر اک آدمی

گوشت دارد پوست دارد استخواں | ہیچ ایں ترکیب را باشد ہماں
گوشت ہے اور پوست ہے اور استخواں | پر وہ ترکیب محمد ہے کہاں

کاندراں ترکیب باشد معجزات | کہ ہمہ ترکیب ہا گشتند مات
کیونکہ اس ترکیب میں ہیں معجزات | جس سے ترکیبیں ہوئیں عالم کی مات

ہمچنیں ترکیب حٰم و الکتیب | ہست بر بالا و دیگر ہا نشیب
ایسے ہی ترکیب حٰم و کتاب | سب سے بالا اور سب سے کامیاب

زانکہ زیں ترکیب آید زندگی | ہمچو نفخ صور در درماندگی
کیونکہ اس ترکیب میں ہے زندگی | ہو یہ نفخ صور اگر ہو مردنی

اژدہا گردد شگافد بحر را | چوں عصا حٰم از داد خدا
پھاڑے دریا کو یہ بن کر اژدہا | دین ہے رب کی عصا حٰم کا

ظاہرش ماند بظاہر او ولیک | قرص ناں از قرص مہ دورست نیک
ملتا ہے ظاہر سے گو ظاہر ضرور | روٹی قرص ماہ سے لیکن ہے دور

گریۂ او خندۂ او نطق او | فہم او و خلق او و خلق او
اس کا رونا اس کا ہنسنا اور کلام | فہم انکی اور اس کا خلق عام

عقل او و وہم او و حس او | نیست از وے ہست محض صنع ہو
عقل و وہم اور حس سب کچھ بالیقیں | صنعت خالق سے ہے اس سے نہیں

چونکہ ظاہرہا گرفتند احمقاں — آں دقائق ماند از ایشاں بس نہاں

احمقوں نے کر لیا ظاہر پسند — نکتے جتنے تھے ہوئے سب اُن پہ بند

لاجرم محجوب گشتند از غرض — سرِّ حقیقہ فوت شد در مفترض

رہ گئے محجوب ہو کر بے مزا — فرضی باتوں میں ہوئے مخفی فنا

یا تو گویم در مثالش قصۂ — تا بگیری زیں بیانم حصۂ

ایک قصے سے میں دوں اس کی مثال — تا کہ تو سمجھے بیاں کو حسبِ حال

قصہ با طول و با عرض و عجیب — قصۂ بس دور و لیکن بس قریب

قصہ بھی وہ جو ہے لمبا اور عجیب — دور کا قصہ ہے، لیکن ہے قریب

ایں سخن پایاں ندارد باز گرد — کاں کنیزک با خرِ خاتوں چہ کرد

یہ سخن بیحد ہے، لوٹ آ اور سنا — کیا گدھے کے ساتھ لونڈی نے کیا

## ایک کنیز اور گدھے کی حکایت

یک کنیزے شد خرے بر خود فگند — از وفورِ شہوت و فرطِ گزند

ایک لونڈی تھی گدھے کی آشنا — فرطِ شہوت سے تھا ڈر نقصان کا

آں خرِ نر را بگاں خو کردہ بود — خر جماعِ آدمی پے بردہ بود

تھا خرِ نر کو یہ لذت مفت سی — آ گئی خو سے جماعِ آدمی

یک کدوئے بود حیلت سازہ را — در ذکر کردے پئے اندازہ را

ایک کدو تھا پاس حیلہ ساز کے — رکھتی تھی آلت پہ جو اندازے سے

در قضیبش آں کدو کردے عجوز — تا رود نیمِ ذکر وقتِ سپوز

ڈالتی تھی وہ ذکر میں وہ کدو — تا دخول آدھا ہو جب ہو وصل جو

گر ہمہ لختِ خر اندر وے رود — ہم رحم ہم رودہا را بر درد

کیونکہ جب پورا سما جائے عضوِ خر — پھاڑ دے آنتیں اور رحم کو سر بسر

| | |
|---|---|
| غر ہمے شد لاغر و خاتون او | ماند حیران کز چہ شد خر ہمچو مو |
| خر ہوا جاتا تھا لاغر بال سا | مالکہ حیران تھی، اس کو کیا ہوا |
| نعلبنداں را نمود آگہ کہ چیست | علت خر کہ نتیجہ اش لاغریست |
| نعلبندوں سے کہا، ہے بات کیا | لاغری کا کیا سبب ہے، دو بتا |
| ہیچ علت اندرو ظاہر نشد | ہیچکس از سر او مخبر نہ شد |
| کوئی علت اس میں ظاہر نہ تھی | تھی کسی کو کیا خبر اس بھید کی |
| در تفحص اندر افتاد او بجد | شد تفحص را مدام مستعد |
| تھی وہ تحقیقات میں ہر دم لگی | مستعد دریافت میں تھی ہر گھڑی |
| جد را باید بجان بندہ بود | زانکہ جد جو بندہ یابندہ بود |
| کوششوں کا بندہ ہونا چاہیے | جو کرے کوشش، اسے مقصد ملے |
| چوں تفحص کرد از حال اشک | دید خفتہ زیر آں خر در کسک |
| جب کیا دریافت اس نے حال خر | زیر خر لونڈی کو دیکھا سر بسر |
| از شگاف در بدید آں حال را | پس عجب آمد ازاں آں زال را |
| جب شگاف در سے دیکھا ماجرا | مالکہ کو ہو گئی حیرت سوا |
| غر ہمے گاید کنیزک را چناں | کہ بعقل و رسم مرداں با زناں |
| ملتفت اس طرح تھا لونڈی سے خر | جیسے عورت مرد ہوں باہم دگر |
| در حسد شد گفت این چوں ممکنست | پس من اولیتر کہ خر ملک منست |
| بحسد بولی یہ ممکن ہے اگر | میں ہوں اولیٰ تر، ہے میری ملک خر |
| غر مہذب گشتہ و آموختہ | خواں نہادہ است و چراغ افروختہ |
| خر مہذب اور ہے سیکھا ہوا | خوان ہے موجود، روشن ہے دیا |
| گرد نادیدہ در خانہ بکوفت | کاے کنیزک چند خواہی خانہ روفت |
| گرد کب دیکھی تھی، دستک دی مگر | اے کنیزک تا کجا جھاڑیگی گھر |

| | |
|---|---|
| از پئے روپوش میگفت ایں سخن | کاے کنیزک گر دمم در باز کن |
| پردہ پوشی کے لئے تھی کہہ رہی | اے کنیزک! کھول در، میں آ گئی |
| کرد خاموش و کنیزک را نگفت | راز را از بہر طمع خود نہفت |
| ہو گئی چپ، کچھ نہ لونڈی سے کہا | راز پنہاں اپنے لالچ سے کیا |
| پس کنیزک جملہ آلات فساد | کرد پنہاں پیش شد در را کشاد |
| باندی نے آلات کرکے سب نہاں | کھولا دروازہ چلی آئی وہاں |
| رو ترش کرد و دو دیدہ پر ز نم | لب فرو افگندہ یعنی صائمم |
| منہ بنائے آئی وہ روتی ہوئی | ہونٹ لٹکائے کہ میں روزے سے تھی |
| در کفش او فرسہ جاروبے کہ من | خانہ را میروفتم بہر عطن |
| ہاتھ میں جھاڑو تھی، بولی روسیاہ | جھاڑتی تھی بکریوں کی خوابگاہ |
| چونکہ با جاروب در را وا کشاد | گفت خاتوں زیر لب کاے اوستاد |
| جھاڑو لیکر ہاتھ میں کھولا جو در | دل میں بولی مالکہ، اے فتنہ گر |
| رو ترش کردی و جاروبے بکف | چیست ایں خر بہ گسستہ از علف |
| منہ بنالئے، ہاتھ میں جھاڑو بھی لی | اور گدھے نے گھاس کھانی چھوڑ دی |
| نیمکارہ و خشمگیں جنبان ذکر | را منتظر تو دو چشمش سوئے در |
| خشمگیں ہے اور جنباں ہے ذکر | منتظر گویا ہے تیرا سوئے در |
| زیر لب گفت ایں نہاں کرد از کنیز | داشتش آمدم چو مجرماں عزیز |
| لونڈی سے پوشیدہ یہ دل میں کہا | مجرم بھی ظاہر نہ کچھ اس کا کیا |
| بعد ازاں گفتش کہ چادر کن بسر | رو فلاں کس را ز من پیغام بر |
| پھر کہا اس سے کہ چادر سر پہ لے | جا فلاں کو یہ مرا پیغام دے |
| ایں چنیں کن وآں چناں گو وآنچناں | مختصر کردم من افسانہ زناں |
| اس طرح یہ کام کر وہ کام کر | عورتیں جیسے کہیں، ا مختصر |

| | |
|---|---|
| آنچہ مقصودست مغز آں عجیب | چوں بپاشش کرد آں زیبا ستیر |
| ہے جو کچھ مقصود اُس پہ غور کر | اُس کو گر آئی روانہ فتنہ گر |
| بود از مستئ شہوت شادماں | در فرو بست و بگفت آں زماں |
| تھی اسے مستئ شہوت سے خوشی | بند در کر کے وہ بولی اُس گھڑی |
| یافتم خلوت زنم از شکر بانگ | رستہ ام از چار دانگ و از دو دانگ |
| مل گئی خلوت - کروں شکر خدا | ہو گئی میں سارے قصوں سے رہا |
| از طرب گشتہ بزاں زن بیزار | در شرار شہوت خر بے قرار |
| بڑھ گئی شہوت خوشی سے بیشمار | شہوت خر دیکھ کر تھی بے قرار |
| چہ بزاں کاں شہوت اُو را برگرفت | بز گرفتن گیج را نبود شگفت |
| کیسی شہوت تھی وہ خود شہوت بھر | خوش ہوں احمق بز کو جیسے لاد کر |
| میل شہوت کر کند دل را و کور | تا نماید کرگ یوسف شہد شور |
| دل کو شہوت کر دے بہرا اور کور | کرگ لگے یوسف شہد کرے، ہو جو شور |
| اے بسا سرمست نارو نازخو | خویشتن را نور مطلق داند او |
| ہیں بہت سے خود رو اس قسم کے | نور مطلق اپنے کو ہیں جانتے |
| جز مگر بندۂ خدا کز جذب حق | باز رہش آرد بگرداند ورق |
| جذب حق سے صرف اک مرد خدا | راہ پہ رہ کر ورق ہے لوٹتا |
| تا بداند کاں خیال ناریہ | در طریقت نیست الا عاریہ |
| تا وہ سمجھے یہ خیال آتشی | ہے طریقت میں نہایت عارضی |
| زشتہا را خوب بنماید شرہ | نیست از شہوت بتر زآفات دہ |
| حرص بد کو بھی دکھائی سے بھلا | ہے بڑی آفت یہ شہوت اے فتا |

۱؎ حرص و حسد سے مراد ہے ۔

صد ہزاراں نامِ خوش را کردہ ننگ ۔۔۔ صد ہزاراں زیرکاں را کردہ دنگ

لاکھوں ہی ناموس کو ہے اس سے ننگ ۔۔۔ لاکھوں داناؤں کو یہ کرتی ہے دنگ

چوں خرے را یوسفِ مصری شود ۔۔۔ یوسفے را چوں نماید آں جہود

جب گدھے کو یوسفؑ مصری کیا ۔۔۔ خود کر یوسفؑ کو یہ کردے ذلیل

بر تو سرگیں را فسونش شہد کرد ۔۔۔ شہد را خود چوں کند وقتِ نبرد

شہد ہو گوبر بھی اُس کے سحر سے ۔۔۔ شہد کو کیا کچھ نہ وقتِ بد کرے

شہوت از خوردن بود کم کن ز خور ۔۔۔ یا نکاحی کن گریز از شور و شر

کھانے سے ہوتی ہے شہوت کم کھا ۔۔۔ عقل نہ جائے، شور و شر سے بھاگ جا

چوں بخوردی می کشد سوئے حرم ۔۔۔ دخل را خرجے بباید لاجرم

کھانے کا تو یاد عورت آئے گی ۔۔۔ ہوگی جب آمد تو ہوگا خرچ بھی

پس نکاح آمد چو لاحول و لا ۔۔۔ تاکہ دیوت نفگند اندر بلا

ہے نکاح شرع، لاحول و لا ۔۔۔ تا نہ شیطاں ڈالے تجھ پہ کچھ بلا

چوں حریصِ خوردنی زن خواہ زود ۔۔۔ ورنہ آمد گربہ و دنبہ ربود

حرص کھانے کی ہے تو شادی بھی کر ۔۔۔ دنبے کی چربی کو ہے بلی کا ڈر

بارِ سنگینے بر خرے کو مے جہد ۔۔۔ زود بر نہ پیش ازاں کہ بر جہد

جو گدھا ہو کودتا کر اُس کو بار ۔۔۔ بوجھ رکھ دے اُس پہ تا کودے نہ یار

فعلِ آتش را نمیدانی تو سرد ۔۔۔ گردِ آتش با چنیں دانش مگرد

فعلِ آتش کو نہ جانے سرد اگر ۔۔۔ گردِ آتش کیوں ہے پھرتا سر بسر

علمِ دیگ و آتش ار نبود ترا ۔۔۔ از شررے دیگ ماند نے ابا

علم ہی جب دیگ و آتش کا نہیں ۔۔۔ تو بچے ہانڈی نہ سالن یا یقیں

آب حاضر باید و فرہنگ نیز ۔۔۔ تا پزد آں دیگ سالم در ازیز

پانی ہونا چاہئے اور عقل بھی ۔۔۔ تاکہ ہانڈی پک سکے اے متقی

چون ندانی دانشِ آہنگری — ریش و مو سوزد چو آنجا بگذری

گر نہ جانے پیشۂ آہن گری — جب ادھر جائے اجلے ڈاڑھی تری

در فرو بست آن زن و خر را کشید — شادمانہ لاجرم کیفر چشید

در کیا بند اور پھر کھینچا گدھا — اس خوشی کا پھر نتیجہ پا لیا

در میانِ خانہ آوردش کشان — جفت اندر زیرِ خر ہم در زمان

گھر میں لے آئی گدھے کو کھینچ کر — اور پھر لیٹی وہ فوراً زیرِ خر

ہم بر آن کرسی کہ دید او از کنیز — تا رسد در کامِ خود آن قحبہ نیز

چوکی جو دیکھی تھی اس لونڈی کے پاس — اس پہ وہ قحبہ بھی لیٹی بدحواس

پا در آورد و خر اندر وے سپوخت — آتشے از کیرِ خر در وے فروخت

پاؤں سمیٹے خر نے داخل کر دیا — آگ سی دی آلتِ خر نے لگا

خر مؤدب گشتہ در خاتون فشرد — تا بخایہ در زمان خاتون بمرد

خر جو زانو ٹیک کر اس پہ جھکا — ہو گئی فوراً ہی وہ عورت فنا

بر درید از زخمِ خر لخت جگر — رودہا بگسستہ شد از ہمدگر

زخم سے خر کے جگر تک پھٹ گیا — اور ٹکڑے ٹکڑے آنتوں کو کیا

کرسی از یکسو زن از یکسو فتاد — دم نزد در حال و در دم جان بداد

گر پڑی چوکی ادھر عورت ادھر — لی نہ سانس اور جان دیدی سربسر

صحنِ خانہ پر ز خون شد زن نگون — مرد او برد جان ریبُ المنون

گھر کا آنگن خون سے سب بھر گیا — حادثہ یہ جان اس کی لے گیا

مرگِ بد با صد فضیحت اے پدر — تو شہیدے دیدۂ از کیرِ خر

موت سو رسوائیوں سے تھی مگر — تو نے دیکھا ہے شہید کیرِ خر

تو عذابُ الخزی بشنو از نبی[۴] — در چنیں ننگے مکن جان افدی

تو عذابُ الخزی سن قرآن سے — اور ایسی ننگ میں مت جان دے

۴۔ [illegible]

| | |
|---|---|
| وانکہ ایں نفس بہیمی نر خر است | زیر او بودن ازیں ننگیں تر است |
| ہے یہی نفس بہیمی نر خر | اس کے نیچے آنا اس سے بھی بدتر |
| در رہ نفس ار بہیمی در منی | در حقیقت زاں کمتر زاں زنی |
| گر منی سے اس کے رستے میں مرا | عورتوں سے بھی تو کمتر ہو گیا |
| نفس ما را صورت خر بد و او | زانکہ صورت تا کند بر وفق خو |
| صورت خر نفس کو حق سے ملی | جیسی صورت ویسی سیرت لے گی |
| ایں بود اظہار سِر در رستخیز | اللہ اللہ از تن چوں خر گریز |
| بھید ہوگا حشر میں یہ آشکار | اللہ اللہ تن کے خر سے کر فرار |
| کافراں را بیم کرد ایزد ز نار | کافراں گفتند نار اولیٰ ز عار |
| کافروں کو حق نے بخشا خوف نار | بولے کافر نار بہتر ہے ز عار |
| گفت نے آں نار اصل عارہاست | ہمچو آں نارے کہ آں تن را بکاست |
| دی ندا ہے شرم کی جڑ ناری | جس طرح اس نار میں صورت جلی |
| لقمہ اندازہ نخورد از حرص خود | در گلو بگرفت لقمہ مرگ بد |
| حرص کے اندازے سے لقمہ زد تھا | موت بن کر حلق میں وہ پھنس گیا |
| لقمہ اندازہ خور اے مرد حریص | گرچہ باشد لقمہ حلوا و خبیص |
| حرص والے لقمہ اندازے سے کھا | لقمہ حلوے کا ہو یا خرمے کا ہو یا |

(نوٹ متعلقہ صفحہ گذشتہ)

ؔ کما قال اللہ تعالیٰ عز اسمہٗ: لِنُذِيْقَهُمْ عَذَابَ الْخِزْيِ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَخْزٰى وَهُمْ لَا يُنْصَرُوْنَ۔ یعنی ہم نے ان کو دنیا میں عذاب سخت چکھایا اور آخرت کا عذاب بہت ہی سخت ہے۔ اور کوئی ان کی مدد نہ کرے گا۔

حق تعالیٰ داد میزاں را زباں
ہیں ز قرآں سورۂ رحمٰن بخواں
حق نے ہے میزان کو بھی دی زباں
سورۂ رحمٰن[1] پڑھ قرآں میں ہاں

ہیں ز حرص خویش میزاں را مہل
آز و حرص آمد ترا خصم و مضل
حرص سے اندازے کو اپنے نہ چھوڑ
حرص دشمن ہے تری منزل سے موڑ

حرص جوید کل برآید او ز کل
حرص میراست آنکہ کل ابن العجل
حرص ڈھونڈے کل کو، کل کو دے مٹا
حرص ہے سلطان اسے مست ہوا

آں کنیزک میشد و میگفت آہ
کردی اے خاتوں تو استا را رہ
جا رہی تھی لونڈی یہ کہتی ہوئی
حالا اس کو جو تری استاد تھی

کار بے اُستاد خواہی ساختن
جاہلانہ جان بخواہی باختن
کرنا چاہا کام بے اُستاد کے
جاہلانہ جان دیگی جہل سے

اے ز من وزدید علمے ناتمام
شرمت آمد کہ بپرسی حال دام
کیوں چھپایا مجھ سے علم ناتمام
شرم آئی پوچھنے میں حال دام

ہم بچیدے دانہ مرغ از خرمنش
ہم نیفتادے رسن در گردنش
دانہ بھی خرمن سے چنتا مرغ ہاں
رسی گردن میں نہ پڑتی بیکساں

دانہ کمتر خور مکن چندیں غلو
چوں کلوا خواندی بخواں لا تسرفوا
دانہ کم کھا چھوڑ دے اتنا غلو
گر کلو تو پڑھتا ہے پڑھ لا تسرفوا[2]

تا خوری دانہ نیفتی تو بدام
ایں کند علم قناعت والسلام
کھا کے دانہ تا دھیندے میں پھنسے
ہیں قناعت کے یہی تو فائدے

[1] کما قال اللہ تعالیٰ :- وَاَقِیْمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِیْزَانَ ط
یعنی اور انصاف کیساتھ تول کو سیدھا کرو۔ اور ترازو کو نہ گھٹاؤ بڑھاؤ +

[2] "کُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا" یعنی کھاؤ، اور پیو۔ مگر فضول خرچی نہ کرو +

نعمت از دنیا خورد عاقل نہ غم / جاہلاں محروم ماندہ در ندم
نعمتیں کھاتا ہے اک عاقل نہ غم / اور ندامت میں بھی جاہل دم بدم

چوں در افتند در گلوشاں حبل دام / دانہ خوردن گشت بر جملہ حرام
جب گلے میں آ کے پھنس جائے وہ دام / دانہ کھانا ان پہ ہو جائے حرام

مرغ اندر دام دانہ کے خورد / دانہ چوں زہرست در دام ار چرد
مرغ کب کھاتا ہے دانہ دام میں / دانہ تو ہے زہر ہوتا دام میں

مرغ غافل میخورد دانہ ز دام / ہمچو اندر دام دنیا ایں عوام
مرغ غافل دانہ کھائے دام میں / اہل دنیا جیسے پھندے میں پھنسیں

باز مرغان خبیر ہوشمند / کردہ اند از دانہ خود را خشک بند
مرغ جو ہیں باخبر اور ہوشمند / دانہ کھانے سے رہا کرتے ہیں بند

کاندرون دام دانہ زہرہاست / کور آں مرغے کہ در فخ دانہ خواست
زہر ہے دانے کا کھانا دام میں / کور وہ جو دام میں دانہ چکھیں

صاحب دام ابلہاں را سر برید / واں ظریفاں را بمجلسہا کشید
دام والا احمقوں کے کاٹے سر / سوئے مجلس لے گیا جو ہوں عقل مند

کہ از ایشاں گوشت ہم آید بکار / وز ظریفاں بانگ و نالہ زیر و زار
احمقوں کا گوشت آتا ہے بکار / عاقلوں کا نالہ جب ہوں بیقرار

پس کنیزک آمد از اشکاف در / دید خاتوں را بمردہ زیر خر
پس وہ لونڈی کھول کر آئی جو در / مالکہ کو مردہ دیکھا زیر خر

گفت اے خاتون احمق ایں چہ بود / گر ترا استاد خود نقشے نمود
بی بی اے خاتون احمق کیا ہوا / نقش تھا استاد کا جلوہ کیا

ظاہرش دیدی سرش از تو نہاں / اوستا نا گشتہ بکشادی دکاں
دیکھا ظاہر راز تھا اس کا نہاں / کھول بیٹھی بے ہنر ایسے دکاں

| | |
|---|---|
| کیر دیدی ہمچو شہد و چوں خبیص | آں کدو را چوں ندیدی اے حریص |
| کیر دیکھا شہد و خرما سے سوا | اور کدو دیکھا نہ اے مست ہوا |
| یا چو مستغرق شدی از عشق خر | آں کدو پنہاں بماندت از نظر |
| یا کہ تھی اس درجہ محو عشق خر | جو کدو آیا نہ یہ تجھ کو نظر |
| ظاہر صنعت بدیدی ز اوستاد | اوستادی برگرفتی شاد شاد |
| ظاہرا صنعت جو دیکھی ایک بار | اوستادی تو نے کر لی اختیار |
| اے لباز راق گول بے وقوف | از رہ مرداں ندیدہ جز کہ صوف |
| ہیں بہت مکار ایسے بے وقوف | دیکھتے ہیں صرف جو مردوں کے صوف |
| اے بسا شوخان اندک احتراف | زاں شہاں ناموختہ جز گفت لاف |
| ہیں بہت گستاخ ایسے پیشہ ور | سیکھتے ہیں لاف شاہی سربسر |
| ہر یکے در کف عصا کہ موسیٔم | میدمد بر ابلہاں کہ عیسیٔم |
| ہیں لئے کف میں عصا موسیٰ ہیں ہم | احمقوں پر دم کریں عیسیٰ ہیں ہم |
| آہ ازاں روزے کہ صدق صادقاں | باز خواہد از تو سنگ امتحاں |
| آہ وہ دن جب کہ صدق صادقاں | ہوگا تجھ سے خواستگار امتحاں |
| آخر از استاد باقی را بپرس | کہ حریصاں جملہ کور اند خرس |
| ہے کسی استاد سے درس بقا | اندھے گونگے ہیں حریص بے حیا |
| جملہ حجتی باز ماندی از ہمہ | صید گرگ اند ایں ابلہ رمہ |
| کی طلب کل کی تو کل کو کھوئیگا | ہیں شکار گرگ یہ بھیڑیں فنا |
| صوتکے بشنیدہ گشتہ ترجماں | بے خبر چوں طوطی از گفت زباں |
| اک صدا سن لی ہے لیکن ترجماں | مثل طوطی ناشناسائے زباں |



# مریدوں کو شیخ کی تلقین اور مثال طوطی

| | |
|---|---|
| طوطئے در آئنہ می بیند او | عکس خود را پیش او آوردہ رو |
| طوطی آئینے میں خود ہے دیکھتا | اپنے آگے عکس اپنی شکل کا |
| در پس آئینہ آں استا نہاں | حرف میگوید ادیب خوش بیاں |
| ہے پس آئینہ استاد اک نہاں | ہے سکھاتا وہ ادیب خوش بیاں |
| طوطیک پنداشتہ کیں گفت پست | گفت آں طوطیست کاندر آئینہ ست |
| اور طوطی ہے سمجھتا ہو بہو | طوطی آئینہ کی ہے گفتگو |
| پس ز جنس خویش آموزد سخن | بیخبر از مکر آں گرگ کہن |
| جنس سے اپنی ہے باتیں سیکھتا | بے خبر گرگ کہن سے برملا |
| کز پس آئینہ مے آموزیش | ورنہ ناموزد جز از جنس خویش |
| جو سکھاتا ہے پس آئینہ سے | ورنہ کب سیکھے سوا ہم جنس کے |
| گفت را آموخت زاں مرد ہنر | لیک از معنی و سرش بے خبر |
| گفتگو مرد ہنر سے سیکھ لی | پر حقیقت کچھ نہ معنی کی کھلی |
| از بشر بگرفت منطق یک بیک | از بشر جز ایں چہ داند طوطیک |
| نطق تو انساں سے حاصل کیا | اور بشر کا کچھ نہ جانا ماجرا |
| ہمچناں در آئینہ جسم ولی | خویش را بیند مرید ممتلی |
| یوں ہی آئینے میں جسم شیخ کے | ہیں مرید اپنی تجلی دیکھتے |
| عقل کل را از پس آئینہ او | کے تواند دید وقت گفتگو |
| عقل کل کو آئنے پیچھے ہو بہو | دیکھ کب سکتا ہے وقت گفتگو |
| او گماں دارد کہ مے گوید بشر | آں دگر سرست و ز آں بیخبر |
| ہے گماں اسکو کہ کہتا ہے بشر | راز ہے جو کچھ ہے اس سے بیخبر |

حرف آموزد ولے سرِّ قدیم — مے نداند طوطیست او یا ندیم

اس پہ ظاہر ہی نہیں سرِّ قدیم — یہ ہے طوطی کی صدا یا ہے ندیم

ہم صفیرِ مُرغ آموزند خلق — کایں سخن اندر دہانِ افتاد و حلق

سیکھتے ہیں لوگ چڑیوں کی صدا — ہے بہت اس بات کا ان کو مزا

لیکن از معنیِ مُرغان بے خبر — جز سلیمانؑ قِرانِ خوش نظر

کیا مگر بولی کے معنوں کی خبر — کون جانے جز سلیمانؑ خوش نظر

حرفِ درویشاں بسے آموختند — منبر و محفل بدو افروختند

باتیں درویشوں کی اکثر سیکھ لیں — محفلیں آراستہ پھر ان سے کیں

یا بجز آں حرف شاں روزی نبود — یا در آخر رحمت آمد در کشود

یا تو یہ باتیں ہی قسمت میں رہیں — یا ہوئے آخر میں رحمت سے قریں

# ایک صاحبؒ کا خواب اور حاملہ کتیا

آں یکے میدید خواب اندر چلہ — در رہے مادہ سگے بُد حاملہ

خواب اِک چلّے میں تھا یہ دیکھتا — ایک کتیا راہ میں ہے حاملا

ناگہاں آوازِ سگ بچگاں شنید — سگ بچہ اندر شکم بُد نا پدید

دفعتاً بچوں کی آوازیں سنیں — پیٹ میں بچے نہاں تھے بالیقیں

پس عجب آمد ورا آں بانگہا — سگ بچہ اندر شکم چوں زد ندا

پس تعجب ان صداؤں سے ہوا — پیٹ میں یہ بچے کیونکر دیں صدا

سگ بچہ اندر شکم نالہ کناں — ہیچکس دیدست ایں اندر جہاں

سگ کے بچے یوں پیٹ میں نالہ کریں — ایسا دیکھا ہے کسی نے دہر میں

چوں بجست از واقعہ آمد بخویش — حیرت او دمبدم میگشت بیش

جب وہ چونکا دیکھ کر یہ واقعہ — دمبدم حیرت ہوئی اس کی سوا

| | |
|---|---|
| در چلۂ کس کہ گردد عقدہ حل | جز ز درگاہِ خدائے عزّ و جل |
| کیا کسی کا عقدہ چلّے میں ہو حل | ہاں اگر چاہے خدائے عزّ و جل |
| گفت یارب زیں شکال و گفتگو | در چلہ وا ماندہ ام از ذکرِ تو |
| بولا یارب کیسی مشکل آپڑی | ورد میں چلّے کے ہے رک اجڑی |
| پردۂ من بکشائے تا بیروں روم | وز حدیقہ ذکر ناممنوں برم |
| کھول پنجرہ میرے کہ باہر آؤں میں | نامناسب فکر سے چھوٹ جاؤں میں |
| آمدش آوازِ ہاتف در زماں | کاں مثالِ دان ز لافِ جاہلاں |
| آئی یہ اس کو صدائے ذوالجلال | یہ ہے لافِ جاہلانہ کی مثال |
| کز حجاب پردہ بیروں نامدہ | چشم بستہ بیہدہ گویاں شدہ |
| جو نہیں باہر حجابِ دید وہ سے | آنکھ بند اور بیہدہ باتیں کرے |
| بانگ سگ اندر شکم باشد زیاں | نہ شکار انگیز و نہ شب پاسباں |
| پیٹ میں ناقص ہے کتّے کی صدا | کب ہے صید و پاسبانی مدعا |
| گرگ نادیدہ کہ دفعِ او بود | دزد نادیدہ کہ منعِ او شود |
| گرگ کب دیکھا کہ دور اس کو کرے | چور کب دیکھا کہ وہ مانع رہے |
| از حریصی وز ہوائے سروری | در نظر کند و بلافیدن جری |
| ہے فقط حرص و ہوائے سروری | بیہدہ بکنے میں وہ یوں ہے جری |
| از ہوائے مشتری و کار و بار | بے بصیرت پا نہادہ در فشار |
| مشتری کی حرص، شوقِ کار و بار | بے بصیرت ہے گرفتارِ فشار |
| ماہِ نادیدہ نشانہا مے دہد | روشنائی را بداں کرشمے نہد |
| گو نہ دیکھا چاند، دیتا ہے نشاں | کرتا ہے ظلمت کو اپنی ضو فشاں |
| مشتری نادیدہ گوید صد نشاں | ژاژ خاید دوغ نوشد کف زناں |
| مشتری نادیکھے دے سو سو نشاں | جھاگ اڑائے منہ سے اپنے بدگماں |

از برائے مشتری در وصف ماہ　　صد نشاں نادیدہ گوید بہر جاہ
مشتری کے واسطے ہیں وصف ماہ　　سو نشان دیتے ہیں تا حاصل ہو جاہ
مشتری کو سود جو یہ خود کہ نیست　　لیک ایشاں را در آں ریب و شکیست
مشتری صرف ایک ہے سود آشنا　　لیکن اس میں ان کو شک ہے برملا
از ہوائے مشتری بے شکوہ　　مشتری را باد دادہ ایں گروہ
ایک ناقص مشتری کی حرص میں　　مشتری سے اپنے بے پروا رہیں
مشتری ماست اللہ اشتری　　از غم ہر مشتری ہیں بر تر آ
مشتری ہے صرف اللہ اشتریٰ　　تو غم ہر مشتری سے ہو رہا
مشترئے جو کہ جویاں تو است　　عالم آغاز و پایاں تو است
مشتری کو ڈھونڈ جو یا تیرا　　اول و آخر ہے تیرا جانتا
ہیں مکش ہر مشتری را بدست　　عشقبازی با دو معشوقہ بدست
تو نہ ہو ہر مشتری کا ہم نشیں　　عشق دو معشوق سے اچھا نہیں
خود نیابی سود و مایہ گر خرد　　نبودش خود قیمت عقل و خرد
نفع کیا تجھ کو، تیری پونجی جو لے　　عقل کی قیمت کہاں وہ دے سکے
نیست او را خود بہائے نیم لعل　　تو بر و عرضہ کنی یاقوت و لعل
مول لے سکتا نہیں وہ نصف لعل　　تو دکھاتا ہے اسے یاقوت و لعل
حرص کورت کرد و محروم مست کند　　دیو ہمچوں خویش مرجومت کند
حرص سے محروم اندھا تو نے　　اپنا سا ملعوں تجھے شیطان کرے

سلہ کما قال اللہ تعالیٰ عزوجل ۔ اِنَّ اللّٰہَ اشْتَرٰی مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَنْفُسَہُمْ وَاَمْوَالَہُمْ بِاَنَّ لَہُمُ الْجَنَّۃَ ۔ یعنی اللہ تعالٰے ایمان والوں سے ان کی جانیں اور مال خریدتا ہے ۔ کیونکہ اُس کے پاس (معاوضہ دینے کے لئے) جنت ہے ۔

همچناں کاصحاب فیل و قوم لوط
کردشاں محروم چوں خود آں سخوط

جیسے قوم لوطؑ اور اصحاب فیل
ہو گئے شیطاں سے مردود و ذلیل

مشتری را صابراں دریافتند
چوں سوئے ہر مشتری نشتافتند

صابروں نے پا لیا وہ مشتری
مشتری کی جستجو ہی چھوڑ دی

وانکہ گردانید روز آں مشتری
بخت و اقبال و بقا رو شد بری

اور جو اُس مشتری سے پھر گیا
بخت و اقبال اور بقا سے ہے جدا

ماند حسرت در حریصاں تا ابد
ہمچو حالِ اہلِ ضرواں در حسد

ہیں حریصوں کو ہمیشہ حسرتیں
اہلِ ضرواں کی طرح حاسد بنیں

## اہلِ ضرواں اور اُن کے حسد کا قصہ

بود مرد صالحے ربانیے
عقل کامل داشت پایاں دانیے

با خدا اور مرد صالح ایک تھا
عاقبت اندیش، کامل عقل کا

در دہِ ضرواں بنزدیک یمن
شہرہ اندر صدقہ و خلق حسن

گاؤں میں ضرواں کے نزدیک یمن
تھا سخی، صاحب خلق حسن

کعبۂ درویش بودے کوئے او
آمدے مستمنداں سوئے او

کوچہ اُس کا کعبۂ درویش تھا
اس کی جانب آتے تھے سارے گدا

ہم ز خوشہ عشر دادے بے ریا
ہم ز گندم چوں شدے از کہ جدا

دسواں حصہ دیتا تھا وہ خوشے کا
گیہوں دیتا تھا اس سے کر کے جدا

آرد گشتے عشر دادے ہم ازاں
ناں شدے عشر دگر دادے زناں

دسواں حصہ آٹے کا تھا بخشتا
دسواں حصہ روٹی کا کرتا عطا

از عنب عشری بدادے وز مویز
عشر ہم دادے وے از دوشاب نیز

دسواں حصہ دیتا انگور و منقا
دسواں حصہ شیرۂ انگور کا

هم ز حلوا عشر واز پالوده هم
مے فرو نگذاشتے از بیش و کم

دسواں حصہ حلوے اور فالودہ کا
کرتا تھا خیرات کم ہو یا سوا

عشر ہر دخلے فرو نگذاشتے
چار بارہ وادے آنچہ کاشتے

دسواں ہر آمد کا دیتا ذی وقار
دسواں دیتا کھیت میں سے چار بار

بس وصیتہا کہ کردے ہر زماں
جمع فرزندان خود را آنجواں

یہ وصیت تھا وہ کرتا بیکساں
اپنے فرزندوں کو ہو کر شادماں

کاللہ اللہ قسم مسکین بعد من
وامگیرید از غرور خویشتن

حصہ مسکینوں کا میرے بعد بھی
بند کر دینا نہ نخوت سے کبھی

تا بماند بر شما کشت و ثمار
در پناہ طاعت حق استوار

تا یہ کھیتی اور پھل باقی رہیں
دائمی اللہ کے حفظان میں

دخلہا و میوہا جملہ ز غیب
حق فرستادہ است بے تخمین و ریب

مال اور میوے یہ سب کچھ غیب سے
حق نے بے اندازہ ہیں تم کو دئے

در محل دخل اگر خرجے کنی
در گہ سود است بر سودے زنی

بر محل آمد کی گر دوگے زکات
سود در سود اس کا لوگے تا حیات

ترک اغلب دخل را در کشت زار
باز کارد چوں ویست اصل ثمار

کھیت کے حاصل کو دہقاں بیشتر
بوتا ہے پھر کیونکہ ہے اصل ثمر

بیشتر کارد و خورد زاں اندکے
کہ ندارد در بروئیدن شکے

کھائے تھوڑا اور بوئے بیشتر
شک نہیں اُگنے میں اُس کے سر بسر

زاں نیفشاند بکشتن ترک دست
کایں غلہ ہم زاں زمیں حاصل شدا

بے خلش ہی یوں وہ دانے ڈالتا
کیونکہ اس سے غلہ ہے پیدا ہوا

کفشگر ہم آنچہ افزاید زناں
میخرد چرم و ادیم سختیاں

کھانے پینے سے جو موچی کو بچا
اُس سے چمڑا مول لے آیا تھا

| | |
|---|---|
| اینَدم او را خوانُ باقی رایگاں | تا تو باشی وارثِ ملکِ جہاں |
| کر طلب تو اُس کو سب کو چھوڑ دے | تا وراثت تجھ کو دنیا کی ملے |
| چوں یَفِرُّ المَرءُ آید مِن اَخِیہ | یُھرَبُ المولود یَوماً من ابیہ |
| ایک دن بھاگیگا بھائی بھائی سے | اور بیٹا باپ سے نفرت کرے |
| زاں شود ہر دوستِ اُو عین عدو | کہ بُتِ تو بود از رہ مانعِ او |
| ایسے ہی ہر دوست ہو جائے عدو | راہ کا روڑا تھے یہ بُت دیکھ تو |
| روئے از نقاش بر مے تافتی | چوں ز نقشے اُنس دل مے یافتی |
| تو نے منہ پھیرا تھا اس نقاش سے | نقشِ انساں تھے ترے دل میں لیے |
| اینَدم ار یارانت با تو ضد شدند | وز تو برگردند و در خصمی روند |
| اب اگر سو دوست ہوں تیرے فنا | تجھ سے پھر کر ہوں وہ سب نا آشنا |
| تو بگو نک روزِ من پیروز شد | آنچہ فردا خواست شد امروز شد |
| تو سمجھ لے بس ترے دن پھر گئے | کل جو ہونا تھا ہوا اب جان لے |
| ضدِ من گشتند اہلِ ایں سرا | تا قیامت عین شد پیشیں مرا |
| ہو گئے دشمن مرے اہل سرا | جو قیامت میں تھا ہونا اب ہوا |
| پیش ازاں کہ روزگار خود برم | عمر با ایشاں بپایاں آوردم |
| پیشتر اس کے کہ کھوتا زندگی | اور یوں برباد کرتا عمر بھی |
| کالۂ معیوب بخریدہ ہ بُدم | شکر کز عیبش بگہ واقف شدم |
| میں نے یہ ناقص تھا سودا لے لیا | شکر ہے آگاہ عیبوں سے ہوا |
| پیش ازاں کز دست سرمایہ شدے | عاقبت معیوب بیروں آمدے |
| تجھ سے پونجی بھی جاتی بے شمار | اور آخر میں نکلتا عیب دار |
| مال رفتہ عمر رفتہ اے نصیب | مال و جاں دادہ پئے کالۂ معیب |
| پھر یہ کہتا۔ عمر کھوئی مال بھی | مال و جاں کی جیسی بد کو نذر دی |

| | |
|---|---|
| نقد دادم زر قلبے بستدم | شاد و شاداں سوئے میخانہ شدم |
| نقد دیکے کھوٹا سونا لے لیا | عیش و مستی کی طرف خوش خوش گیا |
| شک کا ایں قلبیش پیدا شد کنوں | پیش ازاں کہ عمر بگذشتے فزوں |
| شک ہے وہ کھوٹ ابھی ظاہر ہوئی | بہت زیادہ عمر ابھی گذری نہ تھی |
| طلب ماندے تا کنوں در گردنم | حیف بودے عمر ضائع کردنم |
| کھوٹے سے رہتا جو دائم واسطا | رنج ہوتا عمر کی تضییع کا |
| چوں بگہ تر قلبی او در نمود | پائے خود را وا کشم من زود زود |
| کھوٹ جو پہلے سے ظاہر ہوگئی | جلدی جلدی اس سے ہو جاؤں بری |
| یار تو چوں دشمنی پیدا کند | گر زرشک و حقد او بیروں زند |
| دوست جب کچھ دشمنی ظاہر کرے | اور کرے حملہ حسد یا رشک سے |
| تو ازاں اعراض او افغاں مکن | خویشتن را ابلہ و ناداں مکن |
| اس کے پھرنے سے نہ ہو نالہ کناں | احمق و ناداں نہ بن اے نوجواں |
| بلکہ شکر حق کن و ناں بخش کن | کہ نگشتی در جوال او کہن |
| بلکہ شکر حق کر اور خیرات کر | اس سے تجھ کو کچھ نہیں پہنچا ضرر |
| از جوالش زود بیروں آمدی | تا بجوئی یار صدق سرمدی |
| گون سے اس کی تو نکلا زود تر | تاکہ یار صدق ڈھونڈے سربسر |
| تا نیابی کہ بعد مرگ تو | رشتۂ یاریٔ او گردد سہ تو |
| تا نہیں وہ دوست جو بعد فنا | دوست تیرا اور بھی ہوگا سوا |
| آں اگر سلطاں بود شاہ رفیع | یا بود مقبول سلطان و شفیع |
| تا شہ محمود ہوگا وہ سلطان رفیع | یا کوئی مقبول سلطان کا شفیع |
| رستی از قلابی آشوب و غل | عز او دیدی عیاں پیش از اجل |
| کھوٹوں کے مکر و دغا سے تو چھٹا | عزت اس کی پائے گا پیش قضا |

ویں جفائے خلق بر تو در جہاں    گر بدانی گنج زر آمد نہاں
یہ جفا خلق کی تجھ پر عیاں    گر تو سوچے اک خزانہ ہے نہاں

خلق را با تو چنیں بدخو کنند    تا ترا ناچار رخ زانسو کنند
خلق کو وہ اس لئے بدخو کرے    تا کہ اپنا اس سے تو منہ پھیرے

ایں یقیں داں کاندر آخر جملہ شاں    خصم گردند و عدو و سرکشاں
کر یقیں اس کا کہ آخر یہ تمام    تیرے دشمن اور عدو ہوں لاکلام

تا بمانی با فغاں اندر لحد    لا تذرنی فرداً خواناں از احد
اور تو تربت میں بھی نالے کرے    اب نہ تنہا چھوڑ، کوئی کب سنے

اے جفایت بہ ز عہد وافیاں    ہم ز داد و قست عہد باقیاں
ایک ہے تیری جفا عین وفا    ہے تجھی سے رونق عہد بقا

بشنو از عقل خود اے انبار دار    گندم خود را بارض اللہ سپار
عقل کی باتیں سن اے سرمایہ دار    خرمن اپنا ارض حق پہ کر نثار

تا شود ایمن ز دزد و از شپش    دیو را با دیو چہ زو تر بکش
چور اور گھن سے رہے تا کچھ نہ باک    دیو کو دیمک سے تو کر دے ہلاک

کو ہمے ترساندت ہر دم ز فقر    ہمچو کبکش صید کن اے نرہ صقر
جو ڈراتا ہے تجھے اس فقر سے    کر شکار اے چرغ جنگل کبک سے

باز سلطانی عزیز و کامیار    ننگ باشد گر کند کبکت شکار
باز سلطانی ہے تو اور کامگار    شرم ہے گر کبک کا ہو تو شکار

بس وصیت کرد و تخم وعظ کاست    چوں زمین شاں شورہ بد سودے نداشت
کی وصیت اور نصیحت ان کو دی    تھی زمیں کھاری نہ کچھ بھی پھلی

گرچہ ناصح را بود صد داعیہ    پند را اذنے بباید واعیہ
گو نصیحت بے بہا ناصح کرے    کچھ سماعت میں بھی وسعت چاہئے

تو بصد تلطیف پندش مے دہی — او ز پندت مے کند پہلو تہی
لطف سے تیری نصیحت ہے بجا — پند سے کرتا ہے وہ پہلو تہی

یک کس نامستمع ز استیز و رد — صد کس گوینده را عاجز کند
ایک ناشنوا کر جو جھگڑا کرے — سیکڑوں کی گفتگو کو رد کرے

ز انبیا ناصح تر و خوش لہجہ تر — کے بود کہ گرفت دمشان در حجر
انبیا سے ناصح و خوش لہجہ تر — کون ہے، پتھر پہ تھا جنکا اثر

زانچہ سنگ و کوہ در کار آمدند — مے نشد بدبخت را بگشاده بند
جن سے کوہ و سنگ میں بھی تھا اثر — بدنصیب اُن سے نہ سمجھے کچھ بھی وہ

# خدا کی بخشش اور قدرت قابلیت پہ موقوف نہیں

آنچناں دلہا کہ بدشاں ما و من — نعتشاں شد بل اشد قسوة
تھا بھرا جن کے دلوں میں ما و من — دل میں پتھر اُن کے پیچ و بوالفتن

چاره آں دل عطائے مبدلیست — داد او را قابلیت شرط نیست
ہے علاج اُن کا عطائے کبریا — قابلیت سے ہے دین اُسکی سوا

اینکہ موسیٰ را عصا ثعباں شده — ہمچو خورشیدے کفش رخشاں شده
دست موسیٰ میں عصا تھا اژدہا — اور ہتھیلی میں تھی سورج کی ضیا

صد ہزاراں معجزات انبیا — کاں نگنجد در ضمیر و عقل ما
ہیں کروڑوں معجزات انبیاء — عقل و دل میں اُنکی گنجائش ہو کیا

نیست از اسباب تصریف خداست — نیستہا را قابلیت از کجاست
ہیں یہ سب اسباب افعال خدا — قابلیت نیستی کو کی عطا

قابلی گر شرط فعل حق بدے — ہیچ معدومے بہستی نامدے
قابلی ہوتی اگر شرط عطا — نیستی ہستی کا پاتی رنگ کیا

| | |
|---|---|
| سنتے بنہاد و اسباب و طرق | طالباں را زیر ایں ازرق تتق |
| اس نے اسباب اور بتائے راستے | طالبوں کو آسمانوں کے تلے |
| بیشتر احوال بر سنت رود | گاہ قدرت خارق سنت شود |
| جانتیں فی الجملہ ہیں پابند راہ | گو بدل دیتی ہے قدرت گاہ گاہ |
| سنت و عادت نہادہ با مزہ | باز کردہ خرق عادت معجزہ |
| سنت و عادت کو رکھا با مزہ | خرق عادت کو بنایا معجزہ |
| بے سبب گر عز بما موصول نیست | قدرت از عزل سبب معزول نیست |
| گو بظاہر بے سبب عزت نہیں | بے سبب ناقص مگر قدرت نہیں |
| اے گرفتار سبب بیروں مپر | لیک عزل آں مسبب ظن مبر |
| اے گرفتار سبب، پرافشاں نہ ہو | قاطع اسباب جان اس ذات کو |
| ہر چہ خواہد آں مسبب آورد | قدرت مطلق سببہا بر درد |
| وہ مسبب ہے، جو چاہے وہ کرے | قدرت مطلق سبب کو توڑ دے |
| لیک اغلب بر سبب راند نفاذ | تا بداند طالبے جستن مراد |
| ہے مگر اکثر سبب پہ انحصار | تا ہو طالب جستجو سے کامگار |
| چوں سبب نبود چہ رہ جوید مرید | پس سبب در راہ مے آید پدید |
| گر نہ ہوں اسباب رستہ کیا ملے | ہیں سبب ہر راستے میں راستے |
| ایں سببہا بر نظرہا پردہ ہاست | کہ نہ ہر دیدار صنعش را سزاست |
| یہ سبب نظروں کے پردے ہیں مگر | جو ملے سب میں کہاں دیدار کے |
| دیدہ باید سبب سوراخ کن | تا حجب را بر کند از بیخ و بن |
| وہ نظر لا جو سبب کو چھید دے | پھینکے ہر پردے کو جڑ سے کاٹ کے |
| تا مسبب بیند اندر لامکاں | ہرزہ بیند جہد و اسباب دکاں |
| لامکاں میں ہو مسبب آشنا | کوشش و اسباب سے [illegible] بیہدا |

ز مسبّب میرسد ہر خیر و شر ۔ نیست اسباب و وسائط اے پدر
ہیں مسبّب ہی سے یہ سب خیر و شر ۔ واسطے اسباب کیا ہیں اے پدر

جز خیالِ منعقد بر شاہراہ ۔ تا بماند دورِ غفلت چند گاہ
ایک ہی رستے پہ ہیں اسباب یوں ۔ تا رہے غفلت میں دنیا کچھ دنوں

## ابتدائے پیدائش آدم علیہ السّلام

چونکہ صانع خواست ایجادِ بشر ۔ از برائے ابتلائے خیر و شر
جب ہوئی منظور ایجادِ بشر ۔ تا خدا لے امتحانِ خیر و شر

جبرئیلِ صدق را فرمود رَو ۔ مشتِ خاکے از زمیں بستاں گرو
حکم یہ جبرئیلؑ صادق کو دیا ۔ جا زمیں سے ایک مٹھی خاک لا

او میاں بست و بیامد بر زمیں ۔ تا گزارد امرِ ربّ العالمیں
وہ کمر بستہ جب آئے خاک پر ۔ تا کریں تعمیل حکم داد گر

دست سوئے خاک کاں مؤتمن ۔ خاک خود را در کشید اندر علن
خاک کی جانب بڑھایا دستِ پاک ۔ اور دامن کش ہوئی آن سے وہ خاک

پس زباں بکشاد خاک و لابہ کرد ۔ کز برائے حرمتِ خلّاقِ فرد
خاک یوں بولی زبانِ عجز سے ۔ بس خدا کی عظمتوں کے واسطے

ترک من گو و برو جانم بخش ۔ رو بتاب از من عنانِ خنگ رخش
چھوڑ دے مجھ کو تو میری بخش جان ۔ پھیرے مجھ سے تو گھوڑے کی عنان

در کشاکش ہای تکلیف و خطر ۔ بہر اللہ ہِل مرا و در گذر
کشمکش سے خوف اور تکلیف کی ۔ واسطہ حق کا، تو مجھ کو در گزر

بہر آں لطفے کہ حقت بر گزید ۔ کرد بر تو لوح و علمِ کل پدید
جو کیا حق نے طفیل اس لطف کا ۔ علم جس نے تجھ کو کل کا دے دیا

تو ملائک را معلم آمدی
وز ثنا با حق متکلم آمدی

تو معلم ہے فرشتوں کا تمام
حق سے کرتا ہے ہمیشہ تو کلام

ہم سفیر انبیا خواہی بُدن
تو حیاتِ جانِ روحی بے بدن

تو سفیر انبیا ہو جائے گا
تو ہے رُوحِ بے بدن ، جانِ لقا

بر سرافیلت فضیلت بود ازاں
کو حیاتِ تن بود تو آں جاں

ہے فضیلت تجھ کو اسرافیلؑ پر
وہ ہے جانِ تن ۔ تو جانِ جاں مگر

بانگِ صورش نفخاتِ تنہا بود
نفخ تو نشود دل یکتا بود

جسم کی بالیدگی اُس کی صدا
قلب کی بالیدگی تیری نوا

جانِ جانِ تن حیاتِ دل بود
پس ز دانش ذاتِ تو فاضل بود

جانِ جانِ تن ہے ہر دل کی حیات
اور دانش سے ہے افضل تیری ذات

باز میکائیلؑ رزقِ تن بود
سعی تو رزقِ دلِ روشن بود

ہیں وہ میکائیلؑ دیتے تن کو رزق
تیری کوشش سے دلِ روشن کو رزق

او بداد کیل پے گر خواست ذیل
دادِ رزقِ تو نمی گنجد بکیل

ناپ کر وہ رزق بانٹے بالیقیں
رزق کا تیرے کچھ اندازہ نہیں

ہم ز عزرائیلؑ با قہر و عطب
تو بہی چوں سبقِ رحمت بر غضب

بے گماں تو بہتر عزرائیل سے
رحم جیسے قہر پر غالب رہے

حاملِ عرش ایں چہارند و تو شاہ
بہترین ہر چہارے ز انتباہ

عرش کے حامل فرشتے ہیں جو چار
تجھ کو ہے چاروں میں حاصل افتخار

روزِ محشر ہشت بینی حاملانش
ہم تو باشی افضل ہشت آنزمانش

ہوں گے اُس کے آٹھ حامل حشر میں
اُن سے ہوگی بڑھ کے تیری عظمتیں

لہ کما قال اللہ تعالیٰ عزوجل ، ویحمل عرش ربک فوقہم یومئذٍ ثمانیہ
یعنی تیرے پروردگار کا عرش اُس دن آٹھ (فرشتے) اٹھائیں گے ۔

همچنیں بر میشمرد و میگریست / بوئے میر دادو کز اں مقصود چیست

اس طرح رو رو کے کرتی تھی بیاں / جس سے مقصد اسکا ہوتا تھا عیاں

معدن شرم و حیا بُد جبرئیل / بست آں سوگند ہا بر وے سبیل

سر بسر جبریل تھے شرم و حیا / چند ان قسموں نے وابستہ کر دیا

بسکہ لابہ کردش و سوگند داد / باز گشت و گفت یارب العباد

کی خوشامد اور قسمیں اُن کو دیں / پھر گئے بولے کہ ربّ العالمیں

من نبودستم بکارت سرسری / لیک از انچہ رفت تو دانا تری

میں نے تو اس کام کو ٹالا نہیں / واقعہ تو جانتا ہے بالیقیں!

گفت نامے کز ہولش اے بصیر / ہفت گردوں باز ماند اے مسیر

وہ لیا نام اس نے جس کے خوف سے / گردشیں افلاک جاتیں چھوٹتے

چوں بنامِ تو مرا سوگند داد / رحمتِ عامست احسان و وداد

جب قسم دی مجھ کو تیرے نام کی / رحمتیں ہیں تیرے جود عام کی

شرم آمد گشتم از نامت خجل / ورنہ آسانست نقلِ مشتِ گل

شرم آئی مجھ کو تیرے نام سے / ورنہ لانا خاک آساں تھا مجھے

چوں تو قوت دادۂ املاک را / کہ بدرانند ایں افلاک را

دیں فرشتوں کو یہ تو نے قوتیں / آسمانوں کو بھی چاہیں پھاڑ دیں

مشت خاکے را چہ قدر و قوت است / بر گرفتن لیک غالب رحمت است

پھر بھلا کیا زور مشتِ خاک کا / رحم لیکن مجھ پہ غالب آ گیا

## حضرت میکائیلؑ کا زمین پہ آنا

گفت میکائیلؑ را رو تو بزیر / مشت خاکے در ربا از وے دلیر

بولا میکائیلؑ سے حق اب تو جا / اے دلیر اک خاک کی مٹھی تو لا

چونکہ میکائیلؑ شد تا خاک داں ۔ دست کرد او تا کہ برباید ازاں
آئے میکائیلؑ سوئے خاکداں ۔ مٹی لینے کو بڑھایا ہاتھ یاں

خاک لرزید و در آمد در گریز ۔ گشت او لابہ کناں و اشک ریز
خاک لرزی اور بھاگی کانپ کر ۔ کی خوشامد اور روئی سر بسر

سینہ سوزاں لابہ کرد و اجتہاد ۔ با سرشک خونیش سوگند داد
سوزِ سینہ سے خوشامد اس نے کی ۔ اشکِ خونی کی قسم بھی اس کو دی

کہ بحق لطفِ رحمانِ حمید ۔ کہ بکردت حاملِ عرشِ مجید
بس طفیلِ لطفِ رحمانِ حمید ۔ جس سے تو ہے حاملِ عرشِ مجید

کیلِ ارزاقِ جہاں را مشرقی ۔ تشنگانِ فضل را تو مغرقی
مشرقِ پیمانۂ رزقِ خدا! ۔ تو ہے دریا تشنگانِ فضل کا

زانکہ میکائیلؑ از کیل اشتقاق ۔ دارد و کیّال شد در ارتزاق
ہے جو میکائیلؑ مشتق کیل سے ۔ اس لئے ہو رزق کو تم ناپتے

کہ امانم دہ مرا آزاد کن ۔ بیں کہ خوں آلودہ میگویم سخن
تم مجھے آزاد کر کے دو اماں ۔ دیکھو ہے روداد میری خوں چکاں

معدنِ رحمِ الٰہ آمد ملک ۔ گفت چوں ریزم بریشِ او نمک
معدنِ رحمِ الٰہی ہیں ملک ۔ بولے کیونکر چھڑکوں زخموں پہ نمک

ہمچنانکہ معدنِ قہر است دیو ۔ کہ برآورد از بنی آدم غریو
جس طرح شیطان ہے معدن قہر کا ۔ جس سے ہے انسان مجبورِ بکا

سبق رحمت بر غضب ہست الفتیٰ ۔ لطف غالب بود در وصفِ خدا
رحمتیں غالب غضب پر ہیں فتا ۔ ہے خدا کے وصف میں غالب عطا

بندگاں دارند لا بد خوئے او ۔ مشکہا شاں پُر ز آب جوئے او
اس کی خو بندوں میں بھی ہے آگئی ۔ مشک ان کی اس کی ندی سے بھری

آں رسولِ حق قلاوزِ سلوک — گفت الناس علیٰ دین الملوک
وہ رسولِ حق جو تھے خضرِ سلوک — بولے الناس علیٰ[1] دین ملوک

رفت میکائیلؑ پیشِ ربِّ دیں — از غرض خالی و در دست آستیں
پھر گئے میکائیلؑ پیشِ حق تئے — اور تہی مقصد سے دونوں ہاتھ تھے

گفت اے دانائے سرّ و ربِّ دیں — کرد خاک لابہ گر نوحہ و انیں
بولے اے دانائے رازِ ربِّ دیں — سو خوشامد کر کے روتی تھی زمیں

خاکم از زاری و نوحہ پست کرد — گریۂ بسیار کرد آں روئے زرد
اُس نے رو رو کر مجھے عاجز کیا — وہ خجل ہو ہو کے روتی بے ملا

آبِ دیدہ پیشِ تو با قدر بود — من نتانستم کہ آرم ناشنود
قدر کرتا ہے تو آبِ دیدہ کی — میں نہ سنتا کب یہ طاقت تھی مری

آہ و زاری پیشِ تو بس قدر داشت — من نتانستم حقوقِ آں گذاشت
قدر جب تو آہ و زاری کی کرے — میں حقوق اُس کے بھلا دوں کس طرح

پیشِ تو بس قدر دارد چشمِ تر — من چگونہ گشتمے استیزہ گر
قدر چشمِ تر ہے تجھ کو بیشتر — میں جھگڑتا کیوں بھلا اس بات پر

دعوتِ زاریست روزے پنج بار — بندہ را کہ در نماز آ و بزار
دعوتِ زاری ہے دن میں پانچ بار — بس نمازوں میں تو رو کے زار زار

نعرۂ مؤذن کہ حی علی الفلاح — آں فلاح آں زاریست و اقتراح
ہیں مؤذن کہتے حی علی الفلاح — دیتے ہیں گویا وہ رونے کی صلاح

آنکہ خواہی کز غمش خستہ کنی — راہِ زاری بر دلش بستہ کنی
جس کو غم سے خستہ کرنا چاہے تو — روکیے رونے سے اس کو مو بمو

لہ یعنی رعیت بادشاہوں کے مذہب پر ہوتی ہے ۔

تا فرود آید بلا بے دافعے ‏ ‏ چوں نباشد از تضرّع شافعے
تا کہ اُس پہ کوئی نازل ہو بلا ‏ ‏ اور نہ پائے اپنے رونے سے شفا

وانکہ خواہی کز بلایش واخری ‏ ‏ جان او را در تضرّع آوری
اور بلا سے جس کو چاہے چھوڑنا ‏ ‏ زوح کو اُس کی رُلائے بر بلا

گفتہ اندر نبی کاں اُمّتاں ‏ ‏ کہ بر ایشاں آمد آں قہر گراں
ذکر قوموں کا ہے خود تو نے کیا ‏ ‏ جن پہ قہر سخت تھا نازل ہوا

چوں تضرّع مے نکردند آں نفس ‏ ‏ تا بلا زایشاں نگشتے باز پس
وہ نہ زاری سے اگر کرتے بکا ‏ ‏ تو ہٹی واپس نہ اُن سے وہ بلا

لیک زانجا شاں چو قاسی گشتہ بود ‏ ‏ آں گنہ ہا شاں عبادت مے نمود
دل مگر تھے سخت اُن کے ہو گئے ‏ ‏ وہ گنہ کو تھے عبادت جانتے

تا نداند خویش را مجرم عنید ‏ ‏ آب از چشمش کجا داند دوید
خود کو سرکش نہ جانے با خطا ‏ ‏ اُس کی آنکھوں سے بہیں پھر اشک کیا

## حضرت یونس علیہ السّلام کی قوم کا قصّہ

قوم یونسؑ را چو پیدا شد بلا ‏ ‏ ابر پُر آتش جدا شد از سما
قوم یونسؑ پہ ہوئی نازل بلا ‏ ‏ آگ کا بادل فلک پر اک اُٹھا

برق مے انداخت مے سوزید سنگ ‏ ‏ ابر مے غرّید رُخ مے ریخت رنگ
بجلیاں گرتی تھیں اور جلتے تھے سنگ ‏ ‏ جب گرجتا تھا۔ بدل دیتا تھا رنگ

جملگاں بربامہا بودند شب ‏ ‏ کہ پدید آمد ز بالا آں کرب
اپنے کوٹھوں پہ چڑھے بیٹھے تھے سب ‏ ‏ آگئیں اوپر سے بلائیں وقتِ شب

چونکہ یونسؑ از میانشاں رفتہ بود ‏ ‏ از جحود و حقد آں قوم عنود
یونسؑ اُن کے درمیاں سے تھے گئے ‏ ‏ سُن کے انکار و حسد اُس قوم کے

یک چو دیدند آثار بلا ‏ در تضرع آمدند و لابہا
ہاں مگر دیکھے جو آثار بلا ‏ کی خوشامد اور رونا آ گیا

جملگاں از بامہا شیب آمدند ‏ سر برہنہ جانب صحرا شدند
سب اتر کر آ گئے نیچے بام کے ‏ سر برہنہ جانب صحرا چلے

مادراں بچگاں بروں انداختند ‏ تا ہمہ نالہ و نفیرہا افراختند
چھینکے ماؤں نے بھی بچے گود سے ‏ وہ بھی رونے اور چلانے لگے

از نماز شام تا وقت سحر ‏ خاک میکردند بر سر آں نفر
وقت مغرب سے برابر تا سحر ‏ خاک سر پہ ڈالتے تھے سر بسر

جملگی آوازہا بگرفتہ شد ‏ رحم آمد بر سگاں قوم لُد
بیٹھ گئی تھیں ان کی آوازیں تمام ‏ رحم آیا اس امت پہ بلا کلام

بعد نومیدی و آہ ناشگفت ‏ اندک اندک ابر واگشتن گرفت
سخت نومیدی تھی آئیں نارسا ‏ تھوڑا تھوڑا ابر آخر کھل چلا

قصہ یونس دراز است و عریض ‏ وقت خاک است و حدیث مستفیض
قصہ یونس تو حد سے ہے سوا ‏ اور یہ وقت ذکر خاک کا

چوں تضرع را بر حق قدرہاست ‏ آں بہا کہ آنجاست زاری را کجاست
گریہ و زاری کا حق سے قدرداں ‏ قدر ایسی اور رونے کی کہاں

ہیں امید اکنوں میاں را چست بند ‏ خیز اے گرینده و دائم بخند
اے امید اب چست کر اپنی کمر ‏ رو کر ہنسنا ہو میسر عمر بھر

با تضرع باش تا شاداں شوی ‏ گریہ کن تا بے دہاں خنداں شوی
گریہ کر ہر وقت تا شاداں ہو تو ‏ گریہ کرتا ہے دہاں خنداں ہو کر

کہ برابر می نہد شاہ مجید ‏ اشک را در فضل با خون شہید
کیونکہ وہ اللہ سلطان مجید ‏ اشک کو دے رتبہ خون شہید

| | |
|---|---|
| ہر تضرع کو بود با سوز و درد | آں تضرع را اثر باشد بمرد |
| گریہ جس میں سوز ہو اور درد ہو | ہے اثر اُس کا پہنچتا مرد کو |
| لابہ کردو اشکِ چشمِ خویش راند | رحمت آمد واں غضب باقی نماند |
| جب وہ روئے آنکھوں سے دو آنسو بہا | رحمت آئی اور غضب رخصت ہوا |

## حضرتِ اسرافیل کا زمین پہ آنا

| | |
|---|---|
| گفت اسرافیلؑ را یزدانِ ما | کہ برو از خاک پُر کن کف بیا |
| پھر یہ اسرافیلؑ سے حق نے کہا | جا زمیں پہ اور مشتِ خاک لا |
| آمد اسرافیلؑ ہم سوئے زمیں | باز آغازید خاکستان حنین |
| اے اسرافیلؑ بھی سوئے زمیں | باتیں پھر اُس خاک نے ویسی ہی کیں |
| کاے فرشتہ صور وائے بحرِ حیات | کز دمہائے تو جاں یابد موات |
| اے فرشتۂ صور، اے بحرِ حیات | پھونک سے مردوں کو تو دیگا ثبات |
| وردمی در صور یک بانگِ عظیم | پُر شود محشر خلائق از رمیم |
| صور میں پھونکیگا جب تو اک ندا | ہڈیوں سے ہوگا اک محشر بپا |
| وردمی در صور و گوئی الصلا | برجہید اے کشتگانِ کربلا |
| صور سے اپنے جو تو دیگا صلا | اٹھو اب اے کشتگانِ کربلا |
| اے ہلاکت دیدگاں از تیغِ مرگ | برزنید از خاک سر چوں شاخ و برگ |
| ایک تیغِ مرگ نے مارا تمہیں | مثلِ شاخ و برگ نکلو حشر میں |
| رحمتِ تو و آں دمِ گیرائے تو | پُر شود آں عالم از احیائے تو |
| تیری رحمت ہی تو ورثہ ہے تری | پائے گا پھر سارا عالم زندگی |
| تو فرشتۂ رحمتی رحمت نما | حاملِ عرشی و قبلہ دادہا |
| رحم کر تو ہے فرشتہ رحم کا | تو ہے منصف، حاملِ عرشِ خدا |

عرش معدن گاہِ داد و معدلت ۔ چار جُو در زیرِ او پُر مغفرت
عرش کان انصاف اور احسان کی ۔ چار نہریں بہتی ہیں غفران کی

جوئے شیر و جوئے شہد جاوداں ۔ جوئے خمر و دجلۂ آبِ رواں
جوئے شیر اور جوئے شہد جاوداں ۔ جوئے مے اور دجلۂ آب رواں

پس ز عرش اندر بہشتستاں رود ۔ در جہاں ہم چیزکے ظاہر شود
جاتی ہیں فردوس میں وہ عرش سے ۔ کچھ جہاں میں بھی ہیں ، ظاہر ہوئے

گرچہ آلودست اینجا آں چہار ۔ از چہ از زہرِ فنائے ناگوار
اس جگہ ہیں گو کہ آلودہ وہ چار ۔ اُن میں ہے زہرِ فنائے ناگوار

جرعۂ بر خاکِ تیرہ ریختند ۔ زاں چہار و فتنۂ انگیختند
خاک پر اک جرعہ اُن کا ڈالکر ۔ ہیں یہاں فتنے اٹھائے سربسر

تا بجوید اصلِ آں را ایں خساں ۔ خود بداں قانع شدند ایں ناکساں
تا لگائیں اصل کا اس کی پتا ۔ ہو گئے قانع اسی پہ بے حیا

شیر دادہ پرورش اطفال را ۔ چشمہ کردہ سینۂ ہر زال را
دودھ بچوں کو کیا اُس نے عطا ۔ سینۂ مادر کو چشمہ کر دیا

خمر دفعِ غصہ و اندیشہ را ۔ چشمہ کردہ از عنب در بیشہ را
دی شراب صاف تا غصہ دبائے ۔ چشمے انگوروں کے باغوں میں بنائے

انگبیں دارو تنِ رنجور را ۔ چشمہ کردہ باطنِ زنبور را
شہد دارو ہے تنِ رنجور کو ۔ کر دیا چشمہ دلِ زنبور کو

آب بہرِ عام اصل و فرع را ۔ از برائے طُہر و بہرِ کرع را
کر دیا پانی کو بالکل اُس نے عام ۔ تا کریں اُس سے طہارت اور کام

تا ازینہا پے بری سوئے اصول ۔ تو بدیں قانع شدی ابو الفضول
تا کہ جائے اُن سے تو سوئے اصول ۔ ہو گیا قانع انہیں پر اے فضول

بشنوا کنوں ماجرائے خاک را — گرچہ میگوید فسوں محراک را

سن ذرا اب خاک کا بھی ماجرا — اُس نے اسرافیلؑ سے کیا کچھ کہا

پیش اسرافیلؑ گشتہ او عبوس — میکند صد گونہ شکل چاپلوس

ترش رو وہ ان کے آگے ہو گئی — چاپلوسی سو طرح کرنے لگی

کہ بحق ذاتِ پاک ذو الجلال — کہ مدارایں قہر را بر من حلال

ہاں طفیل ذاتِ پاکِ ذو الجلال — قہر ایسا مجھ پہ اے قدسی خصال

من بازیں تقلیب بوئے میبرم — بدگمانی میدود اندر سرم

میں بدل جانے کا کرتی ہوں یقیں — بدگمانی ہے مجھے اور بد تریں

میں ترحم کن بمن رحمت نما — زانکہ مرغے را نیازارد ہما

رحم کر اور نشان رحمت کی دکھا — کب ستائے ایک چڑیا کو ہما

اے شفا و رحمت اصحاب درد — تو ہماں کن کاں دو نیکو کار کرد

درد والوں کے لئے تو ہے شفا — تو بھی وہ کر جو دو نیکوں[1] نے کیا

زود اسرافیلؑ باز آمد بشاہ — گفت عذر و ماجرا نزد اِلٰہ

لَو نے اسرافیلؑ بھی سوئے خدا — اور کہا اللہ سے سب ماجرا

کز بروں فرمان بدادی کہ بگیر — عکس آں الہام کردی در ضمیر

مجھ کو تو حکم اس کے لینے کا دیا — اور کیا الہام دل میں دوسرا

امر کردی در گرفتن سمعِ گوش — نہی کردی از قساوت عقلِ ہوش

حکم لینے کا سنایا گوش کو — باز رکھا سختیوں سے ہوش کو

رحمتت او بیحد است و بیکراں — او حلیم است و کریم و مہرباں

رحمتیں اس کی ہیں بیحد بیکراں — ہے حلیم اور بھی کریم و مہرباں

[1] یعنی جبرئیل و میکائیل علیہ السّلام نے ۔

| | |
|---|---|
| سبقِ رحمت گشت غالب بر غضب | اے بدیع افعال نیکو کار رب |
| رحمت اس کی آگے غالب قہر پہ | نادر الافعال ہے وہ دادگر |

## حضرت عزرائیلؑ کا زمین پر آنا

| | |
|---|---|
| گفت یزداں زود عزرائیلؑ را | کہ ببیں آں خاکِ پُر تخییل را |
| پھر یہ عزرائیلؑ سے حق نے کہا | خاک کو دیکھو اور تخییل خاک کا |
| آں ضعیفِ زال ظالم را بیاب | مشتِ خاکے را بیاور ہیں شتاب |
| ظالم کو دو یہ ہو کامیاب | ایک مٹھی خاک لا جا کر شتاب |
| رفت عزرائیلؑ سرہنگِ قضا | سوئے کرۂ خاک بہرِ اقتضا |
| پہنچے عزرائیلؑ، سرہنگ قضا | خاک کی جانب، کہ تھا حکمِ خدا |
| خاک بر قانون نفیر آغاز کرد | داد سوگندش بسے سوگند خورد |
| پھر بہ دستور اس نے یہ فریاد کی | اور قسم کھائی۔ قسم اس کو بھی دی |
| کاے غلامِ خاص و اے حمّالِ عرش | اے مطاعِ الامر اندر عرش و فرش |
| اے غلامِ خاص، اے حمّالِ عرش | تیرے تابع ساکنانِ عرش و فرش |
| رو بحقِ رحمتِ رحمٰن فرو | رو بحقِ آنکہ با تو لطف کرو |
| ہاں طفیلِ رحمتِ رحماں تو جا | اس کا صدقہ جس کی تجھ پہ ہے عطا |
| حقِ شاہے کہ جز او معبود نیست | پیشِ او زاری کس مردود نیست |
| اس کا صدقہ جو خدا معبود ہے | گریہ اس کے آگے کب مردود ہے |
| حقِ حق کہ دست از من بدار | اے ترا از حق فضیلت بیشمار |
| ہاں خدا کا واسطہ مجھ کو نہ لے | عزتیں تجھ کو بہت اللہ دے |
| گفت نتوانم بدیں افسوں کہ من | رو بتابم زامرِ او سِرّ و علن |
| بولے میں، اے خاک حیلے سے ترے | منہ نہ پھیروں حکم سے اللہ کے |

گفت آخر امر افزوں بود علم / ہر دو امر ست آں بگیر از راہِ علم

بولا ہے فرمان اُس کا علم بھی / تو اطاعت کر اسی فرمان کی

گفت آں تاویل باشد یا قیاس / در صریحِ امر کم جو التباس

بولے جب تاویل ہو یا ہو قیاس[١] / حکم ہے جب صاف پھر کیا التباس[٢]

فکرِ خود را گر کنی تاویل بہ / کہ کنی تاویلِ آں نامشتبہ

چاہیے تاویل ایسی فکر کی / جس نے تاویل امرِ ظاہر میں بھی کی

دل ہمے سوزد مرا بر لابہ ات / سینہ ام پُر خوں شد از شورابہ ات

میرا دل تیری خوشامد سے جلے / سینہ پُر خوں آنسوؤں سے ہے ترے

نیستم بے رحم بل زاں ہر سہ پاک / رحم بیشستم بتو اے دردناک

میں نہیں بے رحم ان تینوں[٣] ہی سے / بڑھ کے تجھ پہ رحم آتا ہے مجھے

گر طپانچہ میزنم من بر یتیم / ور دہد حلوا بدستش آں علیم

گر یتیموں کو ہوں تھپیڑ مارتا / حلوہ دیتا ہے انہیں فوراً خدا

ایں طپانچہ خوشتر از حلوائے او / ور شود غرہ بحلوا وائے او

حلوے سے بہتر طمانچہ ہے مگر / حلوے پر کرتے ہیں غرہ بے ہنر

بر نفیرِ تو جگر مے سوزدم / لیک حق قہرے ہمے آموزدم

دل تو کڑھتا ہے تری فریاد پر / قہر ہی حق نے سکھایا ہے مگر

لطفِ مخفی در میانِ قہرہا / در خزف پنہاں عقیقِ بے بہا

لطفِ مخفی قہر کے ہے درمیاں / اور جوہر ٹھیکروں میں ہیں نہاں

ل یعنی حضرت عزرائیل علیہ السلام نے کہا کہ اگر کسی حکم میں تاویل یا قیاس ہو تو اس میں سے کوئی ایک مطلب لے لیا جاتا ہے۔

لہ شبہ و شک۔

٣ یعنی جبرائیل، و میکائیل، و اسرافیل علیہم السلام سے۔

قہر حق بہتر ز صد حلم من است — منع کردن جان ز حق جان کندن است

قہر حق بہتر ہے میرے حلم سے — جان کنی ہے رو کنے میں جان کے

بدترین قہرش بہ از حلم دو کون — نعم رب العالمین و نعم عون

حلم سے بہتر ہے قہر بد ترین — خوب حامی ہے وہ رب العالمین

لطفہائے مضمر اندر قہر او — جان سپردن جان فزاید بہر او

لطف ہے اُس کے عذابوں میں چھپا — جان دینا ہے، بڑھاتا جان کا

ہین رہا کن بدگمانی و ضلال — سر قدم کن چونکہ فرمودت تعال

بدگمانی، گمراہی چھوڑ اب بڑھ چلا — سر کے بل چل جب وہ کہتا ہے کہ آ

آن تعالیٰ او تعالیہا دہد — مستی و جفت و نہالیہا دہد

یہ بلانا ہی تجھے برتر کرے — مستیاں دے، جفت دے اور بستر دے

خود من آن امر سنی را ہیچ ہیچ — بے نیام کرد و من و ہیچ ہیچ

میں خدا کے حکم کو کیوں چھوڑ دوں — یہ نہیں ممکن کہ بالکل ہیچ ہوں

اندیشہ بشنید آن خاک نژند — زان گمان بد بدش در گوش بند

گو سنا یہ ماجرا اُس خاک نے — بدگمانی سے تھے کان اُس کے بہرے

بار دیگر از نوع دگر آن خاک پست — لابہ و سجدہ ہمی کردش چو مست

دوسری ترکیب سے وہ خاک پست — سجدے کرتی تھی اسے مانند مست

گفت نے برخیز شو وندی زیان — من سر و جان می نہم رہن ضمان

بولے اُٹھ اس میں نہیں تیرا زیاں — میں ضمانت میں ہوں دیتا اپنی جاں

گرچہ بیند لیش و کمین لابہ و گر — جز بداں شاہ رحیم دادگر

بدگمانی چھوڑ دے، منت نہ کر — گر کہا اُس سے کہ جو ہے داد گر

بندہ فرمانم نیارم ترک کرد — امر او کز بحر انگیزید گرد

ہوں غلام اُس کا، بچوں کب حکم سے — امر حق سے بحر سے بھی دھول اڑے

سے چنانچہ حضرت موسیٰ کے وقت میں دریائے نیل سے دھول اڑنے لگی تھی۔

جز از آں خلاق گوش و چشم و سر — نشنوم از جانِ خود ہم خیر و شر

سن بجز خلاق گوش و چشم و سر — اپنی جاں کی بھی سنوں کب خیر و شر

گوش من از غیر گفت او کر است — امر او از جانِ من خیرہ تر است

گفتگو سے غیر کے ہیں کان کر — حکم اس کا جان سے ہے خوب تر

جان از و آمد نیامد او ز جاں — صد ہزاراں جاں دہد او رائیگاں

جان اُس سے ہے، نہ جس وہ جان سے — لاکھوں ہی جانیں یونہی وہ مفت دے

جاں چہ باشد تا گزینم بر کریم — کیک چہ بود تا بسوزم زاں گلیم

جان کیا ہے اس پہ کیوں ترجیح دوں — جوں کی خاطر پھونک دوں کمبل کو کیوں

من ندانم خیر الا خیرِ او — صم بکم عمی من از غیر او

خیر کب جانوں بجز اُس کی خیر کے — بہرا، گونگا، اندھا اس کے غیر سے

گوش من کر است از زاری کناں — کر منم اندر کف او چوں سناں

رونے والوں کی سنوں میں کیا فغاں — ہاتھ میں اُس کے ہوں میں مثلِ سناں

## مخلوق خالق کا ایک آلہ ہے

احمقانہ از سناں رحمت مجو — در دہانِ اژدہا رو بہرِ او

رحم مت ڈھونڈ احمقانہ نیزے سے — اژدہے کے منہ میں جا اس کے لئے

از دم شمشیر تو رحمت مجو — زاں کہ شے چوگاں بود در دستِ او

رحم کی جو یا نہ ہو شمشیر سے — ورنہ اُس سے جو کہ ہے بلا لئے

با سنان و تیغ لابہ چوں کنی — کو اسیر آمد بدستِ آں سنی

چاپلوسی کیا سنان و تیغ کی — یہ تو اُس کے ہاتھ میں ہیں واقعی

او بصنعت آزر است و من صنم — آلتے کو سازدم من آں شوم

وہ مرا آزر ہے اور میں ہوں صنم — جو بنا دے میں وہ بن جاؤں بہم

گر مرا ساغر کند ساغر شوم | ور مرا خنجر کند خنجر شوم
وہ کرے ساغر تو میں ساغر بنوں | وہ کرے خنجر تو میں خنجر بنوں

گر مرا چشمہ کند آبے دہم | ور مرا نارے کند تابے دہم
گر بنا دے چشمہ تو میں آب دوں | اور بنا دے آگ تو میں تاب دوں

گر مرا باراں کند خرمن دہم | ور مرا ناوک کند در تن جہم
مینہ بنا دے تو تو خرمن کو دوں | اور بنا دے تیر تو دل میں چبھوں

گر مرا مارے کند زہر افگنم | ور مرا یارے کند مہر آگنم
زہر اگلوں سانپ گر مجھ کو بنائے | دوست گر دے تو محبت جوش کھائے

گر مرا شکر کند شیریں شوم | ور مرا حنظل کند پر کیں شوم
گر مجھے شکر کرے شیریں بنوں | اور کرے حنظل تو میں پر کیں بنوں

گر مرا شیطاں کند سرکش شوم | ور مرا سوداں کند آتش شوم
گر کرے شیطاں تو سرکش بنوں | گر کرے سوداں تو میں آتش بنوں

من چو کلکم در میان اصبعین | نیستم در صف طاعت بین بین
میں قلم ہوں انگلیوں کے درمیاں | کب الگ ہوں میں صف طاعت سے یاں

خاک را مشغول کرد اندر سخن | یک کفے بربود زاں خاک کہن
یوں لیا مٹی کو باتوں میں لگا | ایک مٹھی خاک کی بھر لی اٹھا

ساحرانہ اش ربود از خاکداں | خاک مشغول سخن چوں بیخوداں
ساحرانہ خاکداں سے لے گئے | بے خبر باتوں میں اس کو دیکھ کے

برد تا حق تربت بے رائے را | تا بمکتب آں گریزاں پائے را
لے گئے بے عقل مٹی تا خدا | جیسے لڑکا مدرسے پہنچا دیا

گفت یزداں کہ بعلم روشنم | کہ ترا جلاد ایں خلقاں کنم
علم روشن کی قسم حق نے کہا | میں تجھے جلاد خلقت دوں بنا

گفت یارب دشمنم گیرند خلق
چون فشارم خلق را در مرگ حلق

بولے یارب وہ کریں گے دشمنی
جب انہیں دوں گا میں گھٹی موت کی

تو روا داری خداوند سنی
کہ مرا مبغوض و دشمن رو کنی

یا الٰہی کیا مناسب ہے یہی
مجھ سے رکھیں بغض وہ اور دشمنی

گفت اسبابے پدید آرم عیان
از تپ و قولنج و سرسام و سنان

دی ندا اسباب کر دوں گا عیاں
جیسے تپ ، قولنج ، سرسام اور سنان

از صداع و ماشرا و از خناق
وز زکام و از جذام و از فواق

خلق کا پھوڑا ، ورم اور درد سر
کوڑھ ، ہچکی اور زکام ہے ضرر

سدہ و دیدان و استسقا و سل
کسر و فوات العصد و لقوع و درد دل

سدہ ، کیڑے اور جلندر اور سل
چوٹ و فوات العصد زخم اور درد دل

تا بگردانم نظر ہاشاں ز تو
در مرضہا و سبب ہائے سہ تو

تاکہ تجھ سے اُن کی پھر جائے نظر
جو مرض ہیں اور سبب ہیں بیشتر

گفت یارب بندگاں ہستند نیز
کہ بدرند ایں سبب ہائے عزیز

بولے یارب بندے ہیں کچھ ایسے بھی
چیر کر ان اسباب کو دیکھیں یہ بھی

چشم شاں باشد گذارا از سبب
در گذشتہ از حجب از فضل رب

آنکھ سے کر دیں سبب کو وہ گذر
فضل سے تیرے حجابیں دیدہ ور

سرمہ توحید از کحال حال
یافتہ رستہ ز علت و اعتلال

سرمۂ توحید پائیں وجد سے
علتوں سے وہ رہیں چھوٹے ہوئے

ننگرند اندر تپ و قولنج و سل
راہ ندہند ایں سبب ہا را بدل

وہ نہ دیکھیں تپ کو یا قولنج و سل
اور ان اسباب پہ رکھیں نہ دل

زانکہ ہر یک زیں مرضہا را دوا است
چون دوا نپذیرد آں فعل قضا است

کیونکہ ہے ہر ایک علت کی دوا
جو دوا بیکار تو آئے قضا

ہر مرض را دارو دوا می داں یقیں — چوں دوائے رنج سرما پوستیں

ہر مرض کی اک دوا ہے ، کر یقیں — جیسے سردی کی دوا ہے پوستیں

چوں خدا خواہد کہ مردے بفسرد — سردی از صد پوستیں ہم بگذرد

گر خدا چاہے کہ ٹھٹھرے اک بشر — سردی کا سو پوستیں میں ہو گذر

در وجودش لرزۂ بنہد کہ آں — نے ز آتش کم شود نے از دخاں

ایسا لرزہ جسم میں کر دے نہاں — ہو نہ کم آگ اور دھوئیں سے بیگماں

برتپ و سردیئے بنہد چناں — کاں بجامہ بہ نگردد و آشیاں

ایسی سردی جسم میں اس کے بھرے — جو نہ جائے آشیاں یا کپڑوں سے

چوں قضا آید طبیب ابلہ شود — واں دوا در نفع ہم گمرہ شود

جب قضا آئے طبیب ابلہ بنے — اور دوا تاثیر میں گمرہ بنے

کے شود محجوب ادراک بصیر — زیں سببہائے حجاب گول گیر

ہو بصیرت جس میں وہ کیونکر چھپے — یہ سبب پردہ ہیں احمق کے لئے

اصل بیند دیدہ چوں اکمل بود — فرع بیند چونکہ مرد احول بود

جو ہو کامل آنکھ ، دیکھے اصل کو — فرع کو وہ دیکھے بھینگا جو کہ ہو

## حضرت عزرائیلؑ کو رب العزت کا جواب

گفت یزداں ہر کہ باشد اصل داں — پس ترا کے بیند او اندر میاں

دی ہوا حق نے کہ جو ہے اصل داں — پھر تجھے دیکھیگا کیوں وہ درمیاں

گرچہ خویش از عامہ پنہاں کردۂ — پیش روشن دیدگاں ہم پردۂ

گرچہ تو ہے عام سے پنہاں ہوا — پیش بینا بھی ہے پردہ بن گیا

وانکہ ایشاں را شکر باشد اجل — چوں نظر شاں مست باشد در دول

اللہ ہے جن کے واسطے شیریں اجل — کیوں نظر ان کی رہے مست دول

| | |
|---|---|
| تلخ نبود پیش ایشاں مرگ تن | چوں روند از چاہ و زنداں در چمن |
| تلخ کب ہے اُن کے آگے مرگ تن | قید سے جاتے ہیں وہ سوئے چمن |
| وارہیدند از جہان پیچ پیچ | کس نگرید بر فوات ایچ ایچ |
| چھوٹتے ہیں دنیا سے جو ہے پیچ پیچ | غم کرے کون اُس کا جو ہو چیز ہیچ |
| برج زنداں را شکست ارکانیے | ہیچ از و رنجد دل زندانیے |
| توڑے زنداں کو جو کوئی اہل کار | غم نہ ہو قیدی کو اس سے زینہار |
| کاے دریغ آں سنگ مرمر را شکست | تا روان و جان ما از حبس رست |
| سنگ مرمر ٹوٹنے پہ کیوں کہے | قید سے اُف کیوں رہائی دی مجھے |
| آں رخام خوب آں سنگ لطیف | برج زنداں را بہی بود و ظریف |
| سنگ وہ تھا کیا ہی اچھا بیگماں | قید خانے کی تھیں اُس سے خوبیاں |
| چوں شکستش تا کہ زندانی برست | دست او در جرم ہم باید شکست |
| توڑا کیوں قیدی جو زنداں سے چھٹا | ہاتھ اُس کا بھی ہے لازم توڑنا |
| ہیچ زندانی نگوید ایں فشار | جز کسے کز حبس آرندش بدار |
| کوئی قیدی کیوں کہے اس کو فشار | ہاں مگر وہ جس کو دیں حکم دار |
| تلخ کے باشد کسے را کش برند | از میان زہر ماراں سوئے قند |
| ناگوار اُس کو نہ ہو جو مستمند | سانپ کے زہروں سے آئے سوئے قند |
| جاں مجرد گشتہ از غوغائے تن | میپرد با پرِّ دل بے پائے تن |
| جاں ہوئی غوغائے تن سے جب رہا | پاؤں سے کیا دل سے وہ اُڑنے لگا |
| ہمچو زندانی چہ کاندر شباں | خسپد و بیند بخواب او گلستاں |
| جیسے قیدی کوئی سوتا ہو جہاں | رات کو سوتے میں دیکھے گلستاں |

لہ بیہودہ بات +

| | |
|---|---|
| گو بیا اے یزداں مرا زینجا مبر | تا دریں گلشن کنم من کرّ و فر |
| اور کہے یارب یہیں رکھ تو مجھے | کرّو فرتا باغ میں وہ کر لے |
| گویدش یزداں دعا شد مستجاب | وا مرو واللہ اعلم بالصواب |
| اور خدا کرے دعا کو مستجاب | کر دے۔ رہ۔ واللہ اعلم بالصواب |
| اینچنیں خوابے ببیں چہ خوش بود | مرگ نادیدہ بجنت در رود |
| واہ ایسا خواب بھی اچھا رہا | مرنے سے پہلے ہی جنت میں گیا |
| ہیچ او حسرت خورد بر انتباہ | بر تن باسلسلہ در قعر چاہ |
| جاگنے پر غمزدہ ہوگا وہ کیا | اپنے تن سے جو ہے زنداں میں پڑا |
| مومنی آخر درآ در صف رزم | کہ ترا بر آسماں بودست بزم |
| تو جو مومن ہے تو آجا سوئے رزم | منعقد ہو آسماں پہ تیری بزم |
| بہر امید راہ بالا کن قیام | ہمچو شمعے پیش محراب اے غلام |
| ہے جو شوق راہ بالا کر قیام | شمع ساں محراب کے آگے مدام |
| اشک میبار و ہمے سوز از طلب | ہمچو شمعے سر بریدہ جملہ شب |
| اشک تو سوز طلب سے کر رواں | سر بریدہ رات ساری شمع ساں |
| لب فرو بند از طعام و از شراب | سوئے خوان آسمانی کن شتاب |
| کچھ نہ کھا پی کیا طعام اور کیا شراب | سوئے خوان آسمانی چل شتاب |
| دمبدم از آسماں میدار امید | در ہوائے آسماں رقصاں چو بید |
| ہر گھڑی رکھ آسماں سے تو امید | اسکی خواہش میں ہو رقصاں مثل بید |
| دمبدم از آسماں مے آیدت | آب و آتش رزق مے افزایدت |
| آسماں سے ہر گھڑی آکر ترا | دھوپ اور مینہ رزق دیتے ہیں بڑھا |

سلہ یعنی پینے کی چیزیں +

| | |
|---|---|
| گر ترا آنجا کشد غیبِ عجب | منگر اندر عجز و بنگر در طلب |
| کھینچ لیں تجھ کو وہاں تو کیا عجب | عجز کو مت دیکھ۔ دیکھ اپنی طلب |
| کایں طلب در تو گروگانِ خداست | زانکہ ہر طالب بمطلوبے سزاست |
| جانبِ حق سے طلب ہے برملا | ظرف ہر طالب میں ہے مطلوب کا |
| جہد کن تا ایں طلب افزوں شود | تا دلت زیں چاہِ تن بیروں شود |
| سعی کرتا یہ طلب تیری بڑھے | چاہِ تن سے تا کہ تیرا دل بچے |
| خلق گوید مُرد مسکیں آں فلاں | تو بگوئی زندہ ام اے غافلاں |
| سب کہیں وہ مردِ مسکیں مر گیا | تو کہے زندہ ہوں میں۔ بچتے ہو گیا |
| گر تنِ من ہمچو تنہا خفتہ است | ہشت جنّت در دلم بشگفتہ است |
| گو مرا تن ہے اکیلا خواب میں | کھل رہی ہیں دل میں آٹھوں جنّتیں |
| جاں چو خفتہ در گل و نسریں بود | چہ غمست ار تن در ایں سرگیں بود |
| ہے گل و نسریں میں جاں با صفا | تن کا غم کیا، جس میں گو ہے بھرا |
| جانِ خفتہ چہ خبر دارد ز تن | کو بگلشن خفتہ یا در گولخن |
| جانِ خفتہ کو خبر تن کی نہیں | سو رہا گلخن میں کہ ہے گلشن نشیں |
| میزند جاں در جہانِ آبگوں | نعرۂ یا لیتَ قومی یعلمون |
| آسماں پہ جان کا ہے ذو فنوں | نعرۂ یا لیت[1] قومی یعلمون |
| گر نخواہد زیست جاں بے ایں بدن | پس فلک ایوانِ کہ خواہد بدن |
| بے بدن بھی جان ہے زندہ ولا کلام | ورنہ پھر ہے آسماں کس کا مقام |
| گر نخواہد بے بدن جاں تو زیست | فی السّماء رزقکم روزی کیست |
| بے بدن کے گر نہ تیری جاں رہے | فی السّماء[2] رزقکم ہے کس لئے |

[1] اے کاش میری قوم میرے حال سے آگاہ ہوتی ۔

[2] یعنی تمہارا رزق آسمانوں میں ہے ۔

# دنیا کی چرب و شیریں چیزوں کی مذمت

وارہی زیں روزی ریزہ کثیف ۔۔ در فتی در لوت و در قوت شریف

چھوٹ جائے روزی ناکارہ سے ۔۔ اور نعمت تجھ کو عظمت کی ملے

گر ہزاراں رطل لوتش میخوری ۔۔ میروی پاک و سبک ہمچوں پری

گو ہزاروں رطل اس کو کھائے تو ۔۔ مثل پریوں کے سبک ہو جائے تو

کہ نہ حبس باد و قولنجت کند ۔۔ چار میخ معدہ آہنجت کند

ہو نہ باد و قولنج کے آزار سے ۔۔ اور معدے کے مرض سے بھی بچے

گر خوری کم گرسنہ مانی چو زاغ ۔۔ ور خوری پُر گیرد آروغت دماغ

کھائے گر کم رہ جائے بھوکا مثل زاغ ۔۔ کھائے زیادہ تو ڈکاریں دے دماغ

کم خوری خوئے بد و خشکی و دق ۔۔ پُر خوری شد تخمہ را تن مستحق

کھائے کم تو لاغری خشکی بڑھے ۔۔ اور زیادہ کھانا بدہضمی کرے

از طعام اللہ و قوت خوشگوار ۔۔ در چناں دریا چو کشتی شو سوار

ہے طعام اللہ قوت خوشگوار ۔۔ ایسے دریا میں ہو جوں کشتی سوار

باش در روزہ شکیبا و مصر ۔۔ دمبدم قوت خدا را منتظر

صبر کر روزے میں اور رہ تو مصر ۔۔ دمبدم قوت خدا کا منتظر

کاں خدائے خوب کار بردبار ۔۔ ہدیہ ہا را مے دہد در انتظار

وہ خدا ہے خوب جو ہے بردبار ۔۔ ہدیے اس کو دے کرے جو انتظار

انتظار ناں ندارد مرد سیر ۔۔ کہ سبک آید وظیفہ یا کہ دیر

انتظار ناں کرے کیا مرد سیر ۔۔ جلد ہو یا کہ اس کی آئے یا بدیر

لہ یعنی دنیا کے کھانوں میں یہ خرابی ہے ◆

| | |
|---|---|
| بینوا ہر دم ہمی گوید کہ کو | در مجاعت منتظر در ماندہ او |
| بے نوا ہوتا ہے کھانے میں مُصِر | بھوک میں رہتا ہے اُس کا منتظر |
| چوں نباشی منتظر ناید بجو | آں نوالہ دولت ہفتاد تو |
| منتظر گر تو نہیں، کب پائے گا | وہ نوالہ جو ہے دولت سے بھرا |
| اے پدر الانتظار الانتظار | از برائے خوان بالا مرد وار |
| اے پدر کر انتظار اور انتظار | خوان بالا کے لئے مردانہ وار |
| ہر گرسنہ عاقبت قوتے بیافت | آفتاب دولتے بر وے بتافت |
| پائی ہر بھوکے نے آخر کچھ غذا | چمکا سورج دولت و اقبال کا |
| ضیف باہمت چو آشے کم خورد | صاحب خواں آشِ بہتر آورد |
| کھائے گر مہمان کوئی آش کم | میزباں ہے آش لاتا دمبدم |
| جز کہ صاحب ضیف درویش لئیم | ظن بد کم بر بہ رزاق کریم |
| ہاں بجز مہمان مسکین و لئیم | بدگماں اس سے نہ ہو جو ہے کریم |
| سر برآورد و ہمچو کوہ اے سند | تا نخستیں نور خور بر تو زند |
| کوہ کی صورت کر اونچا اپنا سر | تا کہ چمکے نور تجھ پر پیشتر |
| کاں سرِ کوہ بلند مستقر | ہست خورشید سحر را منتظر |
| وہ پہاڑ اونچا بہت ہو جس کا سر | آفتاب صبح کا ہے منتظر |

## غافل کا خواب

| | |
|---|---|
| آں یکے میگفت خوش بودے جہاں | گر نبودے پائے مرگ اندر میاں |
| ایک کہتا تھا کہ خوش ہوتا جہاں | گر قضا کا ڈر نہ ہوتا درمیاں |
| آں دگر گفت ار نبودے مرگ ہیچ | کہ نیرزیدے جہان پیچ پیچ |
| دوسرا بولا نہ ہوتی گر قضا | ہوتا کس قابل جہان ابتلا |

| | |
|---|---|
| خرمنے بودے بدشت افراشتہ | مہمل و ناکوفتہ بگذاشتہ |
| ڈھیر ہوتا ایک جنگل میں لگا | مہمل سنہ اور ناقص پڑا بے فائدہ[1] |
| مرگ را تو زندگی پنداشتی | تخم را در شورہ خاکے کاشتی |
| موت کو سمجھا ہے تو نے زندگی | بیج ہے بنجر میں بویا واقعی |
| عقل کاذب ہست خود معکوس بیں | زندگی را مرگ پندارد یقیں |
| عقل کاذب خود ہی ہے معکوس بیں | زندگی کو موت کرتی ہے یقیں |
| اے خدا بنما تو ہر چیز را | آنچنانکہ ہست در خدعہ سرا |
| اے خدا ایسا دکھا ہر چیز کو[2] | جیسی بھی اس مکر خانے میں وہ ہو |
| ہیچ مردہ نیست پر حسرت ز مرگ | حسرتش آنست کش کم بود برگ |
| موت پہ افسوس مردوں کو نہیں | ہاں ہے بے برگی کا غم ہے بالیقیں |
| ور نہ از چاہے بصحرا او فتاد | در میان دولت و عیش و گشاد |
| چاہ سے صحرا میں ورنہ جا پڑا | عیش و دولت کی فضا میں وہ گیا |
| زیں مقام ماتم تنگیں مناخ | نقل افتادش بصحراے فراخ |
| اس مقام ماتمی و تنگ سے | پہنچا جنگل میں کشادہ وسط کے |
| مقعد صدقے نہ ایوان دروغ | بادۂ خاصے نہ سکرانے ز دوغ |
| جلوہ گر ہے قصر میں وہ صدق کے | مست بادہ ہے نہ بے خود چھاچھ سے |
| مقعد صدق جلیس حق شدہ | رستہ زیں آب و گل آتشکدہ |
| صدق کے گھر میں جلیس حق ہوا | چھوٹا آب و گل کا یہ آتش کدہ |
| ور نگردی زندگانی دلیر | یک دو دم ماندست مردانہ بمیر |
| عمر اگر گذری نہیں بے خوف یار | اک دو دم باقی رہیں مردانہ گذار |

1 ۔ یعنی غیر مرتب ۔

2 ۔ اس دعا کی طرف اشارہ ہے کہ اللّٰھم ارنی حقائق الاشیاء ۔

# رحمتِ خدا کی اُمید

در حدیث آمد کہ روزِ رستخیز　　امر آید ہر یکے تن را کہ خیز
روزِ محشر، ہے حدیثِ مصطفیٰؐ　　حکم ہر تن کو ملے گا اُٹھ کھڑا

نفخِ صور امرست از یزدانِ پاک　　کہ بر آرید اے ذرائر سر ز خاک
صورِ حکمِ پاکِ یزداں سے بجے　　حشر تم اے ذرّو نکلو خاک سے

باز آید جانِ ہر یک در بدن　　ہمچو صبح ہوشِ جان اندر بدن
آئیگی ہر جسم میں جاں لوٹ کر　　ہوش آ جاتا ہے جوں وقتِ سحر

جانِ تن خود را شناسد وقتِ روز　　در خرابِ خود در آید چوں کنوز
دن کو اپنا جسم جاں پہچان لے　　مثلِ گنج اپنے خرابے میں گھسے

جسمِ خود بشناسد و در وے رود　　جانِ زرگر سوئے درزی کے شود
جائیں روحیں جسموں کو پہچان کر　　روحِ زرگر کو ہو درزی سے حذر

جانِ عالم سوئے عالم میرود　　جانِ ظالم سوئے ظالم میشود
جانِ عالم سوئے عالم جائیگی　　جانِ ظالم سوئے ظالم جائیگی

کہ شناسا کردشاں علمِ اِلٰہ　　چونکہ برّہ و میش وقتِ صبحگاہ
دیگا آگاہی انہیں علمِ اِلٰہ　　جاتی ہیں جس طرح بھیڑیں صبحگاہ

پائے کفشِ خود شناسد در ظلم　　جانِ تن خود چوں نداند اے صنم
پاؤں جوتے کو ہے اپنے جانتا　　جسم سے جاں پھر نہ کیوں ہو آشنا

صبحِ حشرِ کوچک است اے مستجیر　　حشرِ اکبر را قیاس از وے بگیر
صبح چھوٹا حشر ہے اے ناشناس　　حشرِ اکبر کو اسی پہ کر قیاس

آنچناں کہ جاں بپرّد سوئے طین　　نامہ پرّد از یسار و از یمین
جس طرح جانیں بدن میں آ گئیں　　بائیں و دائیں سے آ پہنچے اعمال بھی

در کفش بنہند نامہ بخل و جود
فسق و تقوےٰ آنچہ دی خو کردہ بود

دے دیئے ہاتھوں میں بخل و جود کو
فسق و تقویٰ کا عمل جو کچھ بھی ہو

چوں شود بیدار او وقتِ سحر
باز آید سوئے او آں خیر و شر

جب کوئی بیدار ہو وقتِ سحر
آئیں پھر اس کی طرف سب خیر و شر

گر ریاضت دادہ باشد خوئے خویش
وقتِ بیداری ہماں آید بہ پیش

وہ ریاضت کا اگر خوگر ہوا
جاگنے پہ ہو اسی کا سامنا

گر بُدا و دی پاک و با تقویٰ او دیں
نامہ باز آید مراو را در یمیں

تھیں اگر کل پاک اس کی عادتیں
پائے گا اعمال سیدھے ہاتھ میں

ور بُدا و دی خام و زشت و باضلال
چوں بُود نامہ سیہ با دست شمال

اور اگر کل خام اور گمراہ تھا
ہوگا بائیں ہاتھ میں خطِ جزا

ہست ما را خواب و بیداری ما
بر نشانِ مرگ و محشر دو گوا

جاگنا سونا ہمارا سر بسر
ہیں نشانِ مرگ و محشر غور کر

حشرِ اصغر حشرِ اکبر را نمود
مرگِ اصغر مرگِ اکبر را زدود

حشرِ اصغر حشرِ اکبر کا نشاں
مرگِ اکبر مرگِ اصغر سے عیاں

لیک ایں نامہ خیال است و نہاں
واں شود در حشرِ اکبر بس عیاں

ہے یہاں نامہ خیالی اور نہاں
روزِ محشر پہ مگر ہوگا عیاں

ایں خیال اینجا نہاں پیدا اثر
زیں خیال آنجا بروید صد صور

ہے نہاں یہ وہم ظاہر ہے اثر
ہوں گی پیدا اس سے شکلیں واں مگر

در مہندس بیں خیالِ خانہ
در دلش چوں در زمینے دانہ

ہوں مہندس میں رہے گھر کا خیال
جیسے اک دانہ زمیں میں پائمال

آں خیال از اندروں آید بروں
چوں زمیں کو زاید از تخمِ درون

دل سے پھر نکلے وہ باہر اس طرح
خاک سے اگتا ہے دانہ جس طرح

سرِ خیالے کو کند در دل وطن ۔۔۔ روزِ محشر صورتے خواہد شدن

دل میں جس تخیل کا گھر ہے یہاں ۔۔۔ حشر کے دن ہوگا صورت میں عیاں

چوں خیالے آں مہندس در ضمیر ۔۔۔ چوں نبات اندر زمین دانہ گیر

جیسے دل میں ہو مہندس کے خیال ۔۔۔ یا ہو جیسے خاک میں سبزہ نہال

مخلصم زیں ہر دو محشر قصہ ایست ۔۔۔ مومناں را در براتش حصہ ایست

ایک ہی دو محشروں کا قصہ ہے ۔۔۔ مومنوں کو اس بیان میں حصہ ہے

چوں بر آید آفتاب رستخیز ۔۔۔ بر جہند از خاک خوب و زشت نیز

آفتاب حشر ہو جس دم عیاں ۔۔۔ نیک و بد ہوں خاک سے جلوہ فشاں

سوئے دیوان قضا پویاں شوند ۔۔۔ نقدِ نیک و بد بکورہ در روند

بھاگتے ہوں سوئے دیوان قضا ۔۔۔ اور بھٹی میں پڑے کھوٹا کھرا

نقدِ نیکو شادمان و نازناز ۔۔۔ نقدِ قلب اندر زحیر و در گداز

جو کھرا ہو ہو خوشی سے اس کو ناز ۔۔۔ آگ سے کھوٹا مگر پائے گداز

لحظہ لحظہ امتحانہا می رسد ۔۔۔ سرِ دلہا مے نماید در جسد

لحظہ لحظہ ہوگا سب کا امتحاں ۔۔۔ بھید دل کے جسم سے ہونگے عیاں

چوں ز قندیل آب و روغن گشتہ فاش ۔۔۔ یا چو خاکے کہ بروید سبزہاش

آب و روغن ہو عیاں قندیل کا ۔۔۔ خاک سے جس طرح ہو سبزہ اُگا

از پیاز و زعفران و کوکنار ۔۔۔ سبزئے پیدا کند دشت زبہار

جوں پیاز اور زعفران اور کوکنار[١] ۔۔۔ جنگلوں میں جس سے ہوتی ہے بہار

آں یکے سرسبز نحن المتقون ۔۔۔ واں دگر ہمچوں بنفشہ سرنگوں

ایک ہو سرسبز نحن المتقون[٢] ۔۔۔ دوسرا مثل بنفشہ سرنگوں

---

١ خشخاس کے ڈوڈے اس سے مراد لالہ کے پھول ہیں ۔

٢ "ہم پرہیزگار ہیں" یعنی اپنی پرہیزگاری کی وجہ سے سرسبز ہوگا ۔

| | |
|---|---|
| چشمہا بیروں جہیدہ از خطر | گشتہ وہ چشمہ زبیم مستقر |
| آنکھیں ان کی خوف سے نکلی ہوئی | خوف سے دس بن گئیں اک آنکھ کی |
| باز ماندہ دیدہا در انتظار | تا کہ نامہ ناید از سوئے یسار |
| ہر گھڑی تکتے ہیں اپنی آنکھ سے | بائیں جانب سے نہ پھر نامہ ملے |
| چشم گرداں سوئے چپ سوئے راست | زانکہ نبود بخت نامۂ راست کاست |
| دائیں بائیں اس لئے ان کی نظر | نامہ سیدھے ہاتھ کا ہو نیک تر |
| نامۂ آید بدست ہر بندۂ | سر سیاہ از جرم وفسق آگندۂ |
| نامۂ اعمال اگر ایسا ملا | جو ہے جرم وفسق سے کالا ہوا |
| اندرو یک خیر ویک توفیق نہ | جز کہ آزار دل صدیق نہ |
| جسمیں توفیق اور نیکی کچھ نہیں | ہے دل آزاری سے جو لبریز ہیں |
| پُر ز سر تا پائے زشتی وگناہ | تسخر وخنبک زدن بر اہل راہ |
| پاؤں سے سر تک ہے معمور گناہ | دل لگی سے اور تمسخر سے تباہ |
| آں دغل کاری ودزدیہائے او | واں چو فرعوناں انا انائے او |
| اس کی وہ مکاریاں اور چوریاں | اور وہ فرعونی نخوت کیشیاں |
| چوں بخواند نامۂ خود آں ثقیل | داند او کہ سوئے زنداں شد رحیل |
| نامۂ اعمال جب اپنا پڑھے | جائے گا زنداں کی جانب جان لے |
| پس رواں گردد چو دزداں سوئے دار | جرم پیدا بستہ راہ اعتذار[1] |
| پس چلے چوروں کی صورت سوئے دار | جرم ظاہر، بند راہ اعتذار |
| آں ہزاراں حجت وگفتار بد | بر دہانش گشتہ چوں مسمار بد |
| وہ ہزاروں حجتیں اور ہر بدی | میخ کی مانند ہوں منہ پہ لگی |

[1] معافی مانگنا۔

| | |
|---|---|
| رخت دزدی بر تن و در خانه‌اش | گشته پیدا گم شده افسانه‌اش |
| چوری کے کپڑے بدن پر آشکار | جھوٹے افسانے ہوں ظاہر ایک بار |
| پس روان گردد بزندان سعیر | کز نباشد خار را زآتش گزیر |
| جانب زندانِ دوزخ ہو رواں | آگ سے کانٹا ہو پوشیدہ کہاں |
| چوں موکل آں ملائک پیش و پس | بوده پنہاں گشته پیدا چوں عسس |
| ہوں فرشتے جوں موکل پیش و پس | ہوں چھپے لیکن بظاہر ہوں عسس |
| میبرندش میسپوزندش به نیش | که برو اے سگ بکهدان جائے خویش |
| اسکو لے جائیں چبھوتے نیشتر | اے سگِ دنیا تو چل اب اپنے گھر |
| میکشد پا بر سر ہر راه او | تا بود که بر جهد زاں چاه او |
| وہ چلے رک رک کے رستہ اس لئے | تا نکل جائے کہیں اس چاہ سے |
| منتظر مے ایستد تن میزند | بر امیدے روئے وا پس مے کند |
| منتظر ہے اور چپ دیوانہ وار | دیکھتا مڑ مڑ کے ہے وہ بار بار |
| اشک میبارد چو باران خزاں | خشک امیدے چه دارد او جز آں |
| صورتِ ابرِ خزاں ہے رو رہا | پاس کیا مایوس کے اس کے سوا |
| ہر زمانے روئے وا پس مے کند | رو بدرگاهِ مقدس مے کند |
| ہر گھڑی مڑ مڑ کے وہ ہے دیکھتا | جانبِ دربارِ کبریا |
| پس ز حق امر آید از اقلیم نور | که بگوئیدش که اے بطال کور |
| حکم حق آئے جہانِ نور سے | کہدو اس جھوٹے سے [illegible] |
| انتظارِ چیستی اے کانِ شر | رو چه وا پس میکنی اے خیره سر |
| اب ہے کس کا منتظر اے کانِ شر | دیکھتا ہے کس کو مڑ مڑ کر ادھر |

له کوتوال ۔

| | |
|---|---|
| باطن مات ابیست کت آمد بدست | اے خدا آزار اے شیطاں پرست |
| پاس نہیں تیرے ترے اعمال پست | اے خدا آزار اے شیطاں پرست |
| چوں بدیدی نامۂ کردارِ خویش | منگر از لیس میں جزائے کارِ خویش |
| نامۂ اعمال اپنا دیکھ کر | دیکھ بدلہ کام کا اے بے ہنر |
| بیہدہ چہ مول ہوئے مے کنی | در چنیں چہ کو امید روشنی |
| بیہدہ تاخیر و سستی ہے تری | اب کہاں ایسے کنوئیں میں روشنی |
| نہ ترا از رشتۂ ظاہر طاعتے | نہ ترا در سینہ باطن نیتے |
| ظاہرا تجھ میں کوئی طاعت نہ تھی | باطنا بھی کوئی نیت نہ تھی |
| نہ ترا در شب مناجات و قیام | نہ ترا در روز پرہیز و صیام |
| تھی نہ راتوں کو مناجات اور قیام | دن میں روزہ تھا نہ پرہیز اے غلام |
| نہ ترا حفظ زبان ز آزارِ کس | نہ نظر کردن بعبرت پیش و پس |
| تھی دل آزاری زباں سے بیشتر | تھی نہ پیش و پس پہ عبرت سے نظر |
| پیش چہ بود یادِ مرگ و نزعِ خویش | پس چہ باشد مردنِ یارانِ پیش |
| پیش کیا ہے یاد مرگ و نزع کی | پس ہے کیا خویش و اقربا کی موت ہی |
| نہ ترا بر ظلم توبہ یا خروش | اے دغا گندم نمائے جو فروش |
| ظلم پر تیرے نہ توبہ یا خروش | تو دغا گندم نما اور جو فروش |
| چوں ترازوئے تو کژ بود و دغا | راست چوں جوئی ترازوئے جزا |
| تھی ترازو تیری ٹیڑھی پُر دغا | پھر ہو کیوں سیدھی ترازوئے جزا |
| چونکہ پائے چپ بُدی در غدر و کاست | نامہ چوں آید ترا در دست راست |
| تھیں خیانت سے تو پائے چپ بنا | آئے سیدھے ہاتھ میں پھر نامہ کیا |
| چوں جزا سایہ ست اے قد تو خم | سایۂ تو کج فتد در پیش ہم |
| ہے جزا سایہ سے اور قد تیرا خم | سایہ ٹیڑھا ہی رہے گا دمبدم |

زیں نسق آید خطابات درشت — کہ شود گہ را از انہا کوز پشت

جب خطاب اس طرح آئیں پرخطر — توڑ ڈالیں جو پہاڑوں کی کمر

بندہ گوید آنچہ فرمودی بیاں — صد چنانم صد چنانم صد چناں

یوں کہے بندہ جو تو نے ہے کہا — میں ہوں اُس سے سو گنا یارب بڑا

خود تو پوشیدی بتر ہا را ز حلم — ورنہ میدانی فضیحتہا بعلم

حلم سے لیکن چھپاتا ہے بدی — تجھ سے رسوائی ہے کوئی کب چھپی

لیک بیروں از جہاد و فعل خویش — از ورائے خیر و شر و کفر و کیش

کر کے اپنے جرم سے قطع نظر — خیر و شر اور کفر سے اسے دادگر

وز نیاز عاجزانہ خویشتن — وز خیال و وہم من با صد چو من

عاجزی کر کے بصد عجز و نیاز — اور خیال و وہم سے میں رہ کے باز

بود امیدے بلطفِ عامِ تو — از ورائے راست بینی یا عتو

رکھتا ہوں تھا لطف کا امیدوار — سرکشی یا راستی سے کردگار

بخشش محضے ز لطف بے عوض — بود امیدا ے کریم بے غرض

بخشش محض اور عطائے بے عوض — تھی نظر میں اے کریم بے غرض

رو سپس کردم بداں محض کرم — سوئے فعل خویشتن مے ننگرم

لطف کو مڑ مڑ کے تھا میں دیکھتا — تھی نہ فعلوں پہ نظر اپنے ذرا

سوئے آں امید کردم روئے خویش — کہ وجودم داده اَز پیش بیش

تھی لگا ہوں میں وہی امید جود — اشرف المخلوق تھا میرا وجود

خلعت ہستی بدادی رائگاں — من ہمیشہ معتمد بودم براں

خلعت ہستی دیا تھا رائگاں[1] — تھا بھروسہ مجھ کو ہر دم اُس پہ ہاں

چوں شمارد جرم خود را و خطا — محض بخشایش در آید در عطا

جرم کو اپنے جو یوں جانے خطا — اُٹھے بخشش کے لئے جوشِ عطا

[1] خلعت ۔

کاے ملائک باز آرید ش بہا — کہ پرستش چشم دل سوئے رجا

اے فرشتو اس کو لے آؤ ادھر — جانب اُمید ہے اس کی نظر

لاابالی وار آزادش کنیم — واں خطا ہا را ہمہ خط بر زنیم[۱]

مثل بے پرواہ کریں اس کو رہا — پھیر دیں خط اُس پہ جو کچھ ہو خطا

لاابالی را کسے باشد مباح — کش زیاں نبود ز جرم و از صلاح

ہے یہ بے پرواہیاں اس کو روا — جو ہو بے پروائے نیکی و خطا

آتشے خود بر فروزیم از کرم — تا نماند جرم و زلت بیش و کم

جب کریں ظاہر کرم کی آگ ہم — پھونک دیں سب جرم و زلت بیش و کم

آتشے کز شعلہ اش کمتر شرار — مے بسوزد جرم و جبر و اختیار

ایسی آتش جس کا اک کمتر شرار — سب جلائے جرم جبر و اختیار

شعلہ در بنگاہ انسانی زنیم — خار را گلزار روحانی کنیم

باغ انساں میں شرر بازی کریں — خار کو گلزار روحانی کریں

ما فرستادیم از چرخ نہم — کیمیا یصلح لکم اعمالکم[۲]

ہیں ہمیں چرخ نہم سے بھیجتے — کیمیا اعمال ہوں جس سے بھلے

خود چہ باشد پیش نور مستقر — کر و فر و اختیار بوالبشر

کیا ہے نور مستقر کے سامنے — کر و فر اور اختیار انسان کے

گوشت پارہ آلت گویائے او — پیہ پارہ منظر بینائے او

گوشت کا ٹکڑا ہے انساں کی زباں — چربی کے ٹکڑے سے آنکھیں ضو فشاں

---

[۱] اس حدیث کی طرف اشارہ ہے خَلَقْتُ هٰؤُلَاءِ لِلْجَنَّةِ وَلَا اُبَالِیْ وَخَلَقْتُ هٰؤُلَاءِ لِلنَّارِ وَلَا اُبَالِیْ - یعنی ان کو جنت کے لئے پیدا کیا - اور پروا نہیں کرتا - اور میں نے ان کو دوزخ کے لئے پیدا کیا - اور پروا نہیں کرتا۔

[۲] تمہارے لئے تمہارے اعمال نیک کرے۔

| | |
|---|---|
| مسح او از دو پارہ استخواں | مدرکش دو قطرہ خوں یعنی جناں |
| کان میں اس کے دو ٹکڑے استخواں | خون کے دو قطرے ہیں صرف اصلی جان |
| کرمکے وز قذر آگندہٗ | طمطراقے در جہاں افگندہٗ |
| گندگی آلودہ اک کیڑا ہے وہ | اور جہاں میں کر و فر والا ہے وہ |
| از منی بودی منی را وا گذار | اے ایاز آں پوستیں را یاد آر |
| تو منی سے ہے دکر کبر اور ناز | پوستیں کو یاد رکھ مثلِ ایاز |

# ایاز اور اس کے حجرے کا قصّہ

| | |
|---|---|
| آں ایاز از زیرکی انگیختہ | پوستین و چارقے آویختہ |
| اس ایاز پُر خرد کا اے فتا | پوستیں جو تھا لٹکایا ہوا |
| میرود ہر روز در حجرہ خلا | چارقت اینست منگر در علا |
| حجرہ میں جا کر کہا کرتا تھا آہ | اصل یہ ہے کر نہ رتبے پہ نگاہ |
| شاہ را گفتند او را حجرہ ایست | کاندراں زر و سیم و پُر زر حجرہ ایست |
| لوگوں نے شہ سے کہا ہے اک مکان | سیم و زر یا جس میں رکھتا ہے نہاں |
| راہ مے ندہد کسے را اندرو | بستہ می دارد ہمیشہ آں در او |
| کوئی جا سکتا نہیں اس میں مگر | بند رکھتا ہے ہمیشہ اسکا در |
| شاہ فرمود اے عجب آں بندہ را | چیست خود پنہان و پوشیدہ ز ما |
| شاہ بولا ہے تعجب سا مجھے | مجھ سے پوشیدہ اگر وہ کچھ رکھے |
| پس اشارت کرد میرے را کہ رو | نیم شب بکشائے در در حجرہ شو |
| بولا اک سردار سے جو ہو سو ہو | جا تو اس کے گھر میں آدھی رات کو |
| ہر چہ یابی مر ترا یغماش کن | سرِ او را بر ندیماں فاش کن |
| جو ملے تجھ کو وہ جا کر لوٹ لا | اور سب پہ فاش کر دے ماجرا |

با چنیں اکرام و لطف بے عدد / از لئیمی سیم و زر پنہاں کند

اس پہ جب ایسا ہے لطف بے کراں / سیم و زر پھر بھی وہ رکھتا ہے نہاں

مینماید او وفا و صبر و جوش / وانگہ او گندم نمائے جو فروش

ہے وفا و مہر کا اتنا ہے جوش / ہے وہ یہ گندم نما اور جو فروش

ہر کہ اندر عشق یابد زندگی! / کفر باشد پیش او جز بندگی

عشق میں حاصل ہو جس کو زندگی / کفر ہے اس کو سوائے بندگی

نیم شب آں میر با سی معتمد / در گشاد حجرۂ او رائے زد

نصف شب کو لیکے وہ تیس آدمی / عازم حجرہ ہوا - سن اے اخی

مشعلہ بر کردہ چندیں پہلواں / جانب حجرہ روانہ شادماں

ہاتھ میں مشعل لئے سب پہلواں / جانب حجرہ چلے سب شادماں

کامر سلطانست بر حجرہ زنیم / ہر کیے ہمیان زر در کش کنیم

حکم سلطاں ہے کہ حجرہ کھول کر / تھیلیاں سونے کی لائیں بے خطر

آں یکے میگفت ہے چہ جائے زر / از عقیق و لعل گوئے و از گہر

کوئی کہتا تھا کہ ہے کیا چیز زر / ہونگے موتی اور وہاں لعل و گہر

خاص خاص مخزن سلطاں ویست / بلکہ اکنوں شاہ را خود جان ویست

مالک مال و زر سلطاں ہے وہ / بلکہ اب تو بادشہ کی جاں ہے وہ

چہ محل دارد بہ پیش آں عشیق / لعل و یاقوت و زمرد یا عقیق

ہو جو اک معشوق ایسا دل ربا / اس کے آگے ہیں عقیق و لعل کیا

شاہ را بروے نبودہ ایں گماں / تسخرے میکرد بہر امتحاں

شاہ کو اس پر نہیں تھا یہ گماں / دل لگی کی یہ تھی بہر امتحاں

پاک میدانستش از ہر غش و غل / باز از وہمش ہے لرزید دل

پاک تھا حیلوں سے اس کو جانتا / وہم سے لیکن تھا دل لرزا ہوا

کہ مبادا کایں ازو خستہ شود / من نخواہم کہ بدو خجلت رود
ہو نہ ایسا اس سے آزردہ ہو وہ / چاہتا کب ہوں کہ شرمندہ ہو وہ

ایں نکردہ ست او وگر کرد او رواست / ہرچہ خواہد گو بکن محبوب ماست
اور اگر ایسا کیا تو ہے روا / جو کرے وہ ہے ہمارا دلربا

ہرچہ محبوبم کند من کردہ ام / او منم من او چہ گر در پردہ ام
وہ کرے جو کچھ ہے میرا ہی کیا / وہ ہے مجھ میں اور میں اس میں چھپا

باز گفتے دور ازاں خوش خصال / ایں چنیں تخلیط ژاژ است و خیال
پھر کہا وہ سب ہے ایسا بد خصال / کر رہا ہوں کیا میں بیہودہ خیال

از ایاز ایں خود محالست و بعید / کو یکے دریاست قعرش ناپدید
ہے محال اس سے ہو ایسا آشکار / وہ ہے اک دریائے ناپیدا کنار

ہفت دریا اندرو یک قطرۂ / جملہ ہستیہا ز موجش چکرۂ
سات دریا اُس کا اک قطرہ فقط / ہستیاں ہیں رشحہ اس کی موج کا

جملہ پاکیہا ازاں دریا برند / قطرہ ہایش یک بیک میناگرند
پاک اس دریا سے ہے خلق خدا / قطرہ قطرہ اس کا ہے نقاش سا

شاہ شاہانست بلکہ شاہ ساز / از برائے چشم بد نامش ایاز
شاہ شاہاں بلکہ وہ ہے شاہ ساز / دفع چشم بد کو رکھا نام ایاز

چشمہائے نیک ہم بروے بداست / از رہ غیرت کہ حسنش بیحداست
نیک نظریں بھی روا اس پہ نہیں / غیرت آتی ہے کہ ہے بے حد حسیں

یک دہاں خواہم بہ پہنائے فلک / تا بگویم وصف آں رشک ملک
چوں فلک میں چاہتا ہوں اک دہاں / تا کہوں وصف اس فرشتے کا بیاں

صد دہاں یابم چنیں و صد چنیں / تنگ آید در بیان آں ایں
پاؤں گو میں ایسے سو دہاں / ہو نہیں سکتا مگر اس کا بیاں

| | |
|---|---|
| اینقدر ہم گر نگویم اے سند | شیشۂ دل از سبکی بشکند |
| وصف اتنا بھی زباں تنگ کر دے آئے | شیشۂ دل ناتواں ہو ٹوٹ جائے |
| شیشۂ دل را چو نازک دیدہ ام | بہر تسکیں بس قبا بدریدہ ام |
| نازک اپنا شیشۂ دل دیکھ کر | کر دیا تسکیں کو وصف مختصر |
| من سر ہر ماہ سہ روز اے صنم | بے گماں باید کہ دیوانہ شوم |
| تین دن ہر ماہ میں میں اے جواں | وحشی بن جاتا ہوں اے گل بے گماں |
| ہیں کہ امروز اول سہ روزہ است | روز پیروز است نے پیروزہ است |
| تین دن میں آج کا پہلا ہے روز | رائگاں کب ہے یہ ہے نصرت فروز |
| ہر دلے کاندر غم شاہے بود | وہمہ اورا سر ماہے بود |
| جس کے دل میں ہو غم احساس شاہ | اس کے دل میں ہو خیال ہر ماہ |
| قصۂ محمود و اوصاف ایاز | چوں شدم دیوانہ رفت اکنوں ز ساز |
| قصۂ محمود و اوصاف ایاز | میں ہوا وحشی، گیا بیرون ساز |

## اہلِ ظاہر کے لئے قصّہ

| | |
|---|---|
| زانکہ پیلم دید ہندوستاں بخواب | از خراج امید بُردہ شد خراب |
| دیکھا خواب ہند میرے فیل نے | بے خراج اب کیا ہے بے خود کیے |
| کیف یأتی النظم لی والقافیہ | بعد ما ضاعت اصول العافیہ |
| اب ہو نظم و قافیہ میں کیا صفت | خود میں کھو بیٹھا اصول عافیت |
| ما جنونٌ واحدٌ لی فی الشجون | بل جنونٌ فی جنونٍ فی جنون |
| غم میں اک دیوانگی کب ہے ابھی | بلکہ یہ ہے سر بسر دیوانگی |
| ذات جسمی من اشارات الکنا | منذ عاینت البقا فی الفنا |
| ہے اشاروں سے بدن میرا گھلا | جب سے دیکھی ہے فنا میں اک بقا |

اے ایاز از درد تو گشتم چو موئے — ماندم از قصه تو قصه من بگوے

اے ایاز اب درد سے ہوں ناتواں — کیا کہوں، تو کر مرا قصہ بیاں

بس فسانهٔ عشق تو خواندم بجاں — تو مرا کافسانه گشتستم بخواں

پڑھ چکا افسانہ تیرے عشق کا — تو مجھے پڑھ، اب میں افسانہ بنا

خود تو میخوانی یقیں اے مقتدا — من کہ طورم تو موسیٰؑ وین صدا

خود تجھے ہوگا یقیں اے پیشوا — طور میں ہوں، تو ہے موسیٰ، یہ صدا

کوه بیچاره چه داند گفت چیست — زانکه بیچاره ز گفتنها تهی ست

کوہ کیا جانے یہ باتیں پیار کی — کیونکہ وہ تو گفتگو سے ہے تہی

پیک موسیٰ فہم گفتنہا کند — کوہ عاجز خود چه داند اے سند

باتوں کو موسیٰ سمجھتے ہیں مگر — کوہ عاجز ہے۔ نہیں اس کو خبر

کوه هم داند بقدر خویشتن — اندکے دارد ز لطفِ روح و تن

اپنے اندازے سے سمجھے کچھ سخن — اس میں ہے تھوڑا سا لطفِ روح و تن

تن چو اصطرلاب باشد ز احتساب — آیتے از روح ہمچوں آفتاب

جسم اصطرلاب ہے اے کامیاب — روح کی آیت ہے مثلِ آفتاب

آں منجم چوں نباشد چشم تیز — شرط باشد مرد اصطرلاب ریز

جس منجم کی نہ ہو روشن نظر — لازم اصطرلاب اس کو ہے مگر

تا کند بہر حس اصطرلاب نکو — تا برد از حالتِ خورشید بو

کام میں لائے وہ اصطرلاب کو — اور واقف حال سے سورج کے ہو

جاں کز اصطرلاب جوید او صواب — چه قدر داند ز چرخ و آفتاب

دیکھو اصطرلاب سے ہو کامیاب — جانے کیا حالاتِ چرخ و آفتاب

اصطرلاب رصدِ آفتاب ایک آلہ ہے۔ جس سے ستاروں اور آفتاب کی بلندی وغیرہ کا علم ہوتا ہے ۔

| | |
|---|---|
| تو کز اسطرلاب دیدہ بنگری | درجہاں دیدن لیے تو قاصری |
| گر تو دیکھے چشمِ اسطرلاب سے | دیکھنے سے دہر کے قاصر رہے |
| تو جہاں را قدرِ دیدہ دیدۂ | کو جہاں سبلت چرا مالیدۂ |
| تو جہاں دیکھے بہ اندازِ نظر | زخم کیوں ہے دیکھنے کا اس قدر |
| عارفاں را سرمۂ ہست آں بجوے | تا کہ دریا گردد ایں چشمِ چو جوے |
| عارفوں کا ہے جو سرمہ ڈھونڈ لا | تا نظر تیری ہو دریا اے فتا |
| ذرۂ از عقل و ہوش ار با منست | ایں چہ سودا و پریشاں گفتنست |
| ذرہ بھر بھی ہو جو عقل و ہوش کا | تو ہوں واقف ہم کہ یہ سودا ہے کیا |
| چونکہ مغزِ من ز عقل و ہش تہی ست | پس گناہِ من دریں تخلیط چیست |
| عقل سے جب مغز ہے میرا تہی | پھر خطا کیا ہے پریشاں گوئی کی |
| نے گناہ او راست کو عقلم ببرد | عقل جملہ عاقلاں پیشش بمرد |
| عقل جس نے لی ہے وہ بھی ہے خطا | سب کی عقلیں اس کے آگے ہیں فنا |
| یا مجیر العقل فتان الحجے | ما سواک للعقول المرتجے |
| اے جنوں عقل اے دانش پناہ | صرف تو عقلوں کی ہے امیدگاہ |
| ما اشتہیت العقل مذ جننتنی | ما حسدت الحسن مذ زینتنی |
| عقل سے کیا کام مجنوں کو ترے | ہوں مزین [illegible] حسد کیا حسن سے |
| ہل جنونی فی ہواک مستطاب | قل بلیٰ واللہ یجزیک الصواب |
| کیا جنوں تیرا نہیں ہے خوشگوار | ہاں خدا دے اجر تجھ کو اے نگار |
| گر بتازی گوید او ور پارسی | گوش و ہوشے کو کہ در فہمش رسی |
| اب کوئی عربی کہے یا فارسی | فہم سے تو ہوش ہے تیرا تہی |
| بادۂ او در خورِ ہر ہوش نیست | حلقۂ او سخرۂ ہر گوش نیست |
| کب ہو بادہ قابلِ ہر ہوش ہے | کب یہ حلقہ لائق ہر گوش ہے |

بار دیگر آمدم دیوانہ وار ۔ رو روائے جاں کہ زود زنجیر بیار
لے میں آ پہنچا ہوں پھر دیوانہ وار ۔ جلد لا زنجیر اُٹھ لیلا شعار

غیر آں زنجیر زلف دلبرم ۔ گر دو صد زنجیر آری بردرم
گر ہوئی زنجیر غیر زلف یار ۔ توڑ ڈالوں گا میں زنجیریں ہزار

بست بر پائے دلم از عشق بند ۔ سود کے دارد مرا ایں وعظ و پند
عشق کا ہے پائے دل پر میرے بند ۔ فائدہ کیا دے مجھے یہ وعظ و پند

قصۂ عشقش ندارد مطلعہ ۔ ہم ندارد ہیچ مطلع مقطعہ
قصۂ غم کا کوئی مطلع نہیں ۔ اور مطلع کی طرح مقطع نہیں

# ایاز کا قصہ

باز گرداں قصۂ عشق ایاز ۔ کاں یکے گنج است مالا مال راز
پھر وہی کر قصۂ عشق ایاز ۔ اک خزانہ ہے وہ مالا مال راز

میرود ہر روز در حجرہ دریں ۔ تا بہ بیند چارقے با پوستیں
روز حجرے میں ہے جاتا بالیقیں ۔ تا کہ جوتا دیکھ لے اور پوستیں

زانکہ ہستی سخت مستی آورد ۔ عقل از سر شرم از دل میبرد
کیونکہ ہستی میں بڑی ہیں مستیاں ۔ عقل سر اور شرم دل ہو رائیگاں

صد ہزاراں قرن پیشیں را ہمیں ۔ مستی ہستی بزد رہ زیں کمیں
ایسی صدیاں پیشتر لاکھوں ہوئیں ۔ مستئ ہستی سے جو گمراہ تھیں

شد عزازیلے ازیں مستی بلیس ۔ کہ چرا آدمؑ شود بر من رئیس
تھیں یہی تو مستیاں شیطان کو ۔ کس طرح آدمؑ مرا سردار ہو

خواجہ ام من نیز و خواجہ زادہ ام ۔ صد ہنر را قابل و آمادہ ام
میں بھی ہوں خواجہ اور خواجہ زادہ ہوں ۔ سو ہنر سے قابل و آمادہ ہوں

در ہنر من از کسے کم نیستم ۔۔۔ تا بخدمت پیش دشمن بیستم
میں ہنر میں جب کسی سے کم نہیں ۔۔۔ پیشِ دشمن کیوں جھکوں خدمت کروں

من ز آتش زادہ ام او از وحل ۔۔۔ پیشِ آتش مر وحل را چہ محل
وہ بنا مٹی سے اور میں آگ سے ۔۔۔ خاک ہے کیا چیز آگے آگ کے

او کجا بود اندر آں دورے کہ من ۔۔۔ صدرِ عالم بودم و فخرِ زمن
تھا کہاں اس دور میں اس کا پتا ۔۔۔ جب کہ میں صدر اور فخرِ عہد تھا

## جن آتشِ بے دود سے پیدا کئے گئے ہیں

شعلہ می زد آتشِ جانِ سفیہ ۔۔۔ کآتشی بود الولد سر ابیہ
تھی تپاں شعلوں سے جانِ حیلہ گر ۔۔۔ آگ کا جزو آگ - بیٹا باپ پہ[1]

نے غلط گفتم کہ بد قہرِ خدا ۔۔۔ علتے را پیش آوردن چرا
یہ غلط ہے۔ بلکہ تھا قہرِ خدا ۔۔۔ پھر ضرورت ہے سبب کی اس میں کیا

کارِ بے علت مبرا از علل ۔۔۔ مستمر و مستقر ست از ازل
ہوتے ہیں سب بے سبب اور بے علل ۔۔۔ ہو چکے جو کام منظورِ ازل

در کمالِ صنعِ پاکِ مستحث ۔۔۔ علتِ حادث چہ گنجد در حدث
صنعِ خالق کے کمالوں میں بھلا ۔۔۔ علتِ حادث کی گنجائش ہو کیا

سِرِّ آب چبود آب یا صنعِ اوست ۔۔۔ صنع مغز است آب بصورت ہمچو پوست
بیٹا کیا۔ خود باپ ہے صنعِ خدا ۔۔۔ صنع گودا باپ چھلکا ہے فقط

عشق داں اے فندقِ تن جود و ستت ۔۔۔ جانت جو یہ مغز کو بے پوست است
تو ہے عاشق میوۂ تن کا مگر ۔۔۔ عشق ڈھونڈے مغز[2] چھلکا ترک کر

[1] بیٹا باپ ہی کا نمونہ ہوتا ہے۔
[2] یعنی جان۔

| | |
|---|---|
| دوزخی کہ پوست باشد دوستش | داد بدلنا[١] جلود آں پوستش |
| دوزخی جو پوست کا اچھے ہو دوست | بس بدل ڈالے گا اللہ اس کا پوست |
| معنی و مغزت بر آتش حاکمست | لیک آتش را قشورت ہیزم است |
| مغز اور معنی ہیں حاکم آگ پر | چھلکے ایندھن آگ ہی کا ہیں مگر |
| کوزۂ چوبیں کہ در وے آب جوست | قدرت آتش ہمہ بر ظرف اوست |
| لکڑی کا کوزہ ہو پانی سے بھرا | ظرف ہی تک زور ہوگا آگ کا |
| معنی انسان بر آتش مالک است | مالک[٢] دوزخ دراں کے مالک است |
| معنی انساں ہیں، مالک آگ کا | مالک دوزخ کو خوب نار کیا |
| پس میفزا تو بدن معنی فزا | تا چو مالک باشی آتش را کیا |
| تو بدن کو کم کر اور معنی بڑھا | مثل مالک آگ سے تا ہو رہا |
| پوستہا بر پوست مے افزودۂ | لاجرم چوں پوست اندر دودۂ |
| پوست ہیں تو نے بڑھائے پوست پر | پھر تجھے ہو آگ سے کیونکر مفر |
| زانکہ آتش را علف جز پوست نیست | قہر حق آں کبرہا گردن زنیست |
| کیونکہ آتش کا ہے چارہ پوست ہی | قہر حق نے توڑی گردن کبر کی |
| ایں تکبر از نتیجہ پوست است | جاہ و مال آں کبرہا زاں دوست |
| یہ تکبر ہے نتیجہ پوست کا | ہے جبھی تو کبر کا مال آشنا |
| ایں تکبر چیست غفلت از لباب | منجمد چوں غفلت یخ ز آفتاب |
| یہ تکبر کیا ہے؟ غفلت مغز سے | جس طرح سورج سے غافل یخ رہے |

[١] کما قال اللہ تعالےٰ عزوجل ۔ کلما نضجت جلودھم بدلنا ھم جلودًا غیرھا ۔ یعنی جب دوزخیوں کی ، جلدیں پک جائیں گی ۔ تو ہم انہیں بدل دیں گے ۔

[٢] مالک وہ فرشتہ ہے جو دوزخ کا موکل ہے ۔

چوں خبر شد ز آفتابش یخ نماند ‏ گرم گشت و زم گشت و تیز راند

برف نے جب پائی سورج کی خبر ‏ گرم ہو کر ہو گئی وہ نرم تر

شد ز دید لب جملہ تن طمع ‏ خوار عاشق شد کہ ذل من طمع

وہ خلاصہ دیکھ کر لالچ بڑھا[1] ‏ خوار ہے وہ جس نے لالچ سے کیا

چوں نبیند مغز قانع شد بپوست ‏ بند عز من قنع زندان اوست

مغز سے جو پوست پہ قانع ہوا ‏ قید عز من قنع[2] میں پھنس گیا

عزت اینجا گبر بیست ذُل دریں ‏ سنگ تا فانی نشد کے شد نگیں

یاں تو عزت گبر ہے اور ذل دیں ‏ یعنی جب پتھر مٹے تو ہو نگیں

در مقام سنگی و آنگہ انا ‏ وقت مسکیں گشتن تست و فنا

تو ہے پتھر اور کہتا ہے انا ‏ یہ تو ہے تیرے لئے وقت فنا

کبر زاں جوید ہمیشہ جاہ و مال ‏ کہ ز سرگین است گلخن را کمال

کبر کو یوں ہے تلاش جاہ و مال ‏ جس طرح گوبر سے گلخن کو کمال

کایں دو دایہ پوست افزوں کنند ‏ شحم و لحم و کبر و شہوت آگنند

یہ دو دائے پوست کو افزوں کریں ‏ کبر و شہوت گوشت۔ چربی سے بھریں

دیدہ را بر لب لب نفراشتند ‏ پوست را ز آن رو چو لب پنداشتند

کچھ نہ کی لب کے خلاصہ پہ نظر ‏ پوست ہی کو لب سمجھ بیٹھے بشر

پیشوا ابلیس بود ایں راہ را ‏ کو شکار آمد شبکۂ جاہ را

پیشوا ابلیس تھا اس راہ کا ‏ صید تھا جو خود ہی دام جاہ کا

۱؎ یعنی ابلیس نے جب خلاصۂ کائنات حضرت آدم علیہ السلام کو دیکھا تو اس کی طمع اور حرص بڑھ گئی۔

۲؎ جس نے قناعت کی۔ اس نے عزت پائی۔

مال چوں مار است و آں جاہ اژدہا
سایۂ مرداں زمرد ایں دو را

مال ہے سانپ اور رتبہ اژدہا
سایۂ مرداں زمرد[1] ہے فنا

زاں زمرد مار را دیدہ جہد
کور گردد مار و رہرو وا رہد

یوں زمرد سانپ کو اندھا کرے
تاکہ وہ اندھا ہو اور رہرو بچے

چوں بریں رہ خار بنہاد آں رئیس
ہر کہ خست او گفت لعنت بر بلیس

اُس نے جب کانٹے چنے اس راہ پہ
سب نے لعنت اس پہ بھیجی سر بسر

یعنی ایں غم بر من از غدر ویست
غدر را آں مقتدا سابق پے است

یعنی یہ غم اس سے پہنچا ہے مجھے
پیشوا اس کا وہی ہے پہلے سے

بعد از آں خود قرن بر قرن آمدند
جملگاں بر سنت او پا زدند

بعد ازاں صدیوں پہ صدیاں ہو گئیں
سب نے تقلید میں اسی رستے کی کیں

ہر کہ بنہد سنت بد اے فتیٰ
تا در افتد بعد او خلق از عمیٰ

جو نکالے گا برا اک راستہ
تا ہو خلقت اُس پہ چل کر غمزدہ

جمع گردد بر وے آں جملہ بزہ
کو سرے بود ست و ایشاں دم غزہ

بار ہو گا بس اُسی پہ جرم کا
کیونکہ یہ سر ہے تو سب ہیں دم غزا

لیک آدم چارق و آں پوستیں
پیش مے آرد کہ ہستم من ز طیں

لیکن انساں اپنی کفش اور پوستیں
سامنے رکھتا ہے۔ بس میں کچھ نہیں

چوں ایاز آں چارقش مورود بود
لاجرم او عاقبت محمود بود

تھا ایاز اپنے یہ ساماں دیکھتا
اس نے آخر کو وہ محمود تھا

ہست مطلق کارساز نیستیست
کارگاہ ہست کن جز نیست چیست

کار ساز نیستی ہے وہ خدا
ہے یہ دنیا ماسوا کے نیست کیا

[1] زمرد کے دکھانے سے سانپ اور اژدہے اندھے ہو جاتے ہیں ◆

بر نوشتہ ہیچ بنویسد کسے ۔۔۔ یا نہالے کارد اندر مغرسے
لکھتا ہے لکھے ہوئے پر بھی کوئی ۔۔۔ پیڑ پہ بوتا ہے کوئی پیڑ بھی

کاغذے جوید کہ آں بنوشتہ نیست ۔۔۔ تخم کارد موضعے کہ کشتہ نیست
سادہ کاغذ لوگ کرتے ہیں طلب ۔۔۔ بوتے ہیں بے بوئی زمیں میں بیج سب

اے برادر موضع ناکشتہ باش ۔۔۔ کاغذے اسپید نابنوشتہ باش
بھائی تو بن کھیت بے بویا ہوا ۔۔۔ سادہ کاغذ بن، نہ ہو جس پہ لکھا

تا مشرف گردی از نون والقلم ۔۔۔ تا بکارد در تو تخم آں ذوالکرم
تا کہ پائے عزت نون و قلم ۱؎ ۔۔۔ تا کہ تجھ میں بیج بوئے ذوالکرم

خود ازیں پالودہ نالیسیدہ گیر ۔۔۔ مطبخے کہ دیدۂ نادیدہ گیر
تو سمجھ فالودہ چکھا ہی نہیں ۲؎ ۔۔۔ اور اس مطبخ کو دیکھا ہی نہیں

زانکہ زیں پالودہ مستیہا بود ۔۔۔ پوستیں و چارق از یادت رود
کیونکہ فالودے سے ہونگی مستیاں ۔۔۔ پوستیں پھر یاد آتا ہے کہاں

چوں در آید وقت نزع آہے کنی ۔۔۔ ذکر دلق و چارق آنگہ ہے کنی
جان کنی کے وقت پھر آہیں بھرے ۔۔۔ ذکر جوتے اور گدڑی کا کرے

تا نگردی غرق موج زشتیئے ۔۔۔ کہ نباشد از پناہے پشتیئے
تا نہ طوفان بدی میں ڈوب جائے ۔۔۔ اور پشتیبان کسی کو بھی نہ پائے

یار ناری از سفینہ راستیں ۔۔۔ ننگری در چارق و در پوستیں
اب تو بھولا ہے سفینہ راستیں ۔۔۔ اور نہ دیکھے اپنا جوتا پوستیں

۱؎ دوات و قلم یعنی دنیا ✦

۲؎ فالودہ لذائذ دنیوی اور مطبخ دنیا سے مراد ہے ✦

چونکہ ورد ربانی بغرقاب بلا
پس ظلمنا ورد سازی پُر ولا

جب گمر ہو گا تو غرقاب بلا
پس "ظلمنا" ورد ہو گا برملا

دیو گوید بنگرید این خام را
سر بُرید این مرغ بے ہنگام را

بولے شیطاں، دیکھنا اس خام کو
مار ڈال اس مرغ بے ہنگام کو

دور این خصلت ز فرہنگ ایاز
کہ پدید آید نمازش بے نیاز

یہ نہیں کچھ طور و قانون ایاز
کب وہ پڑھتا ہے نمازِ بے نیاز

او خروس آسماں بودہ ز پیش
نعرہائے او ہمہ در وقت خویش

پہلے سے وہ آسمانی مرغ تھا
وقت پر اپنے جو دیتا تھا صدا

## اَرِنَا الْاَشْیَاءَ کَمَاھِیَ کی تفسیر

اے خروساں از وے آموزید بانگ
بانگ بہر حق کند نے بہر دانگ

مرغو اس سے سیکھو جو دیتا صدا
ہے فقط بہر خدا اس کی ندا

صبح کاذب آید و نفریبدش
صبح کاذب عالم نیک و بدش

صبح کاذب کے فریب اس سے ہیں دور
صبح کاذب ہے جہانِ نیک و بد

اہل دنیا عقل ناقص داشتند
تا کہ صبح صادقش پنداشتند

اہل دنیا تو ہیں ناقص عقل کے
جانتے ہیں صبح صادق یہ اُسے

صبح کاذب کاروانہا را زدہ است
کہ بہ بوئے روز بیروں آمدہ است

صبح کاذب نے ہیں لوٹے قافلے
دن کے دھوکے میں رواں جو ہو گئے

صبح کاذب خلق را رہبر مباد
کہ دہد بس کاروانہا را بباد

صبح کاذب خلق کی رہبر نہ ہو
قافلوں کو کر گئی برباد جو

لہ یعنی ربنا ظلمنا انفسنا وان لم تغفر لنا وترحمنا لنکونن من الخاسرین
یعنی اے ہمارے رب! ہم نے اپنے نفسوں پر ظلم کیا ہے۔ اگر تو نہ بخشیگا اور ہم پر رحم نہ کریگا۔ تو ہم زیاں کار ہونگے
سلہ یعنی اے خدا ہمیں اصلی رنگ میں چیزیں دکھاؤ

اے شدہ تو صبح کاذب را رہین | صبح صادق را تو کاذب ہم مبین
صبح کاذب میں جو ہے حیران تو | صبح صادق کو نہ کاذب جان تو

گر نداری از نفاق بد اماں | از چہ داری بر برادر ظن ہماں
گر نفاق و بد سے تو ہے بے اماں | بھائی سے بد ظن ہے کیوں پھر اے جواں

بدگماں باشد ہمیشہ زشت کار | نامۂ خود خواند اندر حق یار
بدگماں کہتے ہیں جس کو ہے برا | دوست کو اپنا سا ہے وہ جانتا

آں خساں کاندر کجیہا ماندہ اند | انبیا را ساحر و کژ خواندہ اند
وہ کہ جو کج بینی میں رہ گئے | انبیا کو جادو گر کہنے لگے

واں امیرانِ خسیسِ قلب ساز | ایں گماں بردند بر حجرۂ ایاز
تھے خسیس و خوار وہ سردار یاں | تھے ایاز اور اس کے گھر سے بدگماں

کو دفینہ دارد و گنج اندراں | ز آینۂ خود منگر اندر دیگراں
دفن ہے زر اس کے گھر میں چار سو | آنکھ سے اپنی نہ دیکھ اوروں کو تو

شاہ میدانست خود پاکی او | بہر ایشاں کرد او آں جستجو
جانتا تھا پاک سلطاں تو اسے | جستجو لیکن تھی اوروں کے لئے

کاے امیراں حجرہ بگشائید در | نیمشب کہ باشد او زاں بیخبر
اے امیرو دیکھو حجرہ کھول کر | نصف شب کو جب کہ ہو وہ بے خبر

تا پدید آید سگالش ہائے او | بعد ازاں بر ماست افشائے او
تا کہ اندیشے ہوں اس کے آشکار | پھر سزا دینے کا میں ہوں ذمہ دار

مر شمارا دادم ایں زر و گہر | من ازاں زرہا نخواہم جز خبر
اور ہے لینا تمہیں وہ مال و زر | صرف مجھ کو حال کی دینا خبر

ایں ہمی گفت و دل او مے طپید | از برائے آں ایازِ بے ندید
کہہ رہا تھا شاہ اور دل تھا نڈھال | بے طرح بہر ایازِ بے مثال

گر نہم کائیں پند بانم سر بود ‏ ‏ ایں جفا گر بشنود او چوں شود
اُف زباں سے میں نے یہ گر تو دیا ‏ ‏ وہ اگر سن لے تو پھر ہو جائے کیا

باز می گوید بحق دین او ‏ ‏ کہ ازیں افزوں بود تمکین او
اس کے دین کی پھر قسم کھا کر کہا ‏ ‏ اس سے بالاتر ہے اس کا مرتبہ

کو بقدِ زشتِ من طیرہ شود ‏ ‏ ور غرض ور زیر من غافل بود
جو برائی سے مری وہ ہو خفا ‏ ‏ اور نہ سمجھے مصلحت تھی اس میں کیا

مبتلا چوں دید تاویلاتِ رنج ‏ ‏ برد بیند کے شود او مات رنج
جب ہوں تاویلیں کسی سے رنج کی ‏ ‏ رنج سے کب ہو اُسے افسردگی

صاحبِ تاویل ایاز صابر است ‏ ‏ کو بحیر عاقبتہا ناظر است
صاحبِ تاویل ہے صابر ایاز ‏ ‏ عاقبت کے بحر کا ناظر ایاز

ہمچو یوسفؑ خواب ایں ملانیاں ‏ ‏ ہست تعبیرش نبزد او عیاں
مثلِ یوسفؑ خواب میں ان کے گراں ‏ ‏ ان کی ہر تعبیر خواب اُن پہ عیاں

خواب خود را چوں نداند مرد خیر ‏ ‏ کے بود واقف ز سترِ خواب غیر
خواب اپنا ہی نہ جانے مرد جو ‏ ‏ کب وہ سمجھے رازِ خواب غیر کو

گر زنم صد تیغ او را ز امتحاں ‏ ‏ کم نگردد وصلتِ آں مہرباں
امتحاناً سو کروں میں وار اگر ‏ ‏ کم نہ ہو پیوستگی اس کی مگر

داند او کاں تیغ بر خود میزنم ‏ ‏ من ویم اندر حقیقت او منم
وہ سمجھ لے گا کہ اپنے پہ ہے وار ‏ ‏ وہ ہے مجھ میں میں ہوں اُس میں آشکار

## عاشق و معشوق کا حقیقی اتحاد

جسمِ مجنوں را ز رنجِ دوریے ‏ ‏ اندر آمد علتِ رنجوریے
جسمِ مجنوں پہ فراقِ یار میں ‏ ‏ رنج سے نازل ہوئیں جب علتیں

خوں بجوش آمد ز شعلۂ اشتیاق     تا کہ پیدا شد دراں مجنوں خناق
جوش میں آیا جو خون اشتیاق     ہو گیا مجنوں گرفتار خناق¹

پس طبیب آمد بدارو کردنش     گفت چارہ نیست ہیچ از رگ زنش
پس طبیب آیا مداوا کے لئے     اور کہا چارہ نہیں ہے فصد کے

رگ زدن باید برائے دفع خوں     رگ زنے آمد بدانجا ذوفنوں
فصد سے ہے لازمی اصلاح خوں     آیا اک فصاد جو تھا ذی فنوں

بازوش بست و گرفت آں نیش او     بانگ برزد برو اے معشوق خو
باندھ کر بازو جو کھولا نیشتر     بولا مجنوں اُس سے یوں للکار کر

مزد خود بستان و ترک فصد کن     گر میرم گو برو جسم کہن
لے اجرت اپنی، ترک فصد کر     گر مروں، گڑ دے کہ تھا بوسیدہ تر

گفت آخر تو چہ میترسی ازیں     چوں نمیترسی تو از شیر عریں
بولا آخر اس سے کیوں ڈرتا ہے تو     شیر سے ڈرتا نہیں جب نیک خو

شیر و خرس و یوز و ہر گرگ و ددہ     گرد بر گرد تو شب گرد آمدہ
شیر ریچھ اور سب درندے بھیڑیے     شب کو رہتے ہیں تجھے گھیرے ہوئے

مے نیاید شاں ز تو بوئے بشر     ز انبہی عشق و وجد اندر جگر
بھیجے وہ پاتے نہیں بوئے بشر     یوں ہے وجد عشق سے تو بے خبر

گرگ و شیر و خرس و اند عشق چیست     کم سگ باشد کہ از عشق او تہیست
بھیڑیے اور شیر جانیں عشق کو     کم وہ کتے سے ہے جو واقف نہ ہو

گر رگ عشقے نبودے کلب را     کے بجستے کلب کہف قلب را
عشق کی رگ ہو نہ کتے میں اگر     کیوں جستہ ہو وہ اہل کہف پر

¹ گلے کی بیماری۔

ہم ز جنس او بصورت از سگاں
گر نشد مشہور ہست اندر جہاں

وہ ز کتے بھی ہیں سب اس جنس سے
گو نہیں مشہور دنیا میں ہوئے

تو نبردی بوئے دل از جنس خویش
کے بری تو بوئے دل از رگ میش

تو نے بوئے دل نہ ہم جنسوں سے لی
بھیڑ بکری سے یہ بو کیا آئے گی

گر نبودے عشق ہستی کے بُدے
کے زدے ناں بر تو و تو کے شدے

گر نہ ہوتا عشق، تو کچھ بھی نہ تھا
ہوتی روٹی بھی نہ پھر تیری غذا

نانِ تو شد از چہ عشق و اشتہے
ورنہ ناں را کے بُدے در جاں رہے

عشق تھا روٹی کو تیری بھوک سے
جان میں ورنہ نہ ملتے راستے

عشق نانِ مردہ را جاں کند
جاں کہ فانی بود جاویداں کند

عشق نانِ مردہ کو دیتا ہے جان
جانِ فانی کو ہے کرتا جاوداں

گفت مجنوں من نمی ترسم ز نیش
صبر من از کوہ سنگیں ہست بیش

بولا مجنوں کب ہے خوفِ نیشتر
صبر میرا کوہ سے ہے بیشتر

منبلم بے زخم ناساید تنم
عاشقم بر زخمہا بر مے تنم

میں ہوں جلوں چھوڑا، چین کیا بے زخم کے
میں ہوں عاشق، زخم میں تن پر سہے

لیک از لیلیٰ وجودِ من پُرست
ایں صدف پُر از صفاتِ آں دُرست

پُر ہے میرا جسم لیلا سے مگر
اس صدف میں ہے وہی تاباں گہر

ترسم اے فصاد اگر فصدم کنی
نیش را ناگاہ بر لیلیٰ زنی

ڈر یہ ہے فصاد، اگر تو فصد لے
زخم شاید جسمِ لیلا پہ پڑے

داند آں عقلے کہ او دل روشنیست
در میانِ لیلیٰ و من فرق نیست

اہلِ عقل و دل ہیں واقف بالیقیں
فرق مجھ میں اور لیلا میں نہیں

من کیم لیلیٰ و لیلیٰ کیست من
ما یکے روحیم اندر دو بدن

میں ہوں اس میں، وہ ہے مجھ میں جلوہ گر
جسم دو ہیں، روح اک ہے برملا

# عاشق و معشوق کی گفتگو

| | |
|---|---|
| گفت معشوقے بعاشق ز امتحاں | در صبوحی کاے فلاں ابن الفلاں |
| ایک عاشق سے کہا معشوق نے | صبح دم بادہ کشی کرتے ہوئے |
| مر مرا تو دوست تر داری عجب | یا کہ خود را باز گوے بوالکرب |
| دوست رکھتا ہے مجھے سب سے سوا | دوست یا رکھتا ہے خود کو سچ بتا |
| گفت من در تو چناں فانی شدم | کہ پُرم من از تو از سر تا قدم |
| بولا میں تو ہو گیا تجھ میں فنا | مجھ میں سر سے پاؤں تک تو ہے بھرا |
| بر من از ہستی من جز نام نیست | در وجودم جز تو اے خوش کام نیست |
| ہے مری ہستی فقط یہ نام کی | اب سوا تیرے نہیں مجھ میں کوئی |
| زاں سبب فانی شدم من ایں چنیں | ہمچو سرکہ در تو بحر انگبیں |
| اس لئے میں تجھ میں یوں فانی ہوا | شہد میں ہو جیسے طرح سرکہ ملا |
| ہمچو سنگے کو شود کل لعل ناب | پُر شود او از صفات آفتاب |
| جیسے پتھر ہو سراسر لعل ناب | اس میں پنہاں ہوں صفات آفتاب |
| وصف آں سنگی نماند اندر رو | پُر شود از وصف خور او پشت و رو |
| وصف پتھر کا نہ کچھ باقی رہے | پُر ہو وہ اوصاف سے خورشید کے |
| بعد ازاں گر دوست دارد خویش را | دوستی خور بود آں اے فتیٰ |
| دوست سمجھے پھر جو اپنی ذات کو | فی الحقیقت دوست وہ سورج کا ہو |
| ور کہ خور را دوست دارد او بجاں | دوستی خویش باشد بیگماں |
| اور گر سورج کو سمجھے دوست جاں | دوستی اپنی سے ہے وہ بے گماں |
| خواہ خود را دوست دارد لعل ناب | خواہ یا او دوست دارد آفتاب |
| چاہے خود کو دوست رکھے لعل ناب | دوست یا اپنا بنا لے آفتاب |

| | |
|---|---|
| اندریں دو دوستی خود فرق نیست | ہر دو جانب جز ضیائے شرق نیست |
| دوستی دونوں کی ہے بس ایک ہی | دونوں میں ہے نور کی جلوہ گری |
| تا انا شد او لعل خود را دشمن است | زانکہ یک من نیست آنجا دو منست |
| دشمن خود ہے، نہیں گر لعل ہاں | کیونکہ ہم اک میں، کیا کہ دو میں ہیں یہاں |
| زانکہ ظلمانیست سنگ آباحضور | ہست ظلمانی حقیقت ضدِ نور |
| کیونکہ ہے تاریک یہ پتھر ضرور | اور تاریکی ہے بے شک ضدِ نور |
| خویشتن را دوستدارد کافر است | زانکہ او مناع شمس[1] اکبر است |
| وہ ہے کافر دوست جو خود کو رکھے | کیونکہ مانع آنے کا خورشید سے |
| پس نشاید کہ بگوید[2] سنگ انا | کو ہمہ تاریکیست اندر فنا |
| پس نہیں لازم، کہے پتھر انا کچھ | کیونکہ وہ تاریکیوں میں ہے فنا |
| گفت فرعونے انا الحق گشت پست | گفت منصورے انا الحق و برست |
| ہو گیا فرعون انا[3] کہہ کر فنا | ہو گئے منصورؒ انا[4] کہہ کر رہا |
| آں انا را لعنۃ اللہ در عقب | ویں انا را رحمۃ اللہ اے محب |
| اُس انا پہ ہیں خدا کی لعنتیں | اِس انا پہ ہیں خدا کی رحمتیں |
| زانکہ او سنگ سیہ بُد ایں عقیق | آں عدوئے نور بود و ایں عشیق |
| وہ تھا پتھر اور یہ لعل بے بہا | وہ عدوئے نور تھا۔ یہ شیفتا |

[1] کیونکہ آفتاب کہتا ہے۔ میں آفتاب ہوں۔ اور پتھر کہتا ہے کہ میں پتھر ہوں۔

[2] یعنی "میں ہوں"۔

[3] یعنی انا ربکم الاعلیٰ کہا تھا۔

[4] یعنی انا الحق۔

| | |
|---|---|
| الا انا ہو بود در سرائے فضول | ز اتحاد نور خور را و حلول |
| دس انا میں ہو کے جلوے تھے بھرے | یہ تھی معمور اتحاد نور سے |
| جہد کن تا سنگیت کمتر شود | تا بلعلے سنگ تو انور شود |
| کر کے کوشش دور کر سنگینیاں | لعل کی پتھر میں ہوں رنگینیاں |
| صبر کن اندر جہاد و در عنا | دمبدم مے میں بقا اندر فنا |
| صبر کر رنج و عنا میں صبر کر | تا فنا میں بھی بقا آئے نظر |
| وصف ہستی میرود از پیکرت | وصف مستی میفزاید در سرت |
| وصف ہستی جائے پیکر سے ترے | جو ہر مستی ترے سر میں بھرے |
| وصف سنگی ہر زماں کم میشود | وصف لعلی در تو محکم میشود |
| وصف سنگی جسم کا کم ہو جائے گا | وصف لعل تجھ میں رونق پائے گا |
| سمع شو یکبارگی تو گوش وار | تا ز حلقہ لعل یابی گوشوار |
| بن سماعت مثل گوش اے نیک خو | لعل کا تا گوشوارہ پائے تو |
| ہمچو چہ کن خاک میکن گر کسی | زیں تن خاکی کہ در آبے رسی |
| چاہ کن کی طرح مٹی کھود لے | جھگڑے تن سے تو پھر پانی لے |
| گر رسد جذبہ خدا ماء معین | چاہ ناکندہ بجوشد از زمین |
| ہو اگر جذب خدا کے داد گر | بے کنواں کھودے ہو پانی جلوہ گر |
| کارے میکن تو و کاہل مباش | اندک اندک خاک چہ را میتراش |
| کھودے جا، اور سستی چھوڑ دے | کاٹ تھوڑی تھوڑی مٹی چاہ سے |
| کار میکن کوش یابی از بہر آب | اندک اندک دور کن خاک و تراب |
| سعی کر۔ پانی کا طالب ہے اگر | تھوڑی تھوڑی پھینک مٹی کاٹ کر |
| ہر کہ رنجے برد گنجے شد پدید | ہر کہ جہدے کرد در جہدے رسید |
| رنج اٹھایا جس نے گنج اس کو ملا | جس نے کوشش کی وہ خوش قسمت ہوا |

| | |
|---|---|
| گفت پیغمبر رکوع است و سجود | بر درِ حق کوفتن حلقۂ وجود |
| یہ رکوع و سجدہ کہتے ہیں نبیؐ | ہے طلب گویا درِ اللہ کی |
| حلقۂ آں در ہر آں کو می زند | بہرِ او دولت سرے بیروں کند |
| جو ہلاتا ہے یہاں زنجیرِ در | دولت اس کو ہے میسر بے ضرر |
| باز گرد و قصۂ او باز گو | تا چہ شد حالِ ایازِ نیک خو |
| لوٹ اور قصہ بیاں کر پھر وہ تو | کیا ہوا حالِ ایازِ نیک خو |

## ایاز کا قصہ

| | |
|---|---|
| آں امیراں بر درِ حجرہ شدند | طالبِ گنج و زر و خمرہ شدند |
| حجرے کے در پہ وہ سب سردار آئے | طالبِ زر ہو کے سب اک بار آئے |
| قفل را بر می گشادند از ہوس | با دو صد فرہنگ و دانش چند کس |
| کھولتے تھے قفلِ دروازہ تھا بند | تھے سپاہی ساتھ دو سو عقلمند |
| زانکہ قفلِ صعب و پیچیدہ بود | از میانِ قفلہا بگزیدہ بود |
| کیونکہ وہ تالا تھا پیچیدہ لگا | منتخب تھا جس کو تالوں میں کیا |
| نے ز بخلِ سیم و مال و زرِ خام | از برائے کتمِ آں سر از عوام |
| یہ چھپانے کو نہ تھا کچھ مال و زر | بلکہ تھیں اس راز سے سب بے خبر |
| کہ گمانے بر خیالے بر تنند | قومِ دیگر نام سالوسی کنند |
| لوگ دیکھیں گے تو بھٹکے خیال | نام رکھیں گے مجھے سب بدخصال |
| پیشِ با ہمت بود اسرارِ جاں | از خساں محفوظ تر از لعلِ کاں |
| جن میں ہمت ہیں اسرارِ جاں | جو ہیں نا اہلوں سے محفوظ و نہاں |
| زر بہ از جانست نزدِ ابلہاں | زر نثارِ جاں بود پیشِ شہاں |
| جان سے پیارا ہے نادانوں کو زر | مال صدقہ جان کا ہے بے خبر |

پشتہ بہ بند تفت از حرص زر — عقل شاں می گفت ہاں آہستہ تر

تیز دوڑاتی تھی اُن کو حرص زر — عقل کہتی تھی کہ ہاں آہستہ تر

حرص تازد بیہدہ سوئے سراب — عقل گوید نیک بیں کاں نیست آب

حرص لے جائے اگر سُوئے سراب — عقل کہتی ہے۔ نہیں یہ جائے آب

حرص غالب بود و زر چوں جاں شدہ — نعرۂ عقل آں زماں پنہاں شدہ

حرص غالب تھی۔ تھا زر مثل جاں — عقل کی آواز اُس دم تھی نہاں

حرص غالب بود بر زر چو جاں — گفت غیبت ایں متاع رایگاں

حرص غالب مال پر تھی مثل جاں — کہتی تھی یہ تو ہے دولت مفت ہاں

گشتہ صد تو حرص و غوغاہاے او — گشتہ پنہاں حکمت و ایماے او

حرص کی صد [illegible] جب چڑھ گئیں — حکمتیں جو کچھ تھیں سب پنہاں ہوئیں

تاکہ در چاہ غرور اندر فتد — آنگہ از حکمت ملامت بشنود

کیونکہ وہ ، جو چاہ نخوت میں گرا — جلد حکمت سے ندامت پائے گا

چوں ز حبس دام پائے او شکست — نفس لوامہ؎ برو یابید دست

پاؤں جب ٹوٹے گا حبسِ دام سے — نفسِ لوامہ ملامت پھر کرے

تا بہ دیوار بلا ناید سرش — نشنود پند دل آں گوش کرش

سر نہ جب تک پھوٹے گا دیوار سے — وہ نصیحت کیا کسی کی سُن سکے

کودکاں را حرص لوزینہ شکر — از نصیحتہا کند دو گوش کر

بچوں کو ہو حرص حلوا و شکر — پھر نصیحت سے ہوں۔ کیونکہ بہرہ ور

چونکہ درد دنبلش آغاز شد — در نصیحت ہر دو گوشش باز شد

پھوڑے کی تکلیف لیکن جب ہوئی — پھر نصیحت لوگوں کی سننے لگی

؎ وہ نفس جو ملامت کرتا ہے +

| | |
|---|---|
| حجرہ را با حرص و صد گونہ ہوس | باز کردند آں زماں آں چند کس |
| حجرہ کو شو کر کے لالچ اور گماں | کھولا ان لوگوں نے آخر ناگہاں |
| اندر افتادند در ہم زاز دحام | ہمچو اندر دوغ گندیدہ ہوام |
| سب کے سب اک ساتھ اندر جا پڑے | مکھیاں پڑتے ہیں جیسے حرص سے |
| عاشقانہ در فتند در کرّ و فر | خوردن امکان نے و بستہ پر و پا |
| عاشقوں کی طرح گرتی ہیں مگر | کھا نہیں سکتیں، چپک جاتے ہیں پر |
| بنگریدند از یسار و از یمیں | چارقی بدریدہ بود و پوستیں |
| آگے پیچھے ہر طرف نظریں پڑیں | اک پھٹا جوتا تھا اور اک پوستیں |
| جملہ گفتند ایں مکاں بے نوش نیست | چارق اینجا جز پئے سرپوش نیست |
| سب یہ بولے، ہے قریب اس میں نہاں | جوتوں سے پردہ کیا ہے بیگماں |
| ہیں بیاور سیخہائے تیز را | امتحاں کن حفرہ و کاریز را |
| تیز لوہے کی سلاخیں لاؤ اب | ہم گڑھے اور نالیاں دیکھینگے سب |
| ہر طرف کندند و جستند آں فریق | حفرہا کردند و گوہائے عمیق |
| کھودتا تھا ڈھونڈتا تھا وہ فریق | گوشے گوشے میں گڑھے کھودے عمیق |
| حفرہا شاں بانگ میزد آں زماں | کندہائے خالییم اے کندہاں |
| وہ گڑھے دیتے تھے سب ان کو صدا | ہم تو سب خالی ہیں اے اہل ریا |
| زاں سگالش شرم ہم میداشتند | کندہا را باز می انباشتند |
| بدگمانی سے وہ ہو کر شرمگیں | پھر گڑھوں کو پاٹ دیتے تھے وہیں |
| باز در دیوارہا سوراخہا | ہمچنیں کردند از جہل و عمے |
| درزوں میں اور دیواروں میں بھی | جہل سے وہ کام کرتے تھے یہی |
| بیعدد لاحول در ہر سینہ | مانند مرغ حرص شاں بے چینہ |
| تھا ہر اک سینے میں لاحول ذکا | کیونکہ مرغ حرص بے دانہ رہا |

زاں زلالتہائے یاوہ نازشاں
حفرۂ دیوار و در غمازِ شاں
ان کی گمراہی کے اور افسوس کے
وہ گڑھے، دیوار و در غماز تھے

ممکن اندائے آں دیوار نے
با ایازِ امکانِ ہیچ انکار نے
خفانہ ممکن روزنوں کا لیپنا
یا ایاز آئے تو ہو انکار کیا

گر خداعِ بیگناہی میکنند
حایط و عرصہ گواہی میکنند
عذر گر وہ بے گناہی کا کریں
تو گواہی فرش اور دیوار دیں

جملہ در حیرت کہ چہ عذر آورند
تا ازیں گرداب جاں بیروں برند
سب تھے حیرت میں، کریں اب عذر کیا
تاکہ اس طوفان سے ہم ہوں رہا

عاقبت نومید دست و لب گزاں
دستہا بر سر زناں ہمچوں زناں
کاٹتے تھے ہونٹ اور مایوس تھے
عورتوں کی طرح سر پیٹا کئے

## چغل خوروں کا حجرے سے لوٹنا

باز گردیدند سوئے شہریار
پُر ز گرد و روئے زرد و شرمسار
لوٹ کر پہنچے وہ سوئے شہریار
زرد منہ تھا۔ ہو رہے تھے شرمسار

قاصداً شہ گفت ایں احوال چیست
کہ بغلتاں از زر و ہمیاں تہیست
پوچھا قصداً شاہ نے یہ حال کیا
تم نہیں لائے بغل میں مال کیا

ور نہاں کردید دینار و تسو
فرِ شادی در رخ و رخسار کو
اور جو کر آئے ہو دولت کو نہاں
کیوں نہیں آثار چہروں سے عیاں

گرچہ پنہاں بیخ ہر بیخ آورست
برگِ سیماہم وجوہا اخضرست
گرچہ پوشیدہ ہے بیخ ہر شجر
برگ پیشانی ہے لیکن سبز تر

آنچہ خورد آں بیخ از زہر و قند
نک منادی میکند شاخ بلند
جڑنے جو کچھ کھایا زہر و قند سے
اس کی شاخوں سے ہیں پل جاتے پتے

بیخ گر چہ بے برا ز میوہ تہیست | برگ سبزش بر شجر از بہر چیست
جڑ اگر چہ ہے بغیر برگ و بار | ہاں یہ پتے پیڑ پہ کیوں آشکار

بر زبان بیخ گل مہرے زند | شاخ دست و پا گواہی میدہد
مہر ہے منہ زبانِ بیخ پہ | اور یہ شاخیں ہیں شاہد سر بسر

آں امیراں جملہ در عذر آمدند | ہمچو سایہ پیش مہ ساجد شدند
عذر وہ سردار سب کرنے لگے | مثل سایہ شاہ کو سجدے کئے

عذرِ آں گرمی و لافِ ما و من | پیش شہ رفتند با تیغ و کفن
عذرِ تیزی و غرور ما و من | پیش شہ آئے لئے تیغ و کفن

از خجالت جملہ انگشتاں گزاں | ہر یکے میگفت کای شاہِ جہاں
شرم سے منہ میں تھی سب کے انگلیاں | سب یہ کہتے تھے کہ اے شاہِ جہاں

گر بریزی خوں حلالستت حلال | ور ببخشی ہست انعام و نوال
خون کر دے خون ہے تجھ کو حلال | بخشدے تو ہے یہ اکرام کمال

کردہ ایم آنہا کہ از ما میسزید | تا چہ فرمائی تو اے شاہِ مجید
ہم سے جو کچھ ہونا تھا وہ ہو گیا | اب ہے اے سلطاں ترا فرمان کیا

گر ببخشی جرمِ ما اے دل فروز | شب شبیہا کردہ باشد روز روز
گر خطائیں بخش دے اے دلفروز | رات آخر رات ہے اور روز روز

گر ببخشی یافت نومیدی کساد | ورنہ صد چوں ما فدائے شاہ باد
بخش دے تو نا اُمیدی ہو فنا | ورنہ ہم سے سینکڑوں شہ پر فدا

گفت نے ایں نواز وایں گداز | من نخواہم کرد ہست ایں از ایاز
بولا ہاں ہاں یہ نوازش یہ گداز | مجھ سے ناممکن یہ ہے کارِ ایاز

ایں خیانت بر تن و عرضش لیست | زخم بر رگہائے آں نیکو پیست
یہ خیانت اُس کی ہے بے واسطہ | زخم ہیں اس کی رگوں پر بر ملا

گرچہ نفس وحدیم از روئے جاں — ظاہر او ودریم ازیں سود وزیاں

گرچہ وہ ہم ایک ہیں از روئے جاں — پر جدا ہیں دونوں کے سود و زیاں

تہمتے بر بندۂ شد عار نیست — جز مزید حلم را استظہار نیست

بندۂ سلطان پہ تہمت یا مدعا — ہے یہ ایک اعلان حلیم شاہ کا

متہم را شاہ چوں قاروں کند — بے گنہ را تو نظر کن چوں کند

متہم کو شہ نے جب قاروں کیا — بے خطا پہ ہوگا اُس کا لطف کیا

شاہ را غافل مداں از کارِ کس — مانع اظہارِ آں حلم ست وبس

شاہ کو ہر نیک و بد کا علم ہے — مانع اظہار اُس کا حلم ہے

## بادشاہ کا چغل خوروں کو ایاز کے حوالے کرنا

من ہنا یشفع بہ پیش علم او — لا ابالی وار الا حلم او

پیری اُس کے علم سے کس کی چلے — ہاں وہی جچتے تو جچتے حلم سے

آں گنہ اوّل زحلمش مے جہد — ورنہ آں ہیبت مجالش کے دہد

ہر گنہ کی ابتدا ہے حلم سے — خوف سے ورنہ کیسے قوت رہے

خوں بہائے جرم نفس قاتلہ — ہست بر حلمش دیت بر عاقلہ

جرم نفس قاتلہ کا خوں بہا — حلم پر اُس کے۔ ولی کو جوں روا

مست و بیخود نفس ما زاں حلم بود — دیو در مستی کلاہ از ما ربود

مست و بیخود نفس تھا اس حلم سے — کردیا رسوا ہمیں شیطان نے

۱؎ یعنی اگر بادشاہ حلیم نہ ہوتا۔ تو اُس کا غلام ایسے کام کیوں کرتا۔

۲؎ یعنی اُس کا حلم مقتول کے خون بہا کا اسی طرح ذمہ دار ہے۔ جس طرح کسی نابالغ یا پاگل قاتل کا جواب دہ اُس کا سرپرست ہے۔

ساقیٔ حلم ار سبوئے بادہ ریز — دیو با آدم کجا کردے ستیز
حلم کا ساقی نہ گر دیتا شراب — ہوتا کیوں آدمؑ پہ شیطاں کامیاب

گاہ علم آدمؑ ملائک را کہ بود — اوستادِ علم و نقادِ نقود
گو فرشتوں کے تھے آدمؑ علم گاہ — علم کے استاد تھے، با عز و جاہ

چونکہ در جنت شرابِ حلم خورد — شد ز یک بازیٔ شیطاں روئے زرد
جبکہ جنت میں شرابِ حلم پی — دفعتاً شیطاں سے بازی ہار دی

آں بلا در ہائے تعلیم ودود — زیرک و دانا و چستش کردہ بود
یا تو تعلیم خدا کے کیف سے — اتنے دانشمند تھے وہ ہو گئے

یا ازاں افیونِ حلمِ سخت او — دزد را آورد سوئے رخت او
اور یا افیون حلم شاہ کی — چور کو ساماں کی جانب لے گئی

عقل آمد سوئے حلمش مستجیر — ساقیم تو بودۂ دستم بگیر
عقل نے پھر حلم کی ڈھونڈی پناہ — تو ہے ساقی دے مجھے تو ہی پناہ

## بادشاہ کا ایاز کو منصف قرار دینا

کن میانِ مجرماں حکم اے ایاز — اے ایازِ پاک با صد احتراز
مجرموں کے حق میں کر حکم اے ایاز — پاک ہے جرموں سے تو اے پاکباز

گر دو صد بارت بجوشم در عمل — در کفِ جوششت نیابم یک دغل
میں اگر سو دوں تجھے جوشِ عمل — جوش میں تیرے نہ آئے کچھ خلل

ز امتحاں شرمندہ خلقے بیشمار — امتحانہا کردہ ایشاں شرمسار
امتحاں سے ہیں پشیماں بے شمار — امتحاں نے کر دیا ہے شرمسار

بحرِ بے قعر است تنہا علم نیست — کوہ و صد کوہ است تنہا حلم نیست
تو سمندر ہے نہیں کچھ علم ہی — کوہ بھی تو ہے، نہیں کچھ حلم ہی

| | |
|---|---|
| گفت من دانم عطائے تست ایں | ورنہ من آں چارقم وآں پوستیں |
| بولا سب تیرے کرم ہیں بالیقیں | اصل ہے ورنہ وہ کفش اور پوستیں |
| بہر ایں پیغمبر آں را شرح ساخت | کانکہ خود بشناخت یزداں را شناخت |
| اس لئے پیغمبر حق نے کہا | خود شناسی میں ہے عرفان خدا |
| چارقت نطفہ ست و خونت پوستیں | باقی اے خواجہ عطائے اوست ایں |
| کفش نطفہ ہے ترا خوں پوستیں | باقی ہیں اُس کی عطائیں بالیقیں |
| بہر آں داد است تا جوئی دگر | تو مگو کہ نیستش جز ایں قدر |
| دین ہے اُس کی، طلب کچھ اور کر | یہ نہ کہہ، اس کی عطا تھی اس قدر |
| زاں نماید چند سیب آں باغباں | تا بدانی نخل و دخل بوستاں |
| سیب کچھ ہے یوں دکھاتا باغباں | تا ہو آمد باغ کی تجھ پہ عیاں |
| گفت گندم زاں دہد خرکار را | تا بداند گندم انبار را |
| مشت گندم کرتے ہیں یوں نذر خر | تا اُسے انبار کی کچھ ہو خبر |
| نکتۂ ز شرح گوید اوستاد | تا شناسی علم او در استزاد |
| شرح یوں اُستاد تھوڑی سی کرے | تا وہ جانے ہے زیادہ علم اُسے |
| ور تو گوئی خود ہمینش بود و بس | دورت اندازد چناں کز ریش خس |
| گر کہے تو علم تھا اتنا ہی بس | پھینک دے وہ دُور تجھ کو مثلِ خس |
| اے ایاز اکنوں بیا و داد دہ | دادِ نادر در جہاں بنیاد نہ |
| اے ایاز اب داد دے اور عدل کر | داد کی بنیاد رکھ دے سر بسر |
| مجرمانت مستحق کشتن اند | وز طمع بر عفو و حلمت می تنند |
| تیرے مجرم قتل کے حق دار ہیں | طمع عفو و حلم میں سرشار ہیں |

؎ حدیث شریف مَنْ عَرَفَ نَفْسَهٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّهٗ ؎

تا کہ رحمت غالب آید یا غضب ۔۔۔ آب کوثر غالب آید یا لہب
دیکھئے غالب ہو رحمت یا غضب ۔۔۔ آگ غالب ہو کہ کوثر کی طرب

از پئے مردم ربائی ہر دو ہست ۔۔۔ شاخ حلم و خشم از روزِ الست
دونوں ہیں مردم رُبائی کے لئے ۔۔۔ شاخ حلم و خشم اوّل روز سے

بہرِ ایں لفظِ الست مستبیں ۔۔۔ نفی و اثبات ہست در لفظے قریں
اِک الستُ بربکم کے درمیاں ۔۔۔ نفی اور اثبات دونوں ہیں نہاں

زانکہ استفہام اثبات است ایں ۔۔۔ لیک در وے لفظ لیس ہم ببیں
کیونکہ استفہام ہے اثبات کا ۔۔۔ اور "نہیں" کا بھی ہے اِک پہلو چھپا

ترک کن تا ماند ایں تقریر خام ۔۔۔ کاسۂ خاصاں منہ درپیش عام
چھوڑ دے یہ بات ادھوری چھوڑ دے ۔۔۔ خاص باتیں ہیں نہ کہ یہ عام سے

لطف و قہرے چوں صبا و چوں وبا ۔۔۔ آں یکے آہن ربا ایں کہرُبا
ہے صبا لطف اور قہر اُس کا وبا ۔۔۔ ایک ہے آہن رُبا اِک کہرُبا

میکشد حق راستاں را تا رشد ۔۔۔ قسم باطل باطلاں را مے کشد
راستوں کی راستی جاذب رہے ۔۔۔ اور باطل باطلوں کو کھینچ لے

معدہ حلوائی بود حلوا کشد ۔۔۔ معدہ صفرائی بود سکبا کشد
معدۂ شیریں کو حلوا چاہیئے ۔۔۔ اور صفرائی کو سکبا[1] چاہیئے

فرش سوزاں سردی از جالش برد ۔۔۔ فرش افسردہ حرارت را خورد
گرم ہو بستر تو سردی کم کرے ۔۔۔ سرد ہو تو اور گرمی چوس لے

دوست بینی از تو رحمت میجہد ۔۔۔ خصم بینی از تو سطوت میجہد
دوست کو دیکھے تو رحمت کھائے جوش ۔۔۔ دیکھے دشمن کو تو سطوت[2] کھائے جوش

[1] ایک قسم کا دلیا ہوتا ہے۔ جو سرکہ، مصری اور کشمش ڈال کر تیار کرتے ہیں ٭
[2] دبدبہ، کر و فر ٭

| | |
|---|---|
| نور بینی روشنی بیروں زید | نار بینی یا دخاں ظلمت دہد |
| نور دیکھے، روشنی ہو آشکار | آگ دیکھے، ہو دھواں تاریک و تار |
| خصم و یار و نور و نار و فخر و عار | تخت و دار و برد و حار و ورد و خار |
| دوست دشمن، نور و نار، اور فخر و عار | تخت و دار، اور سرد و گرم، اور پھول خار |
| مور و مار و پود و تار و زیر و زار | ہر یکے با جنس خود بر می شمار |
| سانپ چیونٹی تانا بانا زیر و زار | اپنی اپنی جنس پر ہیں بے شمار |

## ایاز کو جلد فیصلہ کرنے کا حکم

| | |
|---|---|
| اے ایاز ایں کار را زوتر گذار | زانکہ نوعے زانتقام است انتظار |
| جلد کر یہ کام ایاز با وقار | اک طرح کی یہ سزا ہے انتظار |
| گفت اے شہ جملگی فرماں تراست | با وجودِ آفتاب اختر فناست |
| بولا اے شہ حکم تیرا ہے بجا | سامنے سورج کے تارے ہیں فنا |
| زہرہ کہ بود یا عطارد یا شہاب | کو بروں آید بہ پیش آفتاب |
| کون ہے زہرہ عطارد یا شہاب | جو نکل آئے بہ پیش آفتاب |
| گر ز دلق و پوستیں بگذشتمے | کے چنیں تخم ملامت کشتمے |
| چھوڑ دیتا گر یہ دلق و پوستیں | کیوں ملامت سے میں ہوتا شرمگیں |
| قفل کردم بر درِ حجرہ چہ بود | در میانِ بدگمانانِ حسود |
| قفل حجرے میں لگاتا کس لئے | جب کہ حاسد اس قدر موجود تھے |
| دست در کردہ درونِ آب جو | ہر یکے زایشاں کلوخ خشک جو |
| ہاتھ یہ ندی میں اپنا ڈال کر | خشک ڈھیلا ڈھونڈتے ہیں سربسر |
| پس کلوخ خشک در جو کے بود | ماہیے با آب عاصی کے شود |
| خشک ڈھیلا ندی میں کیا مل سکے | کب گنہگار آب کی مچھلی بنے |

بر من مسکیں جفا دارند ظن ❊ کہ وفا را شرم مے آید ز من
بدگماں ظالم ہیں مجھ مسکین پر ❊ ہے وفا شرمندہ مجھ سے کس قدر

گر نبودے زحمت نامحرمے ❊ چند حرفے از وفا وا گفتمے
گر نہ ہوتی زحمت نامحرمی ❊ ہیں سناتا کچھ وفا کا حال بھی

چوں جہاں پر شبہت و اشکال جوست ❊ حرف میرانیم ما بیرون پوست
ہے جہاں شک سے بھرا اور مشکل جوست ❊ اسلئے ہے گفتگو بیرون پوست

گر تو خود را بشکنی مغزے شوی ❊ داستان مغز نغزے بشنوی
تو اگر اپنے کو توڑے مغز ہو ❊ اور سنے روداد مغز نغز کو

جوز را در پوستہا آوازہاست ❊ مغز و روغن را خود آوازے کجاست
پوست میں اخروٹ دیتا ہے صدا ❊ مغز لیکن خود کہاں ہے بولتا

دارد آوازے نہ اندر خورد گوش ❊ ہست آوازش نہاں در گوش ہوش
وہ ہے سننے سے فزوں تر اک صدا ❊ جس کو گوش ہوش لیتا ہے چھپا

گر نہ خوش آوازی مغزے بود ❊ ژغژغ آواز قشرے کہ شنود
مغز کی جس میں خوش آوازی نہ ہو ❊ سنئے پھر کیا پوست کی آواز کو

ژغژغ آں زاں تحمل مے کنی ❊ تا کہ خاموشانہ بر مغزے زنی
ہے جبھی تو مائل آواز پوست ❊ مغز تا حاصل کرے چپکے سے دوست

چند گاہے بے لب و بے گوش شو ❊ وانگہے چوں لب حریف نوش شو
ایک مدت بے لب و بے گوش بن ❊ پھر مثال لب حریف نوش بن

چند گفتی نظم و نثر و راز فاش ❊ خود کیے روز امتحاں را گوش باش
نظم و نثر و راز تو لب تک کہے ❊ ایک روز امتحان ہے سن اسے

چند پختی تلخ و شور و تیز و گز ❊ ہم کیے بار امتحاں شیریں بپز
تیز کڑوا اور کھاری پک چکا ❊ امتحاناً ایک دن شیریں آپکا

| | |
|---|---|
| چند خوردی چرب و شیریں از طعام | امتحاں کن چند روزے در صیام |
| چرب اور شیریں غذا کھائی مگر | امتحاں روزے کا بھی کچھ روز کر |
| چند شبہا خواب را گشتی اسیر | یک شبے بیدار شو دولت بگیر |
| تو اسیر خواب راتوں رہ چکا | جاگ اک شب اور دولت لے ذرا |
| روز ہا بردی بسر در ہزل و جد | روزکے دو جہد را شو مستعد |
| تیرے دن ہزل و تمسخر میں کٹے | سعی بھی کر دیکھ دو دن کے لئے |

## خاموشی کی تعریف اور فضیلت

| | |
|---|---|
| آں یکے را در قیامت ز انتباہ | در کف آید نامۂ عصیاں سیاہ |
| حشر کے دن بھی اعلان گناہ | کوئی لیوے نامۂ عصیاں سیاہ |
| سر سیہ چوں نامہ ہائے تعزیہ | پُر معاصی متن آں با حاشیہ |
| ایسا کالا جیسے خط تعزیت | حاشیہ اور متن میں عصیاں صفت |
| جملہ فسق و معصیت آں یکسرے | ہمچو دار الحرب پُر از کافرے |
| فسق و عصیاں سے ہو سب بھرپور جو | کافروں سے جیسے دار الحرب[۱] ہو |
| آنچناں نامہ پلید پُر وبال | در یمیں ناید در آید در شمال |
| نامۂ ناپاک ایسا خوار و زار | بائیں جانب ہی سے ہوگا آشکار |
| خود ہم اینجا نامۂ خود را ببیں | دست چپ را شاید او یا در یمیں |
| تو یہیں نامے کو اپنے دیکھ لے | بائیں کے قابل ہے یا ہے داستے |
| موزۂ چپ کفش چپ ہم در دکاں | آں چپ دانیش پیش از امتحاں |
| موزہ جوتا الٹا ہے تو دیکھ لے | امتحاں سے پہلے جانے گا اسے |

[۱] کافروں کے رہنے کی جگہ جہاں مسلمانوں کو جہاد فرض ہے ◆

چوں نباشی راست میداں کہ چپی — ہست پیدا نعرۂ شیر و کپی
گر نہیں سیدھا تو اُلٹا جان لے — شیر بندر کے ہیں نعرے دوسرے

آنکہ گل را شاہد و خوشبو کند — ہر چپے را راست فضلِ او کند
جس نے مٹی سے دے گل شاہد بنا — بائیں کو سیدھا کرے اُس کی عطا

ہر شمالے را یمینے او دہد — بحر را ماءِ معینے او دہد
بائیں جانب والے کو دے راستی — بحر کو ہے بخشتا پانی وہی

گر چپی با حضرتِ او راست باش — تا بہ بینی دستبرد لطفہاش
بائیں جانب ہے تو سیدھا اُس سے ہو — تا کہ دیکھے دستبرد لطف کو

تو روا داری کہ نامہ آں چنیں — بگذرد از چپ در آید در یمیں
کیا تو چاہیگا کہ جو نامہ ہو خوار — آئے سیدھے ہاتھ میں تیرے نگار

اینچنیں نامہ کہ پُر ظلم و جفاست — کے بود خود در خورِ آں دستِ راست
ایسا نامہ جس میں ہو ظلم و جفا — کب ہے سیدھے ہاتھ کے لائق بتا

## خلافِ دعوے بات کہنا

زاہدے را بد یکے زن ہمچو حور — رشک ناک اندر حق او بس غیور
ایک زاہد کی تھی بیوی مثل حور — حق میں شوہر کے تھی پر رشک و غیور

زانکہ بُد زن را کنیزہ مہوشے — در دلِ زاہد بُد از وے آتشے
کیونکہ تھی اک ماہ وش اس کی کنیز — جو دل زاہد میں تھی بے حد عزیز

زن ز غیرت پاسِ شوہر داشتے — با کنیزک خلوتش نگذاشتے
رشک سے تھا پاس اُسے اس بات کا — ہوں نہ اک خلوت میں دونوں ایک جا

مدتے شد زن مراقب ہر دو را — تا کہ شاں فرصت نیفتد در خلا
دیکھ بھال مدتوں اُن کی رہی — تا وہ خلوت میں نہ ہوں ایک جا کبھی

| | |
|---|---|
| تا درآمد حکم و تقدیر الٰہ | عقل حارس خیرہ سر گشت و تباہ |
| آخر آیا اور کچھ حکم الٰہ | ہو گئی عقل اس نگہبان کی تباہ |
| حکم و تقدیرش چو آید بے وقوف | عقل کہ بود در قمر افتد خسوف |
| جب خدا کا حکم ہو جلوہ فگن | عقل کیا ہے، چاند کو بھی ہو گہن |
| بود در حمام آں زن ناگہاں | یادش آمد طشت در خانہ بداں |
| ناگہاں حمام وہ عورت گئی | طشت لیکن گھر ہی میں بھول آئی تھی |
| با کنیزک گفت رو ہاں مرغ وار | طشت از خانہ بر گیر و بیار |
| الغرض اس نے کنیزک سے کہا | طشت لیکر گھر سے فوراً لوٹ آ |
| آں کنیزک زندہ شد چوں ایں شنید | کہ بخواجہ ایں زماں خواہد رسید |
| ہو گئی وہ زندہ جیں دم یہ سنا | سمجھی اب خواجہ مجھے مل جائیگا |
| خواجہ در خانہ است و خلوت تنہا ہماں | پس رواں شد سوئے خانہ شادماں |
| خواجہ بھی ہے گھر میں اور تنہائی بھی | گھر کی جانب بس گئی دوڑی ہوئی |
| عشق شش سالہ کنیزک را ببیں | کہ بیابد خواجہ را خلوت چنیں |
| چھ برس سے عشق یہ لونڈی کو تھا | خواجہ اور میں ہوں کہیں یوں ایکجا |
| گشت پرّاں جانب خانہ شتافت | خواجہ را در خانہ و خلوت بیافت |
| گھر کی جانب وہ ہوئی اڑ کر رواں | گھر میں خواجہ مل گیا تنہا وہاں |
| ہر دو عاشق را چناں شہوت بود | کاحتیاط و یاد در بستن نبود |
| دونوں عاشق یوں ہوئے محو وصال | بھولا در تک بند کرنے کا خیال |
| ہر دو در ہم واخزیدند از نشاط | جاں بجاں پیوست آندم ز اختلاط |
| تھے جو مستی و خوشی سے ہم کنار | وصل میں یکجاں ہوئے بے اختیار |
| یاد آمد در زماں زن را کہ من | چوں فرستادم ورا سوئے وطن |
| یاد اس عورت کو آیا ناگہاں | آہ کیوں بھیجا اسے میں نے وہاں |

پنبہ وَ در آتش نہادم من بخویش ‏ ‏ در فگندم من بچخ خر را بہ پیش

آگ میں رُوئی کو خود ہی رکھ دیا ‏ ‏ بھیڑیے پہ مینڈھے کو چھوڑا برملا

گل فروشست از سرو بجز و دید ‏ ‏ از پے او رفت چادر میکشید

سر میں جو مٹی تھی دھو ڈالا اُسے ‏ ‏ چادر اوڑھی، بھاگی وہ حمام سے

آں ز عشق جاں دویدہ ایں ز بیم ‏ ‏ عشق کو و بیم کو فرق عظیم

عشق سے بھاگی تھی وہ، یہ خوف سے ‏ ‏ فرقِ خوف و عشق دیکھا چاہیے

سیر عارف ہر دمے تا تختِ شاہ ‏ ‏ سیر زاہد ہر مہے یکروزہ راہ

ہر گھڑی عارف کو سیرِ تختِ شاہ ‏ ‏ زاہد اک مہ میں چلے یک روزہ راہ

گرچہ زاہد را بود روزے شگرف ‏ ‏ کے بود یک روزہ خمسین الف

گو وہ زاہد کا ہو اک دن خوشگوار ‏ ‏ پھر کہاں اِک دن کہاں پنجہ[1] ہزار

قدرِ ہر روزے ز عمرِ مردِ کار ‏ ‏ باشد از سالِ جہاں پنجہ ہزار

مردِ حق کا ایک روزِ خوشگوار ‏ ‏ اور برابر ہیں برس پنجہ ہزار

عقلہا زیں سِر بود بیروں در ‏ ‏ زہرۂ وہم ار بدرد گو بدر

عقل ان بھیدوں کو پا سکتی نہیں ‏ ‏ وہم کا پھٹتا جگر ہے بالیقیں

ترس مُوئے نیست اندر پیشِ عشق ‏ ‏ جملہ قربانند اندر کیشِ عشق

عشق کو ہوتا نہیں ڈر بال بھر ‏ ‏ ہیں سبھی قرباں شعارِ عشق پر

عشق وصفِ ایزد است آیا کہ خوف ‏ ‏ وصفِ بندہ مبتلائے فرج و جوف

عشق ہے یا خوف ہے وصفِ خدا ‏ ‏ خوف وصفِ بندۂ نا آشنا

چوں یُحِبُّونَہٗ بخواندی از نبے ‏ ‏ با یُحِبُّہُم شو قرین در مطلبے

گر یُحِبُّونَہٗ[2] سنا ہے قرآں میں پڑھا ‏ ‏ تو یُحِبُّہُم[3] سے بھی ہو آشنا

[1] پچاس ہزار +

[2] یعنی وہ اُسے دوست رکھتے ہیں +

[3] یعنی وہ ان کو دوست رکھتا ہے +

| | |
|---|---|
| پس محبت وصفِ حق داں عشق نیز | خوف نبود وصفِ یزداں العزیز |
| عشق وصفِ حق ہے، یہ ہے بات ٹھیک | خوف کب وصفِ خدا میں ہو شریک |
| وصفِ حق کو وصفِ مشتِ خاک کو | وصفِ حادث کو و وصفِ پاک کو |
| وصفِ انساں اور وصفِ حق کہاں | وصفِ حادث وہ، یہ وصفِ پاک ہاں |
| شرحِ عشق ار من بگویم بر دوام | صد قیامت بگذرد واں ناتمام |
| شرح گر کرتا رہوں میں عشق کی | حشر سو ہوں، وہ نہ ہو ختم اے اخی |
| زانکہ تاریخِ قیامت را حد است | حد کجا آنجا کہ وصفِ ایزد است |
| کیونکہ تاریخِ قیامت کی ہے حد | اور بے حد وصفِ اَللّٰهُ الصَّمَد |
| عشق را پانصد پر است و ہر پرے | از فراز عرش تا تحت الثرےٰ |
| پانسو پر عشق کے ہیں اے فتا | اور ہر پر عرش سے ہے تا ثریٰ |
| زاہد با ترس مے تازد بپا | عاشقاں پرّاں تر از بادِ صبا |
| چلتا ہے زاہد تو اپنے پاؤں پر | اور عاشق ہیں صبا سے تیز تر |
| چہ مجالِ باد یا برق اے پسر | چونکہ او در راہِ حق بکشاد پر |
| کیا مجالِ باد، آفتاب، برق کیا | کھولیں راہِ عشق میں یہ پر ذرا |
| کے رسند ایں خائفاں در گردِ عشق | کآسماں را فرش سازد دردِ عشق |
| ڈرنے والوں کو ملے کیا گردِ عشق | آسماں کو خاک کر دے دردِ عشق |
| جز مگر کاید عنایتہائے ضو | کز جہانِ ایں روش آزاد شو |
| ہاں مگر وہ جیسے ہو مصرِ ضیا | اور وہ دنیا کی روش سے ہو رہا |
| از فش خود وز روشِ خود باز رہ | کز سوئے شہ یافت آں شہباز رہ |
| فر و زیبائی کو اپنی چھوڑ دے | سوئے شہ رہ پائی اس شہباز نے |
| ایں فش و روش ہست جبر و اختیار | از ورائے ایں دو آمد جذبِ یار |
| فر و زیبائی ہے جبر و اختیار | اور ان دونوں سے برتر جذبِ یار |

# عورت اور زاہد کا قصہ

چوں رسید آں زن بخانہ در کشاد — بانگِ در در گوشِ ایشاں در فتاد
گھر جو عورت نے پہنچ کر کھولا در — ہو گئے دونوں صدا سے با خبر

آں کنیزک جست آشفتہ زساز — مرد برجست و شتا واندر نماز
ہو گئی وہ چھوکری بے ربط ساز — ہو گیا زاہد بھی مصروفِ نماز

زن کنیزک را ژولیدہ بدید — درہم و آشفتہ و دنگ و مرید
چھوکری کو دیکھا با صد انتشار — ابتر و آشفتہ - حیران و نزار

شوئے خود را دید قایم در نماز — درگماں افتاد زاں اندر اہتزاز
دیکھا شوہر کو کہ ہے محوِ نماز — بدگمانی میں پڑی وہ پاک باز

شوئے را برداشت دامن بے خطر — دیدہ آلودہ منی خصیہ و ذکر
دامنِ شوہر اٹھایا بے خطر — عضو اس کے دیکھے ناپاکی میں تر

از ذکر باقیؔ نطفہ مے چکید — ران و زانو گشتہ آلودہ پلید
عضو سے ٹپکی وہ نطفے جو تھی مزید — ران و زانو ہو گئے تھے سب پلید

برسرش زد سیلی و گفت اے مہیں — خصیہ مردِ نمازی باشد ایں
سر پہ گھونسا مار کر کہنے لگی — عضو ہوتے ہیں نمازی کے یہی!

لائقِ ذکر و نماز است ایں ذکر — وایں چنیں ران و زہار پُر قذر
یہ بدن لائق عبادت کے ہے ہاں — یہ نجاست اور یہ ناپاکیاں!

نامۂ پُر ظلم و فسق و کفر و کیں — لائق است انصاف دہ اندر یمیں
نامہ جو ہے کفر و بدعت سے بھرا — کیوں وہ سیدھے ہاتھ کے قابل ہے کیا!

گر بپرسی گبر را کایں آسماں — آفریدہ کیست وایں خلقِ جہاں
پوچھے گر کافر سے تو یہ آسماں — ہے بنایا کس نے اور سارا جہاں

گوید اینہا آفریدہ آنخداست — کافرینش بر خدائی اش گواست

وہ کہے۔ یہ سب ہیں مخلوق اُس کی — آفرینش ہے خدائی کی گواہ

کفر و ظلم و ستم بسیار او — ہست لائق با چنیں اقرار او

پھر یہ شرک و کفر یہ ظلم و جفا — بعد اس اقرار کے کب ہیں روا

ہست لائق با چنیں اقرار راست — آں فضیحتہا و آں کردار کاست

بعد اس کے پھر مناسب ہیں کہاں — وہ فضیحت اور بد کرداریاں

فعل او کردہ دروغ آں قول را — تا شد او لائق عذاب ہول را

فعل نے اس قول کو جھٹلا دیا — مستحق وہ ہر سزا کا ہو گیا

پس دروغ آمد سرتا پائے او — کہ دروغش کرد ہم اعضائے او

جھوٹ سر سے پاؤں تک وہ بن گیا — جھوٹ اُس کو اُس کے اعضا نے کیا

روزِ محشر ہر نہاں پیدا شود — ہم زخود ہر مجرم رسوا شود

روزِ محشر ہر نہاں ہو آشکار — مجرم اپنے آپ ہو رسوا و خوار

دست و پا بدہد گواہی بابیاں — بر فسادِ او بہ پیشِ مستعاں

ہاتھ اور پاؤں گواہی اس کی دے — جرم پر اُس کے خدا کے سامنے

دست گوید من چنیں دزدیدہ ام — لب بگوید من چنیں بوسیدہ ام

ہاتھ کہدے میں نے یہ چوری ہے کی — ہونٹ کہدے۔ میں نے یہ شے چوم لی

پائے گوید من شدستم تا منٰے — فرج گوید من بکردستم زنا

پاؤں کہدے، آرزو تک یوں گیا — فرج کہدے یوں کیا میں نے زنا

چشم گوید غمزہ کردستم حرام — گوش گوید چیدہ ام سوء الکلام

آنکھ کہدے یوں اشارے تھے حرام — کان کہدے، یوں سنتے تھے بد کلام

پس دروغ آمد سرتا پائے خویش — چوں گواہی میدہد اعضا زپیش

پس وہ خود ہی جھوٹ سر تا پا بنا — دے دی اعضا نے شہادت برملا

آنچناں کاندر نمازِ با فروغ    از گواہی خصیہ شد زرقش دروغ
جس طرح وقتِ نمازِ با فروغ    زاہدا عضا کے سبب تھا دروغ

پس چناں کن فعل کاں خود بےزباں    باشد اشہد گفتن و عین بیاں
فعل ایسے کر کہ جن سے بےگماں    ہو ثبوت ، اشہد اَنْ عیاں

تا ہمہ تن عضو عضوت اے پسر    گفتہ باشد اشہدا اندر نفع و ضر
تا کہ ہر اک عضو تیرا اے پسر    اَشْہَدُ اَنْ کہے ہر بات پر

رفتن بندہ پئے خواجہ گواست    کہ منم محکوم و ایں مولائے ماست
پیروی بندہ ، آقا کی گواہ    ہاں میں ہوں محکوم آقا درد خواہ

گر سیہ کردی تو نامۂ عمرِ خویش    توبہ کن زآنہا کہ کردستی بہ پیش
عمر کا دفتر ، اگر کالا ہوا !    توبہ کر اُس سے جو پہلے تھا کیا

عمر اگر بگذشت بیخش ایں دم است    آبِ توبہ اش دہ اگر او بے نم است
عمر اگر گذری تو جڑ پہ غور کر    پانی دے توبہ کا- وہ ہے خشک اگر

بیخ عمرت را بدہ آبِ حیات    تا درختِ عمر گردد با ثبات
عمر کی جڑ کو پلا آبِ حیات    تا درختِ عمر پا جائے ثبات

جملہ ماضیہا ازیں نیکو شدند    زہرِ پارینہ ازیں گردد چو قند
عمرِ رفتہ اس سے ہوگی خوشگوار    زہر ہو جاتا ہے اس سے قند یار

سیّئاتت را مبدّل کردہ حق    تا ہمہ طاعت شوند آں ما سبق
حق بدل دیتا ہے سب تیرے خراب    وہ گنہ ہوں اگلے پچھلے سب صواب

## توبۂ نصوح

خواجہ پر توبۂ نصوحے خوش بتن    کوششے کن ہم بجان و ہم بہ تن
اپنی توبہ پہ نہ خواجہ ناز کر    کوششیں کر جان و دل سے عمر بھر

شرح ایں توبہ نصوح از من شنو — بگرویدستی ولے از نو گرو

شرح اس توبہ کی کرتا ہوں بیاں — از سر نو ذوق ہو تجھ میں عیاں

بود مردے پیش ازیں نامش نصوح — بُد ز دلاکیِ زناں اور فتوح

تھا کوئی پہلے زمانے میں نصوح — کرتا تھا نہلا کے خوش عورت کی روح

بود رُوئے او چو رخسارِ زناں — مردیٔ خود را ہمے کردی نہاں

اس کا رُخ تھا مثلِ رخسارِ زناں — اپنی مردی کو وہ رکھتا تھا نہاں

او بحمامِ زناں دلاک بود — در دغا و حیلہ بس چالاک بود

عورتوں کے واسطے دلاک[1] تھا — مکر و حیلہ میں بڑا چالاک تھا

سالہا میکرد دلاکی و کس — بو نبرد از حالت آں بوالہوس

برسوں سے کرتا تھا حمامی مگر — تھے ہوس سے لوگ اس کی بے خبر

زانکہ آواز و رخش زن وار بود — لیک شہوت کامل و بیدار بود

عورتوں سا منہ تھا، عورت سی صدا — شہوت اس میں تھی مگر حد سے سوا

چادر و سربند پوشید و نقاب — مردِ شہوانی و در غرّہ شباب

چادر اوڑھے، منہ پہ ڈالے تھا نقاب — پُر ہوس تھا، تھا جو آغازِ شباب

دختراں خسرواں را زیں طریق — خوش ہمی مالید و مے شُستِ آں عشیق

بادشاہوں کی جو آتیں لڑکیاں — غسل دیتا ان کو مل مل کر وہاں

توبہا میکرد و پا در مے کشید — نفس کافر توبہ اش را مے درید

توبہ کر کے رُکتا وہ زن پیرہن — نفس کافر تھا مگر توبہ شکن

رفت پیشِ عارفے آں زشت کار — گفت مارا در دعائے یاد آر

سامنے وہ ایک عارف کے گیا — دیجئے مجھ کو دعا، اس سے کہا

[1] حمامی، نہلانے والا +

سِرِّ او دانست آں آزاد مرد — لیک چوں حلمِ خدا پیدا نہ کرد
بھید اُس کا مردِ حق پہ تھا عیاں — مثلِ حلمِ حق مگر رکھا نہاں

بر لبش قفل است در دل رازہا — لب خموش و دل پُر از آوازہا
لب پہ ہے قفل اور دل میں راز ہیں — لب خموش، اور دل میں آوازیں ہزار

عارفاں کہ جامِ حق نوشیدہ اند — رازہا دانستہ و پوشیدہ اند
جامِ حق جو عارفوں نے ہے پیا — رازِ دانستہ وہ لیتے ہیں چھپا

ہر کرا اسرارِ حق آموختند — مُہر کردند و دہانش دوختند
کر دیئے اسرارِ حق جس پر عیاں — مُہر کر دی، سی دیا اُس کا دہاں

سُست خندید و بگفت اے بدنہاد — زانچہ دانی ایزدت توبہ دہاد
مسکرایا ۱ اور کہا اے بدنہاد — دے تجھے توفیق توبہ کی خدا

## عارفِ واصل کی دُعا

آں دُعا از ہفت گردوں در گذشت — کارِ آں مسکیں بآخر خوب گشت
وہ دُعا سات آسماں کے پار تھی — آخر کار اُس نے پائی بہتری

کاں دُعائے شیخ نے چوں ہر دعاست — فانی است و گفتِ او گفتِ خداست
غیر معمولی ہے مرشد کی دعا — بے شک اُس کا قول ہے قولِ خدا

چُوں خدا از خود سوال و گد کند — پس دعائے خویش را چُوں رد کند
جب خدا خود ہی کرے خود سے سوال — رد کرے اپنی دعا کو، ہے محال

یک سبب انگیخت صنعِ ذوالجلال — کہ رہانیدش ز نفرین و وبال
اک سبب اللہ نے پیدا کیا — کر دیا اُس کو وبالوں سے رہا

۱ یعنی وہ عارف مسکرایا۔

| | |
|---|---|
| اندراں حمام پُر میکرد طشت | گوہرے از دخترِ شہ یاوہ گشت |
| بھر رہا تھا طشت جب وہ بے خبر | دخترِ شہ کا ہوا گم اک گہر |
| گوہرے از حلقہائے گوشِ اُو | یاوہ گشت و ہر زنے در جستجو |
| وہ گہر تھا بالیوں کا کان کی | جستجو عورت ہر اک کرنے لگی |
| پس درِ حمام بر بستند سخت | تا بجویند اوّل اندر پیچِ رخت |
| بند سب حمام کے در کر دیئے | اور لگیں اسباب سب کے ڈھونڈنے |
| رختہا جستند وآں پیدا نشد | وزدِ گوہر نیز ہم رسوا نشد |
| جستجو کی۔ پر نہ وہ موتی ملا | چور موتی کا تھا بالکل بے پتا |
| پس بجد جُستن گرفتند از گزاف | در دہان و گوش و اندر ہر شگاف |
| ڈھونڈنے کی کیں بہت کچھ کوششیں | منہ میں اور کانوں میں اور ہر چھید میں |
| در شگافِ فوق و تحت و ہر طرف | جستجو کردند دُرّ از ہر صدف |
| چھت کی درزوں میں۔ زمیں پہ ہر طرف | موتی کو ڈھونڈا۔ ٹٹولی ہر صدف |
| بانگ آمد کہ ہمہ عریاں شوند | ہر کہ ہستند از عجوز و از لوند |
| آئی اک آواز سب عریاں ہوں یاں | ہیں یہاں جو عورتیں پیر و جواں |
| یک بیک را حاجبہ جُستن گرفت | تا پدید آید گہر بنگر شگفت |
| پاسبانوں نے تلاشی سب کی لی | تا ملے گوہر، مگر حیرت یہ تھی |
| آں نصوح از ترس شد در خلوتے | روئے زرد و لب کبود از خشیتے |
| چھپ گیا ڈر سے نصوح اک گوشے میں | ہونٹ نیلے۔ زرد منہ، اور لرزشیں |
| پیشِ چشمِ خویشتن میدید مرگ | سخت میلرزید بر خود ہمچو برگ |
| سامنے موت اُس کو آتی تھی نظر | کانپتا تھا صورتِ برگِ شجر |
| گفت یارب بارہا برگشتہ ام | توبہا و عہدہا بشکستہ ام |
| بولا یارب پھرا ہوں بارہا | توبہ کرکے میں نے توڑی ہے سدا |

کردہ ام آنہا کہ از من میسزید — تاچنیں سیل سیاہی در رسید

تھے جو ممکن، کر لیے سارے گناہ — آخر اب اٹھا یہ سیلاب سیاہ

نوبتِ جستن اگر در من رسد — وہ کہ جان من چہ سختیہا کشد

جستجو کی آ گئی نوبت اگر — سختیاں کیا ہونگی میری جان پہ

در جگر افتادہ استم صد شرر — در مناجاتم ببیں خونِ جگر

سو شرر ہیں میرے سینے میں نہاں — خونِ دل میری فغاں میں ہے عیاں

اینچنیں اندوہ کافر را مباد — دامن رحمت گرفتم داد داد

ہائے کافر کو بھی یہ صدمہ نہ ہو — رحم کر اور سن مری فریاد کو

کاشکے مادر نزادے مر مرا — یا مرا شیرے بخوردے در چرا

مجھ کو میری ماں نہ جنتی کاش اگر — شیر مجھ کو پھینک دیتا پھاڑ کر

اے خدا آں کن کہ از تو می سزد — کہ ز ہر سوراخ مارم میگزد

جو ترے لائق ہے وہ کر اے خدا — سانپ ہر سوراخ سے ہے کاٹتا

جان سنگیں دارم و دل آہنیں — ورنہ خوں گشتے دریں رنج و حنیں

دل ہے لوہے کا مرا ہوں سخت جاں — خون ہوکر ورنہ ہو جاتا رواں

وقت تنگ آمد مرا و یک نفس — پادشاہی کن مرا فریاد رس

وقت مجھ پہ تنگ ہے اے داد رس — بادشاہی کر تو ہے فریاد رس

گر مرا ایں بار ستاری کنی — توبہ کردم من ز ہر ناکردنی

پردہ پوشی گر کرے اس مرتبہ — میری توبہ پھر نہیں ہوگی خطا

توبہ ام بپذیر ایں بار دگر — تا ببندم بہرِ توبہ صد کمر

توبہ اب کے اور یہ مقبول کر — تاکہ توبہ پہ رہوں مضبوط تر

من اگر ایں بار تقصیرے کنم — پس دگر مشنو دعا و گفتنم

اب اگر تقصیر میں کوئی کروں — تو نہ سننا، عرض کیسی ہی کروں

| | |
|---|---|
| او ہمی زارید صد قطرہ رواں | کاندر افتادم بجلادِ دعواں |
| آنکھوں سے تھے اس کی سو آنسو رواں | ہوں اسیر پنجۂ قاتل یہاں |
| تا نمیرد ہیچ افرنگی چنیں | ہیچ ملحد را مبادا ایں چنیں |
| یوں فرنگی بھی نہ ہو مرگ آشنا | ہو نہ یوں ملحد بھی غم میں مبتلا |
| نوحہ ہا میکرد او بر جانِ خویش | روئے عزرائیلؑ دیدہ پیش پیش |
| جان کا اپنی یونہی تھا نوحہ خواں | سامنے گویا تھے عزرائیلؑ ہاں |
| ایخدا و ایخدا چنداں بگفت | کاں در و دیوار با او گشت جفت |
| چند بار اس نے لیا نام خدا | تھے در و دیوار اس کے ہم نوا |

## نصوح کا توبہ کرنا اور بیہوش ہو جانا

| | |
|---|---|
| در میانِ یارب و یارب بُداو | بانگ آمد از میانِ جستجو |
| نعرۂ یارب سے تھا محو فغاں | جونہی پھر آواز آئی ناگہاں |
| جملہ را جستیم پیش آ اے نصوح | گشت بیہوش آں زماں پرید روح |
| سب کو ڈھونڈا آ نصوح اب تو بھی آ | جب سنا یہ جان کھوئی غش ہوا |
| ہمچو دیوارِ شکستہ در فتاد | ہوش و عقلش رفت شد ہمچوں جماد |
| مثلِ دیوارِ شکستہ گر پڑا | اُڑ گئے سب ہوش پتھر ہو گیا |
| چونکہ ہوشش رفت از تن آں زماں | سرِّ او با حق بپیوست از نہاں |
| ہوش جب رخصت ہوئے اک دم سے | بھید اس کا جا ملا اللہ سے |
| چوں تہی گشت و خودیِ او نماند | باز جانش را خدا در پیش خواند |
| جب ہوا خالی خودی رخصت ہوئی | روح اس کی سامنے حق کے گئی |
| چوں شکست آں کشتیِ او بے مراد | در کنارِ رحمتِ دریا فتاد |
| جب ہوئی کشتی شکستہ اے نگار | ہو گیا بحرِ کرم سے ہم کنار |

جاں بحق پیوست چوں بیہوش شد ۔ موج رحمت آں زماں جوش شد
ہوتے ہی بے ہوش جاں حق سے ملی ۔ موج رحمت جوش زن تھی اس گھڑی

چونکہ جانش وا رہید از ننگ تن ۔ رفت شاداں پیش اصل خویشتن
ننگ تن سے جان جب اس کی چھٹی ۔ آگے اپنی اصل کے خوش خوش گئی

جاں چو باز و تن مراورا کندۂ ۔ پائے بستہ پر شکستہ بندۂ
جان تھی باز اور تن تھا زیر دام ۔ تھا وہ پابستہ، شکستہ اور غلام

چونکہ ہوشش رفت پایش بر کشاد ۔ میپرد آں باز سوئے کیقباد
ہوش جب رخصت ہوئے پھندا کھلا ۔ باز سوئے کیقباد اڑتا گیا

چونکہ آں دریائے رحمت جوش کرد ۔ سنگہا ہم آب حیواں نوش کرد
جوش میں دریائے رحمت آگیا ۔ پتھروں نے آب حیواں پی لیا

ذرۂ لاغر شگرف و زفت شد ۔ فرش خاکی اطلس و زربفت شد
ناتواں ذرہ ہوا پھر تابناک ۔ اطلس و زربفت نکلا فرش خاک

مردۂ صد سالہ بیروں شد ز گور ۔ دیو ملعوں شد بخوبی ہمچو حور
مردہ صد سالہ نکلا گور سے ۔ دیو ملعوں تھا مشابہ حور سے

جملگی روئے زمیں سر سبز شد ۔ شاخ خشک اشگوفہ گیر و گبز شد
ہو گئی سر سبز بس ساری زمیں ۔ خشک شاخیں تھیں شگوفوں سے لدیں

گرگ با برہ حریف مے شدہ ۔ ناامیداں خوش رگ و خوش پے شدہ
بھیڑیا تھا بادہ کش بکری کیساتھ ۔ چمکی اک امید مایوسی کے ساتھ[1]

[1] ان آخری چھ اشعار کا مطلب یہ ہے کہ جو معاملہ ناگوار تھا۔ وہ خوشگوار ہو گیا ۔

# موتی کا مل جانا

بانگ آمد تا گہاں کہ رفت بیم
شد پدید آں گم شدہ دُرِّ یتیم

آئی پھر آواز، اب گیا خوف و بیم
مل گیا کھویا ہوا دُرِّ یتیم

بعد ازاں خوف ہلاکت جاں مدہ
مژدہا آمد کہ اینک گم شدہ

دے نہ جان اپنی کوئی دہشت زدہ
مژدہ ہو یہ ہے وہ موتی گم شدہ

حزن رفت و در فرح و ز تا فتیم
مژدگانے دہ کہ گوہر یافتیم

غم گیا۔ شادی نہ اب کیوں ہم کو ہو
مژدہ دینے والے کو انعام دو

از غریو و نعرہ و دستک زدن
پُر شدہ حمام قد زال الحزن

نعروں سے اور تالیوں کے شور سے
بھر گیا حمام۔ سب غم سے چھٹے

آں نصوح رفتہ باز آمد بخویش
دیدہ چشمش تابش صد روزہ بیش

ہوش میں آیا نصوح بے خبر
بڑھ گئی اُس کی بصارت بیشتر

بے حلالی خواستند از وے ہر کسے
بوسہ میداد ند بر دستش بسے

تھی معافی خواہ اُس سے ہر کوئی
چومتی تھیں ہاتھ۔ کہتی تھیں یہی

بد گماں بودیم ما را کن حلال
لحم تو خوردیم اندر قیل و قال[1]

بد گماں ہم تھے۔ ہمیں کر دے معاف
ہم نے تیرا گوشت کھایا بے گزاف

زانکہ ظن جملہ بر وے بیش بود
زانکہ در قربت ز جملہ پیش بود

کیونکہ سب کو بد گمانی تھی سوا
سب سے بڑھ کر قرب حاصل اُس کو تھا

خاص دلاکش بد و محرم نصوح
بلکہ ہمچوں دو تن یک گشتہ رُوح

اُس کا حمامی تھا اور محرم نصوح
دو بدن تھے ایک تھی دونوں میں روح

[1] یعنی غیبت کی ۔

| | |
|---|---|
| گوہر ار بُد دست او بد دست ولیس | زو ملازم تر نہ تجا توں نیست کس |
| ہو نہ ہو موتی وہی ہے لے گیا | خاص خادم شاہزادی کا وہ تھا |
| اوّل اورا خواست جستن در خبر و | بہر حرمت داشتن تاخیر کرد |
| پہلے اس کی بھی تلاشی چاہی تھی | بہر حرمت پھر مگر تاخیر کی |
| تا بود کان زا بیند از و بجا | اندراں مہلت باند خویش را |
| تا اسے شاید کہیں وہ ڈال دے | پائے مہلت، فکر بچنے کی کرے |
| بس حلالیہا از و میخو استند | وز برائے عذر بہ میخاستند |
| وہ بہت اس سے معافی خواہ تھیں | عذر کرنے کو سب استادہ ہوئیں |
| گفت یہ فضل خدائے دادگر | ورنہ زانچم گفتہ شد ہستم بتر |
| بولا یہ سب فضل تھا اللہ کا | ورنہ ہوں اس سے برا جو کچھ کہا |
| چہ حلالی خواست میباید زمن | کہ منم مجرم تر از اہل زمن |
| کیوں معافی چاہتی ہو بار بار | میں تو ہوں سب سے بڑا تقصیر وار |
| آنچہ گفتند م بداں از صد یکیست | بر من آں کشف است گر بر کس شکیست |
| جو کہا ہوں سو گنا اس سے بتر | مجھ پہ ظاہر ہے کسی کو شک ہو گر |
| کس چہ میداند ز من جز اندکے | وز ہزاراں جرم و بد فعلی یکے |
| مجھ سے بہتر کوئی کب جانے مجھے | ہیں ہزاروں جرم اور کوتک مرے |
| من ہمی آں دانم و ستار من | جرمہا و زشتی کردار من |
| میں ہی ان کو جانتا ہوں اے خدا | جرم اور افعال ہیں جو ناسزا |
| اوّل ابلیسے مرا استاد بود | بعد ازاں ابلیس پیشم باد بود |
| پہلے تو شیطاں مرا استاد تھا | پیچھے پھر شیطاں مرے آگے ہوا |
| حق بدید آں جملہ و نادیدہ کرد | تا نگردم در فضیحت روئے زرد |
| چشم پوشی کی خدا نے دیکھ کر | تا فضیحت ہو نہ مجھ کو سر بسر |

| | |
|---|---|
| تا ز رحمت پوستین دوزیم کرد | توبۂ شیریں چو جاں روزیم کرد |
| پوستیں دوزی مری رحمت سے کی | اور توبہ کی مجھے توفیق دی |
| ہر چہ کردم جملہ نادیدہ گرفت | طاعتِ ناوردہ آوردہ گرفت |
| جو کیا میں نے۔ وہ نادیدہ ہوا | بندگی بے طاعتی کو کر لیا |
| ہمچو سرو و سوسنم آزاد کرد | ہمچو بخت و دولتم دلشاد کرد |
| دی رہائی سرو و سوسن کی طرح | شاد کر کے بخت روشن کی طرح |
| نامِ من در نامۂ پاکاں نوشت | دوزخی بودم ببخشیدم بہشت |
| لکھ دیا نیکوں میں اس نے میرا نام | دوزخی تھا، خلد بخشی، لا کلام |
| عفو کرد آں جملگی جرم و گناہ | شد سپید آں نامہ و روئے سیاہ |
| عفو اس نے کر دئے سارے گناہ | ہو گیا روشن مرا روئے سیاہ |
| آہ کردم چوں رسن شد آہِ من | گشت آویزاں رسن در چاہِ من |
| آہ کی تو آہ رسی بن گئی | اور کنوئیں میں میرے آویزاں ہوئی |
| آں رسن بگرفتم و بیروں شدم | شاد و زفت و فربہ و گلگوں شدم |
| باہر آیا میں وہ رسی تھام کر | ہو گیا میں شاد، موٹا، تازہ تر |
| در بنِ چاہے ہمے بودم اسیر | روز و شب اندر فغان و در نفیر |
| میں کنوئیں کی تہ میں تھا بالکل اسیر | رات دن کرتا تھا نالے میں حقیر |
| از ہوس در تنگنا بودم زبوں | در ہمہ عالم نمی گنجم کنوں |
| تنگ کوچے میں ہوس سے تھا زبوں | اب خدائی میں سما سکتا نہیں |
| آفرینہا بر تو بادا اے خدا | ناگہاں کردی مرا از غم جدا |
| آفریں ہیں تجھ پہ لاکھوں اے خدا | ناگہاں غم سے کیا مجھ کو جدا |
| گر سرِ ہر موئے من گردد زباں | شکرہائے تو نیاید در بیاں |
| ہو اگر ہر بال میرا اک زباں | شکر تیرا کر نہیں سکتا بیاں |

میزنم نعرہ دریں روضہ و عیون
خلق را یا لیت قومی یعلمون

اس خوشی میں ہے مرا نعرہ یہی
کاش میری قوم مجھ کو جانتی

# نصوح سے شہزادی کی عذرخواہی

بعد ازاں آمد کسے کز مرحمت
دختر سلطان ما میخواندت

پھر کسی نے آ کے یہ مژدہ دیے
دختر سلطاں بلاتی ہے تجھے

دختر شاہت ہمے خواند بیا
تا سرش شوئی کنوں اے پارسا

شاہزادی ہے بلاتی جلد آ
چل کے اس کے سر کو دھولے پارسا

جز تو دلاکی نمے خواہد دلش
کہ بمالد یا بشوید با گلش

وہ بجز تیرے نہا سکتی نہیں
تجھے نہلانے کو کوئی بھی نہیں

گفت رو رو دست من بیکار شد
وین نصوح تو کنوں بیمار شد

بولا جا اب ہاتھ یہ بیکار ہے
یہ نصوح کنترا بیمار ہے

رو کسے دیگر بجو تعجیل و تفت
کہ مرا واللہ دست از کار رفت

ڈھونڈ لے نہلانے والا دوسرا
کر نہیں سکتا میں یہ خدمت ادا

با دل خود گفت کز حد رفت جرم
از دل من کے رود آں ترس و گرم

دل میں کہتا تھا کہ ہیں کیا جرم کم
دل سے میں کیونکر بھلا دوں خوف و غم

من بمردم یکرہ و باز آمدم
من چشیدم تلخی مرگ و عدم

میں ابھی تو مر کے ہوں زندہ ہوا
چکھ چکا ہوں خوب تلخیٔ قضا

توبہ کردم حقیقت با خدا
نشکنم تا جاں شود از تن جدا

توبہ کی ہے میں نے جرأت سے
زندگی بھر اب نہ توڑوں گا اسے

بعد ازیں محنت کرا بار دگر
پا رود سوئے خطر الا کہ خر

بعد اس تکلیف کے بار دگر
پھر جو خطرے میں پڑے بیشک ہے خر

# توبہ شکنی ابدی نقصان کا موجب ہے

| | |
|---|---|
| گازرے بود و مر او را یک خرے | پشت ریش اشکم تہی چوں لاغرے |
| ایک دھوبی تھا اور اسکا اک گدھا | پیٹھ زخمی اُس کی، خالی پیٹ تھا |
| درمیانِ سنگلاخے بے گیاہ | روز تا شب بینوا و بے پناہ |
| ایک پتھریلی زمیں تھی بے گیاہ | جس میں وہ دن رات پھرتا تھا تباہ |
| بہرِ خوردن غیرِ آب آنجا نبود | روز و شب خر بُد و رآں کور و کبود |
| صرف پانی تھا وہاں، چارہ نہ تھا | خوار و خستہ اُس میں پھرتا تھا گدھا |
| آں حوالی نیستان و بیشہ بُود | شیر آنجا بود و صیدش پیشہ بود |
| متصل تھا اُس زمیں سے نیستاں | اِک شکاری شیر رہتا تھا جہاں |
| شیر را با پیل نر جنگے فتاد | خستہ شد آں شیر و ماند از اصطیاد |
| ہو گیا ہاتھی سے جھگڑا شیر کا | شیر زخمی صید سے عاجز ہوا |
| مدتے وا ماند زاں ضعف از شکار | بینوا ماندند دد از چاشت خوار |
| ضعف سے وہ کر نہ سکتا تھا شکار | تھے درندے دوسرے زار و نزار |
| زانکہ باقی خوارِ شیر ایشاں بُدند | شیر چوں رنجور شد تنگ آمدند |
| کیونکہ پس خوردہ تھے کھاتے شیر کا | تنگ آئے شیر جب زخمی ہوا |
| شیر یک روباہ را فرمود رو | مر خرے را بہرِ من صیاد شو |
| شیر نے اک لومڑی سے یوں کہا | پھانس لا میرے لئے تو اِک گدھا |
| گر خرے یابی بگردِ مرغزار | رو فسونش خواں فریبانش بیار |
| جو گدھا پائے قریبِ مرغزار | مکر کرکے لا یہاں تک ایک بار |
| یا خرے یا گاؤ بہرِ من بجو | زاں فسونہائے کہ میدانی بگو |
| یا گدھا یا گائے لا میرے لئے | مکر کرکے، یاد ہیں جو کچھ تجھے |

چوں بیابم قوّتے از لحم خر — پس بگیرم بعد ازاں صیدے دگر
میں گدھے کے گوشت سے ہو کر قوی — صید کر لاؤنگا چیزیں دوسری
اندکے من میخورم باقی شما — من سبب باشم شمارا در نوا
تھوڑا میں کھاتا ہوں باقی اور سب — میں تمہارے رزق کا ہوں اک سبب
از فسونہا وز سخنہائے خوشش — نرم گرداں زود تر اینجا کششش
کر کے اور میٹھی میٹھی باتوں سے — نرم کرکے لا یہاں فوراً اُسے

## قطب سے شیر کی مثال

قطب شیر و صید کردن کار او — باقیاں ایں خلق باقی خوارِ او
قطب ہے شیر، اور کام اُس کا شکار — خلقت باقی ہے محتاج اور خوار
تا توانی در رضائے قطب کوش — تا قوی گردد کند در صید جوش
کر رضائے قطب حاصل اے پسر — تا قوی ہو، پائے غلبہ صید پر
چوں برنجد بینوا مانند خلق — کز کفِ عقلست چندیں رزقِ خلق
وہ ہو رنجیدہ تو سب ہوں بینوا — عقل سے وہ، عقل ہی ہے رزق زا
زانکہ جملہ خلق باقی خوارِ اوست — ایں نگہدارِ دل او صید جوست
اُس کا بچا کھچا ہے کھاتا سب جہاں — صید کرتا ہے دل اُس کا بیگماں
او چو عقل و خلق چوں اجزائے تن — بستۂ عقلست تدبیرِ بدن
عقل ہے وہ، خلق ہے اجزائے تن — عقل کی پیرو ہے تدبیرِ بدن
ضعفِ قطب از تن بود از روح نے — ضعف در کشتی بود در نوح نے
ہے ضعیف اُس کا بدن لیکن نہ روح — ضعف کشتی میں ہے، کب ہے ضعفِ نوح
قطب آں باشد کہ گردِ خود تند — گردشِ افلاک گردِ او زند
قطب وہ ہے جو کہ گرد اپنے پھرے — آسماں اُس کے لئے گردش کرے

یاریٔ دہ در مرمت کشتیش — گر غلامِ خاص و بندہ گشتیش

دے مدد تعمیرِ کشتی میں مدام — ہے جو اُس کا خاص بندہ و غلام

یاریت در تو فزاید نے درو — گفت حق اِن تنصروا اللہ ینصرُ [1]

اُس مدد سے ہو ترقی یاب تو — قولِ حق ہے تنصروا واللہ اے عمو

ہمچو روبہ صید گیر و کن فدیش — تا ہزاراں در عوض گیری تو بیش

لومڑی کی طرح دے اُس کو شکار — تا صلے میں اُس کے پائے بیشمار

روبہانہ باشد آں صید مرید — مردہ گیرد صید کفتارِ مرید

لومڑی کا صید ہے صیدِ مرید — ہو جو بجو لائے مُردار اے سعید

مُردہ پیشش او کشی زندہ شود — چرک در پالیز روئیدہ شود

پیشِ مرشد پائے مُردہ زندگی — اُگ اُٹھے فالیز میں چرکین بھی

# لومڑی کا شیر کی اطاعت کرنا

گفت روبہ شیر را خدمت کنم — حیلہا سازم ز عقلش بر کنم

لومڑی بولی میں خادم ہوں ترا — مکر کرکے عقل اُس کی کھوؤں گی

حیلہ و افسونگری کارِ منست — کارِ من دستان و از رہ بُردنست

مکر اور حیلہ گری ہے میرا کام — ہیں فریبندہ مری باتیں تمام

از سرِ کُہ جانبِ جُو مے شتافت — آں خرِ مسکینِ لاغر را بیافت

سمت ندی کے چلی وہ کوہ سے — وہ خرِ مسکیں ملا آخر اُسے

[1] یعنی اللہ تعالیٰ فرماتا ہے، یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰہَ یَنْصُرْکُمْ وَیُثَبِّتْ اَقْدَامَکُمْ۔ اے مسلمانو! تم خدا کی مدد کروگے، خدا تمہاری مدد کریگا۔ اور تم کو ثابت قدم کردیگا +

پس سلامے گرم کرد و پیش رفت | پیش آں سادہ دل درویش رفت
پس اُسے کرکے سلام آگے بڑھی | سادہ دل درویش کے آگے گئی

گفت چونی اندریں صحرائے خشک | درمیانِ سنگلاخ و جائے خشک
بولی کیونکر خشک صحرا میں ہے تو | خشک اور پتھریلی اس جا میں ہے تو

گفت خر گر در غمم ور در ارم | قسمتم حق کرد من زاں شاکرم
بولا خر جنت میں ہوں یا ہوں زبوں | شاکر اپنی قسمتِ تنہا پہ ہوں

شکر گویم دوست را در خیر و شر | زانکہ ہست اندر قضا از بد بتر
خیر و شر میں شکر ہے اللہ کا | ہے قضا[1] میں بد سے بدتر بھی چھپا

چونکہ قسّام اوست کفر آمد گلہ | صبر باید صبر مفتاح الصلہ
کفر ہے قسّام کا کرنا گلہ | صبر کرنا ہے صبر مفتاح الصلہ[2]

باز گفت الصبر مفتاح الفرج | صابراں را کے رسد جور و حرج
پھر کہا ہے صبر ہی وجہِ کشاد | صابروں کو غم نہیں اے بامراد

راضیم من قسمتِ قسّام را | کو خداوند است خاص و عام را
میں ہوں راضی قسمتِ قسّام پہ | رحمتیں ہیں جس کی خاص و عام پہ

بہرہ ور از نعمتِ او خاص و عام | میرساند روزی وحش و ہوام
بہرہ ور نعمت سے اُس کی خاص و عام | دام و دد پاتے ہیں روزی لا کلام

مرغ و ماہی قسمتِ خود میخورند | مور و مار از نعمتِ او میچرند
مرغ و ماہی کا ہے وہ روزی رساں | نعمتیں پاتے ہیں سانپ اور چیونٹیاں

خوانِ او سر تا سرِ عالم گرفت | بر سرِ خوانش خلائق در شگفت
خوان اُس کا ہر طرف پھیلا ہوا | خلقت اُس کے خوان پہ خوش ہے سدا

[1] یعنی قضا و قدر میں ◆
[2] صلہ کی کنجی ◆

میخورند و نیچ کم ناید ازاں ۔ کیست بے روزی بگو اندر جہاں
کھاتے ہیں اور کچھ نہیں ہوتا ہے کم ۔ کون ہے بے رزق ، محروم کرم

باش راضی گر توئی دل زندۂ ۔ کور سانند روزئی ہر بندۂ
ہے جو زندہ دل تو رہ راضی خوشی ۔ رزق ہر بندے کو دیتا ہے وہی

غیر حق جملہ عدو و دوست اوست ۔ با عدو از دوست کے شکوہ نکوست
دوست وہ ہے ، غیر حق دشمن ہیں سب ۔ ہو شکایت دوست کی دشمن سے کب

شکر کن تا ناید ت از بد بتر ۔ ورنہ مانی ناگہاں در گل چو خر
شکر کر بد سے نہ تا بد تر ملے ۔ ورنہ جیسے خر تو دلدل میں پھنسے

تا بدی دوغم نخواہم انگبیں ۔ زانکہ ہر نعمت غمے دارد قریں
وہ مٹھائی ہے تو دہ مانگوں انگبیں ۔ کیونکہ ہیں سب نعمتیں غم سے قریں

گنج بے مار و گل بیخار نیست ۔ شادیٔ بیغم دریں بازار نیست
گنج بے سانپ اور گل بے خار کب ۔ شادیٔ بے غم کا یہ بازار کب

## ایک سقّے کا گدھا

یک حکایت یاد دارم از پدر ۔ در نصیحت گفت روزے کاے پسر
یہ کہانی باپ سے میں نے سنی ۔ ایک دن مجھ سے نصیحت اُس نے کی

بود سقائے مراورا یک خرے ۔ گشتہ از محنت دوتا چوں چنبرے
ایک سقا تھا اور اُس کا اک گدھا ۔ محنتوں سے تھا جو دُہرا ہوگیا

پشتش از بار گراں صد جائے ریش ۔ عاشق جو تا بروز مرگ خویش
دس جگہ تھی پیٹھ زخمی بار سے ۔ مرتے مرتے دانے کا غم تھا اُسے

جو کجا از کاہ خشک او سیر نے ۔ در عقب زخمے ز سیخ آہنے
جو کہاں ، پاتا نہ تھا وہ گھاس بھی ۔ پیچھے تھا اک زخم سیخ آہنی

میرآخُر دید او را رحم کرد　　کاشناے صاحبِ خر بود مرد
رحم میر اصطبل کو آ گیا　　وہ شناسا اس گدھے والے کا تھا

پس سلامش کرد و پرسیدش ز حال　　کز چہ ایں خر شد دوتا ہمچوں ہلال
پھر سلام اُس کو کیا پوچھا یہ حال　　کیوں خمیدہ ہے گدھا مثلِ ہلال

گفت کز درویشی و تقصیرِ من　　خود نمے یابد جو ایں بستہ دہن
بولا میں محتاج ہوں تقدیر سے　　دانہ پھر اس بے زباں کو کیا ملے

گفت بسپارش بمن تو روز چند　　تا شود در آخُرِ شہ زورمند
بولا کچھ دن کے لئے دے مجھ کو خر　　اصطبل میں شہ کے ہو شہ زورتر

خر بدو بسپرد و از رحمت برست　　درمیانِ آخورِ سلطانش بست
چھوٹا زحمت سے، خر اس کو دے دیا　　اصطبل میں شہ کے وہ باندھا گیا

خر ز ہر سو مرکبِ تازی بدید　　با نوا و فربہ و خوب و جدید
اُس گدھے نے دیکھے عربی راہوار　　خوب موٹے تازے تھے اور سازدار

زیرِ پاشاں رفتہ و آبے زدہ　　کہ بوقت و جو بہنگام آمدہ
تھی زمیں صاف اس پہ تھا چھڑکاؤ بھی　　دانہ ملتا وقت پہ گھاس آتی تھی

خارش و مالش مر اسپاں را بدید　　پوز بالا کرد کاے ربِّ مجید
وہ کھریرا اور مالش دیکھ کر　　سر اُٹھا کر بولا کیوں اے دادگر

نہ کہ مخلوقِ توام گیرم خرم　　از چہ زار و پشت ریش و لاغرم
گو میں خر ہوں، کیا ترا بندہ نہیں　　پیٹھ پہ ہیں زخم، ہوں زار و حزیں

شب ز درد پشت و از جوعِ شکم　　آرزومندم بمُردن دمبدم
رات بھر میں درد سے اور بھوک سے　　آرزو میں موت کی ہوں دیکھ لے

حال ایں اسپاں چنیں خوش با نوا　　من چہ مخصوصم بتعذیب و بلا
سب یہ گھوڑے شاد ہیں اور با نوا　　ہے خصوصیت سے مجھ پہ کیوں بلا

| | |
|---|---|
| ناگہاں آوازۂ پیکار شد | تازیاں را وقت زین و کار شد |
| ناگہاں آئی لڑائی کی صدا | گھوڑوں کے کسنے کا وقت آہی گیا |
| زخمہائے تیر خوردند از عدو | رفت پیکانہا در ایشاں سو بسو |
| زخم کھائے دشمنوں کے تیر سے | تیر آخر ان کے جسموں میں چبھ گئے |
| از غزا باز آمدند آں تازیاں | اندر آخور جملہ افتادہ ستاں |
| جنگ سے گھوڑے جو آئے لوٹ کر | اصطبل میں آگئے لیٹے خون میں تر |
| پایہاشاں بستہ محکم بانوار | نعلبنداں ایستادہ در قطار |
| پاؤں میں رسّی نواڑ کی جوں کمند | اور صف بستہ کھڑے تھے نعلبند |
| میشگافیدند تنہاشاں بہ نیش | تابروں آرند پیکانہا ز ریش |
| چیرتے تھے نشتروں سے انکی کھال | تا کریں پیکان جسموں سے نکال |
| چوں خر آں را دید پس گفت اے خدا | من بفقر و عافیت دادم رضا |
| دیکھ کر یہ حال بولا وہ گدھا | فقر ہی مجھ کو بہت ہے اے خدا |
| زاں نوا بیزارم و زیں زخم زشت | ہر کہ خواہد عافیت دنیا بہشت |
| زخم سے بیزار ہوں ساماں سے بھی | جس نے چاہا چین، دنیا چھوڑ دی |

# لومڑی کا گدھے کو جواب دینا

| | |
|---|---|
| گفت روبہ جستن رزق حلال | فرض باشد از برائے امتثال |
| بولی روبہ، ڈھونڈنا رزقِ حلال | فرض ہے سب پر زروئے امتثال[1] |
| عالم اسباب و رزق بے سبب | مے نیاید پس مہم باشد طلب |
| یہ سبب کا گھر ہے، روزی بے سبب | ل نہیں سکتی، تو لازم ہے طلب |

[1] فرماں برداری ۔

وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ حق کردہ ست امر ¹ — تا نباید غصب کردن ہمچو نمر
"وابتغوا بالفضل" ہے حکمِ خدا — غصب ہو جائے نہ تا حصہ ترا

گفت پیغمبرؐ کہ بر رزق اے فتیٰ — در فرو بستست و بر در قفلہا
اور یہ ارشادِ نبیؐ ہے، رزق پہ — ہیں لگائے قفل اور ہے بند در

جنبش و آمد شدِ ما و اکتساب — ہست مفتاحے بریں قفل و حجاب
یہ ہماری جنبشیں۔ یہ اکتساب — ہے کلیدِ قفل اور رفعِ حجاب

بے کلید ایں در گشادن راہ نیست — بے طلب ناں سنتِ اللہ نیست
در یہ بے کنجی کے کھل سکتا نہیں — بے طلب روزی نہیں ملتی کہیں

گر تو بنشینی بچاہے اندروں — رزق کے آید بدت اے ذو فنوں
تو کنوئیں کی تہ میں جا بیٹھے اگر — رزق سے کیونکر وہاں ہو بہرہ ور

## گدھے کا لومڑی کو جواب دینا

گفت از ضعفِ توکل باشد آں — ورنہ بدہد ناں کسے کو داد جاں
بولا ہے ضعفِ توکل بے گماں — ورنہ دیگا رزق وہ، دی جس نے جاں

ہر کہ جوید پادشاہی و ظفر — کم نیابد لقمۂ ناں اے پسر
جو کوئی ڈھونڈے حکومت یا ظفر — کیا وہ روٹی سے نہ ہوگا بہرہ ور

دام و دد جملہ شدہ اکّالِ رزق — نے پئے کسبے و نے حمّالِ رزق
جتنے ہیں حیوان سب ہیں کھائے رزق — کسب کرتے ہیں نہ ہیں جویائے رزق

جملہ را رزّاق روزی میدہد — قسمتِ ہر یک بپیشش مینہد
سب کا وہ رزّاق ہے روزی رساں — سب کی قسمت کا ہے دیتا بیگماں

¹ کما قال اللہ تعالیٰ عزوجل۔ فَاِذَا قُضِيَتِ الصَّلٰوةُ فَانْتَشِرُوْا فِي الْاَرْضِ وَابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ یعنی جب نماز ادا کر چکو۔ تو اپنے اپنے کام کو جاؤ۔ اور اللہ تعالیٰ کا فضل ڈھونڈو۔

| | |
|---|---|
| رزق آید پیش ہر کہ صبر جست | رنج و کوششہا ز بے صبری تست |
| رزق مل جاتا ہے صبر اور شکر میں | ہیں یہ بے صبری سے رنج اور کوششیں |

## لومڑی کا گدھے کو پھر جواب دینا

| | |
|---|---|
| گفت روبہ آں توکل نادر است | کم کسے اندر توکل ماہر است |
| لومڑی بولی۔ توکل ہے بجا | ہے توکل سے مگر کون آشنا |
| گرد نادر گشتن از نادانیست | ہر کسے را کے رہِ سلطانیست |
| ہے توکل کا یقیں بے ہودگی | راہِ سلطانی نہ جانے ہر کوئی |
| چوں قناعت را پیمبر گنج گفت | ہر کسے را کے رسد گنج نہفت |
| ہے قناعت گنج، کہتے ہیں نبی | گنج پوشیدہ کو کیا پائے کوئی |
| حدِ خود بشناس و بر بالا مپر | تا نیفتی در نشیب شور و شر |
| اپنی حد پہچان۔ بالا تر نہ جا | شور و شر کی پستیوں سے ہو رہا |
| جہد کن اندر طلب سعیے نما | چوں نداری در توکل صبرہا |
| کوششیں کر اور کر سعی و طلب | تو توکل میں نہیں مضبوط جب |

## پھر گدھے کا لومڑی کو جواب دینا

| | |
|---|---|
| گفت خر معکوس میگوئی بداں | شور و شر از طمع آید سوئے جاں |
| بات ہے الٹی تری، بولا گدھا | شور و شر تو ہے نتیجہ طمع کا |
| از قناعت ہیچکس بیجاں نہ شد | وز حریصی ہیچکس سلطاں نشد |
| مر نہیں سکتا قناعت سے کوئی | حرص سے پائی ہے کس نے سروری |
| ناں ز خوکان و سگاں نبود دریغ | کسب مردم نیست ایں باران و میغ |
| رزق سب پاتے ہیں کتے اور سؤر | ابر و باراں تو نہیں کسبِ بشر |

| | |
|---|---|
| آنچنانکہ عاشقی بر رزق وزار | ہست عاشق رزق ہم بر رزق خوار |
| جس طرح تو رزق کی ہے جاں نثار | رزق بھی ہے عاشق ہر رزق خوار |
| گر تو نشتابی بیاید در برت | ور تو بشتابی دہد دردِ سرت |
| تو نہ دوڑیگی، تو وہ خود آئے گا | اور اگر دوڑے، ہو دردِ سر سوا |

# ایک زاہدِ متوکّل کا قصّہ

| | |
|---|---|
| آں یکے زاہد شنید از مصطفےٰ | کہ یقیں آید بجاں رزق خدا |
| مصطفےٰ سے ایک زاہد نے سُنا | سب کو بیشک رزق دیتا ہے خدا |
| گر تو خواہی ور نخواہی رزق تو | پیش تو آید دواں از عشق تو |
| تو طلب کریا نہ کر، روزی تری | تیری عاشق ہے ترے پاس آئیگی |
| از برائے امتحان ایں مرد رفت | در بیاباں نزدِ کوہے خفت تفت |
| امتحان کے واسطے زاہد چلا | اور اک وادی میں جا کر سو رہا |
| کہ بہ بینم رزق چوں آید بمن | تا قوی گردد مرا در رزق ظن |
| دیکھوں کیونکر ملتی ہے روزی مجھے | تاکہ روزی پہ یقیں میرا بڑھے |
| کاروانے راہ گم کردہ کشید | سوئے کوہ آں ممتحن را خفتہ دید |
| پہنچا گم گشتہ وہاں اک کارواں | دیکھا زاہد کو کہ سوتا ہے وہاں |
| گفت اینمرد آں طرف چونست عُو | در بیاباں از رہ و از شہر دُور |
| بولے یہ ننگا پڑا ہے کس لئے | دشت میں یوں دُور راہ و شہر سے |
| العجب مُردہ است یا زندہ است او | می نترسد ہیچ از گرگ و عدو |
| کیا خبر یہ زندہ ہے یا مر گیا | خوفِ دشمن ہے نہ ڈر ہے گرگ کا |
| آمدند و دستبر وے میزدند | قاصداً آں حبرے نگفت آں ارجمند |
| پاس آئے اور جھنجھوڑا بے خطر | بالارادہ وہ کچھ نہ بولا وہ مگر |

| | |
|---|---|
| ہم بجنبید و بجنبانید سر | وا نکرد از امتحاں ہیچ او نظر |
| سر ہلایا اور نہ وہ خود ہی ہلا | کھول کر آنکھیں نہ دیکھا یہ بلا |
| پس بگفتند ایں ضعیف بیمراد | از مجاعت سکتہ اندر اوفتاد |
| لوگ بولے۔ یہ ہے کمزور اس لئے | بھوک سے ہے ہو گیا سکتہ اسے |
| ناں بیاوردند و در دیگے طعام | تا بریزندش بحلقوم و بکام |
| لائے روٹی۔ دیگ میں لائے طعام | تاکہ ٹپکائیں گلے میں لا کلام |
| پس بقاصد مرد دنداں سخت کرد | تا بداند صدق آں میعاد مرد |
| سخت اس نے دانت قصداً کر لئے | تاکہ صدق اس وعدے کا وہ جان لے |
| رحم شاں آمد کہ او بس بینواست | وز مجاعت ہالک مرگ فناست |
| رحم انہیں آیا کہ وہ ہے بے نوا | بھوک سے اب ہونے والا ہے فنا |
| کارد آوردند و قوم اشتافتند | بستہ دنداں نہاش بشگافتند |
| پس وہ دوڑے اور لے آئے چھری | کھولی دانتی اس کی جو تھی بھیچ گئی |
| ریختند اندر دہانش شوربا | می فشردند اندراں ناں پارہا |
| اور اس کے منہ میں ڈالا شوربا | روٹی کے ٹکڑے دیئے مل کر کھلا |
| گفت اے دل گر چہ خود تن می زنی | راز میدانی و نازے میکنی |
| دل سے بولا کیوں ہے چپ اے محو راز | جانتا ہے راز اور کرتا ہے ناز |
| گفت دل دانم بقاصد مے کنم | راز قسمت اللہ بر جان و تنم |
| دل یہ بولا بالارادہ ہے یہ بات | رزق دیتا ہے خدا دن اور رات |
| امتحان زیں بیشتر خود چوں بود | رزق سوئے صابراں خود میرود |
| ہو گا کیا اس سے زیادہ امتحاں | سوئے صابر رزق ہوتا ہے رواں |
| تا بدانی وز توکل نگذری | حرص آوردن چہ باشد از خری |
| تا تو سمجھے اور توکل ہی کرے | حرص کرنا ہے گدھا پن، جان لے |

بعد ازاں بکشاد آں مسکیں دہن : گفت کردم امتحانِ رزقِ من

اپنا منہ زاہد نے کھولا بعد ازاں : اور کہا یہ رزق کا تھا امتحاں

ہر چہ گفتست آں رسولِ پاک جیب : ہست حق و نیست دروے ہیچ ریب

اُس رسولِ پاک نے جو کچھ کہا : حق کہا، اور شک نہیں اس میں ذرا

## پھر لومڑی کا گدھے کو جواب دینا

گفت روبا ایں حکایتہا بہل : دست با در کسب زن جہد المقل

لومڑی بولی - یہ باتیں چھوڑ دے : سعی کر اور کر دے نفرت کسب سے

دست دادستت خدا کارے بکن : مکسبے کن یاریے یارے بکن

ہاتھ ہیں تجھ کو ملے - کچھ کام کر : کسب سے احباب کو خوش کام کر

ہر کرا او در مکسبے پا مے نہد : یاری یاران دیگر میدہد

کسب کرتا ہے جو کوئی اختیار : کرتا ہے یاروں کی یاری بیشمار

زانکہ جملہ کسب نا ید از یکے : ہم دروگر ہم سقا ہم جا یکے

کیونکہ سب کرتے نہیں اک کام کو : سقا یا بافندہ یا نجار رہو

چوں بانباز یست عالم برقرار : ہر کسے کارے گزیند زافتقار

جب ہے شرکت سے یہ عالم برقرار : حسبِ حاجت ہے ہر اک مصروفِ کار

طبل خواری درمیانہ شرط نیست : راستِ سنت کار و مکسب کرد نیست

ہاں یہاں ہو گا نہیں ہرگز روا : کام کرنا ہی طریقہ ہے بجا

## گدھے کا لومڑی کو جواب دینا

گفت خر بہ از توکل بر ربے : مے ندانم در دو عالم مکسبے

بولا رب پہ ہے توکل بہتریں : کسب ایسا دونوں عالم میں نہیں

| | |
|---|---|
| کسبِ شکرش را نمے دانم ندید | تا کشد شکرِ خدا رزقِ جدید |
| شکر کرنا کسب ہے میرا بڑا | شکرِ حق سے رزق ملتا ہے نیا |
| خود توکّل بہترین کسبہاست | زانکہ در ہر کسب سنّت بر خداست |
| ہے توکّل ایک کسب بہتریں | کسب بھی محتاجِ رب ہے بالیقیں |
| کای خُدا کارِ مرا تو راست آر | دیں دعا ہست از توکّل پرسرار |
| یا الٰہی! کام میرے راست لا | ہے توکّل اِن دعاؤں میں چھپا |
| در توکّل ہیچ نبود احتیاج | فارغے از نقصِ ریع و از خراج |
| اور توکّل میں نہیں کچھ احتیاج | کچھ نہیں پروائے محصول و خراج |
| بحثِ شاں بسیار شد اندر خطاب | ماندہ گشتند از سوال و از جواب |
| گفتگو میں بحث سے تھا پیچ و تاب | ہو رہے تھے یہ سوال اور یہ جواب |
| بعد از آں گفتش کہ اندر مہلکہ | نہی لَا تُلْقُوْا بِاَیْدِیْ تَہْلُکَہ |
| اُونٹنی بولی، ہے خطرے میں پڑا | کیا نہیں ہے تو نے لَا تُلْقُوْا ۱؎ سنا |
| صبر در صحرائے خشکِ سنگلاخ | احمقی باشد جہاں حق فراخ |
| صبر اس جنگل میں، جو ہے سنگلاخ | احمقی ہے۔ ہے جہانِ حق فراخ |
| نقل کن زینجا بسوئے مرغزار | میچرا آنجا سبزہ گردِ جوئبار |
| چل یہاں سے جلد سوئے مرغزار | چر وہاں سبزہ، قریبِ جوئبار |
| مرغزارِ سبز مانندِ جناں | سبزہ رستہ اندر آنجا تا میاں |
| مرغزار سبز ہے۔ مثلِ جناں | تا کمر سبزہ نکلتا ہے جہاں |
| خُرّم آں حیواں کہ او آنجا رود | کاشتر اندر سبزہ ناپیدا بود |
| خوش ہو وہ حیوان جو پہنچے وہاں | اونٹ اس سبزے میں ہوتا ہے نہاں |

۱؎ اس آیہ شریف کی طرف اشارہ ہے کہ وَلَا تُلْقُوْا بِاَیْدِیْکُمْ اِلَی التَّہْلُکَہ یعنی خود اپنے ہاتھوں سے ہلاکت میں نہ ڈالو۔

هر طرف در روضہ چشمہ رواں　　اندر آں حیواں مرفہ در اماں
اس میں اک چشمہ رواں ہے جا بجا　　امن حیوانوں کو ملتا ہے بڑا
از خری او را نمیگفت آں لعیں　　چوں تو زاسپی چرا زاری چنیں
اس گدھے نے یہ نہ پوچھا بھول کر　　کیوں ہے تو لاغر، وہاں ہے گھر اگر
کو نشاط و فربہی و فرِّ تو　　چیست ایں لاغر تنِ مضطرِّ تو
کیوں نہیں تجھ کو نشاط و فربہی　　جسم تیرا کیوں ہے دُبلا، لومڑی
شرحِ روضہ گر دروغ و زور نیست　　پس چرا چشمت ازاں مخمور نیست
شرح گر اس باغ کی جھوٹی نہیں　　آنکھ کیوں مخمور پھر تیری نہیں
ایں گدا چشمی و ایں نادیدگی　　از گدائی تست نز بیگلر بگی
یہ گدائی، یہ ندیدہ پن ترا　　فقر سے ہے، فخر سے کب ہے بتا
چوں ز چشمہ آمدی چونی تو خشک　　گر تو نافِ آہوئی کو بوئے مشک
خشک کیوں ہے، آئی ہے گر چشمے سے　　نافِ آہو ہے، تو بوئے مشک دے
گر تو مے آئی ز گلزارِ جناں　　دستہ گل کو از برائے ارمغاں
ہے اگر باغِ جناں سے آئی تو　　کیوں نہ گلدستے کا تحفہ لائی تو
زانچہ میگوئی و شرحش میکنی　　چہ نشانہ در تو ماند اے سنی
کر رہی ہے جن بہاروں کا بیاں　　تجھ میں کیا ہے اُن بہاروں کا نشاں

## مخبرِ دولت کو صاحبِ عظمت و فرّ ہونا چاہیے

آں یکے میگفت اشترا کہ ہے　　از کجا مے آئی اے اقبال پے
اونٹ سے اک شخص نے پوچھا تھا　　تو کہاں سے آ رہا ہے خوش ادا
گفت از حمامِ گرمِ کوئے تو　　گفت خود پیداست از زانوئے تو
بولا تیرے کوچے کے حمام سے　　بولا ہاں شاہد ہیں خود زانو ترے

مارِ موسیٰؑ دید فرعونِ عنود
مہلتے میخواست نرمی مینمود

مارِ موسیٰؑ دیکھ کر فرعون بھی
نرم تھا، اور مہلتوں کا ملتجی

زیرکاں گفتند بایستے کہ ایں
تند تر گشتے چو ہست او ربِّ دیں

کہتے تھے دانا یہ تھا اُس کو روا
جوش میں آتا کہ بنتا تھا خدا

معجزہ گر اژدہا گر مار بد
نخوت و خشمِ خدائیش چہ شد

معجزہ تھا وہ عصا یا سانپ تھا
وہ غرورِ کبریائی کیا ہُوا

ربِّ اعلےٰ گر ویست اندر جلوس
بہر یک کرمے چیست اینچا پلوس

گر خدا بننے کا دعویٰ ہے اُسے
چاپلوسی کیوں ہے کیڑے کیلئے

نفسِ تو تا مستِ نقلست و نبید
دانکہ روحت خوشۂ غیبی نچید

نفس ہے جب تک ترا مستِ شراب
خوشۂ غیبی سے کیا ہو کامیاب

کہ علاماتست زاں دیدارِ نور
التجافی منک عن دار الغرور

یہ علامت ہے جو ہے دیدارِ نور
ترک ہو جاتا ہے یہ دار الغرور

مرغ چوں بر آبِ شورے می تند
آبِ شیریں را ندیداست او مدد

مرغ جو نازاں ہے آبِ شور پہ
آبِ شیریں کی نہیں اس کو خبر

بلکہ تقلید است آں ایمانِ او
روئے ایماں را ندیدہ جانِ او

بلکہ اک تقلید یہ ایمان ہے
بے خبر ایماں سے اُس کی جان ہے

پس خطر باشد مقلّد را عظیم
از رہ و رہزن ز شیطانِ رجیم

خطرے ہوتے ہیں مقلّد کو بڑے
راہ سے راہزن سے اور شیطان سے

چوں بہ بیند نورِ حق ایمن شود
ز اضطراباتِ شک او ساکن شود

بے خطر ہو دیکھ کر نورِ خدا
اضطرابِ شک سے ہو جائے جدا

تا کفِ دریا نیاید سوئے خاک
کاصلِ او آمد بود در اصطکاک

جھاگ جب تک خاک پہ آتے نہیں
جو ہے اُن کی اصل اُس کو پاتے نہیں

| | |
|---|---|
| خاکیست آں کف غریبست اندر آب | در غریبی چارہ نبود ز اضطراب |
| جھاگ خاکی ہیں مسافر آب میں | سہتے ہیں آلام غربت، کیا کریں |
| چونکہ چشمش باز شد واں نقش خواند | دیو را برفے دگر دستے نماند |
| جب کھلیں آنکھیں نظر کی اصل پر | دیو کے قابو سے نکلے سربسر |
| گرچہ با روباہ خر اسرار گفت | سرسری گفت و مقلد وار گفت |
| لومڑی سے راز گو خر نے کہے | سرسری تھے، اور بھرے تقلید سے |
| آب را بستود و او تالق نبود | رُخ درید و جامہ او عاشق نبود |
| کی صفت پانی کی اور شائق نہ تھا | کپڑے تو پھاڑے، مگر عاشق نہ تھا |
| از منافق عذر رد آمد نہ خوب | زانکہ در لب بود آں نے در قلوب |
| رد ہے ہر عذرِ منافق بالیقیں | کیونکہ وہ ہونٹوں سے ہے دل سے نہیں |
| بوئے سیبش ہست و جزوِ سیب نے | بود در وے جز از پئے آسیب نے |
| جزوِ سیب اس میں نہیں ہے بوئے سیب | اور وہ بو ہے بلائے روئے سیب |
| حملۂ زن در میانِ کارزار | نشکند صف بلکہ گردد کار زار |
| حملہ عورت کا لڑائی میں جو ہو | صف نہ توڑے، خوار کرے جنگ کو |
| گرچہ می بینی چو شیر اندر صفش | تیغ بگرفتہ ہے اندر کفش |
| صف میں مثلِ شیر کو آئے نظر | ہاتھ میں اس کے ہو تیغ فتنہ گر |
| وائے آنکہ عقلِ او مادہ بود | نفس زشتش نر و آمادہ بود |
| ہائے وہ مادہ ہو جس کی عقل بھی | نفس میں مردی ہو اور آمادگی |
| لاجرم مغلوب باشد عقلِ او | جز سوئے خسراں نباشد نقلِ او |
| عقل مغلوب اس کی ہو انجام کار | منفعت اس کو نہ ہو کچھ زینہار |
| حملۂ مادہ بصورت ہم جریست | آفتِ وے ہمچو آں خر از خریست |
| حملۂ مادہ بظاہر ہے جری | آفتیں اس کی ہیں لبریز خری |

| | |
|---|---|
| وصفِ حیوانی بود بر زن فزوں | زانکہ سوئے رنگ و بُو دارد رکوں |
| وصفِ حیوانی ہے عورت میں سوا | کیونکہ رنگ و بُو میں ہے وہ مبتلا |
| اے خنک آنکس کہ عقلش نر بود | نفس زشتش مادہ و مضطر بود |
| وہ مبارک ہے، ہو جس کی عقل نر | نفس مادہ کی طرح ہو خوار تر |
| عقلِ جزویش نر و غالب بود | نفس انثیٰ را خرد سالب بود |
| عقلِ جزوی نر ہو اور غالب بنے | نفس مادہ کی خرد منکر رہے |
| رنگ و بوئے سبزہ زار آں خر شنید | جملہ حجّت ہا از طبع او رمید |
| رنگ و بو سبزے کے جب خر نے سنے | طبع سے سارے دلائل مٹ گئے |
| تشنہ محتاجِ مطر شد وا بر نے | نفس را جوع البقر بُد صبر نے |
| تشنۂ باراں ہوا۔ بادل نہ تھا | نفس کو ہوکا تھا، ہوتا صبر کیا |
| اسپرِ آہن بود صبر اے پدر | حق نوشتہ بر سپر جاءَ الظفر |
| صبر ہے بے شبہ لوہے کی سپر | حق نے اس پر ہے لکھا جاءَ الظفر |
| صد دلیل آرد مقلد در بیاں | از قیاسے گوید آں را نز عیاں |
| ہوں مقلد کی دلیلیں سَو بیاں | سب قیاسی ہونگی۔ کب ہونگی عیاں |
| مشک آلودہ است اما مشک نے | بُوئے مشکستش و لے جز پشک نے |
| مشک آلودہ ہیں، کب ہیں مشک پر | مینگنی ہیں، مشک کی بُو ہے پسر |
| تا کہ پشکے مشک گردد اے مرید | سالہا باید در آں روضہ چرید |
| مینگنی کو ہے بنانا مشک اگر | چند سال اُس باغ میں جا کر تو چر |
| کہ نباید خورد جو ہمچوں خراں | آہوانہ در ختن چر ارغواں |
| گھاس دانہ مثلِ خر ہے رائیگاں | مثلِ آہو چر ختن کا ارغواں |

لہ یعنی فتح و نصرت آئی +

| | |
|---|---|
| رو بصحرائے ختن با آں نفر | جز قرنفل یا سمن یا گل مخور |
| سیر صحرائے ختن کی کر ذرا | صرف لونگ اور یاسمین اور پھول کھا |
| معدہ را خو کن بداں ریحان و گل | تا بیابی حکمت قوت رسل |
| معدے کی خو کر وہ ریحاں اور پھول | تاکہ پائے حکمت قوت رسول |
| خوئے معدہ زیں کہ و جو باز کن | خوردن ریحان و گل آغاز کن |
| معدے کو اس گھاس سے تو باز رکھ | پھول اور ریحان حتی الوسع چکھ |
| معدۂ تن سوئے کہداں میکشید | معدۂ دل سوئے ریحاں میکشید |
| معدہ کھینچے جانب کہداں تجھے | دل بلاتا ہے سوئے ریحاں تجھے |
| ہر کہ کاہ و جو خورد قرباں شود | ہر کہ نور حق خورد قرآں شود |
| جس نے کھائی گھاس جو قرباں ہوا | جس نے پایا نورِ حق ، قرآں ہوا |
| نیم تو مشک ست و نیمے پشک ہیں | ہیں میفزا پشک افزا مشک چیں |
| نصف تیرا مشک ہے اور نصف پشک | پشک کو کم کر بڑھائے خوب مشک |
| آں مقلد صد دلیل و صد بیاں | بر زباں آرد ندارد ہیچ جاں |
| وہ مقلد سو دلیل اور سو بیاں | لب پہ لائے، پر نہیں کچھ ان میں جاں |
| چونکہ گوینده ندارد جان و فر | گفت او را کے بود برگ و ثمر |
| کہنے والے میں نہ ہو جب جان و فر | گفتگو پھر اس کی لائے کیا ثمر |
| میکند گستاخ مردم را براہ | او بجاں لرزاں ترست از برگ کاہ |
| کرتا رہتا ہے وہ گم لوگوں کی راہ | کانپتا رہتا ہے مثلِ برگِ کاہ |
| گر حدیثش نیز ہم با فر بود | در حدیثش لرزہ ہم مضمر بود |
| جا ہے جتنے دبدبے سے ہو بیاں | لرزش اس کی بات میں ہو گی عیاں |

۱ ذکرِ الٰہی اور وارداتِ قلبی سے مراد ہے ۔

# سخنِ کامل اور ناصح مقلد کی باتوں میں فرق

| | |
|---|---|
| تیغ نورانی زرہ آگہ کند | پاسخش ہم نور را ہمرہ کند |
| تیغ نورانی کرے آگاہ و راہ | ہو جواب اُس کا ضیا بخشِ نگاہ |
| جہد کن تا مستِ نورانی شوی | تا حدیثش را شود نورش روی[1] |
| سعی کر ہو مستِ نورانی اخی | نور ہو ہر بات کا جس کی روی[1] |
| ہر چہ در دوشاب جوشیدہ شود | در عقیدہ طعمِ دوشابش بود |
| جوش دیں دوشاب میں جس چیز کو | سمجھتے ہیں دوشاب ہی اس کو سنو |
| از گزر وز سیب و بہ وز گردگاں | لذتِ دوشاب یابی تو ازاں |
| سیب، اخروٹ اور بہی اور گاجریں | لذتِ دوشاب سب مل جل کے دیں |
| علم چوں در نورِ حق فرغودہ شد | پس ز علمت نور یابد قوم لُدّ |
| علم میں جب نورِ حق مل جائے گا | قوم بد پہ نور بن کر چھائے گا |
| ہر چہ گوئی باشد آں ہم نورِ پاک | کآسماں ہرگز نبارد سنگ و خاک |
| جو کہیگا تو وہ ہوگا نورِ پاک | برسیں کیونکر آسماں سے سنگ و خاک |
| آسماں شو ابر شو باراں ببار | ناوداں بارش کند نبود بکار |
| ہاں برس تو آسماں ہو، ابر ہو | بن نہ پرنالہ کہ ہے بیکار جو |
| آبِ باراں باغ صد رنگ آورد | ناوداں ہمسایہ در جنگ آورد |
| آبِ باراں سے ہوں سو گلشن میں رنگ | اور پرنالے سے ہمسائے میں جنگ |
| باز گردم سوئے آں روباہ و خر | تا چساں از راہ رفت آں خرنگر |
| لوٹتا ہوں پھر سوئے روباہ و خر | خر ہوا گمراہ کیوں کر غور کر |

[1] وہ حرف جس پر قافیہ کی بنا ہوتی ہے۔ اور جو قافیہ میں بار بار آتا ہے۔

## گدھے کا لومڑی کے ہاتھ سے خوار ہونا

| | |
|---|---|
| خردو سہ نوبت بروبہ حملہ کرد | چوں مقلد بد فریب او بخورد |
| لومڑی پر خر نے کچھ حملے کئے | کھا گیا دھوکا مکر تقلید سے |
| طنطنہ ادراک و بینائی نداشت | دمدمہ روبہ برو سکتہ گماشت |
| اس میں کچھ ادراک و بینائی نہ تھی | ہوگئی سکتے کا باعث لومڑی |
| حرص خوردن آنچناں کردش ذلیل | کز زبونش کرد با پانصد دلیل |
| کھانے کے لالچ سے تھا ایسا ذلیل | پس زبوں تھا باوجود صد دلیل |

## ایک مخنث اور لوطی کی کہانی

| | |
|---|---|
| گندہ را لوطیے درخانہ برد | سرنگوں افگندہ وزوے بیفشرد |
| گھر میں اک گندے کو لوطی لے گیا | کرکے اوندھا فعل بد اس سے کیا |
| درمیانش خنجرے دید آں لعیں | پس بگفت اندر میانت چیست ایں |
| پھر کمر میں اس کی خنجر دیکھ کر | پوچھا یہ کیا ہے بتا دے بے خطر |
| گفت آنکہ با من ار یک بدمنش | بد بیندیشد بدروش اشکمش |
| بولا مجھ سے کوئی بد اندیش ہو | تو یہ پھاڑے فوراً اس کے پیٹ کو |
| گفت لوطی حمد للہ را کہ من | بد نیندیشیدہ ام با تو بفن |
| بولا لوطی۔ شکر ہے اللہ کا | تجھ سے بد اندیش میں مطلق نہ تھا |
| چونکہ مردی نیست خنجرہا چہ سود | چوں ندارد دل ندارد سود خود |
| تجھ میں جب مردی نہیں خنجر سے کیا | دل نہیں تو خود سے کیا فائدہ |
| از علیؓ میراث داری ذوالفقار | بازوئے شیر خدا ہستت بیار |
| گو علی ورثے میں تجھ کو ذوالفقار | زور بازوئے علیؓ لا تا بکار |

گر فسونے یاد داری از مسیحؑ    کو لبِ دندانِ عیسٰےؑ اے وقیح

گو مسیحا کا فسوں ہے یاد واں    وہ لبِ دندانِ عیسیٰؑ ہیں کہاں

کشتیے سازی زتوزیع وفتوح    کو کیے ملّاحِ کشتی ہمچو نوحؑ

گو تو اک کشتی بنائے خرچ سے    نوحؑ سا ملّاح بھی تو چاہیئے

بت شکستی گیرم ابراہیم وار    کو بتِ تن را فدا کردن بنار

بت شکن گو تو ہے ابراہیم وار    کب بتِ تن کو کیا قربانِ نار

گر دلیلت ہست اندر فعل آر    تیغ چوبیں را بدو کن ذوالفقار

ہے دلیل اس کی اگر کوئی تو لا    ذوالفقار اس تیغ چوبیں کو بنا

آں دلیلے کو ترا مانع شود    از عمل آں نقمتِ صانع شود

اور عمل سے ہے اگر مانع دلیل    لعنتِ صانع اسے جان اے خلیل

خائفانِ راہ را کردی دلیر    از ہمہ لرزاں تری تو زیر زیر

خائفانِ راہ کو کر کے جری    چپکے چپکے کانپتا ہے آپ ہی

بر ہمہ درسِ توکل مے کنی    در ہوا تو پشہ را رگ میزنی

دہر میں ترکِ توکل کا ہے قصد    ہے ہوا میں کھولتا مچھر کی فصد

اے مخنث پیش رفتہ از سپاہ    بر دروغِ ریش تو گیرد گواہ

اے مخنث تو ہے آگے فوج کے    جھوٹی ڈاڑھی خود تری شاہد ہے

چوں زنامردی دل آگندہ بود    ریش و سبلت موجبِ خندہ بود

دل جو نامردی سے تیرا ہے بھرا    ڈاڑھی مونچھیں ہیں سبب تضحیک کا

توبہ کن اشک باراں چوں مطر    ریش و سبلت رازخندہ باز خر

اشک برسا مثلِ ابر اور توبہ کر    مضحکے سے ڈاڑھی اور مونچھوں کو ڈر

داروئے مردی بجور اندر عمل    تا شوی خورشید گرم اندر حمل

کھا دوائے مردمی اور کر عمل    مہر ساں ہو زینتِ برجِ حمل

| | |
|---|---|
| معدہ را بگذار و سوئے دل خرام | تا کہ بے پردہ ز حق آید سلام |
| سوئے دل چل لے نہ معدے کا تو نام | تا خدا کا آئے بے پردہ سلام |
| رستمی گر بایدت خنجر بگیر | ور بحیزی مادگی چادر بگیر |
| رستمی چاہے تو آ خنجر اٹھا | اوڑھ چادر تو اگر ہے ہیجڑا |
| رستمی گر مائلی جوشن بپوش | ور بحیزی راغبی رو کوں فروش |
| ہے اگر رستم پہن جوشن بپوش | ہیجڑا اگر ہے تو بن عصمت فروش |
| یک دو تائے رو توکل ساز خوش | تا ترا عشقش کشد اندر برش |
| کر ذرا بڑھ کر توکل اختیار | عشق خود کر لیگا تجھ کو ہم کنار |
| بر سر میداں چو مرداں پایدار | تا نہ گردی مبتلا در پائے دار |
| مرد میداں بن قدم کر استوار | تا نہ کھینچیں پاؤں تیرا سوئے دار |
| تا کے از جامۂ زناں ہمچوں نساں | در صف مرداں درآ ہمچوں سناں |
| عورتوں کے جامے میں کیوں ہے نہاں | تو ذرا مردوں میں آ مثل سناں |

## لومڑی کا گدھے پر غالب آنا

| | |
|---|---|
| روبہ اندر چارہ پائے خود فشرد | ریش خر بگرفت و پیش شیر برد |
| لومڑی نے ایسی کچھ تدبیر کی | شیر کے آگے گدھے کو لے گئی |
| مطرب آں خانقہ کو تا کہ تفت | دف زنند کہ خر برفت و خر برفت |
| خانقہ[1] کا ہے کہاں مطرب کہ آئے | خر گیا ہاں خر گیا کا دف بجائے |
| چونکہ خرگوشے برد شیرے بچاہ | چوں نیارد روبہے خر تا گیاہ |
| جبکہ کنوئیں تک شیر کو خرگوش[2] لائے | کیوں نہ گدھے کو لومڑی لیکر آئے |

[1] اس کا قصہ دوسرے دفتر میں مذکور ہو چکا ہے ٭

[2] اس کا قصہ پہلے دفتر میں بیان ہو چکا ہے ٭

گوش را بر بند و افسونہا مخور  چو فسونِ آں ولیؔ داد گر
کھانہ دھوکا۔ کان اپنے بند کر  سن فسوں اُس کا۔ ولی ہو جو بسر

آں فسونِ خوشتر از حلوائے او  زانکہ صد حلوست خاکِ پائے او
اس کا افسوں حلوے سے خوش تر ہوا  کیونکہ سو حلوے ہیں اس کی خاکِ پا

خُمہائے خسروانی پُر زمے  مایہ بردہ از دمِ لبہائے وے
خسروانی خم جو مے سے ہیں بھرے  کیف اُس کے لب سے ہیں پائے ہوئے

عاشقِ مے باشد آں جانِ بعید  کو مئے لبہائے لعلش را ندید
عاشقِ مے ہے وہی جانِ خراب  جس نے اس لب کی نہیں چکھی شراب

آبِ شیریں چوں نہ بیند مرغِ کور  چوں نہ گردد گردِ چشمہ آبِ شور
آبِ شیریں جو نہ دیکھے مردِ کور  کیوں نہ ہو وہ مبتلائے آبِ شور

موسیؑ جاں سینہ را سینا کند  طوطیانِ کور را بینا کند
موسیؑ جاں، سینے کو سیناؔ کرے  طوطیاں اندھی ہوں تو بینا کرے

خسروِ شیریں جانِ نوبت زدہ است  لاجرم در شہرِ قند ارزاں شدہ است
نعرہ زن ہے خسروِ شیریں جاں  قند ارزاں اس لئے ہے ہیکساں

یوسفانِ غیب لشکر مے کشند  تنگہائے قند و مصری میکشند
یوسفِ غیبی نے کی لشکر کشی  قند و مصری کھا رہے ہیں اب سبھی

اُشترانِ مصر را رو سوئے ماست  بشنوید اے طوطیاں بانگِ درست
رُخ اِدھر ہے اُشترانِ مصر کا  طوطیو آؤ سنو، بانگِ درا

شہرِ ما فردا پُر از شکر شود  شکر ارزانست ارزاں تر شود
شہر شکر سے یہ کل بھر جائیگا  شکر اب ہو جائیگی ارزاں سوا

ؔ یعنی طُورِ سینا ۔

در شکر غلطید اے حلوائیاں
ہمچو طوطی کوری صفرائیاں

لوٹنا شکر میں اے حلوائیو
مثل طوطی، ترشرو صفرائی[1] ہو

نیشکر کوبید کار نیست و بس
جاں برافشانید یار نیست و بس

نیشکر کو تو یہی اب کار ہے
جاں کرو صدقے، یہی تو یار ہے

یک ترش در شہر ما اکنوں نماند
چونکہ شیریں خسرواں را بر نشاند

شہر میں باقی نہیں ترش اب کوئی
خسروں سے عام شیرینی ہوئی

نقل بر نقل است و مے بر مے ہلا
بر منارہ رو بزن بانگِ صلا

نقل پہ ہے نقل مے پر مے یہاں
دے منارے پر صلائے عام ہاں

سرکۂ نہ سالہ شیریں مے شود
سنگِ مرمر لعل زریں مے شود

نو برس کا سرکہ شیریں ہو گیا
سنگِ مرمر لعل زریں ہو گیا

آفتاب اندر فلک دستک زناں
ذرہا چوں عاشقاں بازی کناں

چرخ پہ سورج بجاتے تالیاں
کھیلتے ہیں ذرے مثلِ عاشقاں

چشمہا مخمور شد از سبزہ زار
گل شگوفہ مے کند بر شاخسار

آنکھیں مخمور شراب سبزہ زار
شاخساروں پہ ہے پھولوں کی بہار

چشم دولت سحر مطلق مے کند
روح شد منصور انا الحق مے زند

چشم دولت میں ہے جادو سا نہاں
روح ہے منصور انا الحق گو یہاں

شد ز یوسف آں زلیخا نوجواں
عشرت از سر گیر خوش خوش شادماں

ہے زلیخا حسنِ یوسف سے جواں
از سرِ نو عیش سے ہو شادماں

آتشے اندر دل خود بر فروز
دفع چشم بد سپندا ے بسوز

اپنے دل میں آتشِ بے حد جلا
کالا دانہ بہر چشم بد جلا

[1] کیونکہ شکر صفراوی مزاج والوں کے لئے مضر ہے +

تو بحالِ خویشتن مے باش شاد ۔۔۔ تا بیابی در جہاں جانِ مراد
جو ہے تیرا حال اس پر رہ تو شاد ۔۔۔ تاکہ حاصل ہو تجھے دل کی مراد

گر خرے را میبرد روبہ ز سہر ۔۔۔ گو ببر تو خر مباش و غم مخور
لومڑی اب لے چلی خر کو، تو کیا ۔۔۔ کہدے لیجا، تو نہ بن خر، غم نہ کھا

# ایک خوف زدہ شخص کی حکایت

آں یکے در خانۂ ناگہ گریخت ۔۔۔ زرد رو لب کبود و رنگ ریخت
ایک شخص اک گھر میں ناگاہ گھس گیا ۔۔۔ ہونٹ نیلے اور چہرہ زرد تھا

صاحبِ خانہ بگفتش خیر ہست ۔۔۔ کہ ہمی لرزد ترا چوں پیر دست
صاحبِ خانہ نے پوچھا۔ خیر ہے ۔۔۔ ہاتھ میں لرزہ ہے کیسا، خیر ہے

واقعہ چونست چوں بگریختی ۔۔۔ رنگِ رخسارہ بگو چوں ریختی
واقعہ کیا ہے جو یوں بھاگا ہے تو ۔۔۔ کچھ تو کہہ کس خوف سے پیلا ہے تو

گفت بہرِ سخرۂ شاہِ حروں ۔۔۔ خر ہمے گیرند مردم از بروں
بولا بہرِ شاہ سرکش ظلم سے ۔۔۔ لوگ ہر جانب پکڑتے ہیں گدھے

گفت میگیرند خر اے جانِ عم ۔۔۔ چوں نہ خر رو ترا زیں چیست غم
پوچھا کرتے ہیں گدھوں پر وہ ستم ۔۔۔ جب نہیں ہے تو گدھا۔ کیا تجھ کو غم

گفت بس جدند و گرم اندر گرفت ۔۔۔ گر خرم گیرند ہم نبود شگفت
بولا ہیں کوشش ہیں وہ سرگرم سب ۔۔۔ فرض کرلیں خر مجھے تو کیا عجب

بہرِ خرگیری برآوردند دست ۔۔۔ جدّ جد تمیز ہم برخاستہ است
خر پکڑنے کی ہے ان کو دھن لگی ۔۔۔ اٹھ گئی اس سعی میں تمیز بھی

چونکہ بے تمیز یایاں سرورند ۔۔۔ صاحبِ خر را بجائے خر برند
بے تمیز افسر ہیں شاید بھول کر ۔۔۔ مالکِ خر کو پکڑ لیں جائے خر

| | |
|---|---|
| نیست شاہ شہر ما بیہودہ گیر | ہست تمییزش سمیعت و بصیر |
| اپنا شاہ شہر بیہودہ نہیں | ہے اُسے تمیز و دانش بالیقیں |
| آدمی باش و ز خرگیراں مترس | خرنہ اے عیسئ دوراں مترس |
| آدمی بن خر پکڑنے سے نہ ڈر | آج تو ہے عیسئ دوراں۔ نہ خر |
| چرخ چارم ہم ز نور تو پُر است | حاش للہ کہ مقامت آخور است |
| نور چوتھے آسماں پہ ہے ترا | اصطبل آخر کہاں گھر ہے ترا |
| تو ز چرخ و اختراں ہم برتری | گرچہ بہر مصلحت در آخوری |
| چرخ اور تاروں سے بھی برتر ہے تو | مصلحت سے تھان کے اندر ہے تو |
| میر آخور دیگر و خر دیگر است | نے ہر آنکو اندر آخور شد خر است |
| میر آخور اور ہے۔ ہے اور خر | تھان میں جو جائے، کب ہے خر بشر |
| میر آخور گرچہ در آخور بود | ہر کہ او را خر بگوید خر بود |
| میر آخور اصطبل میں ہو اگر | جو کوئی خر اس کو سمجھے، ہے وہ خر |
| چہ در افتادیم در دنبال خر | از گلستان گوئے و ز گلہائے تر |
| ہم تو ذکر خر کے پیچھے پڑ گئے | تو سنا قصے گل و گلزار کے |
| از انار و از ترنج و شاخ سیب | وز شراب و شاہدان بے حسیب |
| وہ ترنج اور شاخ سیب اور وہ انار | وہ شراب اور شاہدان بیشمار |
| یا ازاں بازاں کہ کبکاں پرورند | ہم نگوں اشکم ہم آسماں میچرند |
| کبک پرور ہے جو بازاں کا بیاں | ہیں شکم جن کے نگوں گم خواریاں |
| یا ازاں دریا کہ موجش گوہر است | گوہرش گوینده و بینش ور است |
| ذکر دریا جن کی موجیں ہیں گہر | دیکھنے سننے سے جو ہیں بہرہ ور |
| یا ازاں مرغاں کہ گلگن میکنند | بیضہ ہا فرزین و سیمیں میکنند |
| ذکر چڑیوں کا جو گھورا کھود کر | انڈے سونے چاندی کے دیں سربسر |

نردبانہا ہست پنہاں در جہاں — پایہ پایہ تا عنانِ آسماں
اس جہاں میں ہیں چھپی کچھ سیڑھیاں — پایہ پایہ تا فضائے آسماں

ہر گرہ را نردبانے دیگر است — ہر روش را آسمانے دیگر است
ہر گرہ کی نردباں اک اور ہے — ہر روش کا آسماں اک اور ہے

ہر یکے از حالِ دیگر بے خبر — ملک با پہنائے بے پایاں و سر
ایک کا حال ایک پہ روشن نہیں — ہے کشادہ ملک اور بے حد زمیں

ایں در آں حیراں کہ او از چیست خوش — واں دریں خیرہ کہ حیرت چیستش
یہ ہے حیرت میں ہے اُس کی کیا خوشی — اس کو حیرت ہے کہ حیرت کیوں ہوئی

صحنِ ارض اللہ واسع آمدہ — ہر درختے از زمینے سر زدہ
ہے زمیں وسعت فزا اللہ کی — پیڑ نکلے ہیں زمیں سے اے اخی

بر درختاں شکر گویاں برگ و شاخ — کہ زہے ملک و زہے عرصہ فراخ
اُن درختوں پہ ہیں شاکر برگ و شاخ — بس عجب ہے ملک ۔ میدان فراخ

ایں سخن پایاں ندارد کن رجوع — سوئے آں روباہ و شیر و سقیم جوع
بات طولانی ہے ۔ پھر قصہ سُنا — لومڑی کا اور بھوکے شیر کا

# لومڑی کا گدھے کو شیر کے سامنے لے جانا

چونکہ روباہش بسوئے مرج برد — تا کند شیرش بحملہ خُرد بُرد
خر کو روبہ لے گئی تا مرغزار — تا کہ کر لے شیر اسے اپنا شکار

دُور بود از شیر و آں شیر از نبرد — تا بنزدیک آمدن صبرے نکرد
شیر سے تھا ۔ دُور بھوکا شیر تھا — پاس آنے تک نہ صابر رہ سکا

گنبدے کرد از بلندی شیر ہول | خود نبودش قوت امکان حول
شیر نے اک جست ہیبت ناک کی | واپسی کی اس میں کچھ طاقت نہ تھی

خر ز دورش دید و برگشت و گریخت | تا بپائے کوہ تازاں نعل ریخت
دور ہی سے دیکھ کر بھاگا گدھا | کوہ تک بھاگا تو عاجز ہو گیا

گفت روبہ شیر را کاے شاہ ما | چوں نکردی صبر در وقت وغا
بولی روبہ شیر سے ۔ اے بادشا | کیوں نہ وقت جنگ تو صابر رہا

تا بنزدیک تو آمد آں غوی | پس بادنک حملۂ غالب شوی
جب ترے نزدیک آتا وہ گدھا | غالب اک حملے میں آنا سہل تھا

مکر شیطانست تعجیل و شتاب | لطف رحمانست صبر و احتساب
جلد کرنا کام ہے شیطان کا | صبر کرنا کام ہے رحمان کا

دور بود و حملہ دید و گریخت | ضعف تو ظاہر شد و آب تو ریخت
دور سے بھاگا وہ حملہ دیکھ کر | تیری کمزوری ہوئی ظاہر مگر

گفت من پنداشتم برجاست زور | خود بدم از ضعف خود نادان و کور
شیر بولا ۔ میں نے جانا ۔ ہوں قوی | تھا مگر کمزور ۔ نادانی ہوئی

نیز جوع و حاجتم از حد گذشت | صبر و عقلم از تجوع یاوہ گشت
بھوک تھی حد سے سوا مجھ کو لگی | صبر و عقل اس بھوک سے جاتی رہی

گر توانی بار دیگر از خرد | باز آوردن مراورا مسترد
ہو اگر ممکن تو پھر تدبیر سے | بار دیگر اس کو لانا چاہئے

منت بسیار دارم از تو من | جہد کن باشد بیاری اش بفن
مجھ پہ ہوگا یہ ترا احساں بڑا | کرکے کوشش مکر سے پھر اس کو لا

گر خدا روزی کند آں خر مرا | بعد ازاں بس صید ہا بخشم ترا
گر دلا دیگا وہ خر پروردگار | بعد ازاں دوں گا تجھے بیحد شکار

| | |
|---|---|
| گفت آرے گر خدا یاری دہد | بر دل او از غمی مہرے نہد |
| بولی، ہاں شاید خدا یاری کرے | دل پہ اُس کے مہر کوری کی لگے |
| پس فراموشش شود ہولے کہ دید | از خری او نباشد ایں بعید |
| بھول جائے دل سے خوف اوّلیں | دور یہ اُس کے گدھے پن سے نہیں |
| لیک چوں آرم مرا او را تو متاز | تا بباد شِش ندہی از تعجیل باز |
| کر نہ حملہ۔ میں اُسے لاؤں مگر | رائیگاں تا پھر نہ ہو جلدی سے خر |
| گفت آرے تجربہ کردم کہ من | سخت رنجورم مخلخل گشتہ تن |
| بولا ہاں اب تجربہ مجھ کو ہوا | ہوں میں غمگیں، کھوکھلا ہے تن مرا |
| تا بنزدیکم نیاری خر تمام | من نجنبم خفتہ باشم بر دوام |
| جب تلک اب نزدیک آجائے نہ خر | میں یونہی سوتا رہوں گا جان کر |
| رفت روبہ گفت ایشہ ہمتے | تا بپوشد عقل او را غفلتے |
| پھر چلی روبہ، کہا کرنا دعا | عقل تا کردے اُسے غافل ذرا |
| توبہ ہا کردہ ست خر با کردگار | کو نگردد غرّۂ ہر نابکار |
| توبہ اُس خر نے خدا سے ہے یہ کی | آؤں نہ گا دم میں نہ ہر اک کے کبھی |
| توبۂ او را بفن برہم زنیم | ما عدوئے عقل و عہد روشنیم |
| اس کی توبہ مکر سے میں توڑوں گی | ہوں جو دشمن قول کی اور عقل کی |
| کلۂ خر گوئے فرزندان ماست | فکرتش بازیچۂ دستان ماست |
| کلۂ خر گیند میرے بچوں کی | اور اُس کی فکر میری دل لگی |
| عقل کاں باشد ز دوران زحل | پیش عقل ما ندارد آں محل |
| عقل جو ہے بستۂ دورِ زحل | ہے ہماری عقل سے وہ بےکل |
| از عطارد وز زحل دانا شد او | ما ز دادِ کردگارِ لطف خو |
| وہ عطارد اور زحل سے ہے بنی | ہم نے لطفِ حق سے پائی روشنی |

| | |
|---|---|
| علمہ الانسان خم طغرائے ماست | علم عند اللہ مقصد ہائے ماست |
| علمہ الانسان ہے طغرائے بشر | علمہٗ عند اللہ ہے مقصود پسر |
| تربیہ آں آفتاب روشنیم | ربی الاعلے ازاں بر میزنیم |
| تربیت دیتا ہے مہر ضو فشاں | ربی الاعلی ہے یوں وردِ زباں |
| تجربہ گرد اردا و یا ایں ہمہ | بشکند صد تجربہ زیں دمدمہ |
| تجربے اس کو ہوں کتنے ہی ملے | کرے توڑ دو گی اس کے تجربے |
| بو کہ توبہ بشکند آں مست خو | در رسد شومی اشکستن درو |
| کیا عجب توبہ سے وہ بیزار ہو | اور توبہ توڑنے سے خوار ہو |

## عہد اور توبہ توڑنا موجبِ بلا ہے

| | |
|---|---|
| نقضِ میثاق وشکستِ توبہا | موجبِ لعنت بود در انتہا |
| عہد اور توبہ کا کرکے توڑنا | موجبِ لعنت ہے یہ ہے انتہا |
| نقضِ عہد و توبہٗ اصحاب سبت | موجبِ مسخ آمد و اہلاک و کبت |
| عہد توڑا تھا جو اہلِ سبت نے | مسخ ہو کر وہ ہلاکت میں پڑے |
| پس خدا آں قوم را بوزینہ کرد | چونکہ عہد خود شکستہ از نبرد |
| پس خدا نے کر دیا بندر انہیں | کیونکہ تھے کمزور اپنے عہد میں |
| اندریں امت نہ بد مسخ بدن | لیک مسخ دل بود اے ذو الفطن |
| تو یہاں امت مسخ صورت سے بچی | مسخ لیکن دل ہوا اس کا اخی |

۱ کما قال اللہ تعالیٰ عزّ وجل خَلَقَ الانسانَ عَلَّمَہُ البیان یعنی انسان کو پیدا کیا اور اس کو قوتِ بیان دی + ۲ یعنی العلم عند اللہ +
۳ وہ لوگ جو حضرتِ داؤد کی امت سے تھے۔ اور جنہیں سنیچر کے دن مچھلی کے شکار سے منع کیا گیا تھا + ۴ یعنی امتِ محمدیہ +

| | |
|---|---|
| چوں دلِ بوزینہ گردد آں دلش | از دلِ بوزینہ شد خواراں گلشن |
| جب کہ دل بندر کا اُس کا دل ہوا | خوار بندر کی طرح وہ ہو گیا |
| گر ہنر بودے دلش را ز اختیار | خوار کے بودے ز صورت آں حمار |
| اُس کے قبضے میں اگر ہوتا ہنر | خوار کیوں صورت سے ہو جاتا وہ خر |
| آں سگِ اصحاب خوش بُد سیرتش | ہیچ بودے منقصت زاں صورتش |
| کہف کا کتا تھا سیرت میں بھلا | پہنچا صورت سے اُسے نقصان کیا |
| مسخِ صورت بود اہلِ سبت را | تا بہ بیند خلق ظاہر کبت را |
| مسخ اہلِ سبت کی صورت ہوئی | تا کہ خواری ان کی دیکھے خلق بھی |
| از رو شر صد ہزاران دگر | گشتہ از توبہ شکستن خوک و خر |
| اور شرارت کرکے لاکھوں دوسرے | توڑ کر توبہ سؤر اور خر بنے |

# گدھے کا لومڑی پر غصہ کرنا

| | |
|---|---|
| پس بیامد زود روبہ نزدِ خر | گفت خر از چوں تو یارے الحذر |
| پھر گدھے کے پاس آئی لومڑی | بولا خر تجھ سے پناہ اللہ کی |
| نا جوانمردا چہ کردم من ترا | کہ بہ پیشِ شیر نر بردی مرا |
| بد سلوکی میں نے تجھ سے کی تھی کیا | شیر کے کیوں مجھ کو آگے کر دیا |
| موجبِ کین تو با جانم چہ بود | غیر خبث گوہر خود اے عنود |
| تھا ترے کینے کا مجھ سے کیا سبب | تیری فطرت کی بُرائی تھی یہ سب |
| ہمچو کژدم کو گزد پائے فتے | نا رسیدہ از وے او را آفتے |
| جیسے بچھو آدمی کو کاٹ لے | آدمی گو اُس کو کچھ زحمت نہ دے |
| یا چو دیوے کو عدوِ جان ماست | نا رسیدہ زحمتش از ما و کاست |
| جس طرح شیطاں ہے دشمن جان کا | ہم سے گو زحمت نہیں اس کو ذرا |

| | |
|---|---|
| بلکہ طبعاً خصمِ جانِ آدمیست | از ہلاکِ آدمی در خرمیست |
| ہے اُسے طبعاً بشر سے دشمنی | خوش ہلاکت سے ہے وہ انسان کی |
| از پئے ہر آدمی او نگسلد | خود طبیعِ زشتِ خود را کے ہلد |
| وہ ہے پیچھے پڑ گیا انسان کے | اپنی بدخوئی کو کیونکر چھوڑ دے |
| زانکہ خبثِ ذاتِ او بے موجبے | ہست سوئے ظلم و عدواں جاذبے |
| بے سبب اُس میں جو ہے ذاتی بدی | سمتِ ظلم و دشمنی ہے کھینچتی |
| ہر زماں خواند ترا تا خرگہے | کاندر اندازد ترا اندر چہے |
| جانبِ خیمہ بلاتا ہے تجھے | تا کنوئیں میں جلد تجھ کو ڈال دے |
| کہ فلاں جا حوض آبست و عیوں | تا در اندازد بجوفت سرنگوں |
| ہاں وہاں ہے چشمۂ آبِ رواں | حوض میں بھر دیوے دھکا ناگہاں |
| آدمی را با ہزاراں کرّ و فر | اندر افگند آں لعیں ز شور و شر |
| آدمی کو کرّ و فر سے بالیقیں | شور و شر میں ڈالتا ہے وہ لعیں |
| بے گناہے بے گزندِ سابقے | کے رسید او را ز آدمؑ ناحقے |
| یا دہے نقصانِ نہ سابق کی دہی | کب تھی آدمؑ[1] سے ہوئی نامنصفی |
| کے رسید او را ز مردم زشتیے | کو دمادم آرد از غم پشتیے |
| کیا بُرائی اُس سے کی انسان نے | ہر گھڑی جو رنج دیتا ہے اُسے |

## لومڑی کا گدھے کو جواب دینا

| | |
|---|---|
| گفت روبہ آں طلسمِ سحر بود | کہ ترا در چشم آں شیرے نمود |
| لومڑی بولی۔ طلسم و سحر تھا | تھا بشکلِ شیر جو صورت نما |

[1] یعنی جب حضرت آدم علیہ السلام کو سجدہ نہ کرنے سے اُسے نقصان پہنچا تھا۔

ورنہ من از تو بتن مسکین ترم — چوں شب و روز اندر آنجا میچرم
ورنہ میں تجھ سے سوا مسکین ہوں — کس طرح پھرتا دن اُس جا چروں

گر نہ زاں گونہ طلسمے ساختے — ہر شکم خورے بدآنجا تاختے
گر طلسم ایسا نہ ہوتا بے گماں — تو چلا آتا ہر اک بھوکا وہاں

یک جہان بینوا پے پیل وارج — بے طلسمے کے بماند سبز مرج
ہے جہاں نیل اور گینڈوں سے بھرا — سبزہ کب ہو بے طلسموں کے ہرا

من ترا خود خواستم گفتن بدرس — کانچنیں شکلے اگر بینی مترس
میں تو خود تجھ سے تھی کہنا چاہتی — ایسی شکلوں سے نہ جانا کبھی

لیک رفت از یاد و علم آموزیت — کہ بدم مستغرق دلسوزیت
یاد پھر اس کی نہ پہ مجھ کو رہی — میں تری دلسوزیوں میں محو تھی

دیدمت در جوع کلب و بینوا — مے شتابیدم کہ آئی تا دوا
بھوک سے تجھ کو فسردہ دیکھ کر — میں بھی دوڑی تا کہ تو دوڑے ادھر

ورنہ با تو گفتمے شرح طلسم — کانچناں پیلے بنماید نیست جسم
ورنہ تجھ پہ کھولتی رازِ طلسم — ہوتا ہے ظاہر خیال اس جا نہ جسم

شد فراموشم کہ گویم مر ترا — حالِ آں شکل مہیب دلربا
پھر رہا مجھ کو نہ بھولے سے خیال — خوفناک اُس شکل کا کہہ دیتی حال

## گدھے کا لومڑی کو جواب دینا

گفت رو رو ہیں ز پیشم اے عدو — تا نہ بینم روئے تو اے زشت رو
بدلا خرا چل دور ہو جا اے عدو — تا نہ دیکھوں تیرا منہ اے زشت رو

آں خدائے کہ ترا بدبخت کرد — روئے زشتت را قبیح و سخت کرد
جس خدا نے تجھ کو بدقسمت کیا — تیرے منہ کو بھی بنایا بدنما

باکدامیں روئے مے آئی بمن — اینچنیں نفرے ندارد کرگدن

اب تو کس منہ سے چلی آئی یہاں — عادت گینڈے کے بھی ہیں ایسے کہاں

رفتہ در خون و جانم آشکار — کہ ترا من رہبرم در مرغزار

خون کی پیاسی بنی ہے آشکار — راہ دکھلاتی ہے سوئے سبزہ زار

تا بدیدم روئے عزرائیل را — باز آوردی فن و تسویل را

میں نے خود اپنی قضا دیکھی وہاں — مکر کرنے پھر تو آئی ہے یہاں

گرچہ من ننگِ خرانم یا خرم — جانورم جان دارم ایں را کے خرم

گو میں ننگِ خر ہوں یا ہوں اک گدھا — جان ہے مجھ میں، چلے پھر داؤ کیا

آنچہ من دیدم زہول بے اماں — طفل دیدے پیر گشتے در زماں

میں نے دیکھا ہے جو منظر خوف زا — پیر ہو جاتا جو بچہ دیکھتا

بیدل و جاں از نہیبِ آں شکوہ — سرنگوں خود را در افگندم زکوہ

ہو کے بیدم فرطِ خوف و بیم سے — سرنگوں آیا میں نیچے کوہ کے

بستہ شد پایم در آں دم از نہیب — چوں بدیدم آں عذابِ بے حجیب

پاؤں تھے میرے گرفتارِ عذاب — میں نے دیکھا وہ عذاب بے حجاب

عہد کردم با خدا کاے ذوالمنن — برکشا زیں بستگی تو پائے من

عہد یہ اللہ سے میں نے کیا — کھول دے اب پاؤں میرے اے خدا

تا ننوشم وسوسہ کس بعد ازیں — عہد کردم نذر کردم اے معیں

اب نہ آؤں گا میں دھوکے میں کبھی — عہد کر کے میں نے منت مان لی

حق گشادہ کردم آندم پائے من — زاں دعا و زاری و ہیہائے من

حق نے کھولے پاؤں میرے ناگہاں — سن لی میری وہ دعا اور وہ فغاں

ورنہ اندر من رسیدے شیرِ نر — چوں بدے در زیر پنجہ شیر خر

ورنہ مجھ پہ شیر ہوتا حملہ ور — شیر کے پنجے میں ہوتی جانِ خر

| | |
|---|---|
| باز لفرستادت آں شیرِ عریں | سوئے من از مکر اے بئس القریں |
| پھر تجھے بھیجا ہے شاید شیر نے | تا کہ دھوکا دیکے بہکائے مجھے |
| حقّ ذاتِ پاکِ اللہُ الصمد | کہ بود بہ مارِ بد از یارِ بد |
| ہے قسم اُس کی جو ہے سب کا خدا | مارِ بد ہی یارِ بد سے ہے بھلا |
| مارِ بد جانے ستاند از سلیم | یارِ بد آرد سوئے نارِ جحیم |
| سانپ کاٹے جسکو اُس کی جان لے | یارِ بد دوزخ میں ڈالے کھینچ کے |
| مارِ بد زخمے اززند بر جاں زند | یارِ بد بر جان و بر ایماں زند |
| سانپ کر دیتا ہے زخمی جان کو | یارِ بد لے جان اور ایمان کو |
| از قرین بے قول و گفت و گوئے او | خو بدزدد دل نہاں از خوئے او |
| یار سے جو قول و حرف و گفتگو | دل چرا لیتا ہے پنہاں اُس کی خو |
| چونکہ او فگند بر تو سایہ را | دزدد آں بے مایہ از تو مایہ را |
| جب وہ تجھ پہ سایہ ڈالے برملا | لے وہ بے مایہ تری پونجی چرا |
| عقلِ تو گر اژدہائے گشت مست | یارِ بد آں راز مرّد داں کہ ہست |
| عقل تیری اژدہا بھی گر بنے | ہے زمرّد یارِ بد اُس کے لئے |
| دیدۂ عقلت بدو بیروں جہد | طعن او وت اندر کفِ طاعوں نہد |
| عقل کی آنکھیں وہ تیری لے نکال | اُس کے طعنے ہوں ترے حق کا وبال |
| در جہاں نبود بتر از یارِ بد | ویں مرا عین الیقیں گشتہ ہست خود |
| یارِ بد دنیا میں ہے سب سے بُرا | مجھ کو ہے عین الیقین[1] اِس بات کا |

[1] یعنی میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھ کر اس کا یقین کیا ہے ۔



# لومڑی کا پھر گدھے کو جواب دینا

گفت روبہ صاف ما را دُرد نیست — لیک تخییلاتِ وہمی خُرد نیست

لومڑی بولی کہ ہوں صاف اس لئے — وہم ہیں اتنے بڑے دل میں ترے

ایں ہمہ وہمِ تو است اے سادہ دل — ورنہ با تو نے غشے دارم نہ غل

سادہ دل! یہ وہم باطل ہے ترا — ورنہ کچھ مجھ میں نہیں مکر و دغا

از خیالِ زشتِ خود منگر بمن — بر محبّاں از چہ داری سوئے ظن

بدخیالی سے نہ دیکھ اے مدّعی — دوستوں سے بدگمانی ہے بُری

ظنِّ نیکو بر برادرانِ صفا — گرچہ آید ظاہر از ایشاں جفا

صاف لوگوں پر گمان نیک کر — گو بظاہر اُن سے پہنچے کچھ ضرر

آں خیال و وہمِ بد چوں شد پدید — صد ہزاراں یار را از ہم برید

جب خیال و وہم کا دورہ ہوا — ہو گئے سو دوست آپس میں جدا

مشفقے گر کرد جور و امتحاں — عقل باید کو نباشد بدگماں

دوست گر کرتا ہے ظلم و امتحاں — چاہئے عاقل نہ ہو کچھ بدگماں

خاصہ من بدرگ نبودم زشت خیم — آنچہ دیدی بد نہ بد بود آں طلسم

خاص کر تھی بد نہ میری اصل و خیم — تو نے جو دیکھا۔ نہ تھا بد۔ تھا طلسم

ور بدی بُد آں سگالش قدر را — عفو فرمائید از یاراں خطا

تھی بد اندیشی بھی گر اس میں تو کیا — دوستوں کی بخش دیتے ہیں خطا

عالمِ وہم و خیال و طمع و بیم — ہست رہرو را یکے سدِّ عظیم

وہم کرنا اور خیال خوف و بیم — راہرو کو ہے اک سدِّ عظیم

نقشہائے ایں خیالِ نقش بند — چوں خلیلے را کہ کُہ بُد شد گزند

نقش عالم سے کہ جو ہے نقش بند — عزمِ ابراہیم کو پہنچا گزند

گفت ہذا ربی ابراہیمِ راد — چونکہ اندر عالمِ وہم او فتاد

یعنی "ہذا ربی" آخر کہہ دیا — وہم میں جب ہو گئے وہ مبتلا

ذکرِ کوکب را چنیں تاویل گفت — آں کسے کو گوہرِ تنزیل سُفت

ذکرِ کوکب کی یونہی تاویل کی — اُس نے جس سے مسلکِ قرآں ہے بندھی

عالمِ وہم و خیال و چشم بند — آنچناں کُہ را ز جائے خویش کند

وہم کی ہے یہ نظر بندی بجا — کوہ کو اپنی جگہ سے دے ہلا

تا کہ ہذا ربی آمد قالِ او — خربط و خر را چہ باشد حالِ او

جب کہ ہذا ربی اُس نے کہہ دیا — پھر بط و خر کا بھلا ہو حال کیا

غرق گشتہ عقلہائے چوں جبال — در بحارِ وہم و گردابِ خیال

کوہ کی مانند عقلیں جتنی تھیں — وہم کے دریا میں سب غارت ہوئیں

کوہہا را ہست زیں طوفاں فضوح — کو امانے جز کہ در کشتیِ نوح ۲

کوہ کی طوفاں سے ہیں رسوائیاں — نوح کی کشتی ہے صرف اُس کی اماں

زیں خیالِ رہزنِ راہِ یقیں — گشت ہفتاد و دو ملت زاہلِ دیں

وہم سے کھوئی ہوئی راہِ یقیں — دین کی راہیں بہتر ہو گئیں

مرد ایقاں رست از وہم و خیال — موئے ابرو را نمے گوید ہلال

کب یقیں والوں کو ہے وہم و خیال — وہ کہاں ابرو کو کہتے ہیں ہلال

وانکہ را نورِ عمرؓ نبود سند — موئے ابروئے کجے راہش زند

اور جسے حاصل نہیں نورِ عمرؓ — ٹیڑھے بال اُس کو ہلال آئیں نظر ۱

صد ہزاراں کشتی با ہول و سہم — تختہ تختہ گشتہ در دریائے وہم

کشتیاں لاکھوں ہی ہیبت سے بھری — وہم کے دریا میں ہیں ٹوٹی پڑی

۱ تارا ؎

۲ اس کا مفصل ذکر دوسرے دفتر میں کیا جا چکا ہے ؎

کمترین فرعون چست فیلسوف
ماہ او در برج وہمے در خسوف
چست کیا، فلسفی فرعون تھا
چاند اس کا وہم سے گہنا گیا

کس نداند روسپی زن کیست آں
وانکہ داند نبودش بر خود گماں
کون جانے کون ہے فحبہ یہاں
جاننے والا ہے خود سے بیگماں

چوں ترا وہم تو دارد خیرہ سر
از چہ گردی گرد وہم آں دگر
وہم جب تجھ کو بنا دے خیرہ سر
دوسروں پہ وہم تو ہرگز نہ کر

عاجزم من از منی خویشتن
چہ نشینی پر منی تو پیش من
میں خودی سے اپنی عاجز ہوں ضرور
کیوں میرے آگے تو کرتا ہے غرور

از من و ما ہر کہ ایں در میزند
عاشق خویشست بر لا مے تند
کبر اور نخوت چھپے بھی ہے یہاں
ہے خودی میں بے خودی ہر دو چھپاں

بے من و مائی ہمے جویم بجاں
تا شوم من گوئے آں خوش صولجاں
میں ہوں طالب اس کا بے ما و منی
گیند تا بن جاؤں اس چوگان کی

ہر کہ بے من شد ہمہ منہا در وست
یار جملہ شد چو خود را نیست دوست
سب کچھ اس میں ہو نہیں جس میں خودی
خود سے بیگانہ ہے سب کا یار ہی

آئنہ بے نقش شد یابد بہا
زانکہ شد حاکی زجملہ نقشہا
آئنہ بے نقش روشن تر ہوا
کیونکہ اس نے نقش کر ڈالے جدا

## شیخ محمد سررزی رحمۃ اللہ علیہ کی حکایت

زاہدے از غزنی از دانش مزی
بد محمد نام و کنیت سررزی
زاہد عاقل تھا غزنی میں کوئی
تھا محمد نام کنیت سررزی

بود افطارش سر رز ہر شبے
ہفت سال او دائم اندر مطلبے
برگ رز سے تھا وہ روزہ کھولتا
سات سال اک دھن میں گزرے برملا

پس عجائب دید از شاہ وجود ‌ ‌ لیک مقصودش جمالِ شاہ بود
عالمِ ہستی کی دیکھیں ندرتیں ‌ ‌ محو تھا لیکن جمالِ شاہ میں
بر سرِ کُہ رفت آں از خویش سیر ‌ ‌ گفت بنمایا فتادم من بزیر
زندگی سے سیر، پہنچا کوہ پر ‌ ‌ اور کہا۔ گرتا ہوں، یا آ جا نظر
گفت نامد نوبتِ آں مکرمت ‌ ‌ در فرو اُفتی نمیری نکشمت
وقت ابھی آیا نہیں، آئی ندا ‌ ‌ گر گرو ممکن نہیں مرنا ترا
او فرو افگند خود را از وداد ‌ ‌ در میانِ عمقِ آبے او فتاد
گر پڑا آخر وہ نیچے کوہ سے ‌ ‌ گہرے پانی نے اماں دیدی اسے
چوں نمرد از نکس آنجاں سیر مرد ‌ ‌ از فراقِ مرگ بر خود نوحہ کرد
جب وہ گرنے سے بھی یوں زندہ رہا ‌ ‌ تو نہ مرنے پہ بہت نوحہ کیا
کایں حیات او را چو مرگے می نمود ‌ ‌ کار پیشش باژگونہ گشتہ بود
کیونکہ اُس کو موت تھی یہ زندگی ‌ ‌ کام اُلٹے ہوگئے تھے واقعی
موت را از غیب میکرد او گدے ‌ ‌ اِنَّ فِی مَوْتِی حَیَاتِی میزدے
طالب ابھی موت کا رہتا تھا وہ ‌ ‌ موت میں ہے زندگی۔ کہتا تھا وہ
موت را چوں زندگی قابل شدہ ‌ ‌ با ہلاکِ جانِ خود یک دل شدہ
موت کے لائق ہوئی جب زندگی ‌ ‌ تو ہلاکت سے اُسے تھی یک دلی
سیف و خنجر چوں علیؓ ریحانِ او ‌ ‌ نرگس و نسریں عدوئے جانِ او
جوں علیؓ تھا سیف و خنجر پہ فدا ‌ ‌ نرگس و نسریں سے بیگانہ بنا
بانگ آمد روز صحرا سوئے شہر ‌ ‌ طرفہ بانگے از ورائے سرّ و جہر
جا سوئے شہر" اک ندا اُس نے سنی ‌ ‌ باطن و ظاہر میں تھی بالکل نئی
گفت اے دانائے رازم مو بمو ‌ ‌ چہ کنم در شہر خدمت گوئے تو
بولا۔ تو ہے بھید میرے جانتا ‌ ‌ کیا کروں گا شہر میں خدمت بتا

گفت خدمت آنکہ بہر ذل نفس ۔۔۔ خویشتن سازی تو چوں عباس دبس[1]

دی بنا تا ذلتیں باٹے یہ نفس ۔۔۔ کرے خود کو صورتِ عباس دبس

مدتے از اغنیا زر مے ستاں ۔۔۔ پس بدرویشان مسکیں میفشاں

لے امیروں سے اب اک مدت تو زر ۔۔۔ اور فقیروں میں اُسے تقسیم کر

خدمتت اینست تا یکچند گاہ ۔۔۔ گفت سمعاً طاعۃً اے جاں پناہ

تھوڑے عرصے تک ہے یہ خدمت تری ۔۔۔ بولا ہے منظور جو تیری خوشی

بس سوال و بس جواب و ماجرا ۔۔۔ بد میان زاہد و رب الورا

یہ سوال اور یہ جواب اور یہ بیاں ۔۔۔ زاہد اور اللہ کے تھے درمیاں

کز زمین و آسماں پُر نور شد ۔۔۔ در مقالات[2] آں ہمہ مذکور شد

پُر ضیا ارض و سما تھے واقعی ۔۔۔ ہے مقالات ایسے ذکروں سے بھری

لیک کوتہ کردم آں گفتار را ۔۔۔ تا نخو شد ہر خسے اسرار را

میں نے لیکن بات کردی مختصر ۔۔۔ راز تا روشن نہ ہو نا اہل پر

## کئی سال کے بعد شیخ کا غزنی آنا

زو بشہر آورد آں فرماں پذیر ۔۔۔ شہر غزنیں گشت از رویش منیر

آیا سوئے شہر وہ فرماں پذیر ۔۔۔ غزنی اس سے ہو گیا ماہ منیر

از فرح خلقے باستقبال رفت ۔۔۔ او درآمد از رہ دزدیدہ تفت

بڑھ کے استقبال خلقت نے کیا ۔۔۔ اُن سے بچ کر وہ ہوا رونق فزا

جملہ اعیان و مہاں برخاستند ۔۔۔ قصرہا از بہر او آراستند

سب امیر اور شہر کے سردار اٹھے ۔۔۔ اور سجائے قصر اُن کے واسطے

۱ عباس دبس ایک مشہور گدا کا نام ہے۔

۲ مولانا کی ایک تصنیف کا نام ہے۔

| | |
|---|---|
| گفت من از خود نمائی نادمم | جز بجواری و گدائی نامدم |
| بولا مجھ کو خود نمائی سے ہے عار | میں گدائی کے لئے آیا ہوں خوار |
| نیستم بر عزم قال و قیل من | در بدر گردم بکف زنبیل من |
| کب کسی سے عزم قال و قیل ہے | میں گدا ہوں۔ ہاتھ میں زنبیل ہے |
| بندہ فرمانم کہ امر است از خدا | تا گدا باشم گدا باشم گدا |
| بندۂ فرماں ہوں، ہے حکم خدا | بس گدا ہو جاؤں، ہو جاؤں گدا |
| در گدائی لفظِ نادر ناورم | جز طریقِ خر گدایاں نسپرم |
| میں گدائی میں نہ کچھ دونگا صدا | ہے یہی اصلی گدا کا راستا |
| تا شوم غرقِ مذلت من تمام | تا سقطہا بشنوم از خاص و عام |
| غرق ہو جاؤں میں ذلت میں تمام | تا برا مجھ کو کہیں سب خاص و عام |
| امرِ حق جانست من او را تبع | او طمع فرمود ذِلَّ مَن قَنِع |
| امر حق ہے جان کیوں چھوڑوں طمع | ہے طمع کا حکم۔ ذَلَّ مَن [1] قنع |
| چوں طمع خواہد ز من سلطانِ دیں | خاک بر فرقِ قناعت بعد ازیں |
| جب طمع ہی کا وہ مجھ کو حکم دے | خاک پھر ایسی قناعت پر پڑے |
| او مذلت خواست کے عزت تنم | او گدائی خواست کے میری کنم |
| چاہے وہ ذلت تو عزت کیا کروں | فقر چاہے وہ تو دولت کیا کروں |
| بعد ازیں کدیہ و مذلت جانِ من | بیست عباسند در انبانِ من |
| ہے گدائی میری جاں اور ذلتیں | ہیں بیس عباس میری جھولی میں |
| شیخ در میگشت و زنبیلے بدست | شیئاً للہ خواجہ توفیقیت ہست |
| شیخ کی یہ تھی ہر اک در پہ صدا | "ہو اگر توفیق دو بہرِ خدا |

[1] یعنی جس نے قناعت کی وہ ذلیل ہوا ۔

| | |
|---|---|
| برتر از کرسی و عرش اسرارِ او | شیئ للّٰہ شیئ للّٰہ کارِ او |
| بھید اُس کا عرش و کرسی سے سوا | شیئ[1] للّٰہ سے اسے بس کام تھا |
| انبیا ہر یک ہمیں فن میزنند | خلق مفلس گدیہ ایشاں میکنند |
| انبیا بھی کرتے تھے پیشہ یہی | خلق مفلس سے گدائی خوب کی |
| اقرضوا اللّٰہ اقرضوا اللّٰہ میزنند | بازگوں بر تنصروا اللّٰہ می تنند |
| قرض دو اس شاہ کو کہتے تھے وہ | دو مدد اللّٰہ کو کہتے تھے وہ |
| در بدر ایں شیخ می آرد نیاز | بر فلک صد در برائے شیخ باز |
| در بدر تھا شیخ کو عجز و نیاز | چرخ پہ سو در تھے بہرِ شیخ باز |
| کاں گدائی کہ بجد میکرد او | بہرِ یزداں بود نے بہرِ گلو |
| جس گدائی کا ملا اُس کو سبق | پیٹ بھرنے کو نہ تھی تھی بہرِ حق |
| ور بکردے نیز از بہرِ گلو | آں گلو از بہرِ حق دارد علو |
| تھا جو بہرِ حلق بھی ایسا کیا | حلق تھا حق کی صداؤں سے بھرا |
| در حقِ او خوردنِ نان و شہد و شیر | بہ ز چلہ و ز سہ روزہ صد فقیر |
| روٹی کھانا اُس کا اور یا شہد و شیر | ایسا تھا چلے میں جیسے سو فقیر |
| نور می نوشد مگو ناں می خورد | لالہ می کارد بصورت می چرد |
| تھی غذائے نور وہ روٹی نہ تھی | بوتا تھا لالہ، تھا چرتا ظاہری |
| چوں شرارے کو خورد روغن ز شمع | نور افزاید ز خوردش بہرِ جمع |
| جس طرح لو شمع سے روغن پئے | روشنی بھر انجمن والوں کو دے |
| ناں خوری را گفت حق لا تسرفوا | نور خوردن را نگفتست اکتفوا |
| کھانے میں حق نے کہا لا تسرفوا[2] | نور والوں سے نہ بولا "اکتفوا"[3] |

[1] یعنی "دو کچھ خدا کے نام پر" +

[2] بیہودہ خرچ نہ کرو +

[3] بس کرو +

| | |
|---|---|
| ایں کلوئے ابتلا بُد واں کلو | فارغ از اسراف وایمن از غلو |
| ہے مصیبت رک غذا، اور اک غذا | بالکل اسراف و غلو سے ہے جدا |
| امر و فرماں بود نے حرص و طمع | آنچناں جاں حرص را نبود تبع |
| حلم کی تعمیل تھی لالچ نہ تھا | ایسی ہستی کو بھلا ہو حرص کیا |
| گر بگوید کیمیا مس را بدہ | تو بمن خود را طمع نبود فرہ |
| تانبے سے کہہ دے اگر یہ کیمیا | تو مرا ہو جا، تو یہ لالچ ہے کیا |
| آں گدائی کہ بجد میکرد او | بود از آثارِ حکمت ہائے ہُو |
| وہ جو کرتا تھا گدائی خلق میں | اس میں بھی اللہ کی تھیں حکمتیں |
| گنجہائے خاک تا ہفتم طبق | عرضہ کردہ بُود پیش شیخ حق |
| سب خزانے اور یہ ساتوں طبق | شیخ کے آگے کھلے رکھتا تھا حق |
| شیخ گفتا خالقا من عاشقم | ور بجویم غیر تو پس فاسقم |
| شیخ کہتا رب میں عاشق ہوں ترا | غیر کو ڈھونڈوں تو فاسق ہوں بجا |
| ہشت جنت گر در آرم در نظر | ور کنم خدمت من از خوف سقر |
| آٹھوں جنت پہ اگر ڈالوں نظر | یا کروں طاعت میں با خوف سقر |
| مومنے باشم سلامت جوئے من | زانکہ ایں ہر دو بود حظِ بدن |
| میں تو اک مومن سلامت جو ہوں | ہیں یہ دونوں حصۂ جسم زبوں |
| عاشقے کز عشق یزداں خورد قوت | صد بدن پیشش نیرزد ترہ توت |
| عشق مولا سے جو عاشق لے غذا | اُس کے آگے سو بدن ایسے ہیں کیا |
| ویں بدن کہ دارد آں شیخ فطن | چیز دیگر گشت کم خوانش بدن |
| یہ بدن جو شیخ دانا کو ملا | اُس کو ہے کچھ اور ہی کہنا روا |

۱؎ مبالغہ کرنا، بڑھانا، چڑھانا ۔

| | |
|---|---|
| عاشقِ عشقِ خدا وانگاہ مزد | جبرئیلِ مؤتمن آنگاہ دزد |
| عاشقِ حق اور مزدوری کہاں | جبرئیلؑ اور شیوۂ دزدی کہاں |
| عاشقِ آں لیلیٰ کور و کبود | مُلکِ عالم پیشِ او یک ترہ بود |
| عاشق اُس لیلائے نیلی فام کا | ہیچ تھا دونوں جہاں کو جانتا |
| نزدِ او یکساں شدہ بُد خاک و زر | زر چہ باشد کہ نبد جاں را خطر |
| سامنے اُس کے تھے یکساں خاک و زر | زر تو کیا، تھا کچھ نہ جاں کا بھی خطر |
| شیر و گرگ و دد ازو واقف بُدہ | ہمچو خویشاں گردِ او جمع آمدہ |
| اُس سے واقف ہو کے شیر اور بھیڑیے | جمع سب مثلِ یگانہ ہو گئے |
| کایں شدست از خوئے حیواں پاک پاک | پُر ز عشق و لحم و شحمش زہرناک |
| یہ ہوا اب خوئے حیوانی سے پاک | عشق سے ہے جسم اُس کا زہرناک |
| زہر دد باشد شکر ریز خرد | زانکہ نیک و نیک باشد ضدِ بد |
| زہر حیوانی ہے نقصانِ خرد | کیونکہ وہ ہے نیک، یعنی ضدِ بد |
| لحمِ عاشق را نیارد خورد دد | عشق معروفست پیشِ نیک و بد |
| گوشت عاشق کا نہ کھائیں جانور | عشق ظاہر نیک و بد پہ ہے پسر |
| ور خورد خود فی المثل دام و دوش | زہر گردد لحمِ عاشق بکشدش |
| جانور بالفرض کوئی کھا بھی لے | زہر ہو کر لحمِ عاشق بکشدش |
| ہر چہ جز عشق است شد مأکولِ عشق | دو جہاں یک دانہ پیشِ نولِ عشق |
| ماسوائے عشق، لقمہ عشق کا | دونوں عالم اُس کا اک دانہ تھا |
| دانہ مر مرغ را ہرگز خورد | کاہدان مر اسپ را ہرگز چرد |
| ہضم دانہ مرغ کو کیونکر کرے | گھاس دانی اسپ کو کیونکر چرے |
| بندگی کن تا شوی عاشق لعل | بندگی کسبیست آید در عمل |
| بندگی کرتا کہ عاشق ہو کبھی | کسب بہرِ عشق ہے یہ بندگی |

بندہ آزادی طمع دارد ز جد      عاشق آزادی نہ خواہد تا ابد

بندہ آزادی کا طالب ہو۔ مگر      عاشق آزادی نہ چاہے عمر بھر

بندہ دائم خلعت و ادرار جوست      خلعتِ عاشق ہمہ دیدارِ اوست

بندہ خلعت جو، وظیفہ خوار ہے      خلعتِ عاشق فقط دیدار ہے

در نگنجد عشق در گفت و شنید      عشق دریائیست قعرش ناپدید

عشق باتوں میں سماتا ہے کہیں      عشق وہ دریا ہے جس کی تہ نہیں

قطرہائے بحر را نتواں شمرد      ہفت دریا پیشِ آں بحر است خرد

قطرہ ہائے بحر کا ہو کیا شمار      سات دریا سامنے اس کے ہیں خوار

ایں سخن پایاں ندارد اے فلاں      باز رو در قصۂ شیخِ زماں

حد نہیں اس بات کی کچھ اے جواں      پھر سنا شیخ زماں کی داستاں

## لَوْلَاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاک کا بیان

شد چنیں شیخے گدائے کو بکو      عشق آمد لاابالی اتقوا

در بدر اس نے پھرایا شیخ کو      لاابالی عشق سے ڈرتے رہو

عشق جوشد بحر را مانندِ دیگ      عشق ساید کوہ را مانندِ ریگ

عشق ابالے بحر کو مانند دیگ      پیس ڈالے کوہ کو بھی مثل ریگ

عشق بشگافد فلک را صد شگاف      عشق لرزاند زمیں را از گزاف

عشق سو رخنے فلک میں ڈال دے      اور زمیں پر عشق سے ہوں زلزلے

با محمدؐ بود عشقِ پاک جفت      بہرِ عشق او را خدا لولاک گفت

عشق ہی تھا ذات احمدؐ میں بھرا      اس لئے لولاک خود حق نے کہا

منتہی در عشق او چوں بود فرد      پس مر او را ز انبیا تخصیص کرد

منتہی تھے اور یکتا عشق میں      انبیاء پر تھی خصوصیت انہیں

| | |
|---|---|
| گر نبودے بہرِ عشقِ پاک را | کے وجودے دادمے افلاک را |
| گر نہ ہوتا پاس عشقِ پاک کا | ہوتا پھر کیونکر وجود افلاک کا |
| من بداں افراشتم چرخِ سنی | تا علوِّ عشق را فہمے کنی |
| مے بلندی اس سے گردوں کو دی | تا کہ تو سمجھے بلندی عشق کی |
| منفعتہای دگر آید ز چرخ | آں چو بیضہ تابع آید ایں چو فرخ |
| آسماں سے اور بھی ہیں فائدے | بیضہ یہ تابع ہے مرغِ عشق کے |
| خاک را من خار کردم یکسرے | تا ز ذلِّ عاشقاں بوئے بری |
| خاک کو ہم نے بنایا مثلِ خار | تا ہو ذلت عاشقوں کی آشکار |
| خاک را دادیم سبزی و نوی | تا ز تبدیلِ فقیر آگہ شوی |
| خاک کو سبزی بھی دی اور تازگی | تا کہ تبدیلی ہو ظاہر فقر کی |
| با تو گویند ایں خیالِ راسیات | وصفِ حالِ عاشقاں اندر ثبات |
| تجھ سے کہتے ہیں یہ مستحکم خیال | کچھ ثبات عاشقی کا حال چال |
| گرچہ آں معنیست و ایں نقش اے کسیر | تا بفہمِ تو شود نزدیک تر |
| گو کہ وہ معنی ہے یہ نقش اے کسیر | تا ہو تیرے فہم سے نزدیک تر |
| غصہ را با خار تشبیہے کنند | آں نباشد لیک تشبیہے کنند |
| غصہ کو تشبیہ دیں گر خار سے | گو نہیں کانٹا، مگر دل مانے |
| آں دلِ قاسی کہ سنگیں خواندند | نامناسب بد مثالے را ندند |
| سخت دل کے دل کو پتھر کہہ دیا | تھی مناسب یہ مثال اے باوفا |
| در تصور در نیاید عینِ آں | عیب بر تصویر نہ تفتیش بداں |
| کب تصور میں سمائے ذات ہو | نفی کیا[1] عیبِ تصور جان تو |

[1] یعنی انکار نہ کر۔ اور اگر سمجھ یا تصور میں یہ بات نہ آئے تو اسے اپنی سمجھ اور تصور کا قصور سمجھ ۔

# شیخ کا ایک امیر کے گھر جانا

شیخ روزے چار کرت چوں فقیر　　بہر کدیہ رفت بر قصر امیر
مانگنے کو شیخ دن میں چار بار　　گھر پہ اک سردار کے پہنچا تھا یار
در کفش زنبیل شیئی للہ زناں　　خالق جاں می بجوید تائے ناں
نعرہ زن "دو کچھ خدا کی راہ پر　　ایک روٹی مانگتا ہے دادگر
نعلہائے باژگونہ است اے پسر　　عقل کل را گشتہ ہم خیرہ سر
ماجرا الٹا سا ہے یہ اے پسر　　عقل کل کو ہے یہاں دوران سر
چوں امیرش دید گفتش کای وقیح　　گو ہمیت چیزے منہ نامم شیخ
دیکھ کر بولا امیر اے بے حیا　　بخل کہنے کو نہ میرے جاننا
اے خس بے شرم چند ایں گفتگو　　تا کے و تا چند ایں زرق دو تو
یاد ہیں بے شرم! باتیں بیشمار　　تا کجے یہ مکر! یہ فن بار بار
ایں چہ سغری و چہ رویست چہ کار　　کہ بروزے اندر آئی چند بار
کیا ہے صورت! جیا کیسا ہے تو　　ایک دن میں چند بار آتا ہے تو
کیست اینجا شیخ اندر بندِ تو　　من ندیدم خر گدا مانندِ تو
کون تیری فکر میں بیٹھا ہے جا　　میں نے دیکھا ہی نہیں ایسا گدا
حرمت و آب گدایاں بردۂ　　ایں چہ عباسی زشت آوردۂ
تو نے کھوئی ہر گدا کی آبرو　　ڈھنگ عباسی یہ کیا رکھتا ہے تو
فاشیہ بر دوش آں عباس نحس　　ہیچ ملحد را مبادا ایں نحس نفس
تیرا خدمتگار ہے عباس بھی　　ہو نہ ایسا خوار ملحد بھی کوئی
گفت امیرا بندہ فرمانم خموش　　زآتشم آگہ نۂ چندیں مکوش
بولا ہوں سردار! تابع حکم کے　　تو کہاں واقف ہے میری آگ سے

| | |
|---|---|
| بہرِ ناں در خویش حرصِ او دیدے | اشکمِ ناخوارہ را بدریدے |
| حرص روٹی کی اگر میں دیکھتا | پھاڑتا اپنے شکم کو برملا |
| ہفت سال از سوزِ عشق جسم پز | در بیاباں خوردہ ام من برگِ رز |
| سات سال اس عشق ہی کے سوز سے | کھائے تھے دشت میں انگور کے |
| تا ز برگِ خشک و تازہ خوردہ ام | سبز گشتہ بود ایں رنگ تنم |
| خشک و تازہ کھائے تھے اس قدر | ہوگیا ہے جسم میرا سبز تر |
| تا تو باشی در حجابِ بو البشر | سرسری در عاشقاں کمتر نگر |
| پردہ بشریت کا جب تک ہے ابھی | دیکھو مت عشاق کو یوں سرسری |
| زیرکاں کہ موئے را بشگافتند | علمِ ہیئت را بجاں دریافتند |
| مو شگافی عقل مندوں نے جو کی | علمِ ہیئت میں ملی کچھ آگہی |
| علمِ نیرنجات و سحر و فلسفہ | گرچہ نشناسند حق المعرفہ |
| شعبدہ بازی یہ سحر اور فلسفہ | جاننے کی طرح کب جانا بھلا |
| لیک کوشیدند تا امکانِ خود | برگذشتند از ہمہ اقرانِ خود |
| حتی الامکان کوششیں کیں جو بہتر | ہمسروں سے بڑھ گئے وہ سربسر |
| عشق غیرت کرد خود را درکشید | شد چنیں خورشید زیشاں ناپدید |
| عشق کی غیرت نے کھینچا اپنے کو | کس طرح خورشید ظاہر ان پہ ہو |
| نور جشمے کہ بروز استارہ دید | آفتابے چوں از و رو درکشید |
| دن میں جو آنکھیں تھیں انجم آشنا | کس طرح خورشید ان سے چھپ گیا |
| زیں گذر کن پندِ من بپذیر ہیں | عاشقاں را تو بچشمِ عشق بیں |
| چھوڑ اسے اور یہ نصیحت مان لے | عاشقوں کو دیکھ چشمِ عشق سے |
| وقتِ نازک گشتہ و جاں در رصد | با تو نتواں گفت اینہم عذرِ خود |
| وقت نازک اور جاں کو انتظار | عذر اپنا کیا کروں میں آشکار |

فہم کن موقوفِ ایں گفتن مباش ۔۔۔ سینہائے عاشقاں کم تر خراش

خود سمجھ لے کہنے پہ کیا ہے منحصر ۔۔۔ سینۂ عشاق کو زخمی نہ کر

نے گمانے بردۂ تو زیں نشاط ۔۔۔ حزم را مگذار و می کن احتیاط

کچھ نہ کچھ ظاہر ہے تجھ پہ یہ نشاط ۔۔۔ ہوشیاری سے ذرا کر احتیاط

واجبست و جائز است و مستحیل ۔۔۔ تو وسط را گیر در حزم اے دخیل

واجب و جائز ہے اک شے یا محال ۔۔۔ حزم میں رکھ اچھے اوسط کا خیال

## شیخ کی نصیحت سے امیر کا رونا

ایں بگفت و گریۂ در شد ہائے ہائے ۔۔۔ اشک غلطاں بر رخ او جائے جائے

یہ کہا اور شیخ پھر رونے لگا ۔۔۔ منہ پہ اُس کے اشک بکھرے جا بجا

صدق او ہم بر ضمیر میر زد ۔۔۔ عشق ہر دم طرفہ دیگے می پزد

صدق کا تھا امیر کے دل پہ اثر ۔۔۔ ہے پکاتا عشق دیگ تازہ تر

صدقِ احمدؐ بر جمالِ ماہ زد ۔۔۔ بلکہ بر خورشید رخشاں راہ زد

صدقِ احمدؐ کا اثر تھا ماہ پہ ۔۔۔ بلکہ ٹھہرادی راہ خورشید اے پسر

صدقِ عاشق بر جمادی می تند ۔۔۔ چہ عجب گر بر دلِ دانا زند

عشق کا جب ہے جمادی پہ اثر ۔۔۔ کیا عجب پگھلا دلِ دانا اگر

صدقِ موسیٰؑ بر عصا و کوہ زد ۔۔۔ بلکہ بر دریائے پر اشکوہ زد

صدقِ موسیٰؑ پہ مٹے طور و عصا ۔۔۔ بلکہ دریا بھی اثر میں آ گیا

١ یعنی چاند دو ٹکڑے ہو گیا تھا ۔

٢ یعنی سورج آپ کی نماز کے وقت تک ٹھہرا رہا تھا ۔ باوجودیکہ مغرب کا وقت ہو چکا تھا ۔

روبرو آورده هر دو در نفیر | گشتہ گریاں ہم امیر و ہم فقیر
تھا اثر دونوں کے دل میں جائے گیر | رو رہے تھے دونوں درویش و امیر

ساعتے بسیار چوں بگریستند | گفت میر او را کہ خیز اے ارجمند
ایک ساعت جب بہت سا رو لیا | بولا دولتمند اُٹھ اے باصفا

ہر چہ خواہی از خزینہ برگزیں | گرچہ استحقاق داری صد چنیں
لے خزانے سے ہو جتنی آرزو | سو خزانوں کا ہے گو حقدار تو

خانہ زان تست ہر چیت میل ہست | برگزیں خود ہر دو عالم اندک ست
گھر مرا تیرا ہے، جو چاہے وہ لے | دونوں عالم بھی ہیں کم تیرے لئے

گفت دستوریم ندادند م چنیں | کہ بدست خویش چیزے برگزیں
شیخ بولا - اذن اس کا ہے کہاں | لوں کوئی شئے ہاتھ سے اپنے یہاں

من ز خود نتوانم ایں کردن فضول | کہ کنم من ایں دخیلانہ دخول
مجھ سے افزونی یہ کب ممکن ہوئی | دوں دخیلوں کی طرح دخل اے اخی

ایں بہانہ کرد و مہره در ربود | مانع آں بُد کہ عطا صادق نبود
اس بہانے سے لیا مہره بچا[1] | کیونکہ تھی بے صدق اُس کی یہ عطا

گرچہ صادق بود و بیغل بود و خوش | شیخ را ہر صدق می نا ید بچشم
گو عطا تھی بے غل و غش بالیقیں | صدق سب کا شیخ کو جچتا نہیں

گفت فرمانم چنیں دادہ ست آں | کہ گدا یانہ برو چیزے بخواه
بولا مجھ کو ہے یہی حکم خدا | بھیک مانگوں جا بجا مثل گدا

ما گدا یانہ ازاں درخواستیم | ورنہ از اموال بے پرواستیم
تھا گدا یانہ یہاں میرا سوال | ورنہ مجھ کو نہیں پروائے مال

[1] یعنی اُس دولت مند کے اختیار سے شکست نہ کھائی ۔

# شیخ کو غیب سے اشارہ ہونا

تا دو سال ایں کار کرد آں مرد کار ۔۔۔ بعد ازاں امر آمدش از کردگار
شیخ نے دو سال تک جب یوں کیا ۔۔۔ پھر یہ آیا اُس کو حکم کبریا

بعد ازیں میدہ و لے از کس مخواہ ۔۔۔ ما بداد یمت ز غیب ایں دستگاہ
اب نہ مانگ اور جس کو جو چاہئے دے ۔۔۔ غیب سے دی ہم نے یہ طاقت تجھے

ہر کہ خواہد از تو از یک تا ہزار ۔۔۔ دست در زیر حصیرت کن برآر
ایک سے مانگے جو کوئی تا ہزار ۔۔۔ بوریئے کے نیچے سے دے بار بار

ہیں ز گنج رحمت بے مر بدہ ۔۔۔ در کفِ تو خاک گردد زر بدہ
گنج رحمت ہے یہ بے حد و زوال ۔۔۔ خاک اُٹھا مٹھی میں اور سونا نکال

ہر چہ خواہندت بدہ مندیش از آں ۔۔۔ داد یزداں آں تو بیش از بیش داں
جو کوئی مانگے۔ اُسے بے فکر دے ۔۔۔ ہے خدا کی دین بیش از بیش دے

در عطائے ما نہ تخسیر و نہ کم! ۔۔۔ نہ پشیمانی نہ حسرت نہ ندم
ہے ہماری اس عطا میں کیا کمی ۔۔۔ اور نہ حسرت یا پشیمانی کوئی

دست زیر بوریا کن اے سند ۔۔۔ از برائے روئے پوش چشم بد
بوریئے کے نیچے اپنا ہاتھ لا ۔۔۔ تا رہے محفوظ چشم بد سدا

پس ز زیر بوریا پر کن تو مشت ۔۔۔ دہ بدستِ سائل اشکستہ پشت
بوریئے کے نیچے مٹھی اپنی بھر ۔۔۔ دیدے اُس کو ہو جو سائل خم کمر

بعد ازیں از اجرِ نا ممنوں بدہ ۔۔۔ ہر کہ خواہد گو ہرِ مکنوں بدہ
اجر بے منت سے کر سب کو عطا ۔۔۔ مانگے جو سونی اسے دے بے طلا

رو ید اللہ فوق ایدیہم تو باش ۔۔۔ ہمچو دستِ حق گزا فرزق پاش
بن ید اللہ فوق ایدیہم" فرما ۔۔۔ رزق دے بے وزن جوں دست خدا

دام داراں راز عہدہ وار ہاں  ہمچو باراں سبز کن فرش جہاں
قرض داروں کو چھڑا قرضے سے ہاں  مثل باراں سبز کر فرش جہاں
بود یکساں دگر کارش ہمیں  گر بداوے زر زر کیسہ رب دیں
اک برس تک کام یہ اس کا رہا  کیسۂ رب سے وہ کرتا تھا عطا
زر شدے خاکِ سیاہ اندر کفش  حاتم طائی گدائے در حلقش
خاک ہوتی ہاتھ میں اس کے طلا  حاتم طائی بھی تھا اس کا گدا
حاجت خود گر نہ گفتے آں فقیر  او بدانستے وداوے از ضمیر
سب تک آئی بھی نہ تھی حاجت ذرا  پوری کر دیتا اٹھا کر بوریا

## کہے بغیر شیخ کا ضمیر سائل کو جاننا

پیش او روشن ضمیر ہر کسے  از فقیر و وامدار و مفلسے
سامنے تھا اس کے روشن ہر ضمیر  ہو کوئی مقروض مفلس یا فقیر
ہر چہ در دل داشتے آں پشت خم  قدرِ آں دادے نہ بسیار و نہ کم
دل میں اندازہ جو کرتا تھا کوئی  کم نہ زائد اس کو ملتا تھا وہی
پس بگفتندش چہ دانستی کہ او  ایں قدر اندیشہ دارد اے عمو
لوگوں نے پوچھا کہ یہ کیونکر کھلا  کتنا سوچا کس نے اندازہ ہے کیا
او بگفتے خانۂ دل خلوت است  خالی از کدیہ مثالِ جنت است
وہ یہ بولا دل میں خلوت خانہ ہے  بے گدائی مثلِ جنت خانہ ہے
اندراں جز عشق یزداں کی زیست  جز خیالِ وصلِ او دیار نیست
کون ہے اس میں بجز عشقِ خدا  گھر ہے بس اس میں خیالِ وصل کا
خانہ را من روفتم از نیک و بد  خانہ ام پُر گشت از نورِ احد
نیک و بد سے جبکہ جھاڑا میں نے گھر  نورِ حق سے بھر گیا تب سر بسر

ہر چہ بینیم اندرو غیر خدا — آں من نبود بود عکس گدا

جو کچھ آتا ہے نظر غیر خدا — عکس ہوتا ہے گدا کا یہ ملا

گرد رآبے نخل یا عرجوں نمود — جز ز عکس نخلۂ بیروں نبود

پیڑ کا ہو عکس پانی میں اگر — پیڑ باہر عکس اندر ہے پسر

در تگِ آب ار ببینی صورتے — عکس بیروں باشد آں نقش اے فتے

تہ میں پانی کی جو صورت ہو کوئی — نقش بیروں کا وہ ہوگا عکس ہی

لیک تا آب از قذر خالی شدن — تنقیہ شرطست در جوئے بدن

ہو نہ پانی میں کوئی آلودگی — ہے صفائی شرط نہر جسم کی

تا نماند تیرگی و خس درو — تا امیں گردد نماید عکس رو

گاد کوڑا تا نہ کچھ اُس میں رہے — ہو امیں اور عکس کو ظاہر کرے

جز گِل آبے در تنت کو اے مقل — آب صافی کن تو زود اے خصمِ دل

آب اور گل تیرے تن میں ہے بھرا — دشمن دل اُس میں بھر آب صفا

تو بر آئی ہر دمے کز خواب و خور — خاک ریزی اندریں جُو پیشتر

سونے اور کھانے سے تو کو ہر گھڑی — نہر میں بھرتا ہے اپنی خاک ہی

چوں درون آب ز آنہا خالی ست — عکس رُو ہا از بروں در آب جست

پانی ان چیزوں سے خالی ہو اگر — صورت بیروں کا عکس آئے نظر

## لوگوں کے ضمیر جاننے کا سبب

پس مصفا کن درون خویش را — تا بدانی سرِ ہر درویش را

صاف کر لے اپنا باطن اے پسر — راز ہر درویش تا آئے نظر

پس ترا باطن مصفا نا شدہ — خانہ پُر از دیو و نسناس و ددہ

تیرا باطن صاف کب ہے غور کر — اُس میں بن مانس ہیں دیو اور جانور

ـہ بیہودہ خیالات سے مراد ہے۔

اے خراز استیزہ ماندہ از خری ۔ کے زارواح مسیحا بو بری
اے گدھے تو ہے گدھے پن سے تھکا ۔ بوئے ارواح مسیحا ہ آئے کیا

کے شناسی گر خیالے سر کند ۔ کو کدامیں مکمنے سر بر زند
کوئی دل میں پھر خیال آئے اگر ۔ وہ کہاں سے آیا تجھ کو کیا خبر

چو خلائے میشود در زہد تن ۔ تا خیالست از درون نہ روفتن
ضعف سے جب جسم ہو جائے خلال ۔ صاف پھر ہوتے ہیں اندر کے خیال

## لومڑی کا مکر سے گدھے پر غالب آنا

خر بسے کوشید و اورا دفع گفت ۔ لیک جوع الکلب با خر بود جفت
خر نے کوشش دور کرنے کی تو کی ۔ بھوک تھی اُس کو مگر بےحد لگی

غالب آمد حرص و صبرش شد ضعیف ۔ بس گلو ہا را بُرد عشق رغیف
حرص غالب اور رخصت صبر تھا ۔ عشق روٹی کا گلے ہے کاٹتا

زاں رسولے کش حقائق داد دست ۔ کاد فقرا ان یکن کفرا مدست
تھے حقیقت کے جو مظہر مصطفٰے ۔ "فقر ہوگا کفر"[1] یہ فرما دیا

گشتہ بود آں خر مجاعت را اسیر ۔ گفت اگر مکر است یکرہ مردہ گیر
بھوک سے تھا وہ گدھا عاجز ہوا ۔ بولا گر ہے مکر تو آئی قضا

زیں عذاب جوع یکرہ وا رہم ۔ گر حیات اینست من مردہ بہم
چھوٹ جاؤنگا سزا سے بھوک کی ۔ موت اچھی گر یہی ہے زندگی

خر گر اوّل توبہ و سوگند خورد ۔ عاقبت ہم از خری خبطے بکرد
پہلے تائب تھا قسم کھا کر گدھا ۔ پھر گدھے پن سے وہ خبطی ہو گیا

[1] یعنی قریب ہے کہ فقر کفر ہو جائے ٭

حرص کور و احمق و ناداں کند　　مرگ را بر احمقاں آساں کند
حرص کور اور احمق و ناداں کرے　　احمقوں پہ موت کو آساں کرے

نیست آساں مرگ بر جان خراں　　کہ ندارند آب جان جاوداں
بیوقوفوں کی ہے موت آساں کہاں　　کیونکہ جاں اُن کی نہیں ہے جاوداں

چوں ندارد جان جاوید اں شقیست　　جرأت او بر اجل از احمقیست
جاوداں گر جاں نہیں تو ہے شقی　　اُس کی جرأت موت پہ ہے احمقی

جہد کن تا جان مخلد گردوت　　تا بروز مرگ برگے باشدت
سعی کرکے زندگی لے جاوداں　　تاکہ ہو ساماں بروز مرگ ہاں

اعتمادش نیز بر خالق نبود　　کہ برافشاند بروز از غیب جود
اعتماد اُس کو نہ تھا اللہ پر　　غیب سے بخشیگا وہ روزی خر

تاکنونش فضل بیروزی نداشت　　گرچہ گہ گہ بر تنش جوعے گماشت
فضل نے اب تک نہ بے روزی رکھا　　گاہے گاہے گر رکھا بھوکا تو کیا

## بھوک اور پرہیز کی فضیلت

گر نباشد جوع صد رنجے دگر　　از پئے ہیضہ بر آرد از تو سر
گر نہ ہو بھوک، اور تکلیفیں ہزار　　بہر ہیضہ تجھ میں ہونگی آشکار

رنج جوع از رنجہا پاکیزہ تر　　خاصہ در جوع ست صد فضل و ہنر
بھوک کی تکلیف ہے پاکیزہ تر　　ہیں خصوصاً بھوک میں فضل و ہنر

رنج جوع اولی بود خود زاں علل　　ہم بلطف و ہم بخفت ہم عمل
بھوک ہے سب علتوں سے خوب تر　　لطف و ہلکے پن میں عمل میں اے پسر

جوع خود سلطان داروہاست ہیں　　جوع بر جاں نہ چنیں خوارش مبیں
ہے دوا بیماریوں کی بھوک یار　　جان میں رکھ بھوک، جاں اسکو نہ خوار

| | |
|---|---|
| جوع نور چشم باشد در بصر | جوع باشد قابلیت در نظر |
| بھوک آنکھوں کے لئے نور بصر | قابلیت ہے نظر کی بھوک پر |
| جملہ ناخوش از مجاعت خوش شود | جملہ خوشہا بے مجاعتہا ست رد |
| بھوک سے ہوتی ہے ہر شے خوشگوار | ہر خوشی بے بھوک کے ہوتی ہے بار |

## صبر و قناعت کی تمثیل

| | |
|---|---|
| آں یکے می خورد نان فخفرہ | گفت سائل چوں بدیں داری شرہ |
| کھاتا تھا اک شخص جو کی روٹیاں | پوچھا اس کی حرص کیوں ہے اے جواں |
| گفت جوع از صبر چوں دوتا شود | نان جو در پیش من حلوا شود |
| بولا جب ہوتا ہوں عاجز بھوک سے | جو کی روٹی ہوتی ہے حلوا مجھے |
| پس توانم کہ ہمہ حلوا خورم | چوں کنم صبرے صبورم لاجرم |
| مثل حلوا ہوگی ہر شے خوشگوار | صبر کر لونگا ہیں جب دم اختیار |
| خود نباشد جوع ہر کس را زبوں | کایں علف زاریست ز اندازہ بروں |
| بھوک سے کب کوئی ہوتا ہے تباہ | ہے یہ لامحدود خود اک چارہ گاہ |
| جوع مر خاصان حق را دادہ اند | تا شوند از جوع شیر زورمند |
| بھوک ہے مقسوم خاصان خدا | بھوک کر دیتی ہے ان کو شیر سا |
| جوع ہر جلف گدا را کے دہند | چوں علف کم نیست پیشش می نہند |
| ہر گدا کو بھوک دیتے ہیں کہیں | چارہ دیتے ہیں کہ چارہ کم نہیں |
| کہ بخور ہم تو ہمیں ارزانئی | تو نہ مرغاب مرغ نانئی |
| کہتے ہیں کھا تو اسی قابل ہے یاں | مرغ آبی تو نہیں، ہے مرغ ناں |
| نبود اندر سر ترا جز فکر ناں | ناید اندر خاطرت جز ذکر آں |
| خبط روٹی ہی کا ہے سر میں ترے | ذکر اسی کا صرف رہتا ہے تجھے |

بعد چندیں سال حاصل چیستت | جوع مردن بہ بود زیں زیستت
اتنی مدت میں ہوئی کیا بہتری | موت کی بھوک ایسے جینے سے بھلی

# ایک مرید اور شیخ کی کہانی

شیخ می شد با مریدے بے درنگ | سوئے شہرے ناں در آنجا بود تنگ
پہنچے ایسے شہر میں شیخ و مرید | تھی جہاں تنگی سے روٹی ناپدید

ترس جوع و قحط در جان مرید | ہر دمے میگشت از غفلت مزید
خوف تھا خادم کو بھوک اور قحط کا | جس سے تھی ہر لحظہ اک غفلت سوا

شیخ واقف بود و آگاہ ضمیر | گفت او را چند باشی در زحیر
شیخ کو تھی اُس کی حالت کی خبر | بولا اس الجھن میں کب تک اے پسر

از برائے غصۂ ناں سوختی | دیدہ از صبر و توکل دوختی
ناں کے غم میں ہے تو اندوہگیں | اور نظر صبر و توکل پر نہیں

تو نۂ زاں نازنینان عزیز | کہ ترا دارند بے جوز و مویز
کیا نہیں ہے تو عزیز اس دہر میں | جو تجھے میوے نہ کھانے کو ملیں

جوع رزق جان خاصان خداست | کے زبون ہمچو تو گیج گداست
بھوک تو ہے رزق خاصانِ خدا | بہرہ ور اس سے ہے کب تجھ سا گدا

باش فارغ تو از آنہا نیستی | کاندریں مطبخ تو بے ناں بایستی
مطمئن ہو جا کہ تو اُن سے نہیں | پائیگا مطبخ سے کھانا بالیقیں

کاسہ بر کاسہ است و خواں بر خواں مدام | از برائے ایں شکم خوارانِ عام
کاسوں پہ کاسے ہیں خوانوں پر ہیں خواں | کھانے والوں کے لئے ہر دم یہاں

چوں بمیری میدود ناں پیش پیش | گہ زبیم بینوائی کشتہ خویش
آگے آگے روٹیاں ہوں جب مرے | اور کہیں مارا فلاکت نے تجھے

تو بر فتی ماند تاں بر خیز گیر ۔۔۔ اے بخشۂ خویش را اندر خیر

تو چلا، رو تی رہی جاتی ہے اسے ۔۔۔ جان دی تو نے اسی کے رنج سے

بر سر ہر لقمہ بنوشتہ عیاں ۔۔۔ کز فلان بن فلان بن فلاں

ہے ہر اک لقمے پہ لکھا ہے عیاں ۔۔۔ از فلان ابن فلان ابن فلاں

ہیں توکل کن ملرزاں پا و دست ۔۔۔ رزق تو بر تو ز تو عاشق تر است

کر توکل اور لرزے میں نہ آ ۔۔۔ تجھ پہ عاشق رزق ہے تجھ سے سوا

عاشقست و می زند او مول مول ۔۔۔ کز بے صبریت داند اے فضول

گو وہ عاشق ہے مگر کرتا ہے ناز ۔۔۔ جانتا ہے تیری بے صبری کا راز

گر ترا صبرے بدے رزق آمدے ۔۔۔ خویش را چوں عاشقاں بر تو زدے

رزق آتا خود ہی، ہوتا صبر اگر ۔۔۔ عاشقوں کی طرح تجھ تک دوڑ کر

ایں تپ لرزہ ز خوف جوع چیست ۔۔۔ در توکل سیر می تانید زیست

ہے تپ و لرزہ تجھے کیوں بھوک سے ۔۔۔ کر توکل سیر ہو کر جیتا جئے

## ایک حریص گائے کی کہانی

یک جزیرہ سبز ہست اندر جہاں ۔۔۔ اندرو گاوے ست تنہا خوش دہاں

اک جزیرہ ہے جہاں میں سبز تر ۔۔۔ گائے ہے اک اس میں تنہا اے پسر

جملہ صحرا را چرد او تا بشب ۔۔۔ تا شود زفت و عظیم و منتخب

سارے جنگل کو چرے وہ رات تک ۔۔۔ تا ہو فربہ اور موٹی یک بیک

شب ز اندیشہ کہ فردا چہ خورم ۔۔۔ گردد او چوں تار مو لاغر ز غم

رات کو یہ غم کہ کل کیا کھاؤں گی ۔۔۔ غم سے ہو جاتی ہے گھل کر بال سی

چوں بر آید صبح بیند سبز دشت ۔۔۔ تا میاں رستہ قصیل سبز گشت

صبح پھر جنگل ہرا آئے نظر ۔۔۔ اک نیا سبزہ اگا ہو تا کمر

اندر افتد گاو با جوعُ البقر — تا بشب آنرا چرد او سربسر
پھر وہ بھوکے سے اُسے کھانے لگی — رات تک پھر خوب سبزے کو چری
تا کہ زفت و فربہ و لمتر شود — آں تنش از پیہ و قوت پُر شود
تا کہ فربہ اور موٹی ہو سکن — قوت اور چربی سے بھر جائے بدن
باز شب اندر تپ افتد او فزع — تا شود لاغر ز خوفِ منتجع
رات آئے پھر تپ غم ہو اُسے — پھر ہو لاغر فکرِ آب و سبزہ سے
کہ چہ خواہم خورد فردا وقتِ خور — سالہا اینست خوفِ آں بقر
میں جو کل جاؤں گی تو کیا کھاؤں گی — غم رہا اُس گائے کو برسوں یہی
ہیچ نندیشد کہ چندیں سال من — میخورم زیں سبزہ زار و ایں چمن
یہ نہ سوچی وہ کہ برسوں ہو گئے — کھا رہی ہوں باغ و سبزہ زار سے
ہیچ روزی کم نیاید روزیم — چیست ایں ترس و غم و دلسوزیم
کم مگر روزی نہ اک دن بھی ہوئی — پھر ہے خوف و غم سے کیوں افسردگی
باز چوں شب میشود آں گاؤ رفت — میشود لاغر کہ آوہ رزق رفت
پھر وہ موٹی گائے جب رات آگئی — خوف سے روزی کے بس لاغر ہوئی
نفس آں گاؤ است و آں دشت ایں جہاں — کو ہمی لاغر شود از خوفِ ناں
گائے ہے نفس اور صحرا یہ جہاں — کرتا ہے دُبلا اسے یہ فکرِ ناں
کہ چہ خواہم خورد مستقبل عجب — لوتِ فردا از کجا سازم طلب
اب میں آئندہ بھلا کیا کھاؤں گا — رزق کل کا اب کہاں سے پاؤں گا
سالہا خوردی و کم نامد زخور — ترک مستقبل کن و ماضی نگر
برسوں کھایا۔ کم نہ رزق آیا مگر — چھوڑ مستقبل۔ نظر ماضی پہ کر
لوت پوتِ خوردہ را ہم یاد آر — منگر اندر غابر و کم باش زار
یاد کر جو نعمتیں تو کھا چکا — فکر مستقبل میں کیوں لاغر ہوا

قصۂ آں گاو دریکسوئے نہ — زاں خر و زاں شیر پیغام دہ
گائے کے قصے کو رکھ دے ایک سُو — پھر گدھے اور شیر کا کر ذکر تو

# لومڑی کا گدھے کو شیر کے پاس لیجانا

بُرد خر را روبہک تا پیشِ شیر — پارہ پارہ کردش آں شیر دلیر
شیر تک لائی گدھے کو لومڑی — کردیئے اُس شیر نے ٹکڑے کئی

تشنہ شد از کوششِ آں سلطانِ دَو — رفت سوئے چشمہ تا آبے خورد
شیر اس کوشش سے تشنہ لب ہوا — پانی پینے جانبِ چشمہ گیا!

روبہک خورد آں جگر بند و دلش — چوں زماں فرصتے از حاصلش
لومڑی دل اور کلیجہ کھا گئی — جب گھڑی بھر کو اُسے فرصت ملی

شیر چوں وا گشت از چشمہ بخور — جست دل از خر نہ دل بُد نہ جگر
شیر جب چشمے سے آیا لوٹ کر — کچھ نہ پایا اُس گدھے میں دل جگر

گفت روبہ را جگر کو دل چہ شد — کز نباشد جانورا زیں دو بد
پوچھا روبہ سے جگر دل کیا ہوا — بے جگر دل جانور ہوتا ہے کیا

گفت اگر بودے ورا دل یا جگر — کے بدینجا آمدے بارِ دگر
بولی اُس میں دل جگر ہوتا اگر — کیوں یہاں آتا وہ پھر بارِ دگر

آں قیامت دیدہ و آں رستخیز — واں ز کوہ افتادن از ہول گریز
وہ مصیبت دیکھنا اور بھاگنا — ہول کھا کر کوہ سے تھا گر پڑا

گر جگر بودے ورا یا دل بُدے — بارِ دیگر کے در اینجا آمدے
دل اگر سینے میں ہوتا یا جگر — پھر یہاں آتا وہ کیوں بارِ دگر

چوں نبا شد نور دل دل نیست آں — چوں نباشد روح جز گِل نیست آں
نور جس دل میں نہیں، وہ دل نہیں — جب نہ ہو جاں، پھر سوائے گِل نہیں

| | |
|---|---|
| آں زجاجے کو ندارد نورِ جاں | بول قارورہ است قندیلش مخواں |
| ہو نہ جس شیشے کے اندر نورِ جاں | وہ ہے قارورہ[1] نہ قندیل[2] اے جواں |
| نورِ مصباح است داد ذو الجلال | صنعتِ خلقت آں شیشہ و سفال |
| شمع کا ہے نور دادِ ذو الجلال | صنعتِ مخلوق شیشہ اور سفال ہے |
| لاجرم در ظرف باشد اعتداد | در لہبہا نبود اِلّا اتحاد |
| ہے تعدد[3] ظرف میں اے بامراد | اور ہے پھر روشنی میں اتحاد |
| نورِ شش قندیل چوں آمیختند | نیست اندر نورِ شاں اعداد و چند |
| گر ملائیں نور چھ قندیل کا | نور میں اُن کے بھلا گنتی ہو کیا |
| آں جہود از ظرفہا مشرک شد است | نور دید آں مؤمن و مدرک[4] شد است |
| یہ یہودی ظرف سے مشرک ہوئے | اور مومن نور سے مدرک ہوئے |
| چوں نظر بر روح افتد مرد را | پس یکے بیند خلیلؑ و مصطفیٰؐ |
| روح کی جس پہ نظر ہے برملا | ایک ہیں اُس کو خلیلؑ و مصطفیٰؐ |
| چوں نظر بر ظرف افتد روح را | پس دو بیند شیثؑ را و نوحؑ را |
| روح کی جس دم نظر ہو ظرف پہ | نوحؑ اور شیثؑ اس کو دو آئیں نظر |
| چوں دلش اینست خود چوں آں بود | آدمی آنست کو را جاں بود |
| دل جب ایسا ہو تو پھر کیا شان ہے | آدمی وہ ہے۔ کہ جس کی جان ہے |
| ایں نہ مرد انند اینہا صورتند | مردۂ نانند و کشتہ شہوتند |
| یہ کہاں ہیں مرد ہیں تصویر سے | نان اور شہوت کے ہیں مارے ہوئے |

[1] پیشاب کا امتحان کرنے کی شیشی ۔

[2] ٹھیکرا۔ جس سے چراغ بناتے ہیں ۔

[3] کثرت ۔

[4] ادراک کرنے والا، سمجھنے والا ۔

از غزا چوں بگذرد یک چند روز　　گم شود آں آتش و آں عشق و سوز
چند دن ماتم کے جب جائیں گذر　　عشق کی وہ آگ گم ہو سربسر

بعد ازاں نعش گور ہم خواب آیدش　　از جماد ہے ہم جمادے زایدش
نیند پھر اُس گور پہ آنے لگے　　بے حسی پتھر کی مل جائے اُسے

زانکہ عشق فسون خود بربود و رفت　　ماند خاکستر چو آتش رفت تفت
عشق نے جادو لیا اپنا اُتار　　رہ گئی راکھ آگ کے بجھنے سے یار

عشق بر مُردہ نباشد پائدار　　عشق را برحیّ جاں افزائے دار
عشق مُردے کا نہیں کچھ پائدار　　عشق اُس سے کر کہ جو ہے برقرار

آنچہ بیند آں جواں در آئینہ　　پیر اندر خشت بیند عاینہ
آئینے میں دیکھتا ہے جو جواں　　پیر وہ اِک اینٹ میں دیکھے عیاں

پیر عشق تست نے موئے سپید　　دستگیر صد ہزاراں نا اُمید
عشق ہے پیر اور نہیں موئے سفید　　ہے وہی تو دستگیر نا اُمید

عشق صورت پابساز و دور فراق　　تا مصوّر سر کشد وقت تلاق
عشق صورت ہجر میں پیدا کرے　　وقت ملنے کے مصوّر تا ملے

کہ منم اصل اصول ہوش و مست　　بر صور عکسے ز حسن ماید ست
ہاں میں خود ہوں ہوش و مستی کی بنا　　صورتوں پہ عکس میرا ہی تو تھا

پردہ ہا را ایں زماں برداشتیم　　حسن را بے واسطہ بفراشتیم
پردے اب میں نے اٹھائے برملا　　حسن کو بے واسطہ ظاہر کیا

زانکہ بس با عکس من در یافتی　　قوّتِ تجرید ذاتم یافتی
کیونکہ پیکر نقش میرے عکس کے　　تو نے لی تجرید میری ذات سے

سلہ مجرّد ہونا، تنہا ہونا ◆

چوں ازیں سو جذبۂ من شد رواں — او کشش را می نہ بیند درمیاں

جب ادھر سے جذب میرا ہے رواں — پھر کشش کوئی نہ ٹھہری درمیاں

مغفرت خواہد ز جرم و از خطا — از پس آں پردہ از لطف خدا

مغفرت ہے اب خطا کی چاہتا — اس کے پردے میں ہے لطف کبریا

چوں ز سنگے چشمۂ جاری شود — سنگ اندر چشمہ متواری شود

جیسے چشمہ جو ہو پتھر سے رواں — پتھر اس چشمے میں ہو جائے نہاں

کس نخواہد بعد ازاں آں را حجر — زانکہ جاری شد ازاں آبے گہر

کوئی پتھر پھر نہیں کہتا اُسے — جاری جو ہیرا اُس کا اُس سے دیکھے

کاسہا داں ایں صور را و اندرو — آنچہ حق ریزد بداں گیرد علو

صورتوں کو جام و کاسہ مان تو — حق جو کچھ بھر دے، وہ ہووے علو

## مجنوں کو اس کے عزیزوں کا تسلی دینا

ابلہاں گفتند مجنوں را ز جہل — حسن لیلیٰ نیست چنداں ہست سہل

بے وقوفوں نے یہ مجنوں سے کہا — حسن لیلیٰ کچھ نہیں۔ مشکل ہے کیا

بہتر از وے صد ہزاراں دلربا — ہست ہمچوں ماہ در شہر اے کیا

اُس سے بہتر ہیں لاکھوں حسیں — چاند سی اس شہر میں روشن جبیں

نازنیں تر زو ہزاراں حور وش — ہست بگزیں زانہمہ یک را ز خوش

نازنیں حوریں ہیں اُس سے خوب تر — ایک اُن میں سے کوئی تجویز کر

وارہاں خود را و ما را نیز ہم — از چنیں سودائے زشت متہم

چھوڑ یا خود بھی، ہمیں بھی کر رہا — جنوں والا یہ سودا ہے بڑا

گفت صورت کوزہ است و حسن مے — مے خدایم می دہد از ظرف وے

یہ تو صورت ہے صراحی۔ حسن مے — جو مجھے دیتا مرا اللہ ہے

مر شمارا سر کو داد از کوزہ اش ۔۔۔ تا نباشد عشق او زناں گوش کش

اُس کے کوزے سے تمہیں سرکہ ملا ۔۔۔ تا نہ اُس کے عشق میں ہو مبتلا

از یکے کوزہ دہد زہر و عسل ۔۔۔ ہر یکے را دست حق عزّ و جل

دے وہ اک کوزے سے شہد اور زہر بھی ۔۔۔ یہ ہے قدرت اُس خدائے پاک کی

کوزہ می بینی و لیکن آں شراب ۔۔۔ روئے ننماید بچشم ناصواب

کوزہ ہے نظروں میں لیکن وہ شراب ۔۔۔ ہے نہاں تو یہ ہے آنکھوں کا حجاب

قاصرات الطرف باشد ذوق جاں ۔۔۔ جز بخصم خویش ننماید نشاں

قاصرات[1] الطرف ہے یہ ذوق جاں ۔۔۔ صرف شوہر کو ملے اُس کا نشاں

قاصراتُ الطّرف آں باشد مدام ۔۔۔ ویں حجاب ظرفہا ہمچوں خیام

قاصراتُ الطرف ہے بس وہ شراب ۔۔۔ مثل خیمے کے ہیں یہ سارے حجاب

ہست دریا خیمۂ در وے حیات ۔۔۔ بطّ را لیکن کلاغاں را ممات

خیمہ ہے دریا بھی جس میں برملا ۔۔۔ زندگی بط کی ہے۔ کوّے کی قضا

زہر باشد مار را ہم قوت و برگ ۔۔۔ غیر او را زہر او درد است و مرگ

زہر جو ہوتا ہے قوت سانپ کی ۔۔۔ دوسروں کے واسطے ہے موت ہی

صورت ہر نعمتے و محنتے ۔۔۔ ہست آں را دوزخ ایں را جنتے

نعمت و محنت کی ہر صورت دے ۔۔۔ اُس کو دوزخ ہے تو جنت ہے اسے

پس ہمہ اجسام اشیا تبصرون ۔۔۔ اندرو قوت ست و ہم لاتبصرون

جسم ہر شے میں جو آتا ہے نظر ۔۔۔ قوت پنہاں ہے نہیں ظاہر مگر

ہست ہر جسمے چو کاسہ و کوزۂ ۔۔۔ اندرو ہم قوت و ہم دلسوزۂ

ہر بدن ہے اک پیالہ واقعی ۔۔۔ قوت بھی ہے جس میں سوز قلب بھی

[1] شرمگیں۔ دزدیدہ نگاہ۔ خدائے تعالیٰ نے قاصراتُ الطّرف ان عورتوں یا حسینوں کیلئے فرمایا جو جنت میں ہیں۔ اور اپنے شوہروں کے سوا دوسروں کی طرف کنکھیا کر بھی نہیں دیکھتیں۔

کاسہ پیدا و اندر آں پنہاں رغد | طاعمش داند کزاں چہ می خورد

ظرف ظاہر، نعمتیں اس میں نہاں | جانے لذت گیر اس کی خوبیاں

صورتِ یوسفؑ چو جامے بود خوب | زاں پدر می خورد صد بادہ طروب

صورتِ یوسفؑ تھی اک جامِ عجب | باپ نے پی جس سے صہبائے طرب

باز اخواں را ازاں زہراب بود | کاندر ایشاں زہر کینہ می فزود

بھائیوں کو اس میں لیکن زہر تھا | جس سے اُن کے سینے کا کینہ بڑھا

باز از وے مر زلیخا را شکر | می کشید از عشق افیونِ دگر

پھر زلیخا کو اسی میں تھی شکر | عشق سے تھی مست با نوعِ دگر

غیر آں چہ بود مر یعقوبؑ را | بود آں یوسفؑ غذا آں خوب را

اور جو کچھ یعقوبؑ کو حاصل نہ تھا | وہ بھی یوسفؑ سے زلیخا کو ملا

گونہ گونہ شربت و کوزہ یکے | تا نماند در مئے غیبت شکے

ایک کوزے سے کئی شربت ملیں | تا نہ شک لائے شرابِ غیب میں

بادہ از غیب است و کوزہ زیں جہاں | کوزہ پیدا بادہ از وے بس نہاں

بادہ غیبی، کوزہ اک ظرفِ جہاں | کوزہ ظاہر اور بادہ ہے نہاں

بس نہاں از دیدۂ نامحرماں | لیک بر محرم ہویدا و عیاں

ہے نہاں نامحرموں کی آنکھ سے | ہے مگر محرم پہ ظاہر اور عیاں

یا الٰہی سُکّرت ابصارنا | فاعف عنا اثقلت اوزارنا

یا الٰہی ہے بصارت پر خمار | عفو فرما ہے گراں عصیاں کا بار

یا خفیا قد ملأت الخافقین | قد علوت فوق نور المشرقین

اے نہاں گھیرے ہوئے دونوں جہاں | نورِ مشرق سے تو بالا تر ہے، ہاں

انت سر کاشف اسرارنا | انت فجر مفجر انهارنا

ہے نہاں اور کاشفِ اسرار ہے | فجر ہے، جاری کرے انہار ہے

| | |
|---|---|
| یا خفی الذات محسوس العطا | انت کالماء و نحن کالرحیٰ |
| ذات مخفی تیری، ظاہر ہے عطا | تو ہے پانی ہم ہیں مثلِ آسیا |
| انت کالریح و نحن کالغبار | تختفی الریح و غبراہ جہار |
| تو ہوا ہے اور ہم مثلِ غبار | باد ناپیدا ہے اور یہ آشکار |
| تو بہاری ما چو باغِ سبز و خوش | او نہان و آشکارا بخششش |
| تو بہار اور ہم ہیں سبز اک گلستاں | وہ ہے پوشیدہ، فیوض اُس کے عیاں |
| تو چو جانی ما مثالِ دست و پا | قبض و بسطِ دست از جاں روا |
| تو ہے جاں اور ہم ہیں مثلِ دست و پا | جان سے ہے بسط و قبض اجسام کا |
| تو چو عقلی ما مثالِ ایں زبان | ایں زباں از عقل می یابد بیاں |
| عقل تو ہے اور ہم مثلِ زباں | اِس زبان کو عقل دیتی ہے بیاں |
| تو مثالِ شادی و ما خندہ ایم | کہ نتیجہ شادی و فرخندہ ایم |
| تو خوشی ہے اور ہم ہیں اک ہنسی | ہم خوشی کا ہیں نتیجہ واقعی |
| جنبشِ ما ہر دمے خود اشہد ست | کو گواہِ ذوالجلالِ سرمد ست |
| جنبشیں خود ہی ہماری ہیں گواہ | ہاں تو ہی ہے ذوالجلال و بادشاہ |
| گردشِ سنگِ آسیا در اضطراب | اشہد آمد بر وجودِ جوئے آب |
| جیسے سنگِ آسیا کی گردشیں | بہتے پانی کی گواہی ہم کو دیں |
| اے بروں از وہم و قال و قیلِ من | خاک بر فرقِ من و تمثیلِ من |
| اے کہ تو باہر ہے قال و قیل سے | خاک مجھ پہ ان مثالوں پہ پڑے |
| بندہ نشکیبد ز تصویرِ خوشت | ہر دمے گوید کہ جانم مفرشت |
| بندہ ہے بے صبر تیری دید سے | کہتا ہے جان تیرے قدموں میں بچھے |
| ہمچو آں چوپاں کہ می گفت اے خدا | پیشِ چوپان و محبّ خود بیا |
| گلہ باں کہتا تھا جیسے، اے خدا | اپنے چرواہے کے آگے بھی تو آ |

تا بپوشی جویم من از پیرامنت | چارقت دوزم ببوسم دامنت

تا جوئیں میں تیرے کپڑوں سے چنوں | چوموں دامن اور تیرے جوتے سیوں

کس نبودش در ہوا و عشق جفت | لیک قاصر بودش از تسبیح و گفت

عشق میں ہمسر کوئی اُس کا نہ تھا | ذکر اور تسبیح سے قاصر رہا

عشق او خرگاہ بر گردوں زدہ | چوں سگ خرگاہ آں چوپاں شدہ

عشق نے گاڑا جو خیمہ چرخ پر | تو سگ خیمہ بنا وہ باخبر

چونکہ بحر عشق یزداں جوش زد | بر دل او زد ترا بر گوش زد

بحر عشق حق میں جب جوش آگیا | تیرے کان اور اُس کے دل میں چھا گیا

## برقع پوش جوحی کی کہانی

واعظے بُد بس گزیدہ در بیاں | زیر منبر جمع مردان و زناں

ایک واعظ تھا بہت ہی خوش سخن | گرد و پیش اس کے جمع تھے مرد و زن

رفت جوحی چادر و روبند بست | درمیان آں زناں شد ناشناخت

ڈال کر برقع بنا جوحی[1] رواں | چھپ کے بیٹھا عورتوں کے درمیاں

سائلے پرسید واعظ را براز | موئے عانہ ہست نقصان نماز

پوچھا واعظ سے کسی نے پھر یہ راز | موئے زیر ناف میں نقص نماز

گفت واعظ چوں شود عانہ دراز | پس کراہت باشد از وے در نماز

بولا واعظ ہاں جب یہ ہوں دراز | ہوتی ہے مکروہ پھر ان سے نماز

یا بنورہ یا بہ استرہ بستردش | تا نمازت کامل آید خوب خوش

چونے اور یا استرے سے کرے صاف | تا کہ ہو کامل نماز اور بے گزاف

[1] جوحی ایک نہایت مسخرہ اور ظریف آدمی تھا۔

گفت سائل آن رازی تا چه حد — شرط باشد تا نماز اکمل بود
بولا سائل۔ کتنے لمبے ہوں وہ بال — تا ہو تکمیل نماز اے خوش خصال

گفت چون قدر جوے گردد طول — پس ستردن فرض باشد اے سئول
بولا۔ جب جو کے برابر طول ہو — مونڈنا ہے فرض مونڈے ناف کو

پیش جوحی یک زنے بنشسته بود — ہوش را بر وعظ واعظ بسته بود
ایک عورت بیٹھی تھی جوحی کے پاس — وعظ میں تھی محو وہ پاکی شناس

گفت او را جوحی اے خواہر ببین — عانۂ من باشد اکنون اینچنین
بولا جوحی اے بہن تو دیکھ لے — بال میرے ہو گئے کتنے بڑے

بہر خوشنودیٔ حق پیش آر دست — کان بمقدار کراہت آمد است
ہاتھ لا آگے، ہو تجھ سے خوش خدا — ہو گئے قدر کراہت! دیکھنا

دست زن در کرد در شلوار مرد — خزرہ اش بر دست زن آسیب کرد
ہاتھ پاجامہ میں دیکھا ڈال کے — پہنچا صدمہ سا قضیب مرد سے

نعرہ زد سخت اندر حال زن — گفت واعظ بر دلش زد گفت من
یک بیک عورت نے اک نعرہ کیا — بولا واعظ خوب اثر اس پہ ہوا

صدق از این زن بیاموزید ہین — چونکہ بر دل زد ورا گفت چنین
صدق اس عورت سے سیکھو دوستو — کس قدر دل پہ اثر ہے دیکھ لو

گفت نے بر دل نزد بر دست زد — وائے گر بر دل زند اے بیخرد
بولا جوحی ہاتھ پہ، دل پہ نہیں — کیا ہو پھر دل پہ جو لگ جائے کہیں

بر دل آن ساحران زد اندکے — شد عصا و دست ایشان را یکے
ساحروں کو بات موسیٰؑ کی لگی — دونوں یکساں تھے عصا بھی ہاتھ بھی

گر ز پیرے در ربائی تو عصا — بیش رنجد کاں گروہ از دست و پا
تو کسی بڈھے کا گر چھینے عصا — دست و پا کٹنے سے صدمہ ہو سوا

نعرۂ لاضیر بر گردوں رسید  —  ہیں ببر چوں جاں ز جاں کندن رہید

نعرۂ لاضیر تک پہنچا چرخ پہ  —  کاٹ۔ ہم ہیں جاں کنی سے بے خطر

ما بدانستیم کایں تن نہ ایم  —  از ورائے تن بیزداں می زییم

جانتے ہیں ہم کہ اس تن سے نہیں  —  بلکہ زندہ ہیں خدا سے بالیقیں

اے خنک آں را کہ ذات خود شناخت  —  اندر امن سرمدی قصرے بساخت

وہ مبارک ہو جسے عرفان ذات  —  ہے بنایا دائمی قصر نجات

کودکے گرید پئے جوز و مویز  —  پیش عاقل باشد آں بس سہل چیز

بچہ تو روتا ہے جوز و مویز  —  زیرکوں کے واسطے سہل چیز

پیش دل جوز و مویز آمد جسد  —  طفل کے در دانش مرداں رسد

پیش دل یہ جسم ہے جوز و مویز  —  مرد کی کب ہو بچے میں تمیز

ہر کہ محجوب است او خود کودک است  —  مرد آں باشد کہ بیروں شک است

اب جو ہے محجوب، بچہ ہے وہی  —  مرد وہ ہے، شک نہ ہو جس کو کوئی

گر بریش و خایہ مردستے کسے  —  ہر بزے را ریش و مو باشد بسے

ریش و خایہ گر ہیں مردی کے کمال  —  ہوتے ہیں بکرے کے بھی ریش اور بال

پیشوائے بد بود آں بز شتاب  —  می برد اصحاب را سوئے قصاب

پیشوا کے بد ہے وہ بز بے ملا  —  سوئے قصاب آشنا کو لے چلا

ریش را شانہ زدے کہ سابقم  —  سابقے لیکن بسوئے درد و غم

ڈاڑھی چمکا کے کہ میں ہوں رہنما  —  رہنما ہے، پر سوئے رنج و بلا

لہ یعنی جب فرعون نے کہا کہ تمہارے ہاتھ پاؤں کاٹ کر درخت میں لٹکا دوں گا تو ان لوگوں نے جواب دیا کہ لَا ضَیْرَ اِنَّا اِلٰی رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ یعنی کچھ غم نہیں ہم اپنے پروردگار کی طرف لوٹنے والے ہیں ۔

ہیں روش بگزیں و ترکِ ریش کن
ترکِ ایں مادمن و تشویش کن

اس روش کو چھوڑ، ترکِ ریش کر
چھوڑ مادمن، نہ کچھ تشویش کر

ریش خود را خندہ زارے کردہٗ
ناز کم کن چونکہ ریش آوردہٗ

مضحکہ تو یوں نہ ڈاڑھی کو بنا
ناز کیا جب ریش والا ہو گیا

تا شوی چوں بوئے گل با عاشقاں
پیشوا و رہنمائے گلستاں

مثل بوئے گل ہو بہرِ عاشقاں
پیشوا و رہنمائے گلستاں

چیست بوئے گل دمِ عقل و خرد
شد قلاؤزِ رہِ باغِ ابد

بوئے گل کیا ہے؟ دمِ عقل و خرد
بس یہی ہے رہبر، باغِ ابد

## بادشاہ اور ایاز

سِرِّ چارق را بیاں کن اے ایاز
پیشِ چارق چیستت چندیں نیاز

رازِ جوتوں کا عیاں کر اے ایاز
کیوں ہے اتنا تجھ کو جوتوں سے نیاز

تا شنود سنقر و بگیارقت
سِرِّ سِرِّ پوستیں و چارقت

تا کہ یہ بگیارق[1] و سنقر[1] سنیں
بھید تیری پوستیں کا جان لیں

اے ایاز از تو غلامی نور یافت
نورت از گردوں ببالا بر شتافت

اے ایاز، اے بندگی کی روشنی
نور تیرا بڑھ گیا گردوں سے بھی

حسرتِ آزادگاں شد بندگی
بندگی را شد تو دادی زندگی

اب ہے آزادوں کو حسرت بندگی
بندگی کو تو نے دی ہے زندگی

مومن آں باشد کہ اندر جزر و مد
کافر از ایمانِ او حسرت خورد

مومن ایسا ہو کہ اس کو دیکھ کر
کفر بھی حسرت کرے ایمان پہ

[1] سنقر اور بگیارق دو غلاموں کے نام ہیں۔

# ایک مسلمان کا کافر کو دعوتِ اسلام دینا

| | |
|---|---|
| بود گبرے در زمانِ بایزیدؒ | گفت او را یک مسلمانِ سعید |
| ایک کافر تھا بعہدِ بایزیدؒ | اُس سے بولا اک مسلمانِ سعید |
| کہ چہ باشد گر تو اسلام آوری | تا بیابی صد نجات و سروری |
| کیا ہو گر آئے اگر اسلام تو | تا نجاتیں پائے اور اکرام تو |
| گفت ایں اسلام اگر ہست اے مرید | آنکہ دارد شیخِ عالم بایزیدؒ |
| بولا گر اسلام یہ ہے اے مرید | جو ہے طرزِ شیخِ عالم بایزیدؒ |
| من ندارم طاقتِ آں تابِ آں | کاں فزوں آمد ز کوششہائے جاں |
| مجھ میں تاب ایسی نہیں اور زور بھی | وہ ہے بڑھ کر کوششوں سے جان کی |
| گرچہ در ایمان و دیں ناموقنم | لیک در ایمانِ او بس مؤمنم |
| ہے نہ ایماں پہ یقیں مجھ کو تو کیا | اُس کے ایماں پہ تو ہے ایماں مرا |
| دارم ایماں کو ز جملہ برتر است | بس لطیف و با فروغ و با فراست |
| سب سے برتر اس کا ایماں ہے ضرور | ہے لطیف اور با فروغ و شاں ضرور |
| مؤمنِ ایمانِ اویم در نہاں | گرچہ مُہرم ہست محکم بر دہاں |
| اُس کے ایمان پہ یقیں مجھ کو تو کیا | اُس کے ایمان پہ تو ہے ایماں مرا |
| باز ایماں گر خود ایمانِ شماست | نے بداں میلستم و نے مشتہاست |
| اور جیسا عام کا ایمان ہے | اُس کی جانب کب مرا میلان ہے |
| آنکہ صد میلش سوئے ایماں بود | چوں شمارا دید آں باطل شود |
| سوئے ایماں ہو اگر راغب کوئی | دیکھ کر تم کو وہ پھر جائے ابھی |
| زانکہ نامے بیند و معنیش نے | چوں بیاباں را مفازہ گفتنے |
| نام کو ہو دیکھتے، معنی نہیں | کہتے ہو جنگل کو جنت بالیقیں |

چوں بایمانِ شما او بنگرد    عشقِ او ز آوردِ ایماں بفسرد
جب ہو اس ایمان پہ اس کی نظر    عشق ایمان اُس میں بس جائے مختصر
ایں حکایت یاد گیر اے تیز ہوش    صورتش بگذار و معنی را نیوش
یہ حکایت یاد رکھ اے تیز ہوش    چھوڑ ظاہر اور رکھ معنے پہ ہوش

## بد آواز مؤذن

یک مؤذن داشت بس آوازِ بد    شب ہمہ شب می دریدے حلقِ خود
اک مؤذن کی بڑی آواز تھی    شور کرتا تھا وہ ساری رات ہی
خوابِ خوش بر مرداں کردے حرام    در صداع افتادہ از وے خاص و عام
کر دیا تھا خلق پہ سونا حرام    دردِ سر میں پڑ گئے تھے خاص و عام
کودکاں ترساں از و در جامہ خواب    مرد و زن زاں آوازِ او اندر عذاب
خواب میں بچے تھے شب کو چونکتے    مرد عورت اُس سے اک آفت میں تھے
مجتمع گشتند مر توزیع را    بہرِ دفعِ زحمت و تصدیع را
جمع سب آخر ہوئے تدبیر کو    تا کہ رفعِ زحمت و تکلیف ہو
پس طلب کردند او را اندر زماں    اقچہا دادند و گفتند ای فلاں
پس طلب اس کو کیا فوراً وہاں    مال و زر دے کر یہ بولے اے فلاں
از اذانت جملہ آسودیم ما    بس کرم کردی شب و روزاے کیا
ہم اذاں سے تیری آسودہ ہوئے    رات دن تو نے کرم ہم پہ کئے
چوں رسید از تو بہر یک دولتے    خوابِ رفت از ما کنوں ہم ہفتے
بسکہ تجھ سے سب کو دولت ہے ملی    نیند بھی غائب ہے۔ مدت ہو گئی

سہ معنی سننے والا یعنی مطلب سمجھنے والا ۔

| | |
|---|---|
| بہرِ آسائش زبان کوتاہ کن | در عوض مال ہمتے ہمراہ کن |
| دے اب آسائش - زباں کوتاہ کر | کر دعا اور دے عوض میں مال و زر |
| قافلہ می شد بکعبہ از وِلا | اقچہ بستند شد رواں با قافلہ |
| جا رہا تھا کعبے کو اک قافلہ | مال دے کر ساتھ اس کے چل دیا تھا |
| شب مقیم کردند اہلِ کارواں | منزل اندر موضع کافرستاں |
| قافلے والوں پہ جب رات آگئی | پہلی منزل کافرستاں میں ہوئی |
| واں مؤذن عاشقِ آوازِ خود | در میانِ کافرستاں بانگ زد |
| تھا مؤذن عاشق اپنے لحن کا | کافرستان میں اذاں دینے لگا |
| چند گفتندش مگو بانگِ نماز | کہ شود جنگ و عداوتہا دراز |
| گو کہا اس سے - نہ دے بانگِ نماز | ہو نہ جائے جنگ سے قصہ دراز |
| او ستیزہ کرد و پس بے احتراز | گفت در کافرستاں بانگِ نماز |
| وہ لڑا اور حسبِ عادت کی تھی | کافرستان میں اذاں چلا کے دی |
| جملگاں خائف ز فتنہ عامۂ | خود بیامد کافرے با جامۂ |
| ہو نہ پیدا فتنہ سب دل میں ڈرے | آیا اک کافر وہاں کپڑے لئے |
| شمع و حلوا و یکے جامہ لطیف | ہدیہ آورد و بیامد شد الیف |
| شمع حلوا اور ایک اچھا لباس | تحفہ لایا - اور بیٹھا آکے پاس |
| پرس پرساں کیں مؤذن کو کجاست | کہ صدائے بانگِ او راحت فزاست |
| پوچھتا آیا - مؤذن ہے کہاں | ہاں صدا اس کی ہے بس آرامِ جاں |
| ہیں چہ راحت بود زاں آواز زشت[1] | کو فتاد از مے بتا گر در کنشت |
| سمجھو وہ کیا تھی راحت آواز زشت | الفا تھا جو گر جا میں کنشت[2] |

[1] یعنی وہی مؤذن جو بد آواز تھا ●

[2] مندر ●

| | |
|---|---|
| دخترے دارم لطیف و بس سَنی | آرزو می بود او را مومنی |
| بولا اک لڑکی ہے میری خوب رو | اُس کو مومن ہونے کی تھی آرزو |
| ہیچ ایں سودا نمی رفت از سرش | پند ہا میداد چندیں کافرش |
| سر سے پر سودا کبھی جاتا نہ تھا | قوم کرتی تھی نصیحت برملا |
| در دلِ او مہرِ ایماں رستہ بود | ہمچو مجمر بود ایں غم من چو عود |
| اُس کے دل میں مہر تھی اسلام کی | میں جلا جاتا تھا غم سے واقعی |
| در عذاب و دردِ اشکنجہ بدم | کہ بجنبد سلسلہ او دمبدم |
| اک شکنجے میں تھی جان مبتلا | بڑھ رہا تھا دمبدم یہ سلسلہ |
| ہیچ چارہ من ندانستم دراں | تا فرو خواند ایں مؤذن آں اذاں |
| تھا علاج اس کا نہ کوئی بے گماں | مختصر یہ ۔ دی مؤذن نے اذان |
| گفت دختر چیست ایں مکروہ بانگ | کہ بگوشم آید ایں دو چار دانگ |
| بولی لڑکی ۔ یہ صدائے ناگوار | آئی کانوں میں کہاں سے چند بار |
| من ہمہ عمر ایں چنیں آوازِ زشت | ہیچ نشنیدم دریں دیر و کنشت |
| ایسی بد آواز میں نے عمر بھر | تھی نہ مندر میں سنی شام و سحر |
| خواہرش گفتا کہ ایں بانگِ اذاں | ہست اعلام و شعارِ مومناں |
| یوں کہا اس کی بہن نے ۔ یہ اذان | مومنوں کا ہے اک اعلانِ عیاں |
| باورش نامد بپرسید از دگر | آں دگر ہم گفت آرے اے قمر |
| پوچھا اوروں سے نہ آیا جب یقیں | تو کہا سب نے کہ اس میں شک نہیں |
| چوں یقیں گشتش رخِ او زرد شد | وز مسلمانی دلِ او سرد شد |
| جب یقیں آیا تو منہ پیلا ہوا | سرد جذبہ ہو گیا اسلام کا |
| باز رستم من ز تشویش و عذاب | دوش خوش خفتم دراں بے خوف خواب |
| اب نہیں مجھ کو وہ تشویش اور عذاب | رات بھر سکھ سے رہا میں محوِ خواب |

راحتم ایں بود از آوازِ او | ہدیہ آوردم بشکر آں مرد کو
--- | ---
مجھ کو یہ راحت تھی اُس آواز سے | ہے کہاں وہ شخص. تحفہ مجھ سے لے
چوں بدیدش گفت ایں ہدیہ پذیر | چوں مرا گشتی مجیر و دستگیر
جب اُسے دیکھا تو وہ ہدیہ دیا | اور کہا تو نے رہا مجھ کو کیا
آنچہ کردی با من از احسان و بر | بندۂ تو گشتہ ام من مستمر
جو کیا احسان تو نے باہنر | شکر میں اُس کا کروں گا عمر بھر
گر بمال و ملک و ثروت فردمے | من دہانت را پر از زر کردمے
ہوتا گر قابو میں ملک و مال بھی | منہ ترا سونے سے بھر دیتا ابھی

# مُسلماں اور کافر کی کہانی

ہست ایمانِ شما زرق و مجاز | راہزن ہمچو نکہ آں بانگِ نماز
--- | ---
ہے تمہارا دین بھی مکر و مجاز | راہ زن ، جس طرح وہ بانگِ نماز
لیک از ایمان و صدقِ بایزیدؒ | چند حسرت در دل و جانم رسید
ہاں مگر ایمان و صدقِ بایزیدؒ | میرے دل میں ہے چھپا مثلِ امید
ہمچو آں زن کو جماعِ خر بدید | گفت آوہ زاں خرِ فحلِ فرید
جوں جماعِ خر وہ عورت دیکھ کر | بولی حیرت سے عجب یہ خر ہے نر
گر جماع اینست کاید از خراں | در کسِ ما میرنید ایں شوہراں
ہے جماعِ خر اگر یوں با طرب | جتنے شوہر ہیں وہ ناکارہ ہیں سب
دادِ جملہ دادِ ایماں بایزیدؒ | آفرینہا بر چناں شاہِ فرید
دادِ ایماں دے رہے ہیں بایزیدؒ | آفریں ہو اُن پہ ہیں شاہ و فرید

سلہ وہی کافر مسلمان سے کہہ رہا ہے ۔

| | |
|---|---|
| قطرۂ ایمانش در بحر ار رود | بحر اندر قطرہ اش غرقہ شود |
| ان کے ایماں کا جو اک قطرہ بھی پائے | بس اسی قطرے کے اندر ڈوب جائے |
| ہمچو آتش ذرۂ در بیشہا | کاندریں بیشہ شود یکسر فنا |
| جیسے اک جنگل میں ذرہ آگ کا | سارے جنگل کو ہے کر دیتا فنا |
| چوں خیالے در دل شہ یا سپاہ | کرد در جالیش ایشاں را تباہ |
| جیسے سوچے فوج کے بارے میں شاہ | ایک حملے میں اسے کر دے تباہ |
| یک ستارہ در محمد رو نمود | تا فنا شد گوہر گبر و جہود |
| اک ستارہ تھا محمدؐ میں عیاں | کافروں کی جس سے تھیں بربادیاں |
| یک ستارہ در محمدؐ شد سطیر | تا فنا شد کفر جملہ شرق و غرب |
| وہ ستارہ تھا محمدؐ میں قوی | مٹ گئی تکفیر شرق و غرب کی |
| آنکہ ایماں یافت رفت اندر اماں | کفرہائے باقیاں شد دو گماں |
| لایا جو ایماں۔ ملی اس کو اماں | باقیوں کا کفر تھا وہم و گماں |
| کفر صرف اولیں بارے نماند | یا مسلمانی و یا بیمی نشاند |
| کفر پہلی بار ہی خالص نہ تھا | یا لیا اسلام، یا جزیہ دیا |
| ایں بحیلت آب و روغن کردنیست | ایں مثلہا کفر ذرہ نور نیست |
| ہے ملانا تیل پانی بالیقیں | نور ان کفروں میں ذرہ بھر نہیں |
| ذرہ نبود جز ز چیزے منجسم | ذرہ نبود شارق لاینقسم |
| ذرہ تو کوئی مجسم شے نہیں | ذرا اک ناچیز شے ہے بالیقیں |
| گفتن ذرہ مرادم داں خفی | محرم دریا نۂ ایں دم کفی |
| ذرے سے مقصد ہے اک میرا نہاں | جھاگ ہے تو محرم دریا کہاں |
| آفتاب نیر ایمان شیخ | گر نماید رخ ز شرق جان شیخ |
| شیخ کے ایمان کا گر آفتاب | مشرق جاں سے نمایاں ہو شتاب |

جملہ پیتی نور گیرد تا ثریٰ | جملہ بالا خلد گردد اخضری

زمیں سے بھر جائے تا تحت الثریٰ | ہر بلندی پہ ہو دھوکا خلد کا

او یکے جاں دارد از نور منیر | او یکے تن دارد از خاک حقیر

یک جان اس کی، جو ہے نور منیر | ایک تن اس کا، جو ہے خاک حقیر

اے عجب اینست او یا آں بگو | کہ بماندم در اشکال جست و جو

خاک ہے یا نور ہے وہ، اب بتا | ڈھونڈنا اس کا مجھے مشکل ہوا

گر وے اینست اے برادر چیست آں | پر شدہ از نور او ہفت آسماں

جسم ہے تو نور کیسا ہے عیاں | جس سے ہیں لبریز ساتوں آسماں

ور وے آنست ایں بدن اے دوست چیست | اے عجب ایں ہر دو کہ ایں است کیست

ور ہے تو پھر ہے اس کا جسم کیا | آخر ان دونوں سے ہے وہ کونسا

## کافر کا معنی و صورت بایزیدؒ کی مثال دینا

بود مردے کدخدا او را زنے | سخت دانا و پلید و رہزنے

ایک تھا مرد ایک عورت اس کی تھی | تھی پلید و راہزن عیار بھی

ہر چہ آوردے تلف کردیش زن | مرد مضطر گشتہ اندر تن زدن

لاتا جو شوہر، وہ سب دیتی اڑا | اور محنت سے پریشاں مرد تھا

بہر مہماں گوشت آورد آں معیل | سوئے خانہ با دو صد جہد طویل

گوشت لایا ایک مہماں کے لئے | اپنے گھر وہ مرد جہد و سعی سے

زن بخوردش با شراب و با کباب | مرد آمد گفت دفع ناصواب

گوشت کے کھائے کباب اور پی شراب | مرد آیا، گفتگو کی ناصواب

مرد گفتش گوشت کو مہماں رسید | پیش مہماں لوت می باید کشید

مرد بولا لا، آ گیا مہماں | رکھوں میں مہمان کے آگے غذا

| | |
|---|---|
| گفت زن ایں گربہ خورد آں گوشت را | گوشت خر دیگر گرت باید ہلا |
| بولی، سارا گوشت بلی کھا گئی | اور دے آ مول، بہتر ہے یہی |
| گفت اے ایبک ترازو را بیار | تا کہ گربہ بر کشم گیرم عیار |
| بولا اے عورت ترازو لا یہاں | تا کہ میں بلی کو تولوں بے گماں |
| بر کشیدش بود گربہ نیم من | پس بگفتش مرد کا محتال فن |
| تولا بلی کو تو وہ تھی نصف سیر | پس وہ بولا اے زبان دیدہ دلیر |
| گوشت افزوں نیم من مد یک ستیر | ہست گربہ نیم من ہم اے ستیر |
| گوشت آدھے سیر سے جب تھا سوا | بلی آدھا سیر پھر کیوں ہے بتا |
| ایں اگر گربہ ست پس آں گوشت کو | ور بود ایں گوشت بنما گربہ تو |
| گر یہ بلی ہے پتہ دے گوشت کا | اور اگر ہے گوشت، تو بلی دکھا |
| بایزید ار ایں بود آں روح چیست | ور وے آں روح ست ایں تصویر کیست |
| بایزید اب یہ ہے، تو ہے روح کیا | روح وہ، تو کیا ہے صورت اے فتا |
| حیرت اندر حیرت ست اے یار من | ایں نہ کارِ تست نے ہم کارِ من |
| ہے مجھے حیرت پہ حیرت لا کلام | یہ نہ تیرا اور نہ یہ میرا ہے کام |
| ہر دو او باشد ولیک از ریع و زرع | دانہ باشد اصل و کاہ اوست فرع |
| مثل محصول و زراعت کر قیاس | اصل تو دانہ ہے، وہ ہے فرع گھاس |
| حکمت ایں اضداد را بہم بربست | اے قصاب ایں گرد را با گردن ست |
| کر دیں حکمت نے بہم دونوں ضدیں | پاک گردن کو کرنا ہے ہمیں |
| روح بے قالب نتاند کار کرد | قالب بیجاں بود بیکار و سرد |
| روح بے قالب کرے کس طرح کام | قالب بے جاں بھی ہے بے کار و خام |

؎ یعنی روح و صورت، اور خاک و نور ۔

| | |
|---|---|
| قالب بیجاں کم از خاک ست دوست | روح چوں مغز ست قالب ہمچو پوست |
| قالب بے جاں ہے کمتر خاک سے | جاں ہے مغز اور پوست قالب جان ہے |
| قالبست پیدا و آں جاں بس نہاں | راست شد زیں ہر دو اسباب جہاں |
| تیرا قالب ظاہر اور پوشیدہ جاں | راست ہیں دونوں سے اسباب جہاں |
| خاک را بر سر زنی سر نشکند | آب را بر سر زنی بر نشکند |
| خاک سے پڑتے ہے کب ٹوٹے کا سر | پانی سے کب زخم ہوگئے جسم پر |
| گر تو مے خواہی کہ سر را بشکنی | خاک را و آب را برہم زنی |
| تو اگر سر توڑنا ہے چاہتا | خاک اور پانی کو آپس میں ملا |
| چوں شکستی سر رود آبش باصل | خاک سوئے خاک آید روز فصل |
| سر جو ٹوٹے بہ جائے پانی سوئے اصل | خاک سوئے خاک آئے روزِ فصل [1] |
| حکمتے کہ حق نمود از ازدواج | گشت حاصل از نیاز و از لجاج |
| حق نے جو حکمت ہے جوڑے میں رکھی | عاجزی بھی اس میں ہے اور جنگ بھی |
| باشد آنکہ از ازدواجات دگر | لا سمع اذن و لا عین بصر |
| اور بھی جوڑے بہت ہیں دوسرے | آنکھ نے دیکھے، نہ کانوں نے سنے |
| گر شنیدے اذن کے ماندے اذن | یا کجا کردے دگر ضبط سخن |
| کان سن لیتا تو پھر رہتا نہ کان | جمع اس میں کس طرح ہوتا بیان |
| گر بدیدے برف و یخ خورشید را | از یخی بر داشتی امید را |
| دیکھتے گر برف و یخ خورشید کو | برف پن سے توڑتے امید کو |
| آب گشتے بے عروق و بے گرہ | کہ ز لطف از بادی گشتی زرہ |
| پانی ہوتے بے رگوں بے گرہ کے | پہ نکلتا جو ہوا کے لطف سے |

[1] یعنی قیامت کے دن ۔

پس شدے رمانِ جانِ ہر درخت | ہر درختے از قدومش نیکبخت

ہوتا وہ درمانِ جان ہر درخت | پیڑ ہوتے اُس کے قدم سے نیکبخت

واں بخے افسردہ در خود ماندہٗ | لا مساسے بر درختاں خواندہٗ

برف جو جاڑا ہے اور ٹھٹھری ہوئی | اور ہے جس سے درختوں پہ پڑی

لیس یالف لیس یولف جسمہٗ | لیس الا شح نفس قسمہٗ

جسم ہے الفت سے خالی بالیقیں | کچھ کسی کو فائدہ اُس سے نہیں

نیست ضائع زو شود تازہ جگر | لیک نبود پیک سلطانِ خضر

گو کہ اُس سے تازہ ہوتے ہیں جگر | ہے مگر سبزی کی کب یہ نامہ بر

## امیر غلام اور زاہد کی کہانی

اے ایاز استادۂ تو بس بلند | نیست ہر مرغے عبورت را پسند

اے ایاز اس درجہ ہے تو سربلند | ہے بلندی برج کی بھی مستمند

ہر وفا را کے پسندد ہمتت | ہر صفا را کے گزیند صفوتت

ہر وفا تجھ کو نہیں ہے خوشگوار | ہر صفا کو کیا کرے تو اختیار

بود امیرے خوش دلے میخوارۂ | کہفِ ہر مخمور و ہر بیچارۂ

تھا کوئی خوش دل امیر بادہ خوار | یارِ ہر مسکیں پناہ مے گسار

لہ اس حدیث شریف کے موافق کہ المومن من یالف و یولف به والمنافق لایالف ولا یولف به۔ یعنی مومن وہ ہے کہ خلق اُس سے الفت کرے اور وہ خلق سے اور منافق وہ ہے کہ نہ مخلوق اُس سے الفت کرے اور نہ وہ مخلوق سے محبت کرے +

سلہ چونکہ ابھی سلطان محمود غزنوی اور ایاز کی حکایت کا سلسلہ جاری ہے اسلئے یہ دونوں شعر بطور تمہید حکایت سلطان کی طرف سے ہیں +

| | |
|---|---|
| مشفقے مسکیں نوازے عادلے | مکرمے زر بخشے و دریا دلے |
| تھا شفیق و عادل و مسکیں نواز | تھا سخی دریا دل و دولت فراز |
| شاہ مردان و امیر مؤمنیں | راہبان و رازدان و دوربین |
| تھا وہ سردار اور امیر مومنیں | رازداں اور پارسیاں اور دوربیں |
| دور عیسیٰؑ بود و ایام مسیح | خلق دلدار و کم آزار و ملیح |
| عہد تھا عیسیٰؑ کا اور دور مسیح | تھے جو با اخلاق دلدار و ملیح[1] |
| آمدش مہماں بناگاہاں شبے | ہم امیر جنس او خوش مذہبے |
| آیا اک مہماں شب کو اس کے پاس | اس کا ہم رتبہ تھا وہ مذہب شناس |
| بادہ می بایست شاں در نظم حال | بادہ بود آں وقت ماذون حلال |
| مے کی حاجت تھی کہ ہو رفع ملال | تھی شراب اس وقت لوگوں پہ حلال |
| بادہ شاں کم بود گفت او با غلام | رو سبو پر کن بما آور مدام |
| مے جو تھوڑی تھی تو خادم سے کہا | اک سبو بھر کر مئے گلگوں کا لا |
| از فلاں راہب کہ دارد خمر خاص | تا ز خاص و عام جاں یابد خلاص |
| ہے فلاں راہب کے گھر صہبائے خاص | لا کہ ہر اک فکر سے پاویں خلاص |
| جرعۂ زاں جام راہب آں کند | کہ ہزاراں جرہ و خمداں کند |
| جام راہب سے جو اک جرعہ پیے | مست ہو کر توڑ دے مے کے گھڑے |
| اندراں مے مایۂ پنہانی است | آنچناں کاندر عبا سلطانی است |
| اس میں پنہاں ہے عجب شے اے فتا | جیسے سلطانی چھپے زیر عبا |
| تو بدلق پارہ پارہ کم نگر | کہ سیہ کردند از بیرون زر |
| کیا پھٹی گدڑی پہ کرتا ہے نظر | ہیں وہ باہر ہی سے کالے مثل زر[2] |

[1] یعنی ملیح الکلام۔ شیریں گفتار۔

[2] یعنی جس طرح سونا کاغذ میں لپیٹنے سے ہاتھ کالے ہو جاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| از برائے چشمِ بد مردود شد | وز بروں آں لعل دود آلود شد |
| چشمِ بد سے ہو نہ زحمت آشنا | لعل باہر سے دھواں سا ہو گیا |
| گنج و گوہر کے میانِ خانہاست | گنج ہا پیوستہ در ویرانہاست |
| گنج و گوہر کب گھروں میں ہیں میاں | ہیں خزانے دفن ویرانوں میں ہاں |
| گنجِ آدم چوں بویراں بُد دفیں | گشت طینش چشم بند آں لعیں |
| گنجِ آدمؑ دفن ویرانے میں تھا | جسم نے شیطان کو اندھا کیا |
| او نظر میکرد در طیں سُست سُست | جاں ہمی گفتش کہ طینم سدِّ تست |
| خاک پر لیکن نظر شیطان کی تھی | جان کہتی تھی۔ میں ہوں مانع تری |
| دو سبو بستد غلام و خوش دوید | در زماں تا دیرِ رہباناں رسید |
| دو سبو لے کر غرض دوڑا غلام | راہبوں کے دیر تک پہنچا غلام |
| زر بداد و بادہ چوں زر خرید | سنگ داد و در عوض گوہر خرید |
| زر دیا اور بادہ مثلِ زر لیا | پتھروں کے بدلے میں گوہر لیا |
| بادۂ کاں بر سرِ شاہاں جہد | تاجِ زر بر تارکِ ساقی نہد |
| بادہ وہ، چڑھ جائے جو شاہوں کے سر | اور سرِ ساقی پہ رکھتے تاجِ زر |
| فتنہ ہا و شورہا انگیختہ | بندگان و خسرواں آمیختہ |
| جو فساد و شور و شر برپا کرے | جو برابر بندہ و آقا کرے |
| استخواں ہا رفتہ جملہ جاں شدہ | تخت و تختہ آں زماں یکساں شدہ |
| ہوتے ہیں یک جان مل جل کر سبھی | تخت و تختہ ایک سا ہے اُس گھڑی |
| وقتِ ہشیاری چو آب و روغنند | وقتِ مستی ہمچو جاں اندر تنند |
| تیل اور پانی ہیں ہشیاری کے وقت | جان تن ہوتے ہیں میخواری کے وقت |

لہ یعنی ویرانۂ جسم خاکی میں +

چوں ہریسہ لحم و گندم غرق ہم
ہیچ سبقے نے درایشاں فرق ہم
جب ہریسہ میں ہوں گیہوں، گوشت غرق
اور کسی کو کوئی سبقت ہو نہ فرق

چوں ہریسہ گشتہ آنجا فرق نے
نیست فرقے کاندر آنجا غرق نے
جب ہریسہ ہو گیا پھر کیا ہے فرق
فرق مٹتے ہیں وہ ہو جاتے ہیں غرق

اینچنیں بادہ ہمی برد آں غلام
سوئے قصر آں امیر نیکنام
ایسا ہی بادہ وہ خادم لے چلا
جانب قصر امیر با وفا

پیش آمد زاہدے غمدیدۂ
خشک مغزے در بلا پیچیدۂ
غمزدہ زاہد ملا اک ناگہاں
خشک مغز اور مبتلائے رنج جاں

تن ز آتش ہائے دل بگداختہ
خانہ از غیر خدا پرداختہ
آتشِ تن سے تھا دل پگھلا ہوا
خانۂ دل میں نہ تھا غیر خدا

گوشمال محنت بے زینہار
داغہا بر داغہا چندیں ہزار
محنتیں کیں بے پناہ و بے شمار
داغ پہ داغ اس نے پائے تھے ہزار

دیدہ ہر ساعت دلش در اجتہاد
روز و شب چسپیدہ او بر اجتہاد
ہر گھڑی تھا بے قرار اجتہاد
رات دن تھا خواستگار اجتہاد

سال و مہ در خاک و خوں آمیختہ
صبر و حلمش نیمشب بگریختہ
خاک و خوں میں مدتوں سے تھا ملا
صبر و حلم اس سے تھا رخصت ہو چکا

گفت زاہد در سبوہا چیست آں
گفت بادہ گفت آں کیست آں
پوچھا زاہد نے ہے ان مٹکوں میں کیا
بولا بادہ - پوچھا کس کا ہے بتا

گفت ایں ز آن فلاں میر اجل
گفت طالب را چنیں باشد عمل
بولا وہ جو ہے فلاں میر اجل
پوچھا یہ ہوتے ہیں طالب کے عمل

طالب یزداں و آنگہ عیش و نوش
بادۂ شیطان و آنگہ تیز ہوش
طالب حق اور اسیر ناؤ نوش
ہو مئے مردود اور وہ تیز ہوش

ہوش تو بے مے چنیں پژمردہ است — ہوشہا باید بر آں ہوشِ تو بست

ہوش جب بے مے ہیں کملائے ہوئے — جن کو ہوشوں کا سہارا چاہیے

تا چہ باشد ہوشِ تو ہنگامِ سُکر — اے چو مُرغے گشتہ صیدِ دامِ سُکر

وقتِ مستی ہوش کا کیا ہوگا حال — مُرغ ہے تُو اور یہ مستی ہے حال

## ضیائے بلخی اور تاج الاسلام کی حکایت

آں ضیائے بلخ خوش الہام بُود — داورِ آں تاج شیخ اسلام بود

اک ضیائے بلخ، خوش الہام تھے — اُن کے بھائی تاج شیخ اسلام تھے

از برائے علم خلقے پیشِ او — گشتہ دائمُ در ملازم درس جُو

سیکھنے کو علم آتا اِک جہاں — مرجعِ عالم تھا اُن کا آستاں

تاج شیخ اسلام دار الملکِ بلخ — بود کوتہ قد و کوچک ہمچو فرخ

تاج شیخ اسلام بلخی اے فتا — تھے تو ٹھگنے جیسے چوزہ مُرغ کا

گرچہ فاضل بود و فحل و ذو فنوں — ایں ضیا اندر ظرافت بُد فزوں

تھے مگر فضل و ہنر سے مالا مال — اور ضیا کو تھا ظرافت میں کمال

او بسے کوتہ ضیا از حد دراز — بود شیخ اسلام را صد کبر و ناز

وہ تھے ٹھگنے اور ضیا بے حد دراز — تاج شیخ اسلام تھے بس محوِ ناز

زیں برادر ننگ و عارش آمدے — ویں ضیا ہم واعظے بُد بابدے

شرم آتی تھی انہیں اِس بھائی سے — یہ ضیا بھی واعظِ مشہور تھے

روز مجلس اندر آمد آں ضیا — بارگہ پُر قاضیان و اصفیا

ایکدن مجلس میں جب آئے ضیا — قاضی بیٹھے تھے وہاں اور اصفیا

کرد تاج اسلام از کبرِ تمام — مر برادر را ضیا نصف القیام

تھا غرورِ تاجِ اسلام اے اخی — نصف کی تعظیم اپنے بھائی کی

| | |
|---|---|
| پس ضیا چوں دید کبر اندر سرش | انفعالے داد جائے در خورش |
| جب ضیا نے دیکھا یہ کبر و غرور | کی ندامت جو مناسب تھی ضرور |
| گفت آرے پس درازی بہر مزد | اندکے از قدّ سروت ہم بدزد |
| بونے مزدوری کو قد لمبا ترا | سرو کے قد سے بھی تھوڑا سا چرا |
| پس ترا خود عقل گویا ہوش کو | تا خوری مَے اے تو دانش را عدو |
| تجھ میں عقل و ہوش باقی ہیں کہاں | اس سبب سے ہے شرابی بے گماں |
| رُوت پس زیباست نیلے ہم بکش | ضحکہ باشد نیل بر روئے حبش |
| خوب صورت ہے تو اک خط کھینچ لے | حبشیوں کا مضحکہ خط سے اُڑے |
| در تو نوری کے درآمد اے غوی | تا تو مے نوشی و ظلمت جُو شوی |
| اور اگر تو نور ہے تو اے غوی | پی کے مے کیوں ڈھونڈتا ہے تیرگی |
| سایہ در روز است جستن قاعدہ | در شب ابر تو سایہ جُو شدہ |
| ڈھونڈتے ہیں دن میں سایہ نیک خو | ابر کی شب تو مگر ہے سایہ جُو |
| گر حلال آمد پئے قوت عوام | طالبان دوست را آمد حرام |
| گو حلال اس کو کیا بہر عوام | طالبانِ دوست کو یہ ہے حرام |
| عاشقاں را بادہ خونِ دل بود | چشم شاں بر راہ و بر منزل بود |
| خونِ دل ہے عشق والوں کی شراب | ہے نظر منزل پہ اُن کی کامیاب |
| در چنیں راہ بیابانِ مخوف | ایں قلاوُز خرد با صد کسوف |
| ایسے جنگل میں ہیں ڈر جیسے بھرے | رہنما بنتا ہے چھوٹی عقل سے |
| خاک در چشم قلاوُزاں زنی | کاروانرا گمرہ و ہالک کنی |
| خاک چشم رہنما میں ڈال کر | قافلہ کا راہزن ہے سر بسر |
| نانِ جو حقا حرامست و فسوس | نفس را در پیش نہ نانِ سبوس |
| نانِ جو بھی کب ہے لائق نفس کے | بھوس کی روٹی کھلانی چاہیے |

دشمن راہ خدا را خوار دار ‏ ‏ ‏ ‏ دزد را منبر منہ بر دار دار

دشمن راہِ خدا کو خوار رکھ ‏ ‏ ‏ ‏ چور کو منبر نہ دے ، بر دار رکھ

دزد را تو دست ببریدن پسند ‏ ‏ ‏ ‏ از بریدن عاجزی دستش ببند

چور جو ہو ہاتھ اُس کے کاٹ دے ‏ ‏ ‏ ‏ گر نہ کاٹے، ہاتھ اُس کے باندھ دے

ور نہ بندی دست او دست تو بست ‏ ‏ ‏ ‏ ور تو پایش نشکنی پایت شکست

گر نہ باندھے ہاتھ - وہ باندھے تجھے ‏ ‏ ‏ ‏ گر نہ توڑے پاؤں، وہ توڑے تجھے

تو عدو را مے دہی نے و شکر ‏ ‏ ‏ ‏ بہر چہ گو زہر نوش و خاک خور

دیتا ہے دشمن کو تو نے اور شکر ‏ ‏ ‏ ‏ خاک اور زہر اس کو دے خاطر کر

زو ز غیرت بر سبو سنگے و شکست ‏ ‏ ‏ ‏ او سبو انداخت از زاہد بجست

توڑا پتھر سے سبو حاصل کلام ‏ ‏ ‏ ‏ اور مٹکا پھینک کر بھاگا غلام

## امیر کو خبر ہونا

رفت پیش میر و گفتش بادہ کو ‏ ‏ ‏ ‏ ماجرا را گفت یک یک پیش او

جب وہ پہنچا - پوچھا بادہ ہے کہاں ‏ ‏ ‏ ‏ ماجرا اُس نے کیا سارا بیاں

میر چوں آتش شد و برجست راست ‏ ‏ ‏ ‏ گفت بنما خانۂ زاہد کجاست

آگ سی دل میں لگی - خواجہ اُٹھا ‏ ‏ ‏ ‏ بولا چل، زاہد کا مجھ کو گھر دکھا

تا بدیں گرز گراں کوبم سرش ‏ ‏ ‏ ‏ آں سر بے دانش مادر غرش

تاکہ توڑوں گرز سے میں اُس کا سر ‏ ‏ ‏ ‏ اُس حرامی کو کروں زیر و زبر

او چہ داند امر معروف از سگی ‏ ‏ ‏ ‏ طالب معروفیست و شہرگی

امر بالمعروف کو جانے وہ کیا ‏ ‏ ‏ ‏ اپنی شہرت چاہتا ہے وہ گدھا

تا بدیں سالوس خود را جا کند ‏ ‏ ‏ ‏ تا بچیزے خویش را پیدا کند

تاکہ رتبہ مل سکے اس مکر سے ‏ ‏ ‏ ‏ حیلۂ شہرت کوئی پیدا کرے

| | |
|---|---|
| او ندارد خود ہنر الا ہماں | کو تسلس میکند با مرداں |
| ایک بھی کوئی ہنر اس میں نہیں | مکر کرنا چاہتا ہے بالیقیں |
| ور اگر دیوانہ است و فتنہ کاو | چارۂ دیوانہ چہ بود گرز گاو |
| وہ فسادی اور وحشی ہے اگر | چارۂ وحشت ہے گرزِ گاؤ سر |
| تا کہ شیطاں از سرش بیروں رود | بے لتِ خر بندگاں خر چوں رود |
| جائے شیطاں اُس کے سر سے بھاگ کے | گر نہ کھائے لات کیوں کر خر چلے |
| میر بیروں جست و توسے بدست | نیم شب آمد بزاہد نیم مست |
| میرے کر ہاتھ میں لکڑی چلا | نصف شب کو مست پہنچا ڈھونڈتا |
| خواست کشتن مرد زاہد از خشم | مرد زاہد گشت پنہاں زیر پشم |
| مارے زاہد کو یہ خواہش اس کی تھی | اون میں وہ چھپ گیا۔ سن کے اُسی |
| مرد زاہد مے شنید از میر آں | زیر پشم آں رسن تاباں نہاں |
| میر کی سب باتیں وہ تھا سن رہا | اون میں تھا رسی داؤں کے چھپا |
| گفت در رو گفتن زشتی مرد | آئینہ تاند کہ رو را سخت کرد |
| منہ پہ کہنا ہر برائی دیکھ کر | کارِ آئینہ ہے۔ جو ہے سخت تر |
| روئے باید آئینہ وار آہنیں | تات گوید روئے زشتِ خود ببیں |
| آئینے سا سخت منہ بس چاہئے | صورت بد تا دکھائے وہ تجھے |

## دلقک اور سید شاہ ترمذ کی حکایت

| | |
|---|---|
| شاہ با دلقک ہمے شطرنج باخت | مات کردش زود خشمِ شہ بتافت |
| کھیلتا دلقک سے تھا شطرنج شاہ | مات پا کر آیا غصہ بے پناہ |

لہ رستم کے گرز گراں کی شکل گائے کے سر کی سی تھی *

سے ایک مسخرے کا نام ہے *

گفت شہ شہ واں شہ کبر آورش ۔۔۔ یک یک آں شطرنج میزد بر سرش

شہ جو دی اُس نے، تو شہ نے بے خطر ۔۔۔ مُہرے اُس کے سر پہ مارے کھینچ کر

کہ بگیر اینک شہت اے قلتباں ۔۔۔ صبر کرد و گفت دلقک الاماں

اور کہا، لے اپنی شہ او قلتبان ۱؎ ۔۔۔ صبر کر کے بولا دلقک، الامان

دستِ دیگر باختن فرمود میر ۔۔۔ او چناں لرزاں کہ عور از زمہریر

کھیلنے کا حکم پھر شہ نے دیا ۔۔۔ اور اُس پہ جاڑے سے تھا لرزہ چڑھا

باخت دستِ دیگر و شہ مات شد ۔۔۔ وقتِ شہ شہ گفتن و میقات شد

پھر جو کھیلا، مات پھر شہ کو ہوئی ۔۔۔ آ گیا شہ شہ کہنے کا پھر وقت بھی

بر جہید آں دلقک و در کنج رفت ۔۔۔ شش نمد بر خود فگند از بیم تفت

کود کر کونے میں دلقک چھپ گیا ۔۔۔ ڈھیر چھ نمدوں کا خود پہ کر لیا

زیرِ بالشہا و زیرِ شش نمد ۔۔۔ خفت پنہاں تا ز زخمِ شہ رہد

سر کے نیچے، بچھو کے نیچے نمد ۔۔۔ تا ہو چشمِ شہ سے پنہاں بے مدد

گفت شہ ہے ہے چہ کردی چیست ایں ۔۔۔ گفت شہ شہ شہ اے شاہِ گزیں

شاہ بولا، ہیں! یہ تو نے کیا کیا ۔۔۔ بولا شہ شہ، شہ، اے شہ باصفا

کے تواں حق گفت جز زیرِ لحاف ۔۔۔ با چو تو خشم آورِ آتش سجاف

کون حق بولے گا بے اوڑھے لحاف ۔۔۔ خشمگیں جب تو ہو، گستاخی معاف

اے تو مات و من ز زخمِ شاہ مات ۔۔۔ میزنم شہ شہ ز زیرِ رختہات

مجھ سے تو مات اور میں تیرے زخم سے
کہتا ہوں شہ شہ میں کپڑوں کے تلے

۱؎ وقیح ہٹ ۔

# امیر و زاہد کی حکایت

| | |
|---|---|
| چوں محلہ پُر شد از ہیہائے میر | وز لگد بر در زدن وز دار و گیر |
| میر کے غل سے محلہ بھر گیا | در پہ لاتیں مارتے تھے بر ملا |
| خلق بیروں جست زود از چپ و راست | کائے مقدم وقتِ عفوست و رضاست |
| دائیں بائیں سے ہر اک شخص آ گیا | اور کہا، ہے وقت خواجہ عفو کا |
| مغزِ او خشک است و عقلش ایں زماں | کمتر ست از عقل و فہم کودکاں |
| مغز اُس کا خشک ہے اور عقل بھی | عقل بچوں سے بھی ہے کم ہو گئی |
| زہد و پیری ضعف بر ضعف آمدش | واندراں زہدش گشادے نامدش |
| زہد و پیری کی ضعف ہے پہ ضعف ہے | ضعف اِدھر اور رزق کی خواہش اُدھر |
| رنج دیدہ گنج نادیدہ ز یار | کارہا کردہ ندیدہ مزدِ کار |
| گنج تو کیا، رنج پایا یار سے | کام کرکے بھی نہ دام اُس کو ملے |
| یا نبودہ کارِ او را خود گہر | یا نیامد وقتِ پاداش از قدر |
| یا تو اُس کا کام ہی بے اصل تھا | یاد آیا وقت اجرِ کار کا |
| یا کہ بود آں سعی چوں سعیِ جہود | یا جزا وابستۂ میقات بود |
| یا تو کوشش اس کی تھی سعیِ جہود | یا وہ تھا وابستۂ میعادِ سود |
| مرد را درد و مصیبت ایں بس است | کاندریں وادیِ پُرخوں بیکس است |
| یہ مصیبت ہی ہے کافی مرد کو | بے کس اس ویرانۂ پُرخوں میں ہو |
| چشم پُر درد و نشستہ او بکنج | رُو ترش کردہ فرو افگندہ لنج |
| ایک گوشے میں وہ پُرغم ہے پڑا | ہونٹ لٹکائے ہوئے۔ رنجور سا |
| نے یکے کحال کاورا غم خورد | عقل ہم نے کو بکحلے رہ برد |
| کب کوئی کحال نہ رحم اُس پہ کرے | عقل ہو تو خود ہی سُرمہ ڈھونڈ لے |

اجتہادے میکند با وہم وظن　　کار در بوکست تا نیکو شدن

مجتہد ہے وہ گمان و وہم سے　　کام شک میں پڑ گیا ہے سربسر

زاں ہمش دور ست تا دیدار دوست　　کہ نماندش مغز سرّ از عشق پوست

اس لئے حاصل نہیں دیدار دوست　　مغز عشق اُس میں نہیں ہے بلکہ پوست

ساعتے او با خدا اندر عتاب　　کہ نصیبم رنج آمد زیں جناب

وہ کبھی ہے خشمگیں اللہ پر　　میری قسمت میں لکھا غم اس قدر

ساعتے با بخت خود اندر جدال　　کہ ہمہ پرّان و ما ببریدہ بال

اور کبھی لڑتا ہے وہ تقدیر سے　　پر کٹے ہیں میرے اور سب اُڑ چلے

ہر کہ محبوس ست اندر بود رنگ　　گرچہ در زہد است خود باشد بہ تنگ

ہے غرض جو بھی اسیر بود رنگ　　گو ہو زاہد ہے یہ دنیا اُس پہ تنگ

تا بروں ناید ازیں تنگیں مناخ　　کے شود خویش خوش و صدرش فراخ

جب تلک اس تنگی سے نکلے گا نہیں　　کیا ہے شادی اور فراخی کا یقیں

زاہداں را در خلا پیشیں از کشاد　　تیغ و استرہ نشاید ہیچ داد

خلوت زہاد میں قبل کشاد　　رکھ نہ تیغ و استرہ اے بامراد

کز ضجر خود را بدرّاند شکم　　غصۂ آں بیمرادیہا و غم

پھاڑ دے کا پیٹ وہ تلوار سے　　غصہ ہوگا بے مرادی سے اسے

بیمرادیہائے ایں دنیا خوشست　　بامرادی تند خود سرکشست

بیمرادی اس جہاں کی ہے بھلی　　بامرادی و تند خوئی ، سرکشی

## آنحضرتؐ کا حرا سے نیچے گرنیکا قصد کرنا

مصطفےٰؐ را ہجر چوں بفراختے　　خویش را از کوہ مے انداختے

حد سے بڑھ جاتا تھا جب ہجر نبیؐ　　کوہ سے گرنے کا کرتے عزم بھی

| | |
|---|---|
| تا بگفتے جبرئیلش ہیں مکن | کہ ترا بس دولتست از امر کن |
| آتے جبرئیلؑ اور کہتے روک کر | امر کنؑ سے آپ تو ہیں بہرہ مند |
| مصطفےٰؐ ساکن شدے ز انداختن | باز ہجراں آوریدے تاختن |
| گرنے سے پھر باز رہتے مصطفےٰؐ | حملہ پھر کرتا فراق اللہ کا |
| باز خود را سرنگوں از کوہ او | میفگندے از غم و اندوہ او |
| عزم پھر گرنے کا کرتے کوہ سے | کثرت رنج و غم و اندوہ سے |
| باز گشتے پیش پیدا جبرئیلؑ | کہ مکن ایں کہ تو شاہی بے بدیل |
| ہوتے ظاہر آپ پہ پھر جبرئیلؑ | کہتے، بس، ہیں آپ شاہ بے عدیل |
| ہمچنیں مے بود تا کشف حجیب | تا بیابد آں گہر را او ز جیب |
| بس یہی ہوتا تھا۔ تا کشف حجاب | کشف سے جب تک نہ ہوتے کامیاب |
| بہر ہر محنت چو خود را مے کشند | اصل محنتہاست ایں چوں کش کشند |
| لوگ ہر محنت میں جاتے ہیں مرے | اصل محنت عشق ہے، وہ کیا اٹھے |
| از فدائی مرداں را حیرتے ست | ہر یکے از ما فدائی سیرتیست |
| خلق کو حیرت فدائی پر ہے کیا | ہم میں ہے ہر ایک سیرت پر فدا |
| اے خنک آنکو فدا کردہ ست تن | ہر آں کارزد فدائے او شدن |
| ہے مبارک۔ تن کیا جس نے فدا | اس پہ جس پہ ہے فدا ہونا بجا |
| بارے آں مقبل فدائے ایں فن ست | کاندراں صد زندگی در کشتن ست |
| وہ ہے مقبل جو ہے اس فن پر نثار | اس میں مرجاتا ہے جینا لاکھ بار |
| عاشق و معشوق و عشقش بر دوام | در دو عالم بہرہ مند و نیک نام |
| وہ ہے عاشق، عشق ہے اس کا دوام | دونوں عالم میں وہی ہے نیک نام |
| ہر یکے چونکہ فدائے ایں فنیست | کاندراں کہ صرف عمر و کشتنیست |
| فن پہ اس دنیا کے ہے ہر اک فدا | جس میں صرف عمر ہے، اور ہے فنا |

| | |
|---|---|
| کشتنی اندر غروبے یا شروق | کہ نہ شائق ماند آنجا نہ مشوق |
| سب ہیں فانی مغربی اور مشرقی | کشتنی طالب بھی ہے مطلوب بھی |
| یا گرامی ارحموا اہل الہوی | شانہم وردوا التوی بعد التوی |
| اے بزرگو رحم اہل ہوس پہ | ان پہ طاری ہے ہلاکت سر بسر |
| عفو کن اے میر بر سختیٔ او | در نگر در درد و بد بختیٔ او |
| کر معاف اے میر اس سختی کو دیکھ | اس کے غم اور اس کی بدبختی کو دیکھ |
| تا ز جرمت ہم خدا عفوے کند | زلتت را مغفرت در آکند |
| عفو تا تجھ کو کرے اللہ بھی | مغفرت اندوز ہو لغزش تری |
| تو ز غفلت بس سبو بشکستۂ | بر امید عفو دل بر بستۂ |
| تو نے بھی مستی میں توڑے ہیں سبو | پھر بھی امید عفو رکھتا ہے تو |
| عفو کن تا عفو یابی در جزا | مے شگافد مو قدر اندر سزا |
| عفو کر تا عفو ہی پائے جزا | مو شگافی ہے مگر خوئے قضا |
| مو شگافان قدر را ہوش دار | قصۂ ما را تو نیکو گوش دار |
| مو شگافان قضا کا دھیان رکھ | اور قصے پہ ہمارے کان رکھ |
| باز بشنو قصۂ میراں دگر | تا بیابی زیں حکایت صد خبر |
| داستان میر سن بار دگر | یہ حکایت سن کے ہو جا با خبر |

## سفارشیوں کو امیر کا جواب دینا

| | |
|---|---|
| میر گفت آں کیست تا سنگے زند | بر سبوئے ما سبو را بشکند |
| میر بولا کون تھا وہ تند خو | توڑا پتھر سے ہمارا کیوں سبو |
| چوں گذر سازد بکویم شیر نر | ترس ترساں بگذرد با صد حذر |
| جب مرے کوچے سے گذرے شیر نر | جھجکے جھجکے خوف سے جائے گذر |

بلکہ بگذارد ز ہیبت پنجہ را — مور گردد پیش قہرم اژدہا
خوف سے بھاگے وہ پنجے جھاڑتا — میرے آگے چیونٹی ہے اژدہا
بندۂ ما را چرا آزرد دل — کرد ما را پیش مہمانان خجل
کیوں ستایا اُس نے خادم کو مرے — کیوں کیا محجوب مہماں سے مجھے
شربتے کاں بہ ز خونِ دوست ریخت — ایں زماں چوں زناں از ما گریخت
خون سے بہتر بہا ڈالی شراب — عورتوں کی طرح اب کیوں ہے حجاب
یک جاں از دستِ من او کے برد — گر شود چوں مرغ و بالا پرد
مجھ سے جان اپنی بچا سکتا نہیں — مرغ بن کر گو وہ اُڑ جائے کہیں
تیر قہر خویش بر پرش زنم — پر و بال مردہ ریگش بشکنم
اُس کے پر پہ قہر میں اپنا کروں — اور پر و بال اُس کے فوراً توڑ دوں
ور شود چوں ماہی اندر آب رُ — از نہیب من شود زیر و زبر
مچھلی بن کر جائے پانی میں اگر — خوف سے میرے رہے زیر و زبر
ور رود در سنگِ سخت از کوششم — از دل سنگش کنوں بیروں کشم
اور سما جائے جو پتھر میں کہیں — کھینچ لوں پتھر سے اُس کو بالیقیں
جاں نخواہد برد از شمشیر من — ور کند صد حیلہ و تدبیر و فن
کیا مری تلوار سے بچ جائے گا — باوجود حیلہ و مکر و دغا
من برانم بر تنِ او ضربتے — تا بود سر دیگراں را عبرتے
ضرب پہنچاؤں گا اُسکے جسم میں — تا کہ عبرت دوسرے حاصل کریں
کارِ او سالوس و زرق و حیلت است — لیک مقصودش بیانِ شہوت است
کام اُس کا حیلہ بے سود ہے — لیکن اظہار ہوس مقصود ہے
با ہمہ سالوس و با ما نیز ہم — داد او و صد چو او ایندم دہم
سب سے مکاری تو کی مجھ سے بھی کی — میں سزا اُس جیسے سو کو دوں ابھی

| | |
|---|---|
| بر سرش چنداں زنم گرزِ گراں | کز تنش بیروں رود گنجِ رواں |
| سر پہ ماروں اس قدر گرز گراں | بس نکل جائے بدن سے اسکی جاں |
| چشمِ خونخوارش شدہ بد سر کشے | از دہانش مے درخشد آتشے |
| ہو گئیں خونخوار آنکھیں میر کی | آگ سی گویا نکلتی اُن سے تھی |

## سفارشیوں کا پھر امیر کی خوشامد کرنا

| | |
|---|---|
| آں شفیعاں از دم و ہیہائے او | چند بوسیدند دست و پائے او |
| جب طرف داروں نے خو ایسے تکے | دست و پا کو بوسے سب دینے لگے |
| کاے امیر از تو نشاید کیں کشی | گر نشد بادہ تو بے بادہ خوشی |
| ہاں تجھے لازم نہیں کینہ کشی | مے نہ ہو۔ تو خود مجسم ہے خوشی |
| بادہ سرمایہ ز لطفِ تو برد | لطفِ آب از لطفِ تو حسرت خورد |
| لطف کا سرمایہ تجھ سے ہے شراب | خواستگارِ لطف تجھ سے، لطفِ آب |
| بادشاہی کن ببخشش اے رحیم | اے کریم ابن الکریم ابن الکریم |
| بادشاہی کر۔ اُسے بخش اے رحیم | اے کریم ابن کریم ابن کریم |
| ہر شرابی بندۂ این قدّ و خد | جملہ مستاں را بود بر تو حسد |
| ہر شرابی ہے غلامِ قدّ و خد | مست سارے تجھ سے رکھتے ہیں حسد |
| ہیچ محتاجِ مئے گلگوں نۂ | ترک کن گلگونہ تو گلگونۂ |
| کب تو محتاج مئے گل گوں ہوا | خود ہے غازہ۔ کام غازے سے کیا |
| اے رُخِ گلگونِ ذات شمس الضحیٰ | اے گدائے رنگِ تو گلگونہا |
| ہے رُخِ گل گوں ترا شمس الضحیٰ | رنگ کے تیرے ہیں گلگونے گدا |
| بادہ کاندر خم مے جوشد نہاں | ز اشتیاقِ روئے تو جوشد چناں |
| بادہ خم میں جو اتنا جوش ہے | تیرے شوقِ دید ہی کا جوش ہے |

| | |
|---|---|
| اے ہمہ دریا چہ خواہی کرد نم | وے ہمہ ہستی چہ مے جوئی عدم |
| اے ہمہ دریا ہے کیوں جویائے نم | اے ہمہ ہستی، ہے کیوں فکر عدم |
| اے مہ تاباں چہ خواہی گرد گرد | اے خورد پیشِ رویت روئے زرد |
| اے مہِ تاباں نہ کر بیہودہ گرد | سامنے تیرے ہے منہ سورج کا زرد |
| تو خوشی و خوب و کانِ ہر خوشی | تو چرا خود منتِ بادہ کشی |
| تو سراپا ہے خوشی اے کامیاب | پھر اُٹھاتا کیوں ہے احسانِ شراب |
| تاجِ کرمناست بر فرقِ سرت | طوقِ اعطیناک آویزِ برت |
| تاج "کرمنا"[1] ہے تیرے فرق پر | طوقِ "اعطیناک"[2] پہنا سر بسر |
| جوہرست انسان و چرخ او را عرض | جملہ فرع و سایہ اند و تو غرض |
| آدمی جوہر ہے چرخ اُس کا عرض | سب ہیں فرع و سایہ تیرے الغرض |
| علم جوئی از کتبہائے فسوس | ذوق جوئی تو ز حلوائے سبوس |
| ہے کتاب نقص سے تو علم جُو | کیوں ہے بھوسی سے مزے کی جستجو |
| اے غلامت عقل و تدبیرات و ہوش | چوں چنینی خویش را ارزاں فروش |
| تیرے خادم عقل و تدبیر اور ہوش | تو ہے ایسا پھر ہے کیوں ارزاں فروش |
| خدمت بر جملہ ہستی مفترض | جوہرے چوں عجز دارد با عرض |
| تیری خدمت فرض خلقت کے لئے | عجز کب کرتا ہے جوہر عرض سے |
| بحر علمی در نمے پنہاں شدہ | در سہ گز تن عالمے پنہاں شدہ |
| تو نمی میں علم کا بحرِ نہاں | تین گز کے جسم میں ہے اک جہاں |

[1] یعنی لَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِیْٓ اٰدَمَ، بے شک ہم نے بنی آدم کو بزرگی دی ہے۔

[2] یعنی اِنَّآ اَعْطَیْنٰكَ الْكَوْثَرَ بالتحقیق ہم نے تجھے کوثر عطا کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| مے چہ باشد یا جماع دیا سماع | تا تو جوئی زاں نشاط و استفاع |
| جز جماع و رقص مے کیا ہے ذکی | ان سے تجھ کو جستجو ہے عیش کی |
| آفتاب از ذرہ کے شد وام خواہ | زہرہ از خمرہ کے شد جام خواہ |
| ذرے سے کب قرض مانگے آفتاب | زہرہ کب مٹکی سے لے جام شراب |
| جان بے کیفے شدہ محبوس کیف | آفتابی حبس عقدہ نیست حیف |
| جان بے کیفی ہوئی پابند کیف! | اور اسیر عقدہ ہے خورشید حیف |

# امیر کا سفارشیوں کو پھر جواب دینا

| | |
|---|---|
| گفت نے نے من حریف آں میم | من بنوق ایں خوشی قانع نیم |
| بولا ہاں صہبا کا میں تو دوست ہوں | اس خوشی پر پھر قناعت کیوں کروں |
| وا رہیدہ از غم خوف و امید | کہ ہمیگردم بہر سُو ہمچو بید |
| ہوں میں بس آزاد خوف و بیم سے | بید کی مانند ہیں جھونکے مرے |

سلہ کہتے ہیں کہ زہرہ ہی سے دنیا کے تمام عیش و سرود وابستہ ہیں +

سلہ یعنی راس و ذنب یہ دو خطوں کے تقاطع سے بنتا ہے۔ تقاطع کے آغاز و اختتام کے دونوں سروں کو عقدتین کہتے ہیں۔ اور بیچ میں جو شکل پیدا ہوتی ہے۔ وہ اژدہا کہلاتی ہے۔ اور یہ دونوں عقدے اس اژدہے کے سر (راس) اور دُم (ذنب) ہیں۔ جب چاند اس عقدے پر آتا ہے تو گہن میں پڑ جاتا ہے۔ سورج اس عقدے پر نہیں آتا۔ اس کا گہن چاند کے بیچ میں آجانے سے واقع ہوتا ہے +

| | |
|---|---|
| من چناں خواہم کہ ہمچوں یاسمیں | کز شوم گاہے چناں گاہے چنیں |
| ہے چنبیلی کی طرح حسرت مگر | میں ادھر جھوموں، کبھی جھوموں ادھر |
| ہمچو شاخ بید یاراں چپ و راست | کز بادش گونہ گونہ رقصہا ست |
| بید کی سے شاخ جیسے جھومتی | کرتی ہے موج ہوا سے رقص بھی |
| آنکہ خو کردہ است با شادی مے | ایں خوشی را کے پسندد خواجہ کے |
| منحصر صہبا پہ ہے جس کا سرور | اس خوشی سے وہ نہیں کرہو نفور |
| انبیا زاں زیں خوشی بیروں شدند | کہ سرشتہ در خوشی حق بدند |
| انبیاؤں ایں خوشی سے دور تھے | وہ خوشی میں حق کی پیوستہ رہے |
| زانکہ جانشاں ایں خوشیہا دیدہ بود | ایں خوشیہا پیششاں بازی نمود |
| روح نے دیکھی تھیں خوشیاں خوب تر | تو یہ خوشیاں کھیل سی آئیں نظر |
| ہر کرا لولو حقیقی رو نمود | کے شود قانع بتاریکی و دود |
| ہو جسے نورِ حقیقی کی ضیا | دود و تاریکی پہ وہ قانع ہو کیا |
| وانکہ در جوع او طعام اللہ خورد | کے زنانی و شوربا حسرت برد |
| وہ جسے حاصل طعام اللہ ہو | کیوں وہ چاہے شوربے اور نان کو |
| وانکہ باشد خفتہ اندر گلستاں | میل گلخن کے کند چوں ابلہاں |
| سو رہا ہو صحن میں جو باغ کے | میل وہ گھورے کی جانب کیوں کرے |
| چوں کند مستسقی از آب اجتناب | چوں کند مخمور دوری از شراب |
| آب سے پیاسا کرے کیوں اجتناب | کیا کرے مخمور پرہیز شراب |
| سیر نبود ہیچ عاشق از حبیب | صبر نکند ہیچ رنجور از طبیب |
| سیر ہوں عشاق کیا محبوب سے | صبر کیا روگی معالج سے کرے |
| عاشق از معشوق کے باشد جہاں | چوں بود بیند ہمہ کون و مکاں |
| شیفتہ معشوق سے بھاگے کہاں | جب کہ دیکھے اس میں سب کون و مکاں |

| | |
|---|---|
| ہیچ کس بر غیرِ حق عاشق نشد | واقفِ آں سر بجز خالق نشد |
| غیرِ حق پر کوئی کب عاشق ہوا | ہے فقط اِس راز سے واقف خدا |
| با بتِ زندہ کسے گر گشت یار | مردہ را کے در کشد اندر کنار |
| زندہ بُت کا جو کوئی ہو جائے یار | مُردہ بُت سے پھر وہ کب ہو ہم کنار |
| مُردہ را کس در کنار آرد مگر | کو ندارد از جہانِ جاں خبر |
| ہم کنارِ مُردہ وہ ہوگا مگر | جو کہ ہے جانِ جہاں سے بے خبر |

## اِنَّ الدَّارَ الْاٰخِرَۃَ لَھِیَ الْحَیَوَانُ الخ کی تفسیر

| | |
|---|---|
| آنجہاں چوں ذرّہ ذرّہ زندہ اند | نکتہ دانند و سخن گوینده اند |
| اُس جہاں کے ذرّے زندہ ہیں تمام | نکتہ داں ہیں اور کرتے ہیں کلام |
| در جہانِ مُردہ شاں آرام نیست | کایں علف جز لائقِ انعام نیست |
| کیا جہانِ مُردہ میں راحت ملے | یہ چراگہ ہے مویشی کے لئے |
| ہر کرا گلشن بود بزم و وطن | کے خورد او بادہ اندر گولخن |
| باغ میں ہو انجمن جس کے لئے | بھاڑ میں جا کر وہ کیونکر مے پئے |

۱ کیونکہ ہر معشوق میں اُس معشوقِ حقیقی ہی کا تو پَرتو ہے۔

۲ یعنی خدائے حی و قیوم۔

۳ آیہ شریف اِنَّ الدَّارَ الْاٰخِرَۃَ لَھِیَ الْحَیَوَانُ لَوْ کَانُوْا یَعْلَمُوْنَ۔ بیشک دارِ آخرت ہی ہمیشہ کی زندگی ہے۔ اگر تم جانو۔

جائے روحِ پاکِ علّیّیں بود — جائے روحِ ہر نجس سجّیں بود

جائے روحِ پاک علّیّین ہے — جائے ارواحِ نجس سجّین شدہ ہے

جائے بلبل گلبن و نسریں بود — کرم باشد کش وطن سرگیں بود

مسکنِ بلبل گل و نسریں میں ہے — اور کیڑے کا وطن سرگیں میں ہے

بہرِ مخمورِ خدا جامِ طہور — بہرِ منکر آبِ شورِ پُر قصور

ہے خدا کے مست کو آبِ طہور — کھاری پانی بہرِ منکر ہے ضرور

ہر کرا عدلِ عمرؓ ننمود دست — پیشِ او حجاجِ خونی عادلست

جس نے دیکھا ہی نہیں عدلِ عمرؓ — ہے اُسے حجاجِ خونی داد گر

دختراں را لعبتِ مردہ دہند — کہ ز لعبِ زندگاں ناآگہند

جیسے گڑیاں لڑکیوں کو دے کوئی — کھیل عاقل سے ہے بس ناواقفی

چوں ندارند از مروت زورِ دست — کودکاں را تیغِ چوبیں بہتر است

جب نہیں زورِ مروت ہاتھ میں — چاہئے لڑکوں کو تیغِ چوب دیں

کافراں قانع بنقشِ انبیاؑ — کاں نگاریدہ است اندر دیرہا

کافروں کو بس ہے نقشِ انبیاؑ — معبدوں میں اُن کے جو ہے جلوہ زا

واں جہاں را چو روشنیست — ہیچ شاں پروائے نقش و سایہ نیست

وہ جہاں ہم پہ جو روشن ہو چکا — نقش و سایہ کی انہیں پروا ہے کیا

آں یکے نقشِ نشستہ در جہاں — واں دگر نقشِ چو مہ در آسماں

ایک کا تو نقش ہے زیبِ جہاں — دوسرا ہے مثلِ ماہِ آسماں

ا؎ بہشت کا درجۂ اعلیٰ - جہاں اعمالِ خیر لکھے جاتے ہیں۔

۲؎ ایک پست ترین مقام جو پشتِ دوزخ پر ہے۔

| | |
|---|---|
| ایں دو بانش نکتہ گویاں باجلیس | واں دگر با حق بگفتار و انیس |
| وہ ہے اپنے نکتہ دانوں کا جلیس | اور یہ گفتارِ حق کا ہے انیس |
| گوشِ ظاہر ضبطِ ایں افسانہ کن | گوشِ باطن جاذبِ اسرارِ کن |
| گوشِ ظاہر میں ہیں یہ قصے بھرے | گوشِ باطن جاذبِ رازِ کن کرے |
| چشمِ ظاہر ضابطِ حلیہ بشر | چشمِ سِر حیرانِ مازاغ البصر |
| چشمِ ظاہر ہے فقط انساں نگر | چشمِ دل حیرانِ مازاغ البصر |
| دستِ ظاہر میکند داد و ستد | دستِ باطن بر درِ فردِ صمد |
| لینا دینا دستِ ظاہر سے اِدھر | دستِ باطن ہے درِ اللہ پہ |
| پائے ظاہر در صفِ مسجد صواف | پائے معنی فوقِ گردوں در طواف |
| پائے ظاہر ہیں صفِ مسجد میں صاف | پائے باطن چرخ پہ محوِ طواف |
| جزو جزوش را تو بشمر ہمچنیں | ایں درونِ وقت و آں بیروں حیں |
| کر ہر اک جزو کا اسی پہ تو قیاس | یہ[1] درونِ وقت وہ بیروں شناس |
| اینکہ در وقت است باشد تا اجل | واں دگر یارِ ابد قرنِ ازل |
| جو اسیرِ وقت ہے۔ ہے تا اجل | اور وہ باقی ابد سے تا ازل |
| ہست یک نامش ولی القبلتیں | واں دگر نامش امام الدولتیں |
| ایک نام اس کا ولی القبلتیں [2] | نام ثانی ہے امام الدولتیں [3] |

[1] یعنی ظاہر وقت کا پابند ہے۔ اور باطن قیدِ وقت سے بالاتر ہے ؀

[2] دو قبلوں (بیت المقدس اور کعبہ شریف) کا مالک یعنی صاحبِ شریعت و طریقت ؀

[3] دو دولتوں یعنی حقیقت و معرفت کا پیشوا ؀

خلوت و چلّہ بہ او لازم نماند ۔۔۔ ہیچ عزمے مرد را عازم نماند

چلّہ یا خلوت اُسے لازم نہیں ۔۔۔ عزم کوئی اور کوئی عازم نہیں

چوں الف از استقامت شد بہ پیش ۔۔۔ او ندارد ہیچ از اوصافِ خویش

ہے مجرّد جوں الف وہ سامنے ۔۔۔ جملہ اوصافِ بشر کو چھوڑ کے

گشت فرد از کسوتِ خوہائے خویش ۔۔۔ شد برہنہ جاں بجاں افزائے خویش

عادتوں کے پھینک کر سارے لباس ۔۔۔ ہے برہنہ اپنے جانِ جاں کے پاس

چوں برہنہ رفت پیشِ شاہِ فرد ۔۔۔ شاہ اش از اوصافِ قدسی جامہ کرد

جب برہنہ پیشِ سُلطان وہ گیا ۔۔۔ تو لباسِ اوصافِ قدسی کا ملا

خلعتے پوشید از اوصافِ شاہ ۔۔۔ بر پرید از چاہ بر ایوانِ جاہ

اُس نے پہنا خلعتِ اوصافِ شاہ ۔۔۔ چاہ سے پہنچا وہ تا ایوانِ جاہ

اینچنیں باشد چو دردی صاف گشت ۔۔۔ از بنِ طشت آمد و بالائے طشت

طشت میں جس طرح بیٹھی گاد تھی ۔۔۔ طشت کی تہ سے وہ اوپر آ گئی

در بنِ طشت از چہ بود او دُرد ناک ۔۔۔ شومیِ آمیزشِ اجزائے خاک

طشت کی تہ میں وہ تھا کیوں دُردناک ۔۔۔ کیونکہ تھا آلودہ اجزائے خاک

یارِ ناخوش پر و بالش بستہ بود ۔۔۔ ورنہ او در اصل بس برجستہ بود

ہم نشینِ بد سے وہ تھا بستہ پر ۔۔۔ فی الحقیقت وہ مجرّد تھا مگر

چوں عتابِ اهبطوا انگیختند[1] ۔۔۔ ہمچو ہاروتش نگوں آویختند

جب عتابِ اہبطوا اُس پر ہوا ۔۔۔ اُلٹا جوں ہاروت کے لٹکا دیا

بود ہاروت از ملائک بیگماں ۔۔۔ از عتابے شد معلق ہمچناں

تھا وہ ہاروت اک فرشتہ بے گماں ۔۔۔ ہے معلق اُس کے غصے سے یہاں

[1] بقولہٖ تعالیٰ قُلْنَا اهْبِطُوا مِنْهَا جَمِيعًا ۔ یعنی ہم نے کہا کہ تم پستی زمین میں اُتر جاؤ ۔

| | |
|---|---|
| سرنگوں زاں شد کہ از سر دور ماند | خویش را بر ساخت تنہا پیش راند |
| دور رہ کر بھیلا سے ہے سرنگوں | خود کو دی ترجیح انسانوں پہ کیوں |
| آں سبد خود را چو پُر از آب دید | کرد استغنا و از دریا بُرید |
| دیکھا ڈلیا کو جو پانی سے بھرا | ہو کے بے پروا وہ دریا سے چلا |
| در جگر چوں قطرۂ آبش نماند | بحر رحمت کرد و او را باز خواند |
| ایک قطرہ بھی نہ جب اُس میں رہا | پھر لیا دریائے رحمت نے بلا |
| رحمت بے علتے بے خدمتے | آید از دریا مبارک ساعتے |
| بے سبب بے بندگی کے رحمتیں | آتی ہیں دریا سے نیک اوقات میں |
| اللہ اللہ گرد دریا باز گرد | گرچہ باشند اہل دریا روئے زرد |
| تو اُسی دریا کے گرد اگرد پھر | اہل دریا ہوں اگرچہ منتشر |
| تاکہ آید لطف و بخشایش گری | سرخ گردد روئے زرد از گوہری |
| تاکہ پائے بخششیں اور لطف تو | زرد روئے اصل سے ہو سرخ رُو |
| زردیٔ رُو بہترین رنگہاست | زانکہ اندر انتظار آں لقاست |
| ہے یہ زردی بہترین رنگ یار | بہر صورت ہے یہ محو انتظار |
| لیک سرخی بر رُخے کو لامع است | بہر آں آمد کہ جانش قانع است |
| اور سُرخی جو ہے چہرے پہ عیاں | کر رہی ہے مطمئن ہے اُس کی جان |
| کہ طمع لاغر کند زرد و ذلیل | نے زردرو و علت آید او علیل |
| طمع ہی کرتی ہے۔ لاغر اور ذلیل | زرد و علت سے نہیں طامع علیل |
| چوں بہ بیند روئے زرد بے سقم | خیرہ گردد عقل جالینوس ہم |
| زرد منہ بیکس نہیں ہے دُکھ کوئی | عقل جالینوس حیراں ہو گئی |
| چوں طمع بستی تو در انوار ہُو | مصطفیٰؐ گوید کہ ذلت نفسہٗ |
| طمع انوار الٰہی گر ہے یار | مصطفیٰؐ کہتے ہیں ہو گا نفس خوار |

نور بے سایہ لطیف و عالی است — آں بشک سایۂ غربالی است

جو ہے بے سایہ وہی عالی ہے نور — جس میں سایہ ہے وہ غربال ہے نور

عاشقاں عریاں ہمیخواہند تن — پیش عریاناں چہ جامہ چہ بدن

چاہتے ہیں برہنہ عشاق تن — ہے برابر جامہ ان کو اور بدن

روزہ داراں را بود آن نان و خوان — خرمگس را چہ ابا چہ دیگ داں

روزہ داروں کے لیئے ہیں نان و خواں — مکھی کو کیا شوربا کیا دیگ داں

ایں سخن از حد و اندازہ است بیش — اے ایاز اکنوں بگو احوال خویش

قصہ اندازے سے اپنے بڑھ چلا — اے ایاز اب حال کچھ اپنا سنا

## پھر بادشاہ کا ایاز کو مخاطب کرنا

ہیں بگو احوال خود را اے ایاز — گرچہ تصویر حکایت شد دراز

ہاں سنا احوال اپنا اے ایاز — گرچہ صورت ہے حکایت کی دراز

ہست احوال تو از کان نوی — تو بدیں احوال کے راضی شوی

ہیں ترے حالات ہر دم تازہ تر — کب ہو راضی تو بھلا اس حال پر

ہیں حکایت کن ازیں احوال خوش — خاک بر احوال ورد پنج و شش

ہاں بیاں کر اپنا وہ دلچسپ حال — کشمکش پر اس جہاں کی خاک ڈال

حال باطن گر نمے آید بگفت — حال ظاہر گویمت با طاق و جفت

حال باطن ہو نہیں سکتا بیاں — حال ظاہر کچھ سناتا ہوں میں ہاں

کز لطف یار تلخیہائے مات — گشت بر جاں خوشتر از قند و نبات

ہاب کی سب تلخیوں کو لطف یار — قند سے بڑھ کر بنا دے خوشگوار



زاں نبات ار گرد در دریا رود ‌ ‌ ‌ تلخیٔ دریا ہمہ شیریں شود

گرد بھی اس کی اگر دریا میں جائے ‌ ‌ ‌ تلخیٔ دریا کو شیریں کر جائے

صد ہزار احوال آمد ہمچنیں ‌ ‌ ‌ باز سوئے غیب رفتند اے امیں

ایسے احوال آئے عالم میں ہزار ‌ ‌ ‌ غیب کی جانب گئے پھر اے نگار

حال امروزے بہ دی مانند نے ‌ ‌ ‌ ہمچو جو اندر روش کش بندے

کل سے کب ملتا ہے احوال آج کا ‌ ‌ ‌ جیسے پانی نہر میں آیا ۔ گیا

شادیٔ ہر روز از نوع دگر ‌ ‌ ‌ فکرتِ ہر روز را دیگر اثر

ہے خوشی ہر روز کی نوع دگر ‌ ‌ ‌ اور نیا ہر فکر کا ہے اک اثر

## جسمِ انسانی ایک مہمان خانہ ہے

ہست مہمان خانہ ایں تن اے جواں ‌ ‌ ‌ ہر صباحے ضیفِ نو آید دواں

ہے بدن مہمان خانہ اے جواں ‌ ‌ ‌ روز آتا ہے نیا اک میہماں

نے غلط گفتم کہ آید دمبدم ‌ ‌ ‌ ضیفِ تازہ فکرتِ شادی و غم

روز کیا ۔ آتا ہے اس میں دمبدم ‌ ‌ ‌ میہمانِ فکرِ شادی و غم!

میزبانِ تازہ رُو شو اے خلیل ‌ ‌ ‌ در مبند و منتظر شو در سبیل

جوں خلیل اللہ بن تو میزباں ‌ ‌ ‌ منتظر رہ ۔ کر نہ در کو بند ہاں

ہر چہ آید از جہانِ غیب وش ‌ ‌ ‌ در دلت ضیف است اورا دار خوش

جو خیال آئے جہانِ غیب سے ‌ ‌ ‌ دل کا وہ مہمان ہے ۔ رکھ خوش اُسے

ہیں مگو کہ ماند اندر گردنم ‌ ‌ ‌ کہ ہم اکنوں باز پرّد در عدم

یہ نہ کہہ بس طوقِ گردن ہو گیا ‌ ‌ ‌ وہ کوئی دم میں عدم کو اب اُڑا

۱؎ یعنی مہمان کو بار نہ سمجھ، وہ چاہے جتنا ٹھہرے ۔ آخر رخصت ہو جائے گا۔

# ایک مہمان اور ایک میاں بیوی کی حکایت

| | |
|---|---|
| آں یکے را بیگہاں آمد قنق | ساخت او را ہمچو طوق اندر عنق |
| آیا بے وقت ایک کے گھر میہماں | طوقِ گردن ہو گیا وہ ناگہاں |
| خواں کشید او را کرامت ہا نمود | آں شب اندر کوئے ایشاں سور بود |
| خوان لایا۔ اور عزت اس کو دی | اُس گلی میں شب کو اک شادی بھی تھی |
| مرد زن را گفت پنہانی سخن | کامشب اے خاتون دو جامہ خواب کن |
| مرد نے عورت سے یوں چھپ کر کہا | شب کو اے خاتون دو بستر بچھا |
| بسترِ ما را بگستر سوئے در | بہرِ مہماں گستر آں سوئے دگر |
| میرا بستر تو بچھانا سوئے در | بسترِ مہمان ہو اندر۔ بے خطر |
| گفت زن خدمت کنم فرمان برم | سمع و طاعت اے دو چشمم بلکہ ہم |
| بولی عورت۔ حکم ہو جو آپ کا | لاؤں سر آنکھوں سے میں اس کو بجا |
| ہر دو بستر گسترید و رفت زن | سوئے ختنہ سور کرد آنجا وطن |
| بستر دونوں بچھا کر شادماں | وہ گئی شادی کے گھر کو بے گماں |
| ماند مہمانِ عزیز و شوہرش | نقل بنہادند از خشک و ترش |
| شوہر اور مہمان دونوں رہ گئے | نقل خشک و تر وہاں کھاتے رہے |
| در سمر گفتند ہر دو منتجب | سرگذشت نیک و بد تا نیم شب |
| قصے دونوں نے کہے کچھ منتخب | داستاں اچھی بری تا نصف شب |
| بعد ازاں مہماں ز خواب و از سمر | شد درآں بستر کہ بُد آں سوئے در |
| قصوں سے نیند آئی تو مہماں اٹھا | تھا جو بستر در پہ۔ اُس پہ سو گیا |

شوہر از خجلت بدو چیزے نگفت — کہ مرا انیسوست یکجاں جائے خفت

کچھ نہ بولا اُس سے شوہر شرم سے — جانِ من! بستر ہے یہ میرے لئے

وز برائے خواب تو اے بوالکرم — بستر آں سوئے دگر افگندہ ام

اور ترے سونے کو اے مردِ خدا — ہے بچھایا گھر کے اندر بسترا

آں قرارے کہ بزن او کردہ بود — گشت مبدل آں طرف مہماں غنود

تھا جو کچھ اقرار عورت سے کیا — بدلا وہ - مہماں جو سویا اُس کی جا

آں شب آنجا سخت باراں درگرفت — کز شکوہ ابر شاں آمد شگفت

سخت تر اُس رات کو بارش ہوئی — ابر وہ چھایا کہ حیرت سب کو تھی

زن بیامد بر قرار آنکہ شو — سوئے در خفتہ ست و آں سو آں عمو

عورت آئی گھر - تو یاد آیا کہ ہاں — سوئے در شوہر ہے، اندر میہماں

رفت عریاں در لحاف آں دم عروس — داد مہماں را بہ رغبت چند بوس

گھس گئی چادر میں عریاں وہ نگار — اور مہماں سے کیا بوس و کنار

گفت می ترسیدم اے مرد کلاں — زانچہ می ترسیدم آمد خود ہماں

بولی میں جس بات سے تھی ڈر رہی — سامنے اپنے وہی بات آ گئی

مرد مہماں اگل او کے رود — بر تو چوں صابون سلطانی بماند

پانی اور کیچڑ سے مہماں رہ گیا — اور پریشانی میں تو ہے مبتلا

اندریں باران و گل او کے رود — بر سر و جانِ تو او تاواں شود

کیچڑ اور پانی میں جائے گا کہاں — جان کو تیری ہے نقصان بے گماں

زود مہماں جست گفت اے زن بہل — موزہ دارم من ندارم غم ز گل

اُٹھا مہماں اور کہا اے باوفا — پاؤں میں موزے ہیں تم کیچڑ کا کیا

من رواں گشتم شما را خیر باد — در سفر یک دم مبادا روح شاد

میں چلا اب تم رہو آرام سے — گو سفر تکلیف اب کیسی ہی ہے

تا کہ زوتر جانبِ معدن رود / کایں خوشی اندر سفر رہزن شود

سوئے معدن جلد جاؤں بے سخن / ہے سفر میں یہ خوشی ہی راہزن

زن پشیمان شد ازیں گفتارِ سرد / چوں رمید و رفت آں مہمان فرد

عورت اِن باتوں سے شرمندہ ہوئی / اور اُس مہمان نے اپنی راہ لی

زن بسی گفتش کہ آخر اے امیر / گر مزاحے کردم از طیبت مگیر

گو کہ عورت نے بہت اُس سے کہا / تھا مذاق اس سے نہ ہو تو بے مزا

لابہ و فریادِ زن سودے نداشت / رفت و ایشاں را در آں حسرت گذاشت

اُس کا یہ حیلہ مگر بے سود تھا / رہ گئے حسرت میں یہ - وہ چل دیا

جامہ ازرق کرد از غم مرد و زن / صورتش دیدند شمعِ بے لگن

دونوں نے پہنا لباسِ ماتمی / دیکھی مثلِ شمع اس کی شکل بھی

میشد و صحرا ز نورِ شمع مرد / چوں بہشت از ظلمتِ شب گشتہ فرد

جنگل اُس کے نور سے معمور تھا / تھی اندھیرے میں بھی جنت کی ضیا

کرد مہمانخانہ خانۂ خویش را / از غم و از خجلت ایں ماجرا

میہماں خانہ بنایا اپنا دل / غم سے اس قصے کے تھے ایسے خجل

در درونِ ہر دو از راہِ نہاں / ہر زماں گفتے خیالِ میہماں

دل میں اُن دونوں کے گویا تھا نہاں / ہر گھڑی ذکر و خیالِ میہماں

کہ منم یارِ خضرؑ صد گنجِ جود / میفشاندم لیک روزی تاں نبود

ہاں میں یارِ خضرؑ تھا، گنجِ عطا / ہے تمہارا اس میں کچھ حصہ نہ تھا

## روزینہ کی فکر کی مثال

ہر زماں فکرے چو مہمانِ عزیز / آید اندر سینہ چوں جانِ عزیز

فکر ہر دم مثلِ مہمانِ عزیز / دل میں آ گئے، صورتِ جانِ عزیز

فکر را ایجاں بجائے خویش داں　　زانکہ شخص از فکر دارد قدرِ جاں
فکر کو موقع سے پہچان اے اخی　　فکر ہی سے قدر ہے انسان کی

فکرِ غم گر راہِ شادی میزند　　کارسازیہائے شادی میکند
گو خوشی کی راہ مارے فکرِ غم　　کام کرتی ہے خوشی کا یک قلم

خانہ میروبد بہ تندی او ز غیر　　تا درآید شادیٔ نو ز اصلِ خیر
گھر کو کر دیتی ہے خالی غیر سے　　تا کہ خوشیاں آئیں اصلِ خیر سے

میفشاند برگِ زرد از شاخِ دل　　تا بروید برگِ سبزِ متصل
زرد پتے شاخِ دل سے جھاڑ کر　　ہے اُگاتی اُس میں پتے سبز تر

میکند از بیخ سرورِ کہنہ را　　تا خرامد سرورِ نو از ماورا
سرورِ کہنہ کو وہ جڑ سے دے گرا　　تا کہ نکلے سرورِ نو اُس کے سوا

غم کند بیخِ کژِ پوسیدہ را　　تا نماید بیخِ رُو پوشیدہ را
غم پرانی جڑ کو کرتا ہے خراب　　تا عیاں پوشیدہ ہو جائے شباب

غم ز دل ہر چہ بریزد یا برد　　در عوض حقا کہ بہتر آورد
غم ترے دل سے جو کچھ لے جائے گا　　اُس سے کچھ بہتر عوض میں لائے گا

خاصہ آں را کہ یقینش باشد ایں　　کہ بود غم بندۂ اہلِ یقیں
خاص کر جن کو یقیں ہے اے امیں　　غم ہے بیشک بندۂ اہلِ یقیں

گر ترش روئی نیارد ابر و برق　　رز بسوزد از تبسمہائے شرق
گر نہ ہو حملہ یہ ابر و برق کا　　پھونکے انگور کو تبسم شرق کا [1]

سعد و نحس اندر دلت مہماں شود　　چوں ستارہ خانہ خانہ میرود
دل میں سعد و نحس یوں مہماں بنیں　　جوں ستارے خانہ در خانہ پھریں

[1] یعنی آفتاب کی بہت معمولی گرمی انگوروں کو جلادے ۔

آزماں کرا ودرہین برج تست ۔۔۔ باش ہمچوں طالعش شیریں وچست

برج میں تیرے کریں جب تک قیام ۔۔۔ چست وشیریں مثلِ طالع رہ مدام

تاکہ چوں با مہ شود او متصل ۔۔۔ شکر گوید از تو با سلطان دل

تاکہ جب وہ چاند سے ہوں متصل ۔۔۔ شکر یہ تیرا کہیں سلطان دل

ہفت سال ایوبؑ باضیفِ خدا ۔۔۔ در بلا خوش بود با صبر و رضا

سات سال ایوبؑ تھے محو رضا ۔۔۔ اُس بلا پہ جو تھی مہمانِ خدا

تاچو واگردد بلائے سخت رو ۔۔۔ پیش حق گوید بصد گوں شکر او

تاکہ جب رخصت ہو طوفانِ بلا ۔۔۔ سو طرح شاکر ہو وہ پیش خدا

کز محبت با من محبوب کش ۔۔۔ رو نکرد ایوبؑ یک لحظہ ترش

یہ محبت تھی کریں نہ تھی پہ جفا ۔۔۔ اور نہ بگڑا منہ کبھی ایوبؑ کا!

از وفا و خجلتِ حلم خدا ۔۔۔ بود چوں شیر و عسل او با بلا

وہ وفا اور حلم سے اللہ کے ۔۔۔ مثلِ شیر و شہد آفت سے ملے

فکر در سینہ در آید نو بنو ۔۔۔ خند خنداں پیش او تا باز رو

فکر جب سینے میں پیدا ہو نئی ۔۔۔ خیر مقدم اُس کا کر با صد خوشی

کہ اعذنی خالقی من شرہٖ ۔۔۔ لا تحرمنی انل من برہٖ

کہ کہ اس کے شر سے یا رب بچا ۔۔۔ جو ہو نیکی اس میں، مجھ کو کر عطا

ربِّ اوزعنی ان اشکر ما اری ۔۔۔ لا تعقب حسرۃً لی ان مضیٰ

یا الٰہی شکر کی توفیق دے ۔۔۔ حسرتِ ماضی سے فارغ کر مجھے

۱ یعنی خدائے تعالیٰ سے۔

۲ وہی بلا کہ رہی ہے۔

۳ اس آیہ شریف کی طرف اشارہ ہے کہ حضرت سلیمان علیٰ نبینا وعلیہ السلام نے دعا کی تھی کہ "ربِّ اَوزِعنی اَن اَشکُرَ نعمتک" الآیۃ

آں ضمیرِ رو ترش را پاس دار — آں ترش را چوں شکر شیریں شمار

اس ضمیرِ ترش رُو سے ہوشیار — ترش کو بھی مثلِ شیریں کر شمار

ابر گر چہ ہست ظاہر رو ترش — گلشن آرندہ ابر و خورہ کش ست

ابر اگرچہ ہے بظاہر ترش رُو — خالقِ گلشن ہے، وجہ رنگ دیو

فکرتِ غم را مثالِ ابر داں — با ترش تو رو ترش کم کن بداں

فکرِ غم کو تُو مثالِ ابر جان — ترش رو سے کر نہ ترشی بے گماں

بو کہ آں گوہر بدستِ او بود — جہد کن تا از تو راضی او شود

شاید اُس کے ہاتھ میں ہو وہ گہر — تجھ سے وہ راضی ہو ایسی سعی کر

ور نباشد گوہر و نبود غنی! — عادتِ شیریں خود افزوں کنی

گر نہ دے موتی نہ ہو یا وہ غنی — عادتِ شیریں تری بڑھ جائیگی

جائے دیگر سود دارد عادتت — ناگہاں روزے بر آید حاجتت

کام آئے گی یہ عادت پھر کہیں — ناگہاں بر آئے حاجت پھر کہیں

فکرتت کز شادیت مانع شود — آں بامرِ حکمتِ صانع شود

فکر جو ہو مانعِ عیش و خوشی — اس میں بھی حکمت ہے کچھ اللہ کی

(بقیہ نوٹ متعلقہ صفحہ ۳۹۹)

اَنْعَمْتَ عَلَیَّ وَعَلٰی وَالِدَیَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰہُ وَاَدْخِلْنِیْ بِرَحْمَتِکَ فِیْ عِبَادِکَ الصّٰلِحِیْنَ ۝ یعنی اے میرے رب مجھے یہ بات قسمت کر کہ میں تیری نعمت کا شکر کروں۔ جو تو نے مجھے اور میرے ماں باپ کو عنایت فرمائی ہے۔ اور میں عمل صالح کروں تاکہ تو مجھ سے راضی ہو جائے۔ اور مجھے اپنی رحمت سے اپنے نیک بندوں میں داخل کر +

تو مخوان دو چار دانگش ایجوان — بو کہ نجمے باشد و صاحب قران

تو ذلیل اُس کو نہ جان اے نوجواں — شاید اک تارہ ہو اور صاحب قراں

تو مگو فرعیست او را اصل گیر — تا شوی پیوستہ بر مقصود چیر

فرع مت کہہ بلکہ اس کو اصل جان — مقصود دل تا ہو حاصل بے گماں

ور تو او را فرع گیری و مضر — چشم تو در اصل باشد منتظر

تو اُسے گر فرع جانے یا مضر — اصل کا رہنا پڑے گا منتظر

زہر آمد انتظار اندر چشش — دائما در مرگ باشی زاں روش

زہر ہے اچھے مزے میں انتظار — تو رہے گا موت سے ہر دم دوچار[۱]

اصل داں آں را بگیرش در کنار — باز رہ دائم ز مرگِ انتظار

اصل اُس کو جان کر ہو ہم کنار — تا نہ ہو تکلیفِ مرگِ انتظار

## ایاز سے بادشاہ کا پھر خطاب کرنا

اے ایازِ پُر نیاز صدق کیش — صدقِ تو از بحر و از کوہ است بیش

اے ایاز با نیاز و صدق کیش — صدق تیرا کوہ و دریا سے ہے بیش

نے بوقتِ شہوتت باشد عثار — نے رود عقلِ چو کوہت کاہ وار

وقتِ شہوت سر کے بل گرتا نہیں — عقل رہتی ہے ٹھکانے بالیقیں

نے بوقتِ خشم و کینہ صبرہات — سست گردد در قرار و در ثبات

غصے اور کینے سے تیرا صبر بھی — سست ہوتا ہے نہ مٹتا ہے کبھی

ہست مردی ایں نہ آں ریش و ذکر — ورنہ بودی میر میراں کیر خر

ہے یہی مردی نہ وہ ریش و ذکر — ورنہ ہوتا میر میراں کیر خر

لہ بفحوائے - اَلْاِنْتِظَارُ اَشَدُّ مِنَ الْمَوْتِ ۴ یعنی انتظار موت سے زیادہ سخت ہے ۰

| | |
|---|---|
| حق کرا خواندہ است قرآں رجال | کے بود ایں جسم را آنجا مجال |
| حق نے قرآں میں کہا کس کو رجال [لہ] | جسم کی پھر اُس جگہ سے کیا مجال |
| رُوحِ حیواں را چہ قدرست اے پدر | آخر از بازارِ قصاباں گذر |
| رُوحِ حیواں کی ہے کیا قدر اے پدر | دیکھ قصابوں کے کوچے سے گذر |
| صد ہزاراں سر نہادہ بر شکم | از شاں ازدُنبہ واز گوشت کم |
| سر میں لاکھوں نے جھکائے پیٹ پر | گوشت چربی سے بھی کم ہے اُن کی قدر |
| تا توانی بندۂ شہوت مشو | در پئے شہوت مکن جانرا گرو |
| ہو سکے تو بندۂ شہوت نہ ہو | ڈال آفت میں نہ اپنی جان کو |
| ورنہ شہوت خانمانت برکند | زندہ ات در گورِ تاریک افگند |
| ورنہ پھر بے خانماں شہوت کرے | جیتے جی تجھ کو لحد میں ڈال دے |
| رو سپی باشد کہ از جولان کیر | عقل او موئے خود شہوت چو شیر |
| ہاں وہ قحبہ ہے ، نہیں مردِ دلیر | عقل ہو جو بال تو شہوت مثل شیر |
| اندریں معنی حکایت گو ہمیت | تا دل از شہوت بکلی خوہمیت |
| اک حکایت میں سُناتا ہوں تجھے | دُور شہوت تا ہو تیرے قلب سے |

# لڑکی کو باپ کی نصیحت

| | |
|---|---|
| خواجۂ بود و مر او را دخترے | زہرہ خدے مہ رخے سیمیں برے |
| ایک خواجہ ، ایک لڑکی اُس کی تھی | زُہرہ رخسار و سمن بر چاند سی |
| گشت بالغ داد دختر را بشو | شو نبود اندر کفایت کفو او |
| جب ہوئی بالغ ، ملا شوہر اسے | تھا مگر خاوند غیر کفو سے |

لہ کما قال اللہ تعالیٰ عزوجل :۔ اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَی النِّسَآءِ ۔ یعنی مرد عورتوں سے توانا تر ہیں ۔

| | |
|---|---|
| خربزہ چوں در رسد شد آب ناک | گر نہ بشگافی تبہ گشت و ہلاک |
| اس سے بھر جائے جو پک کر خربزا | گر نہ کاٹا تو تبہ ہو جائے گا |
| چوں ضرورت بود دختر را بداد | او نہ با کفو خویش از خوفِ فساد |
| تھی ضرورت، دی وہ لڑکی خوش نہاد | کفو سے باہر کہ تھا خوفِ فساد |
| گفت دختر را کزیں داماد نو | خویش را پرہیز کن حامل مشو |
| باپ نے لڑکی سے لیکن یہ کہا | تو نہ اس شوہر سے ہونا حاملا |
| کز ضرورت بود عقدِ ایں گدا | ایں غریب خوار را نبود وفا |
| عقد اس سے بالضرورت ہے کیا | یہ غریب و خوار کیا جانے وفا |
| ناگہاں بجہد کند ترکِ ہمہ | بر تو طفلِ او بماند مظلمہ |
| ناگہاں بھاگے یہ سب کچھ چھوڑ کر | اور وہاں جاں رہے اس کا پسر |
| گفت دختر اے پدر خدمت کنم | ہست پندت دلپذیر و مغتنم |
| بولی لڑکی اے پدر جو حکم ہو | خوب ہے۔ مانوں گی میں اس پند کو |
| ہر دو روزے و سہ روزے آں پدر | دختر خود را بفرمودے حذر |
| باپ اس کا دوسرے اور تیسرے | یہ نصیحت کرتا رہتا تھا اُسے |
| انچنیں قومے بعالم ہم بُدند | کز چنیں نوعے نصیحت گر شدند |
| ایسی قومیں بھی جہاں میں ہو گئیں | جو نصیحت اس طرح کرتی رہیں |
| حاملہ شد ناگہاں دختر ازو | چونکہ بُد ہر دو جواں خاتون و شو |
| حاملہ دختر ہوئی وہ ناگہاں | کیونکہ تھے دونوں میاں بیوی جواں |
| از پدر آں را نہاں میداشتش | پنجماہہ گشت کودک یا کہ شش |
| لڑکی نے کچھ چھپایا باپ سے | ہوتے ہوتے کچھ مہینے ہو گئے |

۱؎ یہ مولانا کا قول ہے ✦

| | |
|---|---|
| گشت پیدا گفت بابا چیست ایں | من ترا گفتم کہ دوری گزیں |
| جب ہوا ظاہر، پدر بولا یہ کیا | میں نے تو تھا دور رہنے کو کہا |
| آں وصیتہائے من خود باد بود | چوں نکردوت وعظ و پندت ہیچ سود |
| کیا ہوا تھی سب نصیحت وہ مری | کارگر تجھ پہ نہ جو بالکل ہوئی |
| گفت بابا چوں کنم پرہیز من | آتش و پنبہ ست بے شک مرد و زن |
| بولی، بابا کیا کروں پرہیز میں | مرد و عورت دونوں آگ اور روئی ہیں |
| پنبہ را پرہیز از آتش کجاست | یا در آتش کے حفاظت یا تقاست |
| روئی بچ سکتی ہے کیوں کر آگ سے | آگ خود کیوں کر حفاظت کر سکے |
| گفت نے گفتم کہ سوئے او مرو | تو پذیرائے منی او مشو! |
| بولا میں نے منع تھا اس سے کیا | کہ نہ ہوتا اس سے ہرگز حاملا |
| در زمان حال و انزال و خوشی | خویش را باید کہ از وے در کشی |
| جب کہ آئے وقت انزال و خوشی | ہے بچانا خود کو اس سے لازمی |
| گفت چوں دانم کہ انزالش کے ست | ایں نہانست و بغایت دور دست |
| بولی، کیا معلوم وقت انزال کا | ہے نہاں، قابو نہیں اس پہ مرا |
| گفت چوں چشمش کلاپیسہ شود | فہم کن کاں وقت انزالش بود |
| بولا، بدلے آنکھ کا جس وقت رنگ | تو سمجھ انزال کا ہے رنگ ڈھنگ |
| گفت تا چشمش کلاپیسہ شدن | کور گشتہ ست ایں دو چشم شوخ من |
| بولی، جب تک بدلے آنکھ اس شخص کی | اندھی ہو جاتی ہیں خود آنکھیں مری |
| نیست بر عقل حقیرے پائدار | وقت حرص و وقت جنگ و کارزار |
| عقل جو کمزور ہے اور بے وقار | وقت حرص و جنگ، کیا ہو پائدار |

# ایک شکست اور کمزور دل صوفی

| | |
|---|---|
| رفت یک صوفی بلشکر در غزا | ناگہاں آمد قطاریق و غا |
| ایک صوفی بھی گیا بہرِ غزا | ناگہاں اک شور اٹھا جنگ کا |
| ماند صوفی با بنہ و خیمہ ضعاف | فارساں راندند تا صفِ مصاف |
| رہ گیا خیمے میں صوفی زار و خوار | گھوڑے لے کر پہنچے میدان میں سوار |
| مثقلان خاک بر جا ماندند | سابقون السابقون در راندند |
| رہ گئے وہ، تھے جو بھاری خاک سے | اور جو سابق تھے۔ وہ آگے بڑھ گئے |
| جنگہا کردہ مظفر آمدند | بازگشتہ با غنائم سودمند |
| لڑنے والے واپس آئے فتح مند | لوٹ کر مالِ غنیمت بے گزند |
| ارمغاں دادند کائے صوفی تو نیز | او برون انداخت نستد ہیچ چیز |
| تحفۃً صوفی کو بھی کچھ دے دیا | اس نے پر انکار لینے سے کیا |
| پس بگفتندش کہ خشمینی چرا | گفت من محروم ماندم از غزا |
| پوچھا لوگوں نے ہے غصہ کیوں تجھے | بولا۔ تھا محروم میں تو جنگ سے |
| زاں تلطف ہیچ صوفی خوش نشد | کہ میانِ غزو خنجر کش نشد |
| مہربانی سے نہ صوفی خوش ہوا | کیونکہ وہ میدان میں خنجر کش نہ تھا |
| پس بگفتندش کہ آوردیم اسیر | آں یکے را بہرِ کشتن تو بگیر |
| پھر کہا، ہم لائے قیدی گھیر کے | ایک تو لے قتل کرنے کے لئے |
| سر ببرش تا تو ہم غازی شوی | اندکے خوش گشت صوفی دل قوی |
| کاٹ اس کا سر کہ تو غازی بنے | خوش ہوا صوفی کا دل اس بات سے |
| کآب را گر در وضو صد روشنیست | چونکہ آں نبود تیمم کردنیست |
| گو ہے پانی سے وضو کی روشنی | ہو نہ گر پانی۔ تیمم ہی سہی |

| | |
|---|---|
| برد آں صوفی اسیر بستہ را | در پس خرگاہ تا آرد وغا |
| صوفی اُس قیدی کو آخر لے چلا | خیمے کے پیچھے، کہ ہو میو وغا |
| ماند آنجا دیر صوفی با اسیر | قوم گفتندا اے عجب چوں شد فقیر |
| دیر تک ٹھہرا وہ ہمراہ اسیر | لوگ بولے، کیا ہوا آخر فقیر |
| کافر بستہ دو دست او کشتنی ست | بسملش را موجب تاخیر چیست |
| ہاتھ کافر کے ہیں جب دونوں بندھے | قتل میں تاخیر ہے پھر کس لئے |
| شخص آمد در تفحص از پسش | دید صوفی خفتہ زیر گبر خوش |
| پیچھے سے اک شخص آیا ڈھونڈتا | دیکھا صوفی کو کہ نیچے ہے پڑا |
| ہمچو نر بالائے مادہ آں اسیر | خفتہ ہمچوں شیر بالائے فقیر |
| مثل نر اُس پہ پڑا ہے وہ اسیر | ہے چڑھا جو شیر بالائے فقیر |
| دست ہا بستہ ہمے خائید او | از سر استیزہ صوفی را گلو |
| گو بندھے تھے ہاتھ لیکن پُر جفا | چابے جاتا تھا گلا درویش کا |
| گبر میخائید با دنداں گلوش | صوفی افتادہ بزیرش رفتہ ہوش |
| گبر گردن چابتا با جوش ہے | اور صوفی زیر ران بے ہوش ہے |
| دست بستہ گبر ہمچوں گربۂ | خستہ کردہ حلق او بے حربۂ |
| مثل گربہ کافر بے دست نے | کر دیا زخمی گلا بے حربے کے |
| نیم کشتش کردہ او دنداں اسیر | ریش او پُر خوں ز حلق آں فقیر |
| نیم مُردہ کاٹ کر تھا کر دیا | خون گردن کا تھا ڈاڑھی میں بھرا |
| ہمچو تو کز دست نفس بستہ دست | ہمچو آں صوفی زبوں گشتی و پست |
| جیسے تو اس نفس بستہ دست سے | مثل صوفی پست ہے خود دیکھ لے |
| اے شدہ عاجز ز تلِّ کیشِ او | صد ہزاراں کوہ ہا در پیش تو |
| اُس کے اک ٹیلے سے کیوں نہیں اُلار | کوہ ہیں در پیش ابھی تو سو ہزار |

زیں سبب گشتہ بمردی از شکوہ — چوں روی بر عقبہائے ہمچو کوہ
تو تو پہنچتے ہی سے دب کر رہ گیا — پھر بلندی پہ تو کیوں کر جائے گا

غازیاں کشتند کافر را بہ تیغ — ہم در آں ساعت زحمیت بیدریغ
غازیوں نے قتل کافر کو کیا — تھی حمیت دیں کی ان کو سوا

بر رخ صوفی زدند آب گلاب — تا بہوش آمد ز بیہوشی و تاب
چھڑکا صوفی پہ بہت آب و گلاب — ہوش میں آیا۔ پھر آئی اُس میں تاب

چوں بہوش آمد بدید آں قوم را — پس بپرسیدند چوں شد ماجرا
ہوش میں آیا۔ کھلیں آنکھیں ذرا — پوچھا سب نے کیا تھا آخر ماجرا

اللہ اللہ اینچہ حالست اے عزیز — اینچنیں بیہوش گشتی از چہ چیز
اللہ اللہ حال کیا ہے اے عزیز — کیوں ہوا بے ہوش۔ کیا تھی ایسی چیز

از اسیر نیم کشتہ بستہ دست — اینچنیں مدہوش افتادی و پست
اک اسیر نیم بسمل اور مجبور سے — ہو گیا مغلوب اتنا کس لئے

گفت چوں قصد سرش کردم بخشم — طرفہ در من بنگرید آں شوخ چشم
بولا عزم قتل جب میں نے کیا — اُس نے غصے سے نظر کی بر ملا

چشم را وا کرد پہن او سوئے من — چشم گردانید و شد ہوشم ز تن
اس قدر آنکھیں نکالیں غیظ سے — ہوش چھینے میرے آنکھیں پھیر کے

گردش چشمش مرا لشکر نمود — مے نیارم گفت چوں پُر ہول بود
گردش اُن آنکھوں کی لشکر بن گئی — کیا بتاؤں کس قدر پُر ہول تھی

قصہ کوتہ کن کزاں چشم اینچنیں — رفتم از خود و افتادم بر زمیں
قصہ کوتہ۔ آنکھ سے ایسا ڈرا — ہوش کھوئے اور زمیں پہ گر پڑا

# صوفی کو جنگ جو لوگوں کی نصیحت

قوم گفتندش بہ پیکار و نبرد ۔۔۔ با چنیں زہرہ کہ تو داری مگرد
قوم بولی - جنگ کرنے کے لئے ۔۔۔ اتنی طاقت بہ دم آ نا چاہئے

گردِ مطبخ گرد اندر خانقاہ ۔۔۔ تا دگر رسوا نگردی در سپاہ
خانقہ میں جا کے تو روٹی پکا ۔۔۔ فوج میں رسوا نہ ہو مردِ خدا

چوں ز خشمِ آں اسیرِ بستہ دست ۔۔۔ غرقہ گشتی گشتی تو در شکست
قیدی مجبور ہی کے خوف سے ۔۔۔ جب کہ تیرے ہوش یوں جاتے رہے

پس میانِ حملۂ شیرانِ نر ۔۔۔ کے بود با تیغ شاں چوں گوئے سر
دیکھ کر پھر حملۂ شیرانِ نر ۔۔۔ جب اڑیں خنجر سے بن کر گیند سر

کز طاقا طاقِ گردنہا زدن ۔۔۔ طاق طاقِ جامہ کوباں ممتہن
جسم سے گردن کے چھٹنے کی صدا ۔۔۔ مانند جس سے کپڑے کٹنے کی صدا

گرز فشافشِ تیرِ جانستاں ۔۔۔ ابر آذاری خجل در امتحاں
اور وہ تیروں کی صدائیں متصل ۔۔۔ ابرِ باراں بھی ہو جن سے منفعل

کے توانی کرد در خوں آشنا ۔۔۔ چوں نہ با جنگِ مرداں آشنا
خون میں تو تیر سکتا ہے بھلا ۔۔۔ جنگجوئی سے ہے جب نا آشنا

بس تنِ بے سر کہ دارد اضطراب ۔۔۔ بس سرِ بے تن بخوں بر چوں حباب
ہیں تنِ بے سر بہت پُر اضطراب ۔۔۔ اور بہت - سر خوں میں تیریں جوں حباب

زیرِ دست و پائے اسپاں در غزا ۔۔۔ صد فنا کاں غرقہ گشتہ در فنا
پاؤں میں گھوڑوں کے پامال غزا ۔۔۔ سینکڑوں ہوتے ہیں غرقاب فنا

اینچنیں ہوشے کہ از موشے پرید ۔۔۔ اندراں صف تیغ چوں خواہد کشید
ہوش ایسے جو ہوں پرّاں موش سے ۔۔۔ تیغ کیا کھینچینگے صف کے سامنے

| | |
|---|---|
| چاشت ستاں لوت خوردن نیست کاں | تا تو مالی بخوردن آستیں |
| جنگ ہے یہ، نعمتیں کھانا نہیں | جو تو آ بیٹھے چڑھا کر آستیں |
| نیست حمزہ خوردن اینجا تیغ بیں | حمزۂ باید دریں صف آہنیں |
| یہ نہیں بھجیا کا کھانا اے جواں | چاہئے حمزہ سا طاقتور یہاں |
| نیست لوت چرب تیغ و خنجر است | جاں بباید باخت چوں جائے سر است |
| یہ نہیں کھانے، یہ ہیں تیغ و تیر | سر تو کیا یاں کھیلتے ہیں جان پر |
| کارِ ہر نازک نبود قتال | کو گریزد از خیالے چوں خیال |
| نازکوں سے ہو چلی جنگ و جدال | جو خیالوں سے بھی بھاگیں جوں خیال |
| کار ترکانست نے ترکاں برو | جائے ترکاں خانہ باشد خانہ شو |
| کام ترکوں کا ہے، بیگم کا نہیں | بیگمیں تو رہتی ہیں خانہ نشیں |
| غزوہ مستانی کنواں چشم اینچنیں | رفتی از دست وفتادی بر زمیں |
| کیا لڑے گا تو جو ڈر کر آنکھ سے | گر پڑا اور ہوش بھی جاتے رہے |

## حضرت عیاضی رحمۃ اللہ علیہ کی حکایت

| | |
|---|---|
| گفت عیاضیؒ نود بار آمدم | تن برہنہ کو کہ زخمے آیدم |
| قول ہے عیاضیؒ کا ہے۔ نوے مرتبا | تن برہنہ زخم کھانے کو گیا |
| بے زرہ رفتم میان تیغ و تیر | تا لگے تیرے خورم من جاگیر |
| بے زرہ طوفان میں تیغ و تیر کے | میں گیا۔ تا کوئی پیکاں آ لگے |

۱؎ امیر حمزہؓ جناب رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے چچا تھے جن کی بہادری مشہور ہے۔

۲؎ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ایک صحابی تھے۔

تیر خوردن بر گلو یا مقتلے
در فنا بد جز شہیدے مقبلے

گردن و مقتل[1] پہ کھانا تیر کا
یہ شہیدوں ہی کا ہے بس مرتبا

در تنم یک جایگہ بے زخم نیست
ایں تنم از تیر چوں پرویزنیست

یوں تو کس جا پہ نہیں ہے زخم تن
یوں تو ہے تیروں سے چھلنی سب بدن

لیک بر مقتل نیامد تیرہا
کارِ بخت است ایں نہ چلبیِ دہا

تیر مقتل پہ مگر آیا نہیں
یہ ہے قسمت، اکام دانش کا نہیں

چوں شہادت روزیِ جانم نبود
رفتم اندر خلوت و در چلہ زود

جب شہادت میری قسمت میں نہ تھی
بیٹھ کر خلوت میں کی چلہ کشی

در جہادِ اکبر افگندم بدن
در ریاضت کردن و لاغر شدن

ہوگیا وقفِ جہادِ اکبری
تا ریاضت سے فزوں ہو لاغری

بانگِ طبلِ غازیاں آمد بگوش
کہ خرامید ند جیش غزو کوش

غازیوں کے طبل کی آئی صدا
یعنی پھر بہرِ غزا لشکر چلا

نفسم از باطن مرا آواز داد
کہ بگوش حس رسیدم بامداد

نفس نے اندر سے دی دعوت مجھے
یہ سنی آواز حس کے کان سے

خیز ہنگامِ غزا آمد برو
خویش را در غزو کردن کن گرو

اُٹھ، کہ ہنگامِ غزا پھر آگیا
چل، پھر اپنی جنگ میں گردن جھکا

گفتم اے نفسِ خبیث بے وفا
از کجا میلِ غزا تو از کجا

بولا میں اے نفسِ ملعوں بے وفا
تو کہاں اور یہ کہاں میلِ غزا

راست گوئے نفس کا ایں حیلت گریست
ورنہ نفسِ شہوت از طاعت بریست

سچ بتا۔ کیسی ہے یہ حیلہ گری
نفسِ شہوانی ہے طاعت سے بری

[1] جسم کی وہ جگہ جہاں تیر کے زخم سے لازمی ہلاکت واقع ہو۔

| | |
|---|---|
| در نگوئی راست حملہ آرمست | در ریاضت سخت تر افشارمت |
| سچ نہ بولا تو مٹا دوں گا تجھے | میں ریاضت سے دبا دوں گا تجھے |
| نفس بانگ آورد آنگہ از درون | در فصاحت بے دہان اندر فسون |
| نفس نے اندر سے یہ آواز دی | تھی جو افسوں فصاحت سے بھری |
| کہ مرا ہر روز اینجا مے کشی | جان من چوں جان گبراں میکشی |
| مارتا ہے تو مجھے ہر دم یہاں | لے رہا ہے کافروں کی طرح جاں |
| ہیچکس را نیست از حالم خبر | کہ مرا تو مے کشی بے خواب و خور |
| ہے مرے اس حال کی کس کو خبر | بھوک سے مارے مجھے خود جان کر |
| در غزا بجہم بیک زخم از بدن | خلق بیند مردی و ایثار من! |
| جسم سے نکلوں جو وقت جنگ ہو | خلق پھر دیکھے مرے ایثار کو |
| گفت اے سگ چوں منافق زیستی | ہم منافق میمری تو چیستی! |
| میں یہ بولا تو منافق ہی جیا | اور منافق ہی مرے گا بے حیا |
| خوار و خود رائے و مرائی بودۂ | در دو عالم اینچنیں بیہودۂ |
| ہے ریاکار اور پھر خود رائے ہے | اس لئے ذلت تجھے دی جائے ہے |
| نذر کردم کہ ز خلوت ہیچ من | سر برون نارم چو زندہ است این بدن |
| عہد ہے میرا کہ خلوت سے کبھی | باہر اب ہرگز نہ آؤں جیتے جی |
| زانکہ در خلوت ہر آنچہ تن کند | نز برائے روئے مرد و زن کند |
| کیونکہ خلوت میں ہے جو کچھ شغل تن | وہ نہیں ہے بہر نمود مرد و زن |
| جنبش و آرامش اندر خلوتش | جز برائے حق نباشد نیتش |
| جنبش و آرام جو خلوت میں ہے | حق کی خوشنودی فقط نیت میں ہے |
| ایں جہاد اکبر است آں اصغر است | ہر دو کار رستم است و حیدر است |
| یہ جہاد اکبر وہ اصغر کا کلام | رستمی و حیدری ہیں دونوں کام |

| | |
|---|---|
| کارِ آنکس نیست ایں سودا و جوش | کو ز موش و جنبش گم کرد ہوش |
| کام اُس کا کب ہے یہ سودا و جوش | موش کی جنبش سے جاتے جس کے ہوش |
| آنچناں کس را بباید چوں زناں | دور بودن از مصاف و از سناں |
| عورتوں کی طرح اس کو چاہیئے | دُور رہنا قتل سے اور جنگ سے |
| صوفیے آں صوفئے ایں اینت حیف | آں ز سوزن مردہ ایں از ضربِ سیف |
| ایک وہ صوفی تھا۔ اور اک یہ ہے حیف | وہ مرا سوئی سے، اس نے کھائی سیف |
| نقش صوفی باشد او را نیست جاں | صوفیاں بدنام ہم زیں صوفیاں |
| نقش صوفی تھا۔ وہ صوفی تھا کہاں | صوفی اس صوفی سے ہیں بدنام ہاں |
| بر در و دیوار جسم گل سرشت | حق ز غیرت نقش صد صوفی نوشت |
| جسم خاکی کے در و دیوار پہ | نقش صوفی حق نے لکھے سربسر |
| تا ز سحر آں نقشہا جنباں شود | تا عصائے موسوی پنہاں شود |
| تاکہ جنبش نقش میں ہو سحر سے | اور عصائے موسوی پنہاں رہے |
| نقش ہا را میخورد صدق و صفا | چشم فرعونست پُر گرد و حصا |
| نقش کو کردے فنا صدق و صفا | جس طرح فرعون کو اندھا کیا |

## دُوسرے جنگجو صُوفی کی حکایت

| | |
|---|---|
| صوفیے دیگر میان صفِ حرب | اندر آمد چند بار از بہرِ ضرب |
| دوسرا صوفی میانِ کارزار | حملہ کرنے کو در آیا چند بار |
| بیست زخم از دستِ کافر چونکہ خورد | بارِ دیگر حملہ آورد و نبرد |
| زخم کھائے بیس دستِ کفر سے | اور پھر میدان میں حملے کئے |
| تا نمیرد تن بیک زخم از گزاف | تا بخورد او بیست زخم اندر مصاف |
| تاکہ تن اک زخم سے مردہ نہ ہو | کھائے اُس نے بیس زخم اے نیک خو |

با مسلماناں بکافر وقتِ کر — وا نگشت او با مسلماناں بفر

وقتِ حملہ مومنوں کے ساتھ تھا — پر نہ اُن کے ساتھ غزوے سے پھرا

حیفش آمد کو بزخمے جاں بدہ — جاں ز دستِ صدق و آساں بدہ

حیف آیا کیا مروں اک زخم سے — صدق کے ہاتھوں ہی مرنے کے مزے

## دریا میں دام پھینکنے والا مجاہد

آں یکے بودش بکف چہل درم — ہر شبے افگندے یکے را در یم

تھے درم چالیس پاس اک شخص کے — روز اک دریا کو دیتا شوق سے

تا کہ گردد سخت تر نفسِ مجاز — در تانّی درد جاں کندن دراز

تا ہو اُس سے سخت تر نفسِ مجاز — اس تامل سے ہو تکلیف دراز

نفسِ او فریاد کردے ہر شبے — در فغانے زار در تاب و تبے

نفس اُس کا شب کو کرتا تھا فغاں — تھا پڑا رنج و تعب میں بے گماں

کر چرا مے نفگنی یکبارگی — کشتیم در غصہ و بیچارگی

کیوں نہیں یک بارگی تو پھینکتا — کیوں مجھے غصے سے کرتا ہے فنا

بہرِ حق یکبارگی بگذار دین — نفس را الیاس حدی راحتین

قبر میں دریا کر ادا یک بارگی — نفس کو آسودگی ہے یاس بھی

او بجُنبے ملتفت مر نفس را — ہمچنیں کشتے مرا او در عنا

نفس کی وہ کچھ نہ سنتا تھا مگر — غم سے اس کو مارتا تھا بے خطر

## پھر اُسی جنگجو صوفی کی حکایت

ہمچنیں آں صوفی اندر وقتِ جنگ — بہرِ حق بگرفتہ بد بر نفس تنگ

بس اسی صورت وہ صوفی وقتِ جنگ — نفس کو بہرِ خدا کرتا تھا تنگ

| | |
|---|---|
| با مسلماناں بکر در پیش رفت | وقتِ فرار و نگشت از خصم تفت |
| حملے میں آگے مسلمانوں سے تھا | واپسی میں گبر سے لڑتا رہا |
| زخم دیگر خورد آں راہم بہ بست | بیست کرت تیغ و رمح از وے شکست |
| پھر لگا جب زخم، باندھا اسکو بھی | توڑیں تلواریں بھی، نیزے بھی گئی |
| بعد ازاں قوت نماند افتاد پیش | مقعدِ صدق و ز صدق عشق خویش |
| جب گئی قوت، تو آگے گر پڑا | عشق سے پھر صدق کا مسکن ملا |
| صدق جاں دادن بود ہیں سابقوا[1] | از نبی بر خواں رجالٌ صدقوا |
| جان دینا صدق ہے - ہاں سابقوا[1] | پڑھ تو قرآں میں - رجالٌ صدقوا[2] |
| ایں ہمہ مردن بمرگ صورتست | ایں بدن مر روح را چوں آلتست |
| سارا مرنا ہے یہ مرگ ظاہری | روح کا اوزار ہے یہ جسم بھی |
| اے بسا خامے کہ ظاہر خویش ریخت | لیک نفس زندہ آنجانب گریخت |
| خون گو خاموں کا ظاہر ہو گیا | نفس زندہ اُس طرف مائل ہوا |
| آلتش بشکست و رہزن زندہ ماند | نفس زندہ است اگرچہ مرکبش فشاند |
| آلہ ٹوٹا اور ہے زندہ راہ مار | نفس باقی اور ہوا - مرکب نثار |
| اسپ کشت و راہ او رفتہ نشد | جز کہ خام و زشت و آشفتہ نشد |
| گھوڑا مارا - راہ باقی ہے پڑی | خام و آشفتہ ہے ایسا آدمی |

[1] یعنی جان دینے میں سبقت کرو ✦

[2] کما قال اللّٰہ تعالیٰ اعظم شانہٗ و دام برہانہٗ: رِجَالٌ صَدَقُوا مَا عَاهَدُوا اللّٰهَ عَلَيْهِ فَمِنْهُمْ مَنْ قَضٰى نَحْبَهٗ وَمِنْهُمْ مَنْ يَّنْتَظِرُ یعنی مومن وہ لوگ ہیں جنہوں نے اللّٰہ سے اپنا وعدہ پورا کیا ہے - بعض ان میں سے جہاد میں مارے گئے ہیں - اور بعض انتظارِ شہادت میں ہیں ✦

گر بہر خونریزیئے گشتے شہید — کافرے کشتہ بُدے ہم بُوسعید

ہوتا لڑ بھڑ کر جو ہر کوئی شہید — کافرِ کشتہ بھی ہوتا بوسعیدؒ [1]

اے بسا نفسِ شہیدِ معتمد — مردہ در دنیا چو زندہ میرود

ہیں سعید ایسے بھی نفسِ متقی — مر کے بھی دنیا میں زندہ ہیں ابھی

نفسِ راہزن مُرد و تن کہ تیغ اوست — ہست باقی در کفِ آں غزوہ جوست

نفسِ رہزن مر گیا اور تیغ تن — ہے کفِ غازی میں باقی۔ بے سخن

تیغ آں تیغ ست مرد آں مرد نیست — لیک آں صورت ترا حیراں کنیست

ہے وہی تیغ لیک وہ ہستی نہیں — اس سے تو حیران ہوگا بالیقیں

نفس چوں مبدل شود ایں تیغ تن — باشد اندر دستِ صنعِ ذوالمنن

نفس جب تبدیل ہو تو تیغ تن — ہوتی ہے قطعاً سپردِ ذوالمنن

آں یکے مردیست قوتش جملہ درد — واں دگر مردے تہی جاں ہمچو گرد

مرد اک وہ ہے، غذا ہے جس کی درد — مرد اک بے جان ہے۔ مانندِ گرد

## خلیفۂ مصر اور شاہِ موصل کی حکایت

مر خلیفہ مصر را غماز گفت — کہ شہِ موصل بحورے گشت جفت

یوں خلیفہ سے کہا غماز نے — شاہِ موصل جفت ہے اک حور سے

یک کنیزک دارد او اندر کنار — کہ بعالم نیست مانندش نگار

اک کنیزک سے جڑا ہے ہم کنار — ہے وہ اک بے مثل دنیا میں نگار

در بیاں ناید کہ حسنش بیحد ست — نقشِ او نیست کہ در کاغذ ست

حسنِ بے حد کا ہو اُس کے کیا بیان — نقش اُس کا ہے یہ کاغذ پہ عیاں

[1] حضرت شیخ عبد القادر محی الدین جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے مرشد کا نام ہے، جو مرتبۂ شہادت سے فائز ہوئے تھے۔

| | |
|---|---|
| نقش بر کاغذ چو دید آں کیقباد | خیره گشت و جام از دستش فتاد |
| دیکھی جب تصویر کاغذ پہ کھچی | ہاتھ سے اُس کے صراحی گر پڑی |
| پہلوانے را فرستاد آں زماں | سوئے موصل با سپاہے بس گراں |
| بھیجا موصل کی طرف اک پہلواں | ایک لشکر ساتھ کر کے بے کراں |
| کہ اگر ندہد بتو آں ماہ را | بر کن از بن آں در و درگاہ را |
| تا اگر بانٹے نہ تو اُس ماہ کو | کر دے ویراں اُس در و درگاہ کو |
| ور دہد ترک کش کن و مہ را بیار | تا کشم من بر زمیں مہ در کنار |
| اور جو دیوے تو یہاں تو اُس کو لا | چاند کو آغوش میں لے لوں ذرا |
| پہلواں شد سوئے موصل با حشم | با ہزاراں رستم صاحب علم |
| جانب موصل گیا وہ پہلواں | تھے ہزاروں ساتھ رستم اور نشاں |
| چوں ملخہا بیحد و بر گرد دشت | قاصد اہلاک اہل شہر گشت |
| ٹڈی دل سا جنگلوں میں چھا گیا | قصد لوگوں کی ہلاکت کا ہوا |
| ہر نواحے منجنیقے از نبرد | ہمچو کوہ قاف او بر کار کرد |
| منجنیقیں ہر طرف برپا ہوئیں | مثل کوہ قاف صف آرا ہوئیں |
| زخم تیر و سنگہائے منجنیق | تیغہا بر گرد چوں برق بریق |
| تیر کے زخم اور سنگِ منجنیق | جو چمک میں بجلیوں کی تھیں رفیق |
| ہفتہ کرد این چنیں خونریز گرم | برج سنگیں سست شد چوں موم نرم |
| ایک ہفتے تک رہا بازار گرم | برج سنگیں ہو گیا جوں موم نرم |
| شاہ موصل دید پیکار مہول | پس فرستاد از دروں پیش رسول |
| شاہ موصل نے جو دیکھا یہ سماں | بھیجا اک قاصد کو سوئے پہلواں |
| کہ چہ میخواہی ز خون مومناں | کشتہ میگردند زیں حرب گراں |
| مومنوں کے خون سے ہے قصد کیا | مر رہے ہیں جنگ میں سب جا بجا |

گر مرادت ملک و شہر موصلست
بے چنیں خونریز یابیت حاصلست
ہاں اگر ہے خواہش موصل تجھے
تو ہے وہ بے قتل و خوں حاصل تجھے

من شوم بیروں ز شہر اینک وداع
تا نگیرد خون مظلوماں ترا
جاؤں میں باہر، تو اندر آ چلا
ہو نہ دامنگیر خوں مظلوم کا

ور مرادت گوہر و سیم و زرست
ایں ز ملک و شہر خود آساں ترست
ہے اگر مقصد حصول سیم و زر
تو یہ ہے پھر اُس سے بھی آسان تر

ہر چہ می باید ترا از سیم و زر
بیفرستم چیست ایں آشوب و شر
سیم و زر تو جس قدر ہو چاہتا
بھیجدوں - کیا شور و شر سے فائدہ

## شاہ موصل کا کنیزک کو پہلوان کے حوالے کرنا

چوں رسول آمد بہ پیش پہلواں
گفت پیغام ملک اندر زماں
آیا وہ قاصد جو پیش پہلواں
تھا جو کچھ پیغام پہنچایا وہاں

گفت من نے ملک میخواہم نہ مال
لیک میخواہم یکے صاحب جمال
بولا مجھ کو کب ہے فکر ملک و مال
مانگتا ہوں دلبر یکتا جمال

داد کاغذ کاندرو نقش و نشاں
گفت پیشش بر بگو او را عیاں
اُس کا اس کاغذ میں ہے نقش و نشاں
اس کو لے جا، اور سب کر دے عیاں

کاندریں کاغذ نگر چہ صورتست
زود بفرستش کہ ملک و مال رست
دیکھ ہے کون اس میں جو خوش جمال
بھیج دے اُس کو کہ چھوڑوں ملک و مال

ایں کنیزک خواہم او را طالبم
ہیں بدہ ور نہ ہم اکنوں غالبم
میں فقط ہوں یہ کنیزک چاہتا
دے وگرنہ پھر مرا حملہ ہوا

| | |
|---|---|
| چوں رسولش باز گشت و گفت حال | داد کاغذ را و نمود آں مثال |
| حال کہنے ایلچی واپس گیا | دے دیا کاغذ اُسے تصویر کا |
| گشت معلومش چہ گفت آں شاہ نر | صورتے کم گیر و زود او را ببر |
| کر کے یہ معلوم بولا شاہ نر | ہیچ ہے یہ نقش دیدے بے خطر |
| من نیم در عہد ایشاں بت پرست | بت بر آں بت پرست اولیٰ تر است |
| بت پرستی میں نہیں میں محو مست | بت اُسی کو دے کہ وہ ہے بت پرست |
| با تبرک داد دختر را و برد | سوئے لشکر گاہ و در ساعت سپرد |
| چند تحفے دے کے وہ لڑکی گئی | اور سپرد پہلواں کر دی گئی |
| روئے دختر چوں بدید آں پہلواں | گشت عاشق بر جمالش در زماں |
| پہلواں اُس کا تجمّل دیکھ کر | ہو گیا عاشق جمال و حسن پر |
| عشق بحرے آسماں بر وے کفے | چوں زلیخا در ہوائے یوسفے |
| عشق اک دریا ہے کف ہیں آسماں | جوں زلیخا عشقِ یوسف میں تپاں |
| دورِ گردوں را ز موجِ عشق داں | گر نبودے عشق بفسردے جہاں |
| دورِ گردوں بھی ہے موجِ عشق ہی | گر نہ ہوتا عشق ہوتی افسردگی |
| کے جمادی محو گشتے در نبات | کے فدائے روح گشتے نامیات |
| ایک ہوتے کب جمادی و نبات | روح پر ہوتیں فدا کب نامیات[1] |
| روح کے گشتے فدائے آں دمے | کز نسیمش حاملہ شد مریمے |
| روح کیونکر ہوتی آدم پر فدا | جس سے مریمؑ ہو گئی تھیں حاملہ |
| ہر یکے بر جا فسردے ہمچو یخ | کے بُدے پرّان و جویاں چوں ملخ |
| اپنی اپنی جا پہ سب جاتے ٹھٹھر | اڑتے ٹڈی کی طرح کیوں سر بسر |

[1] نامیہ (بڑھنے والی) قوتیں۔

| | |
|---|---|
| ذرہ ذرہ عاشقانِ آں جمال | می شتابد در علو ہمچوں نہال |
| ذرہ ذرہ عاشقانِ حسن کا | ہے بلندی کی طرف ہی دوڑتا |
| سَبَّحَ لِلّٰہ ہست اشتاب شاں | تنقیہ تن میکند از بہر جاں |
| سَبَّحَ لِلّٰہ سے ہے اُن کا بیاں | تن کی کرتے ہیں صفائی بہر جاں |
| پہلوان چہ را چو رہ پنداشتہ | شورہ اش خوش آمدہ خب کاشتہ |
| راہ سمجھا پہلواں اُس چاہ کو | تخم الفت کا دیا بنجر میں بو |
| چوں خیالے دید آں خفتہ بخواب | جمع شد با او وز او رفت آب |
| جس طرح دیکھے خیال اک محو خواب | جفت ہو کر اُس سے ہو منزل شتاب |
| چوں بجست از خواب شد بیدار زود | دید کاں لعبت بہ بیداری نبود |
| خواب سے جب چونک کر بیدار ہو | تو نہ دیکھے اُس نگار خواب کو ۱ |
| گفت بر ہیچ آب خود بردم دریغ | عشوۂ آں عشوہ دہ خوردم دریغ |
| پھر وہ اپنے فعل پر نفریں کرے | اس فریبی نے دیا دھوکا مجھے |
| پہلوانِ تن بُد او مردی نداشت | تخم مردی در زمین ریگ کاشت |
| پہلوانِ تن تھا۔ کب وہ مرد تھا | تخم مردی ریت ہی میں بو دیا |
| مرکبِ عشقش دریدہ صد لگام | نعرہ میزد لا اُبالی کالحمام |
| اُس کے اسپِ عشق نے توڑی لگام | چوں کبوتر وہ گٹکتا تھا مدام |
| لیس بالی بالخلیفہ فی الھوٰی | فاستوی عندی وجودی والتوی |
| ہے خلیفہ کیا کہ میں اُس سے ڈروں | عشق میں جا ہے جیوں جا ہے مروں |

؎ مطابق اس آیۂ شریفہ کے سَبَّحَ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ یعنی جو چیز کہ آسمانوں اور زمین میں ہے۔ خدا کی تسبیح پڑھتی ہے۔ اور وہ بڑا غالب حکمت والا ہے۔

| | |
|---|---|
| انچنیں سوزان وگرم آخر مکار | مشورت کن با یکے دانستہ کار |
| ہیچ[1] سوزاں اور گرم اتنا نہ ہو | مشورہ لے اُس سے جو ہشیار ہو |
| مشورت کو عقل کو سیلاب آز | در خرابی کرد ناخنہا دراز |
| ہے کہاں حرص اور کہاں وہ مشورا | ہے بھی طوفاں خرابی کی بنا |
| بین اَیدی سَدّ و سوئے خلف سد | پیش و پس کے بیند آں مفتون خد |
| آگے پیچھے ہر طرف دیوار ہے | پیش و پس کیا۔ اب تو عشق یار ہے |
| آمدہ در قصد جاں سیل سیاہ | تا کہ روبہ افگند شیرے بچاہ |
| موت لیکر آگئی سیل سیاہ | شیر کو روبہ کرے گی غرق چاہ |
| از چہے بنمود معدومے خیال | در چہ اندازد اسود کالجبال |
| چاہ میں دکھلا کے معدوم اک خیال | شیر کو اس میں گرادے بدخصال |
| ہیچ کس را با زناں محرم ملاد | کہ مثال آں چو پنبہ ست و شرار |
| عورتوں سے مرد کو محرم نہ کر | وہ تو ہیں آپس میں روئی اور شرر |
| آتشے باید لشتہ ز آب حق | ہمچو یوسف معتصم اندر زہق |
| آب حق سے آگ بجھنی چاہئے | تاکہ وہ معصوم جوں یوسف رہے |
| کز زلیخائے لطیف سروقد | ہمچو شیراں خویشتن را واکند |
| جو زلیخا کے بھی دام حسن سے | مثل شیروں کے رہا خود کو کرے |
| نفس خود را کشتواں کردن بیوں | جز بامداد عقول ذو فنوں |
| کون کرسکتا ہے عاجز نفس کو | عقل اگر اُس کی اعانت پہ نہ ہو |
| جانب اتمام قصہ باز راں | کایں سخن پایاں ندارد پہلواں |
| ختم قصہ کی طرف پھر ہو رواں | ہے بہت لمبی یہ بات اے پہلواں |

[1] یعنی جلدی نہ کر۔ یہ مقولہ مولانا علیہ الرحمۃ کا ہے۔

# مُوصل سے پہلوان کا لوٹنا

| | |
|---|---|
| بازگشت از موصل و میشد بہ راہ | تا فرود آید بہ بیشہ و مرج گاہ |
| لوٹا موصل سے میانِ رہ گذار | کی وہاں منزل، جہاں تھا سبزہ زار |
| آتشِ عشقش فروزاں آنچناں | کہ نداند او زمین از آسماں |
| عشق کی بھڑکی آگ اُس میں وہ جہاں | کچھ نہ تھا ہوش زمین و آسماں |
| قصدِ آں مہ کرد اندر خیمہ او | عقل کو و از خلیفہ خوف کو |
| خیمے میں اُس ماہ کے قصداً گیا | عقل کیسی، ڈر خلیفہ کا تھا کیا |
| چوں زند شہوت دریں وادی دہل | چیست عقلِ تو فجل ابن الفجل |
| جبکہ شہوت اپنا نقارہ بجائے | عقل اسے نامرد کیا لڑنے کو آئے |
| صد خلیفہ گشتہ کمتر از مگس | پیشِ چشمِ آتشینش آں نفس |
| سو خلیفے کم ہوئے مکھی سے بھی | اُس کی چشمِ آتشیں میں اُس گھڑی |
| چوں بروں انداخت شلوار و نشست | در میانِ پائے زن آں زن پرست |
| پھینکی شلوار اور بیٹھا بہ چلن | فعل کرنے درمیانِ پائے زن |
| چوں ذکر سوئے مقرِ[۱] میرفت راست | رستخیز و غلغل از لشکر بخاست |
| جب ذکر سوئے مقرلہ سیدھا چلا | غلغلہ اک بار لشکر سے اُٹھا |
| بر جہید و کوں برہنہ سوئے صف | ذوالفقارے ہمچو آتش او بکف |
| وہ یونہی ننگا سوئے میداں گیا | ایک خنجر آتشیں ہاتھوں میں تھا |
| دید شیرِ نر سیہ از نیستاں | بر زدہ بر قلبِ لشکر ناگہاں |
| دیکھا اک خونخوار ہے شیرِ سیاہ | کر رہا ہے قلبِ لشکر کو تباہ |

۱ قرارگاہ یعنی اندامِ نہانی ۔

| | |
|---|---|
| تازیاں چوں نیز بود در جوش آمدہ | صد طویلہ و خیمہ را برہم زدہ |
| جوش میں جوں دیو میں گھوڑے تمام | کر دیئے برہم طویلے اور خیام |
| شیر نر گنبد ہمے کرد از لغز | در ہوا چوں موج دریا بیست گز |
| شیر نر اک جست میں تھا ہر گھڑی | بیس گز تک موج کی سی جست تھی |
| پہلواں مردانہ بُود و بے حذر | پیش شیر آمد چو شیر مست نر |
| پہلواں مردانہ تھا اور بے خطر | آیا آگے شیر کے جوں شیر نر |
| زد بشمشیر و سرش را بر شگافت | زود سوئے خیمۂ مہرو شتافت |
| ماری اک تلوار کاٹا اُس کا سر | آیا پھر خیمے کی جانب دوڑ کر |
| چونکہ خود را او بداں حُورا نمود | مردی او ہمچناں برپائے بُود |
| پہلوان آیا جو نزدیک نگار | مردی اُس کی ویسی ہی تھی برقرار |
| با چناں شیرے بچالش گشتہ جفت | مردی او ماند برپائے و نخفت |
| گو مقابل شیر نر کے وہ ہوا | مردی اس کی ولیکن تھی بجا |
| آں بت شیریں لقائے ماہرو | در تعجب ماند از مردیِ او |
| وہ بت شیریں لقا مشکل پری | اُس کی مردی سے بہت حیراں ہوئی |
| جفت شد با او بشہوت آں زماں | متحد[1] گشتند حالی نفس و جاں |
| ہو گئی ہم بستر اُس سے ناگہاں | مل گئے آپس میں گویا جسم و جاں |
| ز اتصال ایں دو جاں با یکدگر | می رسد از غیب شاں جانے دگر |
| ملتی ہیں جانیں جو دو باہم دگر | غیب سے ہوتی ہے اک جان جلوہ گر |
| رُو نماید از طریق زادنے | گر نباشد از علوق رہزنے |
| جننے سے ہوتی ہے پھر وہ رُو نما | لطفے میں نقصان نہ ہو گر اے فتا |

۱؎ متحدی ۔

ہر کجا دو کس بہم بے پا بگیں — جمع آید ثالثے زاید یقیں
ہوں جہاں دو شخص مجو ہر دو کہیں — تیری صورت بھی ہوگی بالیقیں

لیک اندر غیب زاید[1] آں صور — چوں روی آں سو پہ بینی از نظر
ہوتی ہے لیکن وہ صورت غیب میں — جو نظر دیکھیں وہ اس کو دیکھ لیں

آں نتائج کو قرانات کو زاد — ہیں مگر دار ز ہر قرنے زود شاد
جو نتیجے قربتوں کے ہوں عیاں — تو نہ ہو جا جلد ان سے شادماں

منتظر میباش آں میقات را — صدق داں الحاق ذریات را
رکھ نظر میں وقت اور میقات کو — جان سچا الحاق ذریات کو

کو عمل زائیدہ اندو از علل — ہر یکے را صورت نطق و کلل
یا عمل سے ہیں وہ یا اسباب سے — یا ہیں گونگی یا مکمل نطق سے

بانگ شاں در میرسد زاں خوش خصال — کلے زما غافل ہلا زو تر تعال
آ رہی ہے صاف یہ اُن کی صدا — جلد اے غافل ہمارے پاس آ

منتظر در غیب جاں مرد و زن — مول مولت چیست زو تر گام زن
غیب میں ہیں منتظر سب مرد و زن — دیر کیا ہے جلد تر ہو گام زن

راہ گم کرد آں از آں صبح دروغ — چوں مگس افتاد اندر دیگ دوغ
صبح کاذب سے وہ گم گشتہ رہا — مثل مکھی کے مٹکے میں جا پڑا

[1] کما قال اللہ تعالےٰ عزوجل - والذین اٰمنوا واتبعتھم ذریتھم بایمان الحقنا بھم ذریتھم و ما التناھم من عملھم من شیئ - یعنی جو لوگ ایمان لے آئے ہیں - اور اُن کی ذریت نے ایمان میں ان کی پیروی کی ہے - تو ہم اُن کی ذریت کو اُن سے ملا دیں گے - بجز اس کے کہ درجہ صواب و عمل کچھ گھٹا دیں ۔

| | |
|---|---|
| چند روزے ہم بریں بد بعد ازاں | شد پشیماں از چناں جرم گراں |
| چند دن یونہی رہا اس بعد ازاں | ہو گیا شرمندہ جرم گراں |

# کنیزک کو پہلوان کی نصیحت

| | |
|---|---|
| داد سوگندش کہ اے بدرِ منیر | کن حذر تا شہ نگردد زیں خبیر |
| دی قسم اُس کو کہ اے سلطانِ ناز | شاہ کو معلوم ہو جائے نہ راز |
| در شفاعت گفت کاے خورشید رُو | با خلیفہ زانچہ شد چیزے مگو |
| واسطے دیگر کہا اے مہ لقا | ہو خلیفہ پہ نہ ظاہر ماجرا |
| مختصر گویم بپرد آں پہلواں | مر کنیزک را سوئے شاہ جہاں |
| مختصر کہتا ہوں جب وہ پہلواں | پیش سلطاں اُس کو لایا بیگماں |
| چونکہ دیدا و آں کنیزک مست گشت | بس ز بام افتاد او رانیز طشت |
| مست وہ بھی دیکھتے ہی ہو گیا | کھل گیا عشق اُس کا سب پہ برملا |
| دیدِ صد چنداں کہ وصف شنیدہ بود | کے بود خود دیدہ مانندِ شنود |
| جو سنا تھا اُس سے پایا سو گنا | فرق سننے دیکھنے میں ہے بڑا |
| وصفِ تصویر است بہر چشم ہوش | صورتِ آں چشم دانے آں گوش |
| نقش کا وصف آنکھ ہی کے واسطے | کان کیا صورت ہے آنکھوں کیلئے |
| یک مثالے گویم اکنوں گوشدار | فہم کن امثال و معنی ہوش دار |
| دوں مثال اب اک سمجھ اے بے خبر | تو سمجھ اس کو اور اس پہ غور کر |

# ایک شخص کا کسی بزرگ سے سوال کرنا

| | |
|---|---|
| کرد مردے از سخنداں سوال | حق و باطل چیست اے نیکو مقال |
| اک سخنداں سے کسی کا تھا سوال | حق و باطل کیا ہے اے شیریں مقال |

گوش را بگرفت و گفت ایں باطل است ۔۔۔ چشم حق ست و یقینش حاصل است

کان پکڑا یہ تو ہے باطل ترین ! ۔۔۔ آنکھ حق ہے جس کا حاصل ہے یقین

آں نسبت باطل آمد پیش ایں ۔۔۔ نسبتش قلب سخنہاے امیں

نسبتاً وہ باطل اس کے سامنے ۔۔۔ نسبت اقلب سخن ہے، دیکھ لے

ز آفتابے کرد خفاش احتجاب ۔۔۔ نیست محجوب از خیال آفتاب

گو ہے چمگادڑ کو سورج سے حجاب ۔۔۔ کب ہے محجوب خیال آفتاب

خوف او را خود خیالے می دہد ۔۔۔ واں خیالش سوئے ظلمت میبرد

خوف دیتا ہے تخیل اک اسے ۔۔۔ جاتی ہے ظلمت میں اس تخیل سے

آں خیال نور میترساندش ۔۔۔ بر شب ظلمات می چفساندش

وہ خیال نور دیتا ہے یہ ڈر ۔۔۔ اور ہے چپکاتا شب ظلمات پر

از خیال دشمن و تصویر اوست ۔۔۔ کہ تو بر چفسیدۂ اے یار دوست

یہ ہے دشمن کا تصور اور خیال ۔۔۔ جو تجھے ہے دوستوں سے اتصال

موسیا کشف لمع بر کہ فراشت ۔۔۔ آں مخیل تاب تحقیقت نداشت

تم نے اسے موسٰی تجلی اس جو کی ۔۔۔ کوہ میں تحقیق کی طاقت نہ تھی

کہ مشو غرہ بداں کہ قابلی ! ۔۔۔ مر خیالش را و زیں راہ واصلی

کر نہ فخر اس قابلیت پہ ذرا ۔۔۔ بس خیالوں ہی سے وہ مل جائیگا

از خیال حرب نہراسید کس ۔۔۔ لا شجاعت قبل حرب اے جان بس

کون ڈرتا ہے خیال جنگ سے ۔۔۔ جنگ سے پہلے دلیری کیا ملے

بر خیال حرب حیز اندر فکر ۔۔۔ مے کند چوں رستماں صد کر و فر

فکر میں ہو جنگ کی نامرد اگر ۔۔۔ مثل رستم کے کرے سو کر و فر

۱؎ اس شعر کو حضرت موسیٰ کے خطاب سے کوئی تعلق نہیں۔ بلکہ یہ ایک دوسرا خیال ہے۔

| | |
|---|---|
| نقش رستم گو بجمائے بود | قرن جملہ فکر ہر خامے بود |
| نقش رستم کا جو ہو خام میں | بس وہی ہوتا ہے فکر خام میں |
| ایں خیال سمع چوں مبصر شود | حیز چہ بود رستمے مضطر شود |
| جب خیالوں سے نظر میں بات آئے | کیا پھر نامرد۔ رستم کانپ جائے |
| جہد کن کز گوش در چشمت آید | آنچہ باطل مینمودت حق شود |
| ہے جو کانوں میں اُسے آنکھوں میں لا | تاکہ جو باطل ہے۔ وہ ہو حق نما |
| زاں سپس گوشت شود ہم طبع چشم | گوہرے گردد دو گوش ہمچو چشم |
| کان بن جائیں گے آنکھیں بعد ازاں | جو ہیں پتھر ہونگے گوہر بیگماں |
| بلکہ جملہ تن چو آئینہ شود | جملہ چشم و گوہر و سینہ شود |
| بلکہ سارا جسم ہوگا آئینا | چشم لے گوہر سینہ تو بن جائیگا |
| گوش انگیزد خیال و آں خیال | ہست دلالہ وصال آں جمال |
| کان میں گونجے خیال اور وہ خیال | ہو تجھے دلال وصل ذوالجلال |
| جہد کن تا آں خیال افزوں شود | تا دلالہ رہبر مجنوں شود |
| کوششیں کرکے خیال اپنا بڑھا | تا وہ ہو دلال راہ قیس کا |
| آں خلیفہ گول ہم یک چند نیز | ریش گاوے کرد خوش با آں کنیز |
| تھا جو احمق وہ خلیفہ۔ اس لئے | کی حماقت اُس کنیز مست سے |
| ملک را تو ملک شرق و غرب گیر | چوں نمی ماند تو آں را برق گیر |
| ملک کو تو ملک غرب و شرق جان | جب نہیں رہتا تو اس کو برق جان |
| ملکتے کاں مے نماند جاوداں | اے دلت خفتہ تو آں را خواب داں |
| ملک جو رہتا نہیں ہے جاوداں | خفتہ دل! جان اس کو اک خواب گراں |

سلہ یعنی ہمہ تن آنکھ، سینہ اور گوہر بن جائیگا۔ سینہ اس لئے کہا کہ سینہ ہی انوار و ادراکات الٰہی کا مخزن ہے۔

| | |
|---|---|
| تا چہ خواہی کرد آں باد و بروت | کہ بگیرد ہمچو جلاداں گلوت |
| فائدہ کیا کبر و نخوت سے تجھے | مثل قاتل قتل جو تجھ کو کرے |

# منکرانِ قیامت کا ضعفِ عقل

| | |
|---|---|
| ہمچو دریں عالم بداں کہ ما منی ستا | از منافق کم شنو کہ گفتنیست |
| ہے اسی عالم میں لیس یہ ما و من | ہر منافق کا یہی ہے لیس سخن |
| حجتش انیست و گوید ہر دمے | گر بدے چیزے دگر من دیدمے |
| حجت اس کی یہ ہے ہوتا اور گر | کوئی عالم تو وہ آ جاتا نظر |
| گر نہ بیند کودکے احوالِ عقل | عاقلے ہرگز کند از عقل نقل |
| دیکھتے نہ بچے نہیں کر حالِ عقل | عقل سے عاقل کہاں کرتے ہیں نقل |
| ور نہ بیند عاقلے احوالِ عشق | کم نگردد ماہِ نیکو فالِ عشق |
| اور اگر عاقل نہ دیکھے حالِ عشق | کم نہ ہوگا ماہِ نیکو فالِ عشق |
| حسنِ یوسف دیدۂ اخواں ندید | از دلِ یعقوب کے شد ناپدید |
| حسنِ یوسف بھائیوں سے تھا نہاں | تھا دلِ یعقوب پر لیکن عیاں |

ؔ کما قال اللہ تعالےٰ عزوجل :۔ قَالُوْا وَمَا هِيَ اِلَّا حَيَاتُنَا الدُّنْيَا نَمُوْتُ وَنَحْيَا وَمَا يُهْلِكُنَا اِلَّا الدَّهْرُ وَمَا لَهُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ اِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ۔ یعنی وہ کہتے ہیں کہ ہماری دنیا کی زندگی کے سوا اور کچھ نہیں۔ ہم مرتے ہیں اور زندہ ہوتے ہیں۔ ہم کو زمانے کے سوا کوئی ہلاک نہیں کرتا۔ اور ان کو اسکا علم نہیں، اور وہ محض جھوٹے ہیں +

ؔ یہ اقوال مولانا علیہ الرحمۃ کے ہیں +

ؔ یعنی جو عقلمند ہیں۔ وہ عقل کو ترک نہیں کرتے +

مر عصا را چشم موسیٰ چوب دید — چشم غیبی افعی و آشوب دید

چشم موسیٰ میں عصا اک چوب تھا — چشم غیبی میں مگر تھا اژدہا

چشم سر با چشم سر در جنگ بود — غالب آمد چشم سر حجت نمود

چشم سر اور چشم سر تھیں جنگ میں — بھید کی آنکھوں نے پائیں نصرتیں

چشم موسیٰ دست خود را دست دید — پیش چشم غیب نورے شد پدید

ہاتھ موسیٰ کی نظر میں ہاتھ تھا — اور چشم غیب میں نور و ضیا

ایں سخن پایاں ندارد در کمال — پیش ہر محروم باشد ایں خیال

اس سخن کی کچھ نہیں ہے انتہا — سامنے محروم کے ہے وہم سا

چوں حقیقت پیش او فرج و گلوست — کم بیاں کن پیش او اسرار دوست

جب حقیقت ہے اُسے فرج و گلو — دوست کے اسرار کیوں کہتا ہے تو

پیش ما فرج و گلو باشد خیال — لاجرم ہر دم نماید جاں جمال

اس میں ہے فرج و گلو بس اک خیال — اس لئے ہے جان کا حاصل جمال

ہر کرا فرج و گلو آئین و خوست — آں لکم دینکم ولی دیں بہر اوست

جس کا یہ فرج و گلو آئیں ہے — ہے لکم دین لہ اسی کے واسطے

با چناں انکار کوتہ کن سخن — احمدا کم گوی با گبر کہن

جب ہے یہ انکار، کوتہ کر سخن — کر نہ بات ان سے یہ کافر ہیں کہن

## خلیفہ کا اُس عورت کے پاس جانا

چوں خلیفہ کرد رائے اجتماع — سوئے آں زن رفت از بہر جماع

تھی خلیفہ کو جو فکر اجتماع — آیا عورت کے قریں بہر جماع

لہ یعنی لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْن تمہارا دین تمہارے لئے ہے اور ہمارا ہمارے لئے •

ذکر او کرد و ذکر برپائے کرد — قصدِ خفت و خیز مہر افزائے کرد
جب ذکر کو ذکر[1] سے تند کیا — تو ہوا وہ عازمِ ہم بستری

چوں میانِ پائے آں خاتوں نشست — پس قضا آمد رہِ عیشش ببست
جب کہ وہ زانو کے بیٹھا درمیاں — ہو گیا سدِّ رہِ عیش آسماں

خشت خشتِ موش در گوشش رسید — خفت مردی شہوتش کلی رمید
کھٹکھٹی چوہے کی کانوں میں پڑی — جتنی شہوت تھی، وہ رخصت ہو گئی

وہم آں کو مار باشد آں صریر — کہ ہمے جنبد بہ تندی از حصیر
وہم یہ تھا۔ یہ صدائے مار ہے — جس سے جنبش چوہے کو ہر بار ہے

## خلیفہ کی ضعفِ شہوت سے کنیز کا ہنسنا

زن چو دید آں سستیٔ او از شگفت — آمد اندر قہقہہ خندہ اش گرفت
دیکھ کر سستی تعجب سا ہوا — ہنس پڑی عورت، لگایا قہقہا

یادش آمد مردیٔ آں پہلواں — کو بکشت آں شیر و اندامش چناں
اُس کو زورِ پہلواں یاد آ گیا — شیر مارا اور مردی میں بھا

غالب آمد خندۂ زن شد دراز — جہد میکرد و نمیشد لب فراز
آ گئی غالب ہنسی، اتنی بڑھی — روکنا چاہا مگر رکتی نہ تھی

سخت میخندید ہمچوں بنگیاں — غالب آمد خندہ بر سود و زیاں
بنگیوں[2] کی طرح تھی خندہ زناں — وہ ہنستی تھی غالب سود و زیاں

ہرچہ اندیشید خندہ مے فزود — ہمچو بندِ سیل ناگاہاں کشود
فکر بھی کچھ کی تو خندہ بڑھ گیا — کھل گیا تھا بند گویا سیل کا

[1] یعنی ذکرِ جماع یا پیار محبت کے ذکر سے +
[2] یعنی بھنگ پینے والوں کی طرح +

| | |
|---|---|
| گریہ و خندہ غم و شادئ دل | ہر یکے را معدنے داں مستقل |
| رونا ہنسنا، اور غم و شادئ دل | جان سب کو ایک کانِ مستقل |
| ہر یکے را مخزن و مفتاح آں | اے برادر در کفِ فتاح داں |
| سب کے مخزن اور اُن کی کنجیاں | ہاتھ میں فتاح کے ہیں بیگماں |
| ہیچ ساکن مے نشد آں خندہ رُو | پس خلیفہ تیرہ گشت و تُند خُو |
| جب یونہی ہنستی رہی وہ خندہ رُو | تو خلیفہ ہو گیا کچھ تند خو |
| زود شمشیرے چو آتش برکشید | گفت سِرّ خندہ را گو اے پلید |
| جلد تر تلوار اپنی کھینچ لی | اور کہا۔ بتلا تو اتنی کیوں ہنسی |
| در دلم زیں خندہ ظنّے اوفتاد | راستی گو عشوہ نتوانیم داد |
| مجھ کو اس ہنسنے سے اک شک ہو گیا | دھوکا دے سکتی نہیں۔ تو سچ بتا |
| ور خلافِ راستی بفریبیم | یا بہانہ چرب مے آری و دم |
| گر نہ بولی سچ، مجھے دھوکا دیا | یا بہانہ کر کے دم جھانسا دیا |
| من بدانم در دلِ من روشنیست | بایدت گفتن ہر آنچہ گفتنیست |
| جان لونگا میں ہے دل میں روشنی | بات جو کہنے کی ہے۔ کہدے ابھی |
| در دلِ شاہاں تو ماہے داں سطبر | گرچہ گہ گہ شد ز غفلت زیرِ ابر |
| دل میں شاہوں کے چھپا اک چاند ہے | جو کبھی غفلت سے ہوتا ماند ہے |
| یک چراغے ہست در دل وقتِ گشت[1] | وقتِ خشم و حرص اندر زیرِ طشت |
| شمع اک ہوتی ہے دل میں وقتِ گشت | حرص و غصہ سے ہے چھپتی زیرِ طشت |
| آں فراست ایں زماں یارِ منست | گر نگوئی آنچہ حق گفتن است |
| وہ فراست ہمنشیں ہے اس گھڑی | بات کہنے کی نہ گر تو نے کہی |

[1] یعنی سیر و تفریح اور گشت کے وقت ۔

| | |
|---|---|
| من بدیں شمشیر بُرّم گردنت | سودے ندید بہانہ کردنت |
| کاٹ دونگا سر اسی شمشیر سے | چل نہیں سکتے بہانے کچھ ترے |
| ایں زماں بشکنم ترا بے ہیچ شک | تیغ را کرد او حوالہ گفت نک |
| میں ابھی کر دونگا تیرا سر قلم | دیکھ یہ موجود ہے تیغ دو دم |
| ور بگوئی راست آزادت کنم | حق یزداں نشکنمت شادت کنم |
| سچ بتا دے تو کروں آزاد میں | پھر نہ ماروں بلکہ کردوں شاد میں |
| ہفت مصحف آں زماں بر ہم نہاد | خورد سوگند و چنیں تقریر داد |
| سات قرآں نیچے اوپر رکھ دیئے | اور قسم کھائی۔ نہ ماروں گا تجھے |
| زن چو عاجز گشت گفت احوال را | مردیٔ آں رستم صد زال را |
| ہو کے عاجز کر دیا عورت نے حال | اس کی مردی کا جو دیکھا تھا کمال |
| شرح آں گرِدک کہ اندر راہ بود | یک بہ یک با آں خلیفہ وا نمود |
| پہلواں سے رہ میں جو کچھ گذرا تھا | سب خلیفے سے من وعن کہہ دیا |
| شیر کشتن سوئے خیمہ آمدن | واں ذکر قائم چو شاخ کرگدن |
| مارنا شیر اور آنا لوٹ کر | سینگ کی صورت وہ سختی ذکر |
| او بداں قوت کہ از شیر شکار | ہیچ تغییرش نشد بُد برقرار |
| ایسی قوت۔ شیر کر ڈالا شکار | کچھ نہ بدلا، مطلقاً تھا برقرار |
| تو بدیں سستی کہ چوں کردی بگوش | خشت خشت موشکے رفتی ز ہوش |
| تجھ میں یہ سستی کہ جب تو نے سنی | چوہے کی آواز، ہمت چھوڑ دی |
| من چو دیدم از تو ایں از رشک آں | زاں سبب خندیدم اے شاہِ جہاں |
| تجھ میں یہ دیکھا، وہ اُس میں ناگہاں | آ گئی مجھ کو ہنسی شاہِ جہاں |
| رازہا را مے کند حق آشکار | چوں بخواہد رُست تخم بد مکار |
| راز کو کرتا ہے خالق آشکار | جب اُگے گا تخم بد کو بو نہ یار |

| | |
|---|---|
| ایں بہارِ نو ز بعدِ برگ ریز | ہست برہاں بر وجودِ رستخیز |
| یہ بہار آتی ہے جو بعدِ خزاں | ہے قیامت کی دلیل بے گماں |
| آتش و باد و ابر و آب و آفتاب | رازہا را مے بر آرند از تراب |
| آگ پانی باد ابر و آفتاب | راز کرتے ہیں زمیں کے بے حجاب |
| در بہاراں سرّہا پیدا شود | ہر چہ خوردست ایں زمیں رسوا شود |
| بھید کھلتے ہیں بہاروں میں ہزار | ہوتا ہے کھاتا زمیں کا آشکار |
| بر دمد آں از دہان و از لبش | تا پدید آید ضمیر و مذہبش |
| ہے وہ ہونٹوں اور لبوں سے پھوٹتا | تا ضمیر اُس کا عیاں ہو برملا |
| سرِّ بیخِ ہر درختے و خورش | جملگی پیدا شود آں بر سرش |
| بھید جڑ کا اور ہر جڑ کی غذا | سر سے بن کر میوہ ہو صورت نما |
| ہر غمے کز وے تو دل آزردۂ | از خمارِ مے بود کاں خوردۂ |
| ہر وہ غم جس سے تو رنجیدہ ہو یار | مے جو پی ہے۔ بس اُسی کا ہے خمار |
| لیک کے دانی کہ آں رنجِ خمار | از کدامیں مے بر آمد آشکار |
| تو یہ کیا جانے کہ تکلیفِ خمار | کونسی مے سے ہوئی ہے آشکار |
| ایں خمار اشکوفۂ آں دانہ است | آں شناسد کاگہ و فرزانہ است |
| ایک دانے کا شگوفہ ہے خمار | اس کو وہ جانے کہ جو ہو ہوشیار |
| شاخ و اشکوفہ نماند دانہ را | نطفہ کے ماند تنِ مردانہ را |
| آب لے شاخ شگوفہ دانہ سے | آدمی کیا ہو مشابہ نطفہ کے |
| ہست مانند ہیولا یا اثر | دانہ کے ماند باشد یا شجر |
| گو ہیں مانند ہیولا[1] یا اثر | یہ مشابہ کب ہیں دانہ اور شجر |

[1] مادۂ شے۔

نطفہ از نانست کے مانند بناں — مردم از نطفہ ست کے باشد چناں
نطفہ روٹی سے ہے، پر ملتا نہیں — نطفہ سے انساں، مگر ملتا نہیں
جنّے از نار ست کے مانند نار — از بخار ست ابر کے باشد بخار
آگ سے ہے جن، نہیں ہم شکلِ نار — ہے دھواں سے ابر، لیکن کب بخار
از دمِ جبریلؑ عیسیٰؑ شد پدید — کے بصورت ہمچو او شد ناپدید
گو ہے عیسیٰؑ دمِ جبریلؑ سے — کب مگر ہم صورتِ جبریلؑ تھے
آدم از خاکست کے مانند خاک — ہیچ انگورے کے ماند بتاک
خاک سے ہے آدمی، ملتا نہیں — تاک سے انگور بھی ملتا نہیں
کے بود طاعت چو خلدِ پائدار — کے بود دزدی بشکلِ پائے دار
کب ہے طاعت مثلِ خلدِ پائدار — چور کب ہوتا ہے مثلِ پائے دار
ہیچ اصلے نیست مانندِ اثر — پس ندانی اصلِ رنج و دردِ سر
اصل کوئی کب ہے مانندِ اثر — پس نہ جانی تو نے اصلِ دردِ سر
لیک بے اصلے نباشد ایں جزا — بے گناہے کے برنجاند خدا
ہاں مگر بے اصل کے کب ہے جزا — بے گناہی سے خفا کیوں ہو خدا
آنچہ اصلست و کشندہ آں شئے ست — گر نمی ماند بدے ہم از وے ست
جو ہے اصل اُس سے جس سے ہو ہر شے فنا — ہیں اسی سے سب انہیں ملتے تو کیا
پس بداں رنجت نتیجۂ زلتے ست — آفتِ ایں ضربت از شہوتے ست
پس ترا دکھ بھی کسی زلت[1] سے ہے — آفت آئی تیری ہی شہوت سے ہے
گر ندانی آں گنہ را ز اعتبار — زود زاری کن طلب کن اغتفار
اُس گنہ کو گو نہیں تو جانتا — رو، خدا سے مغفرت کی کر دعا

[1] لغزش۔

سجدہ کن صد بار میگو اے خدا
نیست ایں غم غیر در خورد دغا
سجدہ کر سو بار اور کہہ اے خدا
ہے یہ غم لاریب جرموں کی سزا

اے تو سبحاں پاک از ظلم و ستم
کے دہی بیجرم جاں را درد و غم
تو ہے سبحاں، پاک ظلم و جور سے
جاں کو بے جرم و خطا کب یہ دکھ دے

من معیّن مے ندانم جرم را
لیک ہم جرمے بباید گرم را
جرم سے مجھ کو نہیں گو آگہی
جرم لیکن بہر غم ہے لازمی

چوں بپوشیدی سبب را ز اعتبار
دائماً آں جرم را پوشیدہ دار
جب نہ فرمایا سبب کو آشکار
تو چھپا ہی رکھ اسے پروردگار

کایں جزا اظہارِ جرمِ من بود
در سیاست دزدیم ظاہر شود
کیونکہ ظاہر جرم کر دیگی سزا
میری چوری ہوگی ظاہر برملا

باز گردم سوئے توبہ شاہ باز
تا شود معلوم اسرارِ نیاز
شاہ کی توبہ کی جانب لوٹے
تا کھلیں اسرار اس کے عجز کے

## بادشاہ کا پہلوان کو مُعاف کر دینے کا اِرادہ

شاہ با خود آمد استغفار کرد
یادِ جرم و زلّت و اصرار کرد
شاہ کو آیا ہوش استغفار کی
اپنی لغزش یاد بے تکرار کی

گفت با خود آنچہ کردم باکساں
شد جزائے آں بجانِ من رساں
خود کہا دل میں جو کچھ میں نے کیا
اُس کا بدلا میری جان کو مل گیا

قصد جفت دیگراں کردم بجاہ
بر من آمد آں و افتادم بچاہ
کبر سے تھا قصد جفت غیر کا
صبر اُس کا چاہ میں لے کر گرا

| | |
|---|---|
| من درِ خانہ کسی دیگر زدم | او درِ خانہ مرا زد لاجرم |
| دوسروں کا میں نے کھڑکایا تھا در | دوسروں نے آ بجایا میرا گھر |
| ہر کہ با اہلِ کساں شد فسق جو | اہلِ خود را داں کہ قوادست او |
| دوسروں کی بیبیوں پہ جو گرا | وہ ہے دلال اپنے اہلِ خانہ کا |
| زانکہ مثلِ آں جزا آں وشود | چوں جزائے سیئہ مثلش بود |
| فعل جیسا، ویسی اُس کی ہے جزا | ہے بدائی کا عوض یعنی سا برا |
| چوں سبب کردی کشیدی سوئے خویش | مثلِ آں راچوں تو دیوثی زپیش |
| تو نے کھینچا جب سبب پیدا کیا | فعل بد کو - کیونکہ تو دیوث تھا |
| غصب کردم از شہِ موصل کنیز | غصب کردند از من آں از زود نیز |
| شاہِ موصل کی جو باندی میں نے لی | ہاتھ سے میرے بھی فوراً چھین گئی |
| او امینِ من بُدے لالائے من | خائنش کرد آں خیانتہائے من |
| وہ امیں تھا اک غلام باوفا | خائن اُس کو اس خیانت نے کیا |
| نیست وقت کین گزاری و انتقام | من بدستِ خویش کردم کارِ خام |
| یہ نہیں ہے وقت کینِ وانتقام | میں نے خود اپنا کیا ہے کام خام |
| گر کشم کینہ ازاں میر و حرم | آں تعدی ہم بیاید بر سرم |
| اب جوان دونوں پہ کرتا ہوں ستم | وہ بھی میرے سر پڑے گی بیش و کم |
| ہمچناں کیں ظلم آمد در جزا | آزمودم باز نہ آزمایم ورا |
| جس طرح اس ظلم کی پائی سزا | آزماؤں آزمودہ کو میں کیا |
| درد صاحبِ موصلم گردن شکست | من نیارم زیں گرانی را جست |
| قصہ موصل نے گردن توڑ دی | کیوں کروں پھر جستجو اس درد کی |

ـلہ بمصداق مَنْ جَاءَ بِالسَّيِّئَةِ فَلَهُ مِثْلُهَا " یعنی جو کوئی کسی برائی ساتھ آیا۔ پس اُس کیلئے اسی کی مثل ہے۔

| | |
|---|---|
| داد حق مال از مکافات آگہی | گفت ان عدتم بہ عدنا تابہ |
| دی ہمیں حق نے خبر انجام کی | تم پھر گئے تو ہم سے پھریں ہم تم سے بھی |
| بر فزونی کردن اینجا سود نیست | غیر صبر و مرحمت محمود نیست |
| ہے زبردستی یہاں بے فائدہ | چارہ کیا صبر و تحمل کے سوا |
| رَبَّنَا اِنَّا ظَلَمْنَا سہو رفت | رحمتے کن اے رحیمہات زفت |
| یا الٰہی سہو ہم سے ہو گیا | رحم کر، راحم ہے تو سب سے بڑا |
| عفو کردم تو ہم از من عفو کن | از گناہان نو و جرم کہن |
| میں نے بخشا۔ تو بھی مجھ کو بخش دے | عفو کر عصیاں پہ اُنے اور نئے |
| گفت اکنوں اے کنیزک وامگو | ایں سخن را کہ شنیدم من ز تو |
| پھر کہا۔ اب اے کنیز اس کو چھپا | میں نے جو کچھ تیرے منہ سے ہے سنا |
| پاس دار و پیش کسے عرضہ مکن | آنچہ گفتی اے کنیزک زیں سخن |
| رکھ لحاظ، افشا کسی پر بھی نہ کر | تو نے دی جس بات کی مجھ کو خبر |
| با امیرت جفت خواہم کرد من | اللہ اللہ زیں حکایت دم مزن |
| اس سے جوڑا دونگا میں تیرا بلا | لب پہ اب لانا نہ تو یہ ماجرا |
| تا نگردد او ز رویم شرمسار | گو یکے بد کرد و نیکی صد ہزار |
| تا نہ ہو وہ میرے آگے شرمسار | اک بدی کی نیکیاں کیں سو ہزار |
| بارہا من امتحانش کردہ ام | خوبتر از تو بدو بسپردہ ام |
| بارہا اس کا لیا ہے امتحاں | سونپتی ہیں تجھ سے بھی بہتر لونڈیاں |

سلہ کما قال اللہ تعالےٰ عز وجل۔ عَسٰی رَبُّکُمْ اَنْ یَّرْحَمَکُمْ وَاِنْ عُدْتُّمْ عُدْنَا " یعنی قریب ہے کہ خدا تم پر رحم کرے۔ اور اگر تم پھر جاؤ گے۔ تو ہم بھی پھر جائینگے۔

در امانت یافتم او را تمام — ایں قضائے بود کامد والسلام
وہ امانت میں مگر پورا رہا — اب جو کچھ گذرا یہ تھا حکم خدا

## پہلوان اور کنیز کا عقد ہونا

پس بخود خواند آں امیر خویش را — کشت در خود خشم قہر اندیش را
پس بلایا پہلواں کو شاہ نے — اپنا غصہ اپنے دل میں مار کے

کرد با او یک بہانہ دلپذیر — کہ شدستم زیں کنیزک بس نفیر
اور اُس سے کی عجب حیلہ گری — بس مجھے نفرت کنیزک سے ہوئی

زاں سبب کز غیرت و رشک کنیز — مادر فرزند دارد صد ازیز
کیونکہ اس کے رنج سے اور رشک سے — صدمے گوناگوں ہیں بی بی کو ہوئے

مادر فرزند را صد حق ہاست — او نہ در خورد چنیں جور و جفاست
مادر فرزند کے حق ہیں بڑے — اُس پہ کب یہ ظلم کرنا چاہیئے

رشک و غیرت میبرد خونی خود — زیں کنیزک سخت تلخی میبرد
رشک و غیرت سے وہ پیتی ہے لہو — اس کنیزک سے بہت ہے تلخ رُو

چوں کسے را داد خواہم ایں کنیز — پس ترا اولیٰ ترست ایں اے عزیز
اب کہیں دینی پڑیگی یہ کنیز — تجھکو دینا ہے مناسب اے عزیز

چوں تو جانبازی نمودی بہر او — خوش نباشد دادن او را جز بتو
تو نے کیں اُس کے لئے جانبازیاں — پھر سوا تیرے ہے دینا رائیگاں

عقد کردش با امیر او را و داد — خشم را و حرص را یکسو نہاد
آخر اُس کا عقد اُس سے کر دیا — غصہ کو اور حرص کو یکسو رکھا

گر بدش سستی ز نری خراں — بود او را مردئی پیغمبراں
گو گدھوں کی سی نہ تھی اُس میں نری — ہاں مگر تھی مردمی پیغمبری

| | |
|---|---|
| ترکِ خشم و شہوت و حرص آوری | ہست مردی و رگِ پیغمبری |
| ترک کرنا خشم و شہوت اے اخی | ہے شعارِ انبیاؑ اور مردمی |

# نحنُ قسمنا کی تفسیر

| | |
|---|---|
| تخمہائے کہ شہوتے نبوُد | بر او جُز قیامتے نبود |
| بیج جو شہوتی نہیں ہوتے | حشر ہی میں ملیں گے پھل اُن کے |
| سرکشی ہوا تافتن از سروریست | ترکِ ہوا قوتِ پیغمبریست |
| حرص سے سر پھیرنا ہے سروری | ترکِ ہوس ہے قوتِ پیغمبری |
| مردیٔ خرگو مباش اندر رگش | حق ہمے داند الغ بگلر بگش |
| مردیٔ خر گر نہیں اُس میں نہ ہو | جانتا ہے شہ لہ اُسے اللہ تو |
| مردہ باشم بمن حق بنگرد | بہ از آں کہ زندہ باشم دُور و رد |
| مردہ ہو کر دیدۂ حق میں رہوں | اُس سے بہتر ہے کہ لعنت میں جیوں |
| مغزِ مردی ایں شناس و پوستاں | آں بوَد دوزخ و ایں جناں |
| مغز مردی یہ ہے۔ وہ ہے پوستاں | وہ ہے دوزخ میں اس کا گھر جناں |
| حفت الجنۃ مکارہ را رسید | حفت النار از ہوا آمد پدید |
| خلد مکروہات میں ہے گھر رہی | حرص سے دوزخ ہے سرتا پا گھری |
| اے ایاز زہرۂ شیرِ دیو کش | مردیٔ خر کم فزوں مردیٔ ہُش |
| اے ایاز دیو کش اور شیر نر | ہوش ہی مردی ہے کیا مردیٔ خر |

لہ الغ بگلر بگ ترکستان میں ایک بادشاہ جلیل القدر گزرا ہے۔ لیکن یہاں محض بادشاہ سے مراد ہے۔

آنچہ چندیں صدر او را کش نکرد ۔ لعب کودک بود پیشت اینست مرد
تھی بہت نظروں سے پوشیدہ جو شے ۔ تیرے آگے کھیل تھی مردی یہ ہے

اے بدیدہ لذت امر مرا ۔ جان سپردہ بہر امرم در وفا
تو نے پایا لطف میرے امر کا ۔ حکم پردی جان ۔ کی تو نے وفا

ایکہ از تعظیم امرش آگہی ۔ اینحکایت گوش کن گر والہی
تو ہے واقف حکم کی تعظیم سے ۔ یہ حکایت سن جو الفت ہے تجھے

داستان امر و ذوق چاشنیش ۔ بشنو اکنوں از بیان معنویش
داستان امر و ذوق چاشنی ۔ اور پھر اس کے بیان معنوی

# سلطان محمود کا وزیر کو ایک موتی دکھانا

گفت روزے شاہ محمود غنی ۔ آں شہ غزنین و سلطان سنی
یعنی اکدن شاہ محمود غنی ۔ وہ شہ غزنیں و سلطان قوی

یک صباحے جانب دیواں شتافت ۔ جملہ ارکان اوراں دیواں بیافت
اک سحر دیوان خانہ میں گیا ۔ سارے ارکان کو وہاں دیکھا کھڑا

گوہرے بیروں کشید او مستنیر ۔ پس نہاد آں زود بر کف وزیر
اس نے اک موتی نکالا خوب تر ۔ اور وزیر اعظم کے رکھ کر ہاتھ پر

گفت چوں است و چہ ارزد ایں گہر ۔ گفت بیش ارزد ز صد خروار زر
پوچھا کس قیمت کا ہوگا یہ گہر ۔ بولا سو گونوں سے زر کی بیشتر

گفت بشکن گفت چونش بشکنم ۔ نیکخواہ مخزن و مالت منم
بولا توڑ اس کو کہا ۔ ممکن نہیں ۔ خیر خواہ سلطنت ہوں بالیقیں

چوں روا دارم کہ مثل ایں گہر ۔ کہ نیاید در بہا گردد ہدر
توڑنا موتی کا کیا رکھوں روا ۔ کیونکہ ہے موتی نہایت بے بہا

گفت شاباش و بدادش خلعتے — گوہر از وے بستد آں شاہ فتے
بولا شاباش اور اسے خلعت دیا — پھر وہ موتی فوراً اُس سے لے لیا

کرد ایثار وزیر آں شہ ز جود — ہر لباس و حلہ کو پوشیدہ بود
کردیا ایثار شہ نے جود سے — جو لباس و حلہ تھا پہنے ہوئے

ساعتے شاں کرد مشغول سخن — از قضیئہ تازہ و رستہ کہن
دیر تک مشغول باتوں میں رہا — کر کے تازہ اور پرانا ماجرا

بعد از آں دادش بدست حاجبے — کہ چہ ارزد ایں بدست طالبے
پھر وہ موتی ایک درباں کو دیا — اور پوچھا - دیگا طالب دام کیا

گفت ارزد ایں بہ نیمہ مملکت — حافظش بادا خدا از مہلکت
بولا قیمت اس کی آدھی سلطنت — حافظ اس کا ہو خدائے مملکت

گفت بشکن گفت آخر شید تیغ — بس دریغست ایں شکستن بے دریغ
بولا توڑ اس کو - کہا اے بادشاہ — نامناسب ہے اسے کرنا تباہ

قیمتش بگذار بیں تاب و لمع — کہ شدہ است ایں نور روز را تبع
چھوڑ قیمت، دیکھ اس کی آب و تاب — نور دن کا اس کے آگے ہے خراب

دست کے جنبد مرا در کسر او — کہ خزانۂ شاہ را باشم عدو
توڑنے کو ہاتھ میرا کب ہلے — کیا عداوت ہے خزانوں سے ترے

شاہ خلعت داد ادرارش فزود — پس زباں در مدح عقل او گشود
شاہ نے خلعت دیا - انعام بھی — اور کی تعریف اُس کی عقل کی

بعد یکساعت بدست میر داد — دُر را کایں امتحاں کن باز داد
پھر دیا اک میر کو موتی وہاں — اب تو کر قیمت کا اس کی امتحاں

او ہمیں گفت و ہمہ میراں ہمیں — ہر یکے را خلعتے داد او ثمیں
وہ بھی اور سردار سب بولے وہی — شہ نے سب کو بخشے خلعت قیمتی

جامگیہا شاں ہمے افزود شاہ
آں خسیساں را بجو زد رہ بچاہ
اُن کے رتبوں کو بڑھاتا تھا وہ شاہ
اور لئے جاتا تھا اُن کو سوئے چاہ

ہمچنیں گفتند پنجہ شصت میر
جملگاں یک یک بتقلیدِ وزیر
ایسا ہی بولے وہ پنجہ ساٹھ امیر
کرتا تھا ایک ایک تقلید وزیر

گرچہ تقلید است استونِ جہاں
ہست رسوا ہر مقلد ز امتحاں
گرچہ ہے تقلید دنیا کا ستوں
امتحاں میں ہر مقلد ہے زبوں

شاہ چوں کرد امتحانِ جملگاں
مال و خلعت برد ہر یک بیکراں
لے چکا اس طرح سب کا امتحاں
دے چکا مال اور خلعت بیکراں

ہمچناں در دور گرداں شد گہر
تا بدستِ آں ایازِ دیدہ ور
دور میں پھرتا رہا وہ سربسر
آ گیا تا دست ایاز آخر گہر

آخریں بنہاد در کفِ ایاز
گفت او را کاے حریفِ دیدہ باز
کر کے موتی زینتِ دستِ ایاز
شاہ بولا اے حریفِ دیدہ باز

یک بہ یک دیدند ایں گوہر تو ہم
در شعاعش در نگر اے محترم
سب نے اس موتی کو دیکھا تو بھی دیکھ
اس کی کرنیں اس کا رنگ رو بھی دیکھ

## ایاز کی دانائی

اے ایاز اکنوں بگوئی کایں گہر
چند مے ارزد بدیں تاب و ہنر
اے ایاز اب تو بتادے - یہ گہر
کتنی قیمت کا ہے . کیا کیا ہیں ہنر

گفت افزوں زانچہ تانم گفت من
گفت اکنوں زود خردش در شکن
بولا بالاتر ہے کہنے سے مرے
شہ نے فرمایا کہ اچھا توڑ دے

سنگہا در آستیں بودش شتاب
خرد کردش پیشِ او بود ایں صواب
پتھر اس کی آستیں میں تھا رکھا
چورا چورا فوراً اس کو کر دیا

زاتفاقِ طالعِ با دولتش
دست زد او آں لحظہ نادر حکمتش
اتفاقِ خوش نصیبی دیکھئے
حکمت اچھی دفعۃً سوجھی اُسے

یا بخواب ایں دیدہ بود آں باصفا
کردہ بود اندر بغل دو سنگ را
اُس نے ایسا خواب میں دیکھا تھا کیا
جو بغل میں لایا تھا پتھر چھپا

ہمچو یوسف کاندرون قعرِ چاہ
کشف شد پایانِ کارش از الٰہ
جیسے جب یوسفؑ ہوئے غرقابِ چاہ
واقفِ انجام تھے بے اشتباہ

ہر کرا فتح و ظفر پیغام داد
پیشِ او یک شد مراد و نامراد
جس کو بھی فتح و ظفر پیغام دے
ہے مراد و نامرادی ایک اُسے

ہر کہ مانند آں وے شد فضل یار
او چہ ترسد از شکستِ کارزار
جو ہو بہرہ یابِ فضلِ کردگار
کیا اُسے خوفِ شکستِ کارزار

چوں یقیں گشتش کہ خواہد کرد مات
فوتِ اسپ و پیل باشد ترہات
جب یقیں ہو جائے اُس کو مات کا
فوتِ اسپ و پیل کا کیا غم بھلا

گر برد اسپش ہر آنکہ اسپ جست
اسپِ او گوئی کہ پیش آہنگ است
اسپ کو گر مارے اس کا رقیب
اسپ ہوگا فتحمندی کا نقیب

مرد را با اسپ کے خویشی بود
عشقِ اسپش از پئے پیشی بود
مرد کو ہو کب محبت اسپ سے
اسپ سے تھا عشق غلبہ کے لئے

بہرِ صورتہا مکش چندیں زحیر
بے صداعِ صورتے معنی بگیر
پڑ نہ دکھ میں صورتوں کے واسطے
دردِ سر چھوڑ اُس کا اور معنی کو لے

ہست زاہد را غمِ پایانِ کار
تا چہ باشد حالِ او روزِ شمار
ہے جو زاہد کو غمِ انجامِ کار
ہوگا اُس کا حال کیا روزِ شمار

عارفاں ز آغاز گشتہ ہوشمند
از غم و احوالِ آخر فارغ اند
ابتدا ہی سے ہیں عارف ہوشمند
کیا غم و احوال سے اُن کو گزند

بود عارف را غم خوف و رجا — سابقہ دانیش خورد آں ہر دو را

عارفوں کو بھی رجا و خوف تھا — سابقہ[1] سے ہو گئے دونوں فنا

دید کو سابق زراعت بود ماش — او امید اندر چہ خواہد بود جاش

ارزن[2] یعنی سے ہوا جو آشنا — اُس کو ہے سب کچھ کمائی کا پتا

عارفست او باز رست از خوف و بیم — ہائے ہو را کرد تیغ حق دو نیم

وہ ہے عارف اب اُسے کیا خوف و بیم — ہائے ہو ہے تیغ خالق سے دو نیم

بود او را بیم و امید از خدا — خوف فانی شد عیاں شد آں رجا

تھا خدا سے خوف اور اُمید اُسے — ڈر مٹا۔ اُمید کی ہے عید اُسے

خوف طے شد جملگی اُمید شد — نور گشت و تابع خورشید شد

خوف گیا۔ اب سر بسر اُمید ہے — نور بن کر تابع خورشید ہے

زامتحانِ شاہ بود آگہ ایاز — در فریب شہ نشد گمرہ ایاز

امتحانِ شہ سے تھا آگہ ایاز — پس نہ دھوکے سے ہوا گمراہ ایاز

خلعت و ادرار و از آتش نبرد — کرد گوہر زامر شاہ او خرد مرد

خلعت و بخشش نے سب کی رہزنی — حکمِ شہ سے توڑا گوہر اے اخی

چوں شکست او گوہر خاص آں زماں — زاں امیراں خاست صد بانگ و فغاں

مجبور جب موتی کو اُس نے کر دیا — شور ان درباریوں سے اک اُٹھا

کایں چہ بیباکیست واللہ کافرست — ہر کہ ایں پُر نور گوہر را شکست

اور کہا بیباک و کافر ہے یہ مست — ہائے اس پُر نور موتی کی شکست

وانجماعت جملہ از جہل و عمیٰ — در شکستہ دُرِّ امر شاہ را

تھے جو وہ سب جہل و کوری سے بھرے — موتی حکمِ شاہ کا توڑے ہوئے

[1] وہ امر جو پہلے سے انجام کار کا وسیلہ ہو۔ در معرفت و شناخت زمانہ

[2] یعنی کہیں کہیں اُگی ہوئی فصل۔ بگری۔

قیمتِ گوہر نتیجہ مہر بود | بر چناں خاطر چرا پوشیدہ شد
قیمتِ گوہر، وفا و دوستی | فکر سے ان کی نہاں کیوں رہ گئی

## ایاز کا امیروں کو جواب دینا

گفت ایاز اے مہتران نامور | امرِ شہ بہتر بقیمت یا گہر
بولا وہ[1] اے سرورانِ نامور | حکمِ شہ قیمت میں بہتر یا گہر

امرِ سلطاں بہ بود پیشِ شما | یا کہ ایں نیکو گہر بہرِ خدا
حکمِ سلطاں بہتر و مرغوب تھا | یا یہ موتی۔ سچ کہو۔ بہرِ خدا

اے نظرتاں بر گہر بر شاہ نے | قبلہ تاں غول است جادہ راہ نے
تھی نظر موتی پہ اور شہ پہ نہ تھی | غول کو قبلہ کیا۔ رہ چھوڑ دی

من ز شہ بر مے نگردانم نظر | من چو مشرک روئے نارم در حجر
میں ہٹاتا ہی نہیں شہ سے نظر | مثلِ مشرک کیوں بتوں میں سنگ سے

بے گہر جانے کہ رنگیں سنگ را | برگزیند پس نہد او امرِ شاہ
بے گہر وہ جاں ہے جو اک سنگِ راہ | لیکے پیچھے ڈال دے فرمانِ شاہ

پشت سوئے لعبتِ گلرنگ کن | عقل در رنگ آورندہ دنگ کن
پیٹھ کر سوئے نگارِ پُر ز رنگ | عقل کو کر رنگنے والے میں دنگ

اندر آ در جو سبو بر سنگ زن | آتش اندر بو و اندر رنگ زن
نہر میں آ۔ توڑ مٹکا۔ ہو سو ہو | ہاں لگا دے آگ بو اور رنگ کو

گر نہ در راہِ دیں از رہزناں | رنگ و بو مپرست مانندِ زناں
راہزن گر راہِ دیں کا تو نہیں | رنگ و بو سے باہر آ جا بالیقیں

[1] یعنی ایاز۔

گوہرِ امرِ شہ بود اے ناکساں　　جملہ بشکستند گوہر را عیاں

گوہر امرِ شہ تھا اے نالائقو　　تم نے توڑا اُس دُرِ نایاب کو

چوں ایاز ایں راز بر صحرا فگند　　جملہ ارکاں خوار گشتند و نژند

جب ایاز اس راز کو یوں کہہ چکا　　تھے امرائیں خوار - غم میں مبتلا

سر فرو انداختند آں سروراں　　عذر گویاں گشتہ زیں نسیاں بجاں

سر جھکائے سب کھڑے تھے جا بجا　　کر رہے تھے عذر اپنی بھول کا

از دلِ ہر یک دو صد آہ از زماں　　ہمچو دودے میشدے بر آسماں

اُن کے دل سے تھی رواں آہ و دُخاں　　آسماں پر جس کا پہنچا تھا دھواں

کرد اشارت شہ بجلادِ کہن　　کز صدم ایں خساں را پاک کن

شہ نے آخر حکم قاتل کو دیا　　پاک کر ان سے جلو خانہ مرا

## ارادۂ قتل اور ایاز کی سفارش

ایں خساں چہ لائقِ صدرِ منند　　کز پئے سنگ امرِ ما را بشکنند

لائق دربار میں کب ہیں یہ گدھے　　حکم توڑا بالمقابل سنگ کے

امرِ ما پیشِ چنیں اہلِ فساد　　بہرِ رنگیں سنگ شد خوار و کساد

حکم میرا سامنے ان کے ہوا　　سنگ رنگیں کے لئے بادر ہوا

پس ایازِ مہر افزا بر جہید　　پیشِ تختِ آں الغ سلطاں دوید

پس ایاز اپنی جگہ سے بڑھ گیا　　بڑھ کے تختِ شاہ کو بوسہ دیا

سجدہ کرد و پس گلوئے خود گرفت　　کاے قبادے کز تو چرخ آرد شگفت

پکڑی گردن اپنی کرکے سر کو پست　　اور کہا، ہے چرخ کو تجھ سے شکست

اے ہمائے کہ ہمایاں فرخی　　از تو دارند و سخاوت ہر سخی

تو ہما ہے، سب یہ برکت تجھ سے ہے　　سارے سخیوں کی سخاوت تجھ سے ہے

اے کریمے کہ کرمہائے جہاں  محو گردد پیش اشارت نہاں
اے کریم اب جملہ اکرام جہاں  ہیں ترے ایثار کے آگے نہاں

اے لطیفے کہ گل سُرخت چو دید  از خجالت پیرہن را بر درید
جب گلوں نے تجھ کو دیکھا ای لطیف  پھاڑ ڈالے اپنے پیراہن کثیف

از غفوریؔ تو غفراں چشم سیر  روبہاں بر شیر زعدل تو چیر
سیر ہے غفراں غفوری دیکھ کر  عدل سے غالب ہے روبہ شیر پر

غیر عفو تو کرا دارد دسند  ہر کہ با امر تو بے باکی کند
عفو سے تیرے ہی فرحت ناک ہو  وہ جو تیرے حکم سے بے باک ہو

غفلت و گستاخی ایں مجرماں  از وفور عفو تست اے عفوراں
ان کی گستاخی و غفلت جان لے  ہے فقط تیرے خیال عفو سے

دائما غفلت زگستاخی دمد  کہ برد تعظیم از دیدہ رمد
ہوتی گستاخی سے ہے غفلت عیاں  ہے رہے تعظیم سے بس رائگاں

غفلت و نسیاں بدآموختہ  ز آتش تعظیم گردد سوختہ
بھول ہو یا غفلتیں ہوں اے اخی  آتش تعظیم سے جل جائیں گی

ہیبتش بیداری و فطنت دہد  سہو و نسیاں از دلت بیروں جہد
ہیبت تعظیم دے بیداریاں  سہو و نسیاں دل سے جائیں بھگیاں

وقت غارت خواب نآید خلق را  تا نبرباید کسے زود لق را
وقت غارت نیند خلقت کو نہ آئے  تا کوئی گدڑی نہ لیکر بھاگ جائے

خواب چوں در میرمد از بیم دلق  خواب و نسیاں کے بود با بیم خلق
بھاگتی ہے نیند خوف دلق سے  سہو کیوں بھلا کے دخوف خلق سے

سلہ درد چشم +

لَا تُؤَاخِذْ اِنْ نَّسِیْنَا شد گواہ — کہ بود نسیاں بوجہے ہم گناہ
لَا تُؤَاخِذْ اِنْ نَّسِیْنَا ہے گواہ — اِک سبب سے تو ہے نسیاں بھی گناہ

زانکہ استکمالِ تعظیم او نکرد — ورنہ نسیاں در نیاوردی نبرد
کی نہ تکمیل اُس نے جب تعظیم کی — اُس سے نسیاں نے لڑائی ٹھان لی

گرچہ نسیاں لابد و ناچار بود — در سبب ورزیدن او مختار بود
گرچہ عصیاں لابد و ناچار تھا — وہ سبب ورزی میں تو مختار تھا

کو تہاون کرد در تعظیمہا — تا کہ زاں نسیاں شد و سہو و خطا
اُس نے کی تعظیم میں جب کاہلی — سہو و نسیاں اور خطا ظاہر ہوئی

ہمچو مستی کو خرابیہا کند — گویدا و معذور بودم من زخود
جیسے مستی، آفتوں میں ڈال دے — یوں کہے معذور تھی میں آپ سے

گویدش لیکن سبب اے زشتکار — از تو بد در رفتن آں اختیار
اُس سے کہتا ہے سبب اے زشت کار — کام ہی حاصل تجھے تھا اختیار

بیخودی نامد بخود تش خواندہٗ — اختیار از خود نشد تش راندہٗ
بیخودی کو تو نے بلایا بار بار — تو نے ہانکا، خود نہ بھاگا اختیار

گر رسیدے مستیٔ بیجہد تو — حفظ کردے ساقیٔ جاں عہد تو
ہوتی اپنے آپ اگر مستی تری — کرتا ساقی خود حفاظت عہد کی

پشت دارت بودیے او عذر خواہ — من غلام زلّت مستِ اِلٰہ
وہ مددگار اور ہوتا عذر خواہ — ہوں غلام لغزشِ مستِ اِلٰہ

عفوہائے جملہ عالم ذرّہٗ — عکس عفوت اے ز تو ہر بہرہٗ
عفو دنیا کے ہیں ذرّے مختصر — تیرے عکسِ عفو سے ہیں بہرہ ور

۱ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِیْنَا، اے ہمارے رب اگر ہم سے نسیان ہوا ہے تو ہمیں ماخوذ نہ کر + ۲ ایاز بادشاہ سے کہہ رہا ہے +

| | |
|---|---|
| عفوہا گفتہ ثنائے عفوِ تو | نیست کفوش اَیُّہَا النّاسُ اتّقوا |
| عفو ہیں۔ مدّاح تیرے عفو کے | اتّقوا کب کفو ہے اس کے لئے |
| جانِ شاں بخش و ز خود شاں ہم رہاں | کامِ شیریں تو اند اے کامراں |
| کر نہ ضائع۔ جان اُن کی بخش دے | یہ ہیں اے شہ مقصدِ شیریں ترے |
| رحم کن بر آنکہ او روئے تو دید | فرقتِ تلخ تو چوں خواہد چشید |
| دیکھنے والوں پہ رحم اے ذی وقار | ہوگی ان کو تیری فرقت ناگوار |
| از فراقِ تلخ میگوئی سخن | ہر چہ خواہی کن ولیکن ایں مکن |
| تو فراقِ تلخ کا چرچا نہ کر | چاہے جو کچھ کر مگر ایسا نہ کر |
| در جہاں نبود بتر از ہجرِ یار | ایں سخن از عاشقِ خود گو خلد |
| سب سے بدتر ہے جہاں میں ہجرِ یار | ہے عاشق سے یہ سُن لے اے نگار |
| صد ہزاراں مرگِ تلخ از دستِ تو | نیست مانندِ فراقِ شستِ تو |
| تیرے ہاتھوں آئیں سو موتیں اگر | ہجر سے تیرے نہیں وہ تلخ تر |
| تلخیِ ہجر از ذکور و از اناث | دور دار اے مجرماں را مستغاث |
| مرد و زن سے ہجر اپنا دور رکھ | اے پناہِ مجرماں مسرور رکھ |
| بر امیدِ وصلِ تو مردن خوش است | تلخیِ ہجرِ تو فوقِ آتش است |
| وصل ہو تیرا تو مرنا خوشگوار | آگ سے بڑھ کر ہے فرقت کا نجار |
| گبر میگوید میانِ آں سقر | چہ غمم بودے گرم بودے نظر |
| کہتے ہیں کافر جو ہیں غرقِ سقر | ہوتا کیا غم اُس کی گر ہوتی نظر |
| کاں نظر شیریں کنندہ رنجہاست | ساحراں را خونبہائے دستہاست |
| کیونکہ غم کو وہ نظر شیریں کرے | ساحروں کو خوں بہائے قتل دے |

# سزا کے وقت ساحران فرعون کا اُس سے خطاب

| | |
|---|---|
| نعرۂ لا ضیر بشنید آسماں | چرخ گوئے شد پئے آں صولجاں |
| چرخ نے "لا ضیر" کا نعرہ سنا | گیند اس چوگان کی گردوں بنا |
| ضربت فرعون ما را نیست ضیر | لطف حق غالب بود بر قہر غیر |
| مار سے فرعون کی کیا ہم کو ڈر | لطف حق غالب ہے قہر غیر پر |
| گر بدانی سر ما را اے مضل | میرہانی ماں ز رنج اے کوردل |
| ہو اگر واقف ہمارے راز سے | رنج سے آزاد تو ہم کو کرے |
| ہیں بیا اینسو ببیں ایں ارغنوں | میزند یا لیت قومی یعلمون |
| آواز سن، چھیڑتا ہے ارغنوں | نعرہ ہے یا لیت قومی یعلمون |
| داد ما را فضل حق فرعونیے | نے چنیں فرعونیے بے عونیے |
| فضل حق سے ہے وہ فرعونی ملی | ہیچ ہے جس سے یہ فرعونی تری |
| سر بر آر و ملک بیں زندہ و جلیل | اے شدہ مغرور بملک مصر و نیل |
| سر اٹھا اور دیکھ لے ملک جلیل | کیوں ہے تو نازاں ملک مصر و نیل |
| گر تو ترک ایں نجس خرقہ کنی | نیل را در نیل جاں غرقہ کنی |
| یہ نجس خرقہ جو تجھ سے دور ہو | نیل جاں میں غرق کر دے نیل کو |

۱؎ یعنی کہ لا ضیر انا الی ربنا منقلبون۔ ہمیں کچھ ڈر نہیں کیونکہ ہم اپنے پروردگار کی طرف لوٹنے والے ہیں +

۲؎ یعنی اے میری قوم والو! کاش تم اس کو جان سکتے +

| | |
|---|---|
| ہمیں پیدا راز مصر اے فرعون دست | درمیانِ مصرِ جاں صد مصر ہست |
| مصر سے فرعون اب تو ہاتھ اُٹھا | مصرِ جاں میں مصر ہیں بے انتہا |
| تو انا ربّ ہمے گوئی مدام | غافل از ماہیتِ این ہر دو نام |
| تو "انا رب[1]" ہی کہتا ہے مدام | ماہیت سے اس کی غافل ہے تمام |
| رب بہ مربوب کے لرزاں بود | کے انا داں بندِ جسم و جاں بود |
| رب کہاں مرعوب ہو مخلوق سے | کیوں پڑے پھندے میں جسم و تن کے |
| ہم انا مانیم رستہ از انا | از انائے پُر بلائے پُر عنا |
| ہم "انا" ہیں، پر نہیں ہیں وہ "انا" | جو "انا" ہے پُر بلا و پُر عنا |
| آں انائے بر تو اے سگ شوم بود | در حقِ ما دولتِ محتوم بود |
| وہ انا تیرے لئے منحوس تھی | اور ہمارے حق میں دولت ہو گئی |
| گر نبودے این انائے کینہ کش | کے زدے بر ما چنیں اقبالِ خوش |
| دُور کینے کو نہ کرتی گر "انا" | سایہ ہوتا اس طرح اقبال کا |
| شکر آں کز دامِ فانی میرہیم | بر سرِ انبار بندت میدہیم |
| شکر ہے، دامِ فنا سے ہیں رہا | پھندے تجھے ہیں سرِ دارِ فنا |
| دارِ قتلِ ما براقِ رحلت است | دارِ ملکِ تو غرور و غفلت است |
| دار ہم کو تو براق راہ ہے | دارِ غفلت تیرا ملک اے شاہ ہے |
| این حیاتے خفیہ در نقشِ ممات | واں مماتے خفیہ در قشرِ حیات |
| موت میں پنہاں ہے یہ اک زندگی | موت وہ ہے زندگانی میں چھپی |
| مے نماید نور نار و نار نور | ورنہ دنیا کے بُدے دار الغرور |
| ہے نظر میں نور نار، اور نار نور | ورنہ کیوں ہوتا جہاں دار الغرور |

[1] یعنی میں رب ہوں۔

زیں مکن تعجیل اوّل نیست شو — چوں غروب آری برآ از شرق ضو

ہاں نہ کر تعجیل پہلے ہو فنا — ہو غروب اوّل تو پھر چمکا ضیا

زاں انائے[1] در ازل دل تنگ شد — زیں انا دل بجہد و جاں دنگ شد

دل ازل میں اس انا سے تنگ تھا — جان اور دل اس سے، انا سے دنگ تھا

از انا چوں رست شد اکنوں انا — آفریں ہا بر انائے بے عنا

اُس انا سے دور ہے اک انا — اس انا کے بے عنا پہ مرحبا

زاں انائے[2] بے عنا خوش گشت جاں — شد جہاں وزاں انائے ایں جہاں

اس انا سے ہو گئی جب شاد جاں — تو وہ بھاگا اس انا سے بے گماں

او گریزاں و انا اندر پیش — میدود چوں دید ویرا نی دلیش

بھاگتا ہے۔ اور انا پیچھے رواں — بھاگتی ہے دیکھ کر ویرانیاں

طالب اوئی نگردد طالبت — چوں بمردی طالبت شد مطلبت

تو ہے طالب۔ وہ نہیں طالب ترا — جب مرے، مطلب ہو طالب واقعی

زندۂ کے مردہ شو شوید ترا — طالبی[3] کے مطلبت جوید ترا

تو ہے زندہ مردہ شو نہلائے کیا — تو جو طالب ہے۔ تو مطلب پائے کیا

اندریں بحث ار خرد رہ بیں بُدے — فخر رازی[4] رازدار دیں بُدے

عقل کو ہوتا جو اس رستے میں باز — فخر رازی ہوتے دیں کے رازدار

۱ یعنی شیطان کی انا سے جس نے کہا تھا، اَنَا خَیْرٌ مِّنْہُ میں آدم سے بہتر ہوں۔

۲ یعنی منصور کی انا سے جس نے اَنَا الحق کہا تھا۔

۳ یعنی تجھ کو پائے۔

۴ یعنی امام فخر الدین رازی علم کلام کے امام تھے۔ علم کلام وہ علم ہے جس میں مقدمات نقلی کو دلائل عقلی سے ثابت کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| لیک چوں من لم یذق لم یدر بود | عقل و تخییلات وحیرت فزود |
| پر وہ اس لذت سے تھے نا آشنا | عقل اور تخییل نے حیراں رکھا |
| کے شود کشف از تفکر ایں آنا | ایں انا مکشوف شد بعد الفنا |
| فکر سے ہوتا ہے کب کشف آنا | راز آنا کا کھل گیا بعد فنا |
| مے فتد ایں عقلہا در افتقاد | در مغاکی حلول و اتحاد |
| جستجو کرتی ہیں عقلیں، نامراد | ہوتی ہیں بجو حلول[1] و اتحاد |
| اے ایاز[2] گشتہ فانی ز اقتراب | ہمچو اختر در شعاع آفتاب |
| اے ایاز اب تو ہے فانی قرب سے | جیسے تارے مہر میں ہیں ڈوبے |
| بلکہ چوں نطفہ مبدل تو بتن | نز حلول و اتحاد مفتتن |
| جیسے نطفہ تن سے بدلے خشاو تعفا | دور ہے تجھ سے حلول و اتحاد |
| عفو کن اے عفو در صندوق تو | سابق لطفی و ما مسبوق تو |
| عفو کر، ہے عفو کا مختار تو | ہم ترے تابع ہیں، اور سردار تو |

## ایاز کا اپنے آپ کو مجرم جاننا

| | |
|---|---|
| من کہ باشم کہ بگویم عفو کن | اے تو سلطان خلاصہ امر کن |
| کون ہوں میں جو کہوں ہاں عفو کر | تو ہے عالم کا خلاصہ تاج ور |

[1] حلول، اتر آنا۔ کسی چیز کا کسی چیز کے ساتھ اختصاص ۔

اتحاد۔ دو چیزوں کا ایک ہو جانا۔ مطلب یہ ہے کہ کوئی کہتا ہے۔ خدائے پاک نے فلاں چیز میں حلول کیا تھا۔ اور کوئی کہتا ہے کہ نہیں نہ جسم تھا نہ جان تھی۔ بلکہ وہی ذاتِ پاک تھی ۔

[2] یہ ایاز کے اقوال ہیں ۔

من کہ باشم کہ بگویم من بامنت ‌‌ ‌ ‌ اے گرفتہ جملہ منہا دامنت
تیرے من سے میرے من کی کیا لگی ‌ ‌ ‌ تیرے دامن گیر ہیں جتنے ہیں "من"

من کہ آرم رحم حلم آلود را ‌ ‌ ‌ رہ نمائیم علم علم اندود را
میں کروں ان عاجزوں پر رحم کیا ‌ ‌ ‌ علم کا تیرے ہوں کیا رہنما

صد ہزاراں صفع را ارزانیم ‌ ‌ ‌ گر زبون صفعہا گردانیم
میں تو ہوں خود ہی سزا وار سزا ‌ ‌ ‌ تو ہے گر لائق سزا کے جانتا

من کیم تا پیش اعلامے کنم ‌ ‌ ‌ یا کہ وا یادت دہم شرط کرم
کون ہوں میں جو تجھے واقف بناؤں ‌ ‌ ‌ یاد یا شرط کرم تجھ کو دلاؤں

آنکہ معلوم تو نبود چیست آں ‌ ‌ ‌ وانکہ یادت نیست چیست اندر جہاں
جو نہیں معلوم تجھ کو وہ ہے کیا ‌ ‌ ‌ کیا ہے وہ جو تو ہے جسے بھولا ہوا

اے تو پاک از جہل و علمت پاک ازاں ‌ ‌ ‌ کہ فراموشی کند وے را نہاں
علم تیرا جہل سے ہے پاک ہاں ‌ ‌ ‌ کب فراموشی کرے اس کو نہاں

ہیچکس را تو کسے انگاشتی ‌ ‌ ‌ ہمچو خورشیدش بنور افراشتی
تو نے ناکاروں کو سمجھا کام کا ‌ ‌ ‌ نور سورج کی طرح ان کو دیا

چوں کسم کردی اگر لابہ کنم ‌ ‌ ‌ مستمع شو لابہ ام را از کرم
اہلیت پا کر خوشامد گر کروں ‌ ‌ ‌ سن خوشامد کو مری اے ذی فنوں

زانکہ از نقشم چو بیروں بردۂ ‌ ‌ ‌ آں شفاعت ہم تو خود را کردۂ
تو نے جب کھویا مرا نقش خودی ‌ ‌ ‌ میں نے کیا کی پھر سفارش تو نے کی

چوں ز رخت من تہی گشت ایں وطن ‌ ‌ ‌ تر و خشک خانہ نبود آن من
میرے ساماں سے جو تن خالی ہوا ‌ ‌ ‌ خشک و تر اس گھر کا سب کچھ ہے ترا

ہم دعا از من رواں کردی چو آب ‌ ‌ ‌ ہم ثباتش بخش گرداں مستجاب
تو نے ہی مجھ کو دیا ذوق دعا ‌ ‌ ‌ تو ہی اب مقبول کرلے التجا

| | |
|---|---|
| ہم تو بودی اوّل آرندہ دعا | ہم تو باش آخر اجابت را رجا |
| ہے تجھی سے ہر دعا کا بانکپن | اب اجابت کی تو ہی اُمید بن |
| تا زنم من لاف کاں شاہ جہاں | بہر بندہ عفو کرد از مجرماں |
| تا کروں میں ناز ، میرے شاہ نے | مجرموں پہ کی عطا میرے لئے |
| درد بودم سر بسر من خود پسند | کرد شاہم دارو ئے ہر دردمند |
| درد تھا میں سر بسر اور خود پسند | کر دیا شہ نے دوائے دردمند |
| دوزخی بودم پُر از شور و شرے | کرد دستِ فضل او یم کوثرے |
| تھا میں دوزخ ، شور و شر سے بھرا | لطفِ شہ نے مجھ کو کوثر کر دیا |
| ہر کرا سوزید دوزخ در قود | من برویانم دگر را زجسد |
| اب سزا پا کر جو دوزخ میں جلے | از سرِ نو جسم دوں گا میں اُسے |
| کارِ کوثر چیست کہ ہر سوختہ | گردد از وے نابت و افروختہ |
| آئے جو جل کر یہ ہے کوثر کا کام | پھر ہو روشن اور پلٹے روح تمام |
| قطرہ قطرہ او منادئ کرم | کانچہ دوزخ سوخت من باز آورم |
| قطرہ قطرہ اُس کا دیتا ہے صدا | میں جلا دوزخ کا لوٹا لاؤں گا |
| ہمچو مرہم بر سرِ زخمِ عفن | ینبت لحماً جدیداً خالصاً |
| جیسے مرہم ایک کہنہ زخم پہ | گوشت لائے بھر کے خالص تازہ تر |
| ہست دوزخ ہمچو سرمائے خزاں | ہست کوثر چوں بہار گلستاں |
| ہے جہنم مثل سرمائے خزاں | اور کوثر اک بہارِ گلستاں |
| ہست دوزخ ہمچو مرگ و خاک گور | ہست کوثر بر مثال نفخ صور |
| ہے جہنم موت ، یا ہے خاکِ گور | اور کوثر کو سمجھ لے نفخِ صور |
| اے ز دوزخ سوختہ اجسامتاں | سوئے کوثر میکشد اکرام تاں |
| جب تمہارے جسم دوزخ میں جلے | سوئے کوثر آؤ ، اُس کے فضل سے |

| | |
|---|---|
| چوں خلقت الخلق کی یربح علی | لطف تو فرمودے قیوم حی |
| مجھ سے یہ مخلوق اٹھائے فائدہ | لطف سے فرما چکا ہے کبریا |
| لالان اربح علیہم جود تست | کہ شود زو جملہ ناقصہا درست |
| یہ ترا جود و کرم ہے اور عطا | تا درستی ناقصوں کی ہو شہا |
| عفو کن زیں بندگان تن پرست | عفو از دریائے عفو اولیٰ تر است |
| عفو کر ان ناقصوں پہ عفو کر | عفو بحر عفو سے ہے خوب تر |
| عفو خلقاں ہمچو جو و ہمچو سیل | ہم بداں دریا ہمے تازند خیل |
| عفو خلقت اے جلیل نہر و سیل کے | جاتا ہے دریا میں گرنے کیلئے |
| عفوہا ہر شب ازیں دل پارہا | چوں کبوتر سوئے تو آید شہا |
| عفو لو کر ان شکستہ قلب سے | چوں کبوتر رات کو تجھ سے ملے |
| باز شاں وقت سحر پراں کنی | تا بشب محبوس ایں ابداں کنی |
| باز اڑا دیتا ہے تو وقت سحر | جسم میں محبوس تا ہو بے خطر |
| پر زناں بار دگر در وقت شام | میپرند از عشق آں ایوان و بام |
| عفو پھر آتے ہیں اڑ کر وقت شام | ہے انہیں یہ الفت ایوان و بام |
| تا کہ از تن تار وصلت بگسلند | پیش تو آیند کز تو مقبلند |
| تا کہ تن سے تار وصلت توڑ کے | تیرے پاس آجائیں خوش قسمت تجھ سے |
| پر زناں ایمن ز رجع سرنگوں | در ہوا کانا الیہ راجعون |
| اڑتے ہیں بے خوف ہو کر سرنگوں | کہتے ہیں ۲؎ انا الیہ راجعون |

۱؎ پوری آیت شریف کا اقتباس مولانا علیہ الرحمۃ نے دو شعروں میں دیا ہے پوری آیت یہ ہے خلقت الخلق کی یربحوا علی لالاربح علیہم۔ یعنی خدا تعالیٰ فرماتا ہے کہ میں نے مخلوق کو پیدا کیا ہے اس لئے کہ وہ مجھ سے فائدہ اٹھائے۔ نہ اس لئے کہ میں مخلوق سے فائدہ اٹھاؤں ۔ ۲؎ یعنی تحقیق ہم اسی کی طرف رجوع کرنے والے ہیں ۔

بانگ مے آید تعالوا از کرم ۔۔۔ بعد ازیں رجعت نماند درد و غم

آؤ - آتی ہے یہ آوازِ کرم ۔۔۔ اب نہ ہوگا لوٹ کر پھر درد و غم

بس غریبیہا کشیدید از جہاں ۔۔۔ قدرِ من دانستہ باشید اے مہاں

تم نے دنیا میں سہے بے حد سفر ۔۔۔ قدر میری جانتے تھے سربسر

زیرِ سایہ ایں درختم مستِ ناز ۔۔۔ ایں بنہید از پئے پاہائے دراز

سائے میں پیڑوں کے ہیں مست ناز ۔۔۔ پاؤں اپنے شوق سے کرلو دراز

پایہائے پُر عنا از بہرِ دیں ۔۔۔ بر کنارِ دوست حوراں خالدیں

پھر قدم جو دیں کے تھے جوش میں ۔۔۔ آج پھیلیں حور کی آغوش میں

حوریاں گشتہ مغفرِ مہرباں ۔۔۔ کز سفر باز آمدند ایں صوفیاں

نازنیں کرتی ہیں حوریں سربسر ۔۔۔ آگئے صوفی سفر سے لوٹ کر

صوفیانِ صافیاں چوں نورِ خور ۔۔۔ مدتے افتادہ بر خاک و قذر

صوفیانِ صاف مثلِ آفتاب ۔۔۔ خاک پر برسوں تھا جن کو اضطراب

بے اثر پاک از قذر باز آمدند ۔۔۔ ہمچو نورِ خور سوئے قصرِ بلند

بے اثر آگئے نجاست کرکے دور ۔۔۔ صورتِ خورشید سوئے قصرِ نور

ایں گروہِ مجرماں ہم اے مجید ۔۔۔ جملہ سرہاشاں بدیوارے رسید

بس اسی صورت یہ مجرم آگئے ہیں ۔۔۔ سر تری دیوار سے ٹکرا گئے ہیں

بر خطا و جرمِ خود واقف شدند ۔۔۔ گرچہ ماتِ کعبتینِ حق بُدند

اپنے جرموں سے ہوئے ہیں آشنا ۔۔۔ کعبتین[1] حق سے ہارے برملا

رو بتو کردند اکنوں آہ کناں ۔۔۔ ایکہ لطفِ مجرماں را رہ کناں

آگئے ہیں جواب تجھ سے اندوہ میں ۔۔۔ لطف نے تیرے بلایا ہے انہیں

[1] دو شش پہلو پانسے جن میں سے ہر ایک پر ایک سے چھ تک نقش ہوتے ہیں +

| | |
|---|---|
| راہ دہ آلودگاں را العجل | در فراتِ عفو و عینِ مغتسل |
| یہ ہیں مجرم جلد رہ دیجئے انہیں | چشمہ غسل اور فراتِ عفو میں |
| تاکہ غسل آرند زاں جرمِ دراز | در صفِ پاکاں روند اندر نماز |
| تاکہ دھو ڈالیں یہ سب جرم دراز | نیکوں کی صف میں پڑھیں جاکر نماز |
| اندریں صفہا ز اندازہ بروں | غرقگانِ نورِ نحن الصافون |
| ان صفوں میں جا ہیں بہت حد سے فزوں | غرق بحرِ نور نحن الصافون [1] |
| چوں سخن در وصفِ ایں حالت رسید | ہم قلم بشکست و ہم کاغذ درید |
| جب قلم اس ماجرا تک آ گیا | تو قلم ٹوٹا ہے اور کاغذ پھٹا |
| بحر را پیمود ہیچ اسکرہ | شیر را برداشت ہرگز برہ |
| پیالے میں دریا سما سکتا نہیں | شیر کو بکرا اٹھا سکتا نہیں |
| گر حجابستت بروں رو ز حجاب | تا ببینی پادشاہیِ عجاب |
| ہے اگر محجوب تو توڑا ہے حجاب | تا تو دیکھے بادشاہی کامیاب |
| گرچہ بشکستند جامت قومِ مست | آنکہ مست از تو بود عذریش ہست |
| جام توڑا تیرا قومِ مست نے | عذر یہ ہے سب تجھی سے مست تھے |
| مستیِ ایشاں باقبال و بمال | نہ ز بادہ ست اے نیکو خصال |
| مستیاں اقبال سے ان کی نہیں | بلکہ تیری مے سے ہیں اے مہ جبیں |
| اے شہنشہ مستِ تخصیصِ تو اند | عفو کن از مستِ خود اے عفو مند |
| مست ہیں وہ تو تری تخصیص سے | عفو کر دے جرم اپنے مست کے |
| لذتِ تخصیصِ تو وقتِ خطاب | آں کند کہ ناید از صد خم شراب |
| کرتا ہے تخصیص سے جب تو خطاب | اس کی لذت پا نہیں سکتی شراب |

[1] یعنی کہتے ہیں کہ ہم صف میں کھڑے ہونے والے ہیں ۔

چونکہ مستم کردہ حدم مزن — شرع مستانرا نیارد حد زدن

مست خود کر کے نہ حد مجھ پہ لگا — شرع کی حد مست پر ہے کب روا

چوں شوم ہشیار آنگاہم بزن — کہ نخواہم گشت خود ہشیار من

ہوش جب آجائے، پھر دینا سزا — پر میں کب ہشیار ہوتا ہوں بھلا

ہر کہ از جام تو خورد اے ذوالمنن — تا ابد رست از ہش و از حد زدن

جس نے تیرا جام الفت پی لیا — وہ ابد تک ہوش و حد سے ہے رہا

خالدین فی فناء الشکو ہم — من یفانی فی ہوا کم لم یقم

ہیں فنا میں مستیاں اس کی مدام — جو فنا ہو، پھر کرے وہ کیا قیام

فضل تو گوید دل ما را کہ رو — اے شدہ در دوغ عشق ما گرو

فضل تیرا دل سے کہتا ہے کہ جا — تو ہمارے عشق میں ہے مبتلا

چوں مگس در دوغ ما افتادۂ — تو نہ مست اے مگس تو بادۂ

ہے ہماری چھاچھ میں تو جوں مگس — مست کیا، تو ہے شراب خوش نفس

کرگساں مست از تو گردند اے مگس — چونکہ بر بحر عسل رانی فرس

مست ہوں کرگس بھی تجھ سے برملا — جب کہ تو[1] دریا بہائے شہد کا

کوہہا چوں ذرہ ہا سرمست تو — نقطہ و پرکار و خط در دست تو

مست ذروں کی طرح ہیں کوہ تیرے — نقطہ و پرکار و خط تیرے لیے

فتنہ کہ لرزند ازاں لرزان کست — ہر گراں قیمت گہر ارزان کست

فتنہ نے تجھ سے لرزتا سر بسر — تجھ کو سستا ہر گراں قیمت گہر

گر خدا دادے مرا پانصد دہاں — گفتمے شرح تو اے جان جہاں

پانسو منہ گر مجھے دیتا خدا — حق میں تیری شرح کا کرتا ادا

لہ یعنی کلام کرنے لگے۔

یک زباں دارم من آنہم منکسر — در خجالت از تو اے دانائے سر
اک زباں ہے اور وہ بھی منکسر — تجھ سے ہے محجوب اے دانائے سر

منکسر تر خود نباشم از عدم — کز دہانش آمدستند ایں امم
ہو عدم سے کیوں مجھے شرمندگی — امتیں یہ سب وہیں سے ہیں چلی

صد ہزار آثار غیبی منتظر — کز عدم بیروں جہد با لطف در
منتظر ان کے ہیں سب غیبی نشان — لطف دیکھیں ہے کہ کب آئیں یہاں

از تقاضائے تو مے گردد سرم — اے بمردہ من بپائے آں کرم
علم سے ہلتا ہے تیرے سر مرا — ہوں تری بخشش کے قدموں میں پڑا

رغبت ما از تقاضائے تو است — جذبۂ حق است ہر جا رہرو است
ہیں ہماری رغبتیں تیرے ہی ہاتھ — جذب حق ہے ہر جگہ رہرو کے ساتھ

خاک بے بادے ببالا کے جہد — کشتی بے بحر پا در رہ نہد
بے ہوا کے خاک کب اوپر چڑھے — کشتی بے دریا کے آخر کب چلے

پیش آب زندگانی کس نمرد — پیش آبت آب حیواں است درد
کون آب زندگانی سے مرا — تیرے آگے آب حیواں گاد سا

آب حیواں قبلۂ جان دوستاں — ز آب باشد سبز و خنداں بوستاں
آب حیواں جان والوں کی اماں — پانی سے ہیں سبز باغ و بوستاں

مرگ آشاماں ز عشقت زندہ اند — دل ز جان آب جاں برکندہ اند
زندہ ہیں مر کر بھی تیرے مبتلا — جان و آب جان سے دل ہے اٹھا

آب عشق تو چو ما را دست داد — آب حیواں شد بہ پیش ما کساد
عشق کا تیرے جو پانی پی لیا — آب حیواں اپنی نظروں سے گرا

ز آب حیواں ہست ہر جاں را نوی — لیک آب آب حیوانے توئی
آب حیواں سے ہے جاں کی زندگی — لیکن آب آب حیواں ہے تو ہی

ہر دمے مرگے و حشرے دادیم / تا بدیدم دستبرد آں کرم

ہر گھڑی اک مرگ و محشر ہے مجھے / تا کہ دیکھوں میں کرشمے لطف کے

ہمچو خفتن گشت ایں مردن مرا / ز اعتماد بعث کردن اے خدا

مثل سونے کے ہے یہ مرنا مرا / اس بھروسے پہ کہ تو دے گا جلا

ہفت دریا ہم اگر گردد سراب / گوش گیری آوریش اے آب

سات دریا بھی جو ہو جائیں سراب / لائے تو فوراً پکڑ کر گوش آب

عقل ترساں ز اجل واں عشق شوخ / سنگ کے ترسد ز باراں چوں کلوخ

عشق کب، ہے عقل خائف موت سے / سنگ کب مینہ سے ڈرے، مٹی ڈرے

از صحاف مثنوی ایں پنجم است / در بروج چرخ جاں چوں انجم است

مثنوی کا پانچواں دفتر ہے یہ / چرخ جاں میں صورت اختر ہے یہ

رہ نیابد از ستارہ ہر حواس / جز کہ کشتیبان و استارہ شناس

راہ تاروں سے نہ پائے ہر حواس / لیک کشتی بان اور اختر شناس

جز نظارہ نیست قسم دیگراں / از سعودش غافل اند و از قراں

ہے فقط نظارہ قسمت اغیار کی / کب قران و سعد سے ہے آگہی

آشنائی گیر شبہا تا بروز / با چنیں استارہائے دیو سوز

شب کو ان کا آشنا ہو تا بروز / بس ستارے ہیں یہی شیطان سوز

ہر یکے در دفع دیو بدگماں / ہست نفط انداز قلعۂ آسماں

ہیں یہ سب شیطاں کے دشمن بیگماں / آتش انداز حریم آسماں

اختر ار با دیو ہمچوں عقرب است / مشتری را او ولی الاقرب است

تارے گو بچھو ہیں فکر دیو ہیں / پر ہیں حاصل مشتری سے قربتیں

قوس گر از تیر دوزد دیو را / دلو پر آب است زرع و میوہ را

قوس تیروں سے جو شیطاں کو بھگائے / دلو میووں اور زراعت کو اگائے

حوت اگر چه کشتی غم بشکند | دوست را چوں ثور کشتی میکشد
حوت توڑے کشتی بدکار کو | کھینچے مثل ثور یار یار کو

شمس اگر شب را بدرد چوں اسد | لعل را از خلعت و اطلس رسد
شمس مثل شیر شب کو پھاڑ دے | لعل کو خلعت نما اطلس کرے

صورت خرچنگ اگر چه کج روست | ہیئت میزاں ازو میزاں شوست
فطرت سرطان اگر ہے کج روی | ہیئت میزاں ہے لیکن اور ہی

پیشۂ مریخ اگر خونریزی است | او ز دیوان فارق تبریزی ست
گو بنا مریخ خونریزی سے ہے | وہ بھی حاجت شمس تبریزی سے ہے

گرچه در تاثیر نحس آمد زحل | وقت فکر آید ازو در عمل
نحس اکبر گو اثر میں ہے زحل | جس سے ہو جاتے ہیں مشکل حل عمل

هر وجودے کز عدم بنمود سر | بر یکے زهر است و بر دیگر شکر
جو وجود آیا عدم سے ہے ادھر | اس کو گر ہے زہر تو اس کو شکر

ماہ ہم از مہر از دو کف برہم زند | زہرہ نبود زہرہ را تا دم زند
ماہ گر تالی بجائے مہر سے | زہرہ کی کیا تاب جرأت بھی کرے

بل عطارد خانۂ خود گم کند | وز جنون او جوز جوزا بشکند
بلکہ اپنا گھر عطارد گم کرے | اور جنوں سے جوز جوزا توڑ دے

مشتری را دست لرزد دل طپد | بر سر آب او فتد مہ چوں سبد
لرزہ میں ہو مشتری اور دل ہو تپاں | پانی پہ ڈلیا ہو ماہ و آسماں

نسر طائر را بریزد پر ز شرم | وز طمع تنین شود چوں موم نرم
نسر طائر جھاڑے پر۔ آجائے شرم | اژدہائے چرخ ہو لالچ سے نرم

ستارہ ایک شکل ہے۔ جو گدھ کی طرح آسمان پر اڑتی نظر آتی ہے ●

| | |
|---|---|
| دختران نعش آبستن شوند | مجتمع گردند و دستک زن شوند |
| دختران نعش[1] سب ہوں حاملہ | تالیاں مل کر بجائیں بر ملا |
| در گذر زیں رمزہا بیگاہ شد | کہکشاں از سنبلہ پیکاہ شد |
| وقت گذرا۔ چھوڑ یہ رمزیں ابھی | سنبلہ سے کہکشاں سب بھر گئی |
| آفتاب از کوہ سر زد تقوا | لیک تلخ آمد ترا ایں گفتگو |
| کوہ سے وہ شمس نکلا۔ اتقوا[2] | تلخ گذری تجھ پہ لیکن گفتگو |
| تو عدوئی وز عدو شہد و لبن | بے تکلف زہر گردد در دہن |
| تو عدو ہے اور عدو کا شہد بھی | زہر ہو جاتا ہے منہ میں واقعی |
| دوست شو وز خوئے ناخوش شو بری | تا ز خم و زہر ہم حلوا خوری |
| دوست بن، بد خوئی سے بیزار ہو | زہر سے بھی تا کہ شیریں خوار ہو |
| زاں نشد فاروق را زہرے گزند | کہ بد از تریاق فاروقیش قند |
| زہر سے فاروق[رض] کو کب تھا گزند | پاس تھا تریاق فاروق[رض] کا قند |
| ہیں بجو تریاق فاروق اے غلام | تا شوی فاروق دوراں والسلام |
| ڈھونڈ تو تریاق فاروق[رض] اے غلام | تا کہ ہو فاروق[رض] دوراں۔ والسلام |

[1] وہ سات ستارے جو ہمیشہ قطب کے گرد پھرتے ہیں ۔

[2] یعنی بچو۔ تقوا و پرہیزگاری اختیار کرو ۔

ختم شد